

# تحفۃ العوام

مصدقہ مقبول جدید

مؤلفہ

مولانا السیّد منظور حسین نقوی اعلیٰ اللہ مقامہٗ





ناشر:

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

اللّٰھُمَّ صَلِّ
عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّآلِ مُحَمَّد

# شجرۂ طیبہ چہاردہ معصومین علیہم السلام

اللّٰھُمَّ صَلِّ
عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّآلِ مُحَمَّد

اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَ یُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْراً

| اسمائے معصومینؑ | لقب | کنیت | اُمہات | تعداد اولاد | تاریخ ولادت | جائے ولادت | تاریخ شہادت | مدت حیات | جائے مدفن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حضرت محمدؐ ابن عبداللہؑ | مصطفیٰؐ | ابوالقاسم | حضرت آمنہ بنت وہب | فاطمۃ الزہرا طیب وطاہر قاسم ابراہیم | ۱۷ ربیع الاوّل ۱ عام الفیل | شعب ابوطالب (مکہ معظمہ) | ۲۸ صفر ۱۱ھ | ۶۳ سال | مدینہ منوّرہ |
| حضرت فاطمہؑ بنت رسولؐ | زہراؑ | اُم الحسنین سیّدۃ النساء | حضرت خدیجۃ الکبریٰ | حسنؑ حسینؑ زینبؑ اُم کلثوم اِسقاط محسن | ۲۰ جمادی الثانی ۵ بعثت | مکہ معظمہ | ۳ جمادی الثانی ۱۱ھ | ۱۸ سال ۹ ماہ ۱۵ دن | جنّت البقیع (مدینہ منوّرہ) |
| حضرت امام علیؑ ابن ابیطالبؑ | اُمیر المومنینؑ | ابوالحسنؑ ابوتراب | حضرت فاطمہ بنت اسد | ۱۱ پسر ۱۶ دُختران | ۱۳ رجب عام الفیل جمعہ | (درمیان) خانہ کعبہ | ۲۱ رمضان ۴۰ھ | ۶۳ سال | نجف اشرف (عراق) |
| حضرت امام حسنؑ ابن علیؑ | مجتبیٰؑ | ابومحمدؐ | حضرت فاطمۃ الزہراؑ | ۸ پسر ۷ دُختران | ۱۵ رمضان ۳ھ | مدینہ منوّرہ | ۲۸ صفر ۵۰ھ | ۴۷ سال | جنّت البقیع (مدینہ منوّرہ) |
| حضرت امام حسینؑ ابن علیؑ | سیّد الشہداءؑ | ابو عبداللہ | حضرت فاطمۃ الزہراؑ | ۶ پسر ۴ دُختران | ۳ شعبان ۴ھ | مدینہ منوّرہ | ۱۰ محرم الحرام ۶۱ھ | ۵۷ سال | کربلا معلّٰی (عراق) |
| حضرت امام علیؑ ابن الحسینؑ | زین العابدینؑ | ابومحمدؐ | حضرت شہربانو بنت یزدجرد | ۱۱ پسر ۴ دُختران | ۱۵ جمادی الاوّل ۳۸ھ | مدینہ منوّرہ | ۲۵ محرم الحرام ۹۵ھ | ۵۷ سال | جنّت البقیع (مدینہ منوّرہ) |
| حضرت امام محمدؑ ابن علیؑ | باقرؑ | ابوجعفر | فاطمہ بنت امام حسنؑ | ۵ پسر ۲ دُختران | یکم رجب المرجب ۵۷ھ | مدینہ منوّرہ | ۷ ذی الحجہ ۱۱۴ھ | ۵۷ سال | جنّت البقیع (مدینہ منوّرہ) |
| حضرت امام جعفرؑ ابن محمدؑ | صادقؑ | ابوعبداللہ ابواسمٰعیل | اُم فروہ بنت قاسم بن محمد ابن ابی بکر | ۷ پسر ۳ دُختران | ۱۷ ربیع الاوّل ۸۳ھ | مدینہ منوّرہ | ۱۵ شوال المکرم ۱۴۸ھ | ۶۵ سال | جنّت البقیع (مدینہ منوّرہ) |
| حضرت امام موسیٰؑ ابن جعفرؑ | کاظمؑ | ابوابراہیم ابوالحسن | حمیدہ خاتون | ۱۹ پسر ۱۸ دُختران | ۷ صفر المظفر ۱۲۸ھ | ابواء مابین مکہ ومدینہ | ۲۵ رجب المرجب ۱۸۳ھ | ۵۵ سال | کاظمین (عراق) |
| حضرت امام علیؑ ابن موسیٰؑ | رضاؑ | ابوالحسن | اُم البنین | امام محمد تقیؑ | ۱۱ ذیقعد ۱۵۳ھ | مدینہ منوّرہ | ۲۳ ذیقعد ۲۰۳ھ | ۵۰ سال | مشہد مقدس (ایران) |
| حضرت امام محمدؑ ابن علیؑ | تقیؑ | ابوجعفر | خیزران خاتون (ریحانہ) | ۲ پسر ۲ دُختران | ۱۰ رجب المرجب ۱۹۵ھ | مدینہ منوّرہ | ۲۹ ذیقعد ۲۲۰ھ | ۲۵ سال ۳ ماہ ۱۲ دن | کاظمین (عراق) |
| حضرت امام علیؑ ابن محمدؑ | نقیؑ | ابوالحسن | سمانہ خاتون | ۵ پسر و دُختران | ۵ رجب المرجب ۲۱۴ھ | حوالی مدینہ منوّرہ | ۳ رجب المرجب ۲۵۴ھ | ۴۰ سال | سرمن رائے (عراق) |
| حضرت امام حسنؑ ابن علیؑ | عسکریؑ | ابومحمدؐ | حدیثہ خاتون | حضرت صاحب العصرؑ | ۱۰ ربیع الثانی ۲۳۲ھ | مدینہ منوّرہ | ۸ ربیع الاوّل ۲۶۰ھ | ۲۸ سال ۲ ماہ | سرمن رائے (عراق) |
| حضرت امام محمدؑ ابن الحسنؑ | الحجۃ القائمؑ المہدیؑ | ابوالقاسم | نرجس خاتون | العلم عنداللہ | ۱۵ شعبان ۲۵۶ھ | سرمن رائے (سامرہ) | بحکم خدا زندہ ہیں! | ماشاء اللہ | جائے غیبت سرمن رائے |

ناشر: افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور
محقق مولانا السید محمد جعفر قبلہ شہید
سابق خطیب اثنا عشری مسجد صاحب الزمان اسلام پورہ لاہور

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ عَلِیٌّ وَّلِیُّ اللّٰہِ

وَصِیُّ رَسُوۡلِ اللّٰہِ وَخَلِیۡفَتُہٗ بِلَا فَصۡلٍ ط

# تحفۃ العوام مقبول جدید مع اضافہ

مطابق فتاویٰ مجتہدین عظّام

☆ حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ آقائے حاج سیّد علی حسینی سیستانی مدّظلہ العالی

☆ حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ آقائے السیّد روح اللہ الموسوی الخمینی اعلیٰ اللہ مقامہ

☆ حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ آقائے الحاج السیّد ابوالقاسم الخوئی اعلیٰ اللہ مقامہ

☆ حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ آقائے الحاج سیّد محمد سعید الحکیم مدّظلہ نجف اشرف عراق

☆ مصدقہ عالیجناب سیّدالعلماء علامہ سیّد علی نقی النقوی مجتہد اعلیٰ اللہ مقامہ

☆ مصدقہ عالیجناب مولانا سیّد محمد جعفر شہید سابق پیشنماز مسجد صاحب الزمانؑ لاہور

مؤلفہ و مرتّبہ

عالیجناب مولانا السیّد منظور حسین نقوی اعلیٰ اللہ مقامہ پیشنماز مسجد علی پور (مظفر گڑھ)

ناشر:

Iftikhar BOOK DEPOT ESTB 1955

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

# عظیم نورانی نقش



سیّد علی اس عظیم نورانی نقش کو حضرت امام رضا علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں۔ کہ شکل عین ہر روز دیکھیں یعنی اس کی زیارت کریں اور بوقت زیارت آیت الکرسی کی تلاوت کریں۔ آپ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ لوگوں میں عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

# ضمیمہ حواشی

# تحفۃ العوام مقبول جدید

مطابق فتاویٰ

حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ الحاج سید علی حسینی سیستانی نجفِ اشرف عراق

حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ الحاج سید محمد سعید الحکیم نجفِ اشرف عراق

مرتبہ:

عالیجناب مولانا سید زوار حسین ہمدانی (تلہ گنگ) فاضلِ عراق

ناشر:

افتخار بکڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

# تعارف

## حضرت آیۃ اللہ العظمی الحاج سید علی حسینی سیستانی، نجف اشرف

آپ ۱۳۴۹ھ ۱۹۳۰ء مشہد مقدس میں پیدا ہوئے آپ کا خاندان علم و ورع اور پرہیز گاری میں مشہور و معروف ہے مقدمات و سطوح (ابتدائی و قانونی) کی تعلیم اپنے آبائی شہر میں حاصل کی۔ اور ایک عرصہ تک جناب عالم ربانی آقائے مرزا مہدی اصفہانی سے کسب فیض کیا۔

۱۳۶۸ھ میں قم تشریف لے گئے اور وہاں آیۃ اللہ العظمی سید حسین بروجردی سے فقہ و اصول فقہ کی تعلیم حاصل کی اور ان کی کتاب رجال حدیث سے بھرپور استفادہ کیا نیز انہی دنوں آپ نے آیۃ اللہ آقائے خمینی اور نامور فقیہ آقائے کوہ کمری کے درس فقہ میں شرکت فرمائی۔

۱۳۷۱ء میں وارد نجف اشرف ہوئے اور آیۃ اللہ العظمی سید محسن حکیم آیۃ اللہ العظمی آقائے شیخ حسین حلی اور آیۃ اللہ العظمی آقائے سید ابوالقاسم خوئی کے زیر سایہ علوم الٰہیہ کے جوہر سمیٹے ۱۳۸۰ھ میں آقائے خوئی نے سند اجتہاد مرحمت فرمائی جب کہ اس وقت آپ کی عمر ۳۱ سال تھی فقہ میں آپ کی تحقیق عمیق، رجال حدیث کے گہرے مطالعہ اور مختلف دینی امور سے واقفیت کی مثال آپ کے ہمعصروں میں بہت کم ملتی ہے آپ نے آیۃ اللہ العظمی سید محمد باقر صدر شہید کی علمی نشستوں سے بھی بھرپور استفادہ فرمایا۔ آیۃ اللہ آقا بزرگ تہرانی نے علم رجال اور راویان حدیث کے موضوع پر علمی کمال اور تفوق کی سند عطا فرمائی۔

آیۃ اللہ العظمی سید علی سیستانی صرف ایک فقیہ ہی نہیں ہیں بلکہ وہ ایک بالغ نظر عالم ہیں جو زمانہ حال کے مختلف علوم سے بھی پوری طرح واقفیت رکھتے ہیں۔ جن میں سیاسی اور معاشی نظریات بھی شامل ہیں ان کے خیالات انتظامی اور سماجی امور میں موجودہ دور کے تقاضوں سے ہم آہنگ ہیں۔

آیۃ اللہ سید نصر اللہ مستنبط کی وفات کے بعد آیۃ اللہ العظمی سید ابوالقاسم خوئی نے آپ کو حوزہ علمیہ نجف اشرف کے ایگزیکٹو آفس کے انتظام و انصراف کے لئے منتخب فرمایا چنانچہ آپ نے اس مسئولیت کو بدرجہ احسن انجام دیا آقائے خوئی کی زندگی میں ہی آپ ان کی جگہ مسجد خضراء میں نماز جماعت پڑھاتے تھے۔

گزشتہ ۴۴ سالوں سے آپ حوزہ علمیہ نجف اشرف میں مختلف علوم کی تدریس و تحقیق میں مصروف ہیں درج خارج کے ساتھ تالیفات کا سلسلہ بھی جاری ہے آپ کی تالیفات مندرجہ ذیل ہیں جن میں سے بعض شائع بھی ہو چکی ہیں۔

**تالیفات:** (۱) شرح عروۃ الوثقیٰ (۲) البحوث الاصولیتہ (۳) کتاب القضا (۴) کتاب البیع و الخیارات (۵) رسالہ فی لباس المشکوک فیہ (۶) رسالہ فی قاعدۃ الید (۷) رسالہ فی صلاۃ المسافر (۸) رسالتہ فی قاعدہ التجاوز و الفراغ (۹) رسالہ فی القبلہ (۱۰) رسالہ فی التقیہ (۱۱) رسالہ فی قاعدہ الالزام (۱۲) رسالہ فی الاجتہاد و التقلید (۱۳) رسالہ فی قاعدۃ لا ضرر ولا ضرار (۱۴) رسالہ فی الرباء (۱۵) رسالتہ فی حجتیتہ مراسیل ابن ابی عمیر (۱۶) رسالہ فی مسالک القدماء فی حجتیتہ الاخبار (۱۷) رسالہ عملیتہ المسائل المنتخبتہ

# تعارف

## حضرت آیتہ اللہ العظمیٰ الحاج سید محمد سعید حکیم مدظلہ نجف اشرف

آپ ۸ ذ ق ۱۳۵۴ھ سرزمین نجف اشرف میں پیدا ہوئے آپ آیتہ اللہ سید محمد علی حکیم مدظلہ کے فرزند ارجمند اور آیتہ اللہ العظمیٰ الحاج سید محسن حکیم اعلی اللہ مقامہ کے نواسے ہیں۔ خاندان حکیم ایک مشہور و معروف مجاہد علمی گھرانہ ہے جس کے افراد دین و دیانت، علم و ورع اور زکاوت و زہانت میں اپنی مثال آپ ہیں نامساعد حالات میں ملت اسلامیہ کے لئے آپ کے خاندان کی قربانیاں قابل ستائش ہیں اس خاندان کے درجنوں افراد جن میں مرحوم آقائے حکیمؒ کے جید علماء فرزند بھی شامل ہیں درجہ شہادت پر فائز اور تقریباً ستر اسی افراد ان نامساعد حالات کے باعث قید فجرہ میں عدم پتہ ہیں۔

آیتہ اللہ العظمیٰ سید محمد سعید حکیم مدظلہ نے ابتدائی اور قانونی (مقدمات و سطوح) کی تعلیم اپنے والد محترم سے حاصل کی جنھوں نے بڑی جانفشانی اور انتہائی کاوشوں کے ساتھ ایک ایک لفظ کی کماحقہ دقیق تعلیم دی رسائل و مکاسب اور کفایتہ تک تعلیم اپنے والد محترم اور آیتہ اللہ العظمیٰ الشیخ محمد طاہر آل الشیخ راضی اور آیتہ اللہ سید محمد حسین طباطبائی حکیم (صاحب کتاب الفقہ المقارن) سے حاصل کی آپ کی فہم و فراست اور علمی صلاحیتوں کے پیش نظر آیتہ اللہ الشیخ محمد طاہر آل الشیخ راضی ابتدا ہی سے فرماتے تھے کہ یہ شخص مستقبل کا مرجع عام ہے لہٰذا مذکورہ بالا اساتذہ آپ کی علمی تربیت میں زیادہ سے زیادہ دلچسپی لیتے۔

آپ حصول علم کے ساتھ ساتھ ایک ماہر مدرس کی حیثیت سے بھی کسی سے کم نہ تھے چنانچہ رسائل و مکاسب اور کفایتہ کو کئی بار پڑھا۔ اور ۱۳۸۸ھ سے درس خارج بھی شروع کر دیا ۱۳۹۹ھ کے بعد آپ پر مصائب و آلام نے شدت اختیار کرلی جس سے آپ کو ایک مدت تک شر اشرار کے باعث قید فجرہ میں رہنا پڑا لیکن جونہی آپ کو قدرے آزادی میسر آئی پھر سے درس خارج اور تالیفات کا سلسلہ جلیلہ شروع کر دیا آپ حضرت آیتہ اللہ العظمی آقائے سید محسن حکیمؒ کی کتاب منہاج الصالحین کی بنیاد قرار دے کر درس خارج دیتے ہیں۔

آیتہ اللہ العظمی اقائے حکیمؒ کی اجتہادی کتاب مستمسک العروۃ الوسقی آپ کے اشراف میں مراحل تکمیل کو پہنچی اور اس طرح اپ نے اس مفصل اجتہادی کتاب فقہ پر پوری طرح عبور حاصل کیا اور کئی مقامات پر خود مصنف مرحوم آقائے حکیمؒ کے ساتھ بحث و مباحثہ کیا چنانچہ آپ کی علمی صلاحیت کے اعتراف کے طور پر آپؒ نے فرمایا (انی انتظر للسید محمد سعید ان یکون مرجعا ) میں مستقبل میں دیکھتا ہوں کہ سید محمد سعید مرجع خلائق ہو گا) آپ نے حضرت آیتہ اللہ العظمی سید ابوالقاسم خوئیؒ خاص طور پر آیتہ اللہ العظمی شیخ حسین حلیؒ سے بھی کسب فیض کیا۔

**آپ کی تالیفات:** آپ ابتداء ہی سے اپنے مجلہ دروس قلمبند کرنے کے عادی تھے۔ چنانچہ اپنی اس تحقیقی و تصنیفی تمائیل کے پیش نظر آپ نے بڑی بڑی علمی و تحقیقی کتب کی تالیف کا سلسلہ جلیلہ بھی جاری رکھا ہوا ہے اب تک تالیف شدہ کتب کی فہرست مندرجہ ذیل ہے۔

ا۔ المحکم فی اصول الفقہ: یہ فن اصول فقہ میں ایک کامل دورہ چھ جلدوں پر مشتمل ہے دو جلد میں مباحث الفاظ و ملازمات عقلیہ میں دو جلدیں مباحث قطع و امارات اور براءۃ و احتیاط میں اور دو جلدیں استصحاب و تعارض اور اجتہاد و تقلید میں ہیں۔

۲۔ مصباح المنہاج: آیتہ اللہ العظمی سید محسن حکیم رح کے منہاج الصالحین پر استدلالی کتاب ہے چونکہ آپ منہاج الصالحین کی بنیاد پر درس خارج دیتے ہیں لہٰذا اب تک دس مجلدات مکمل ہوئی ہیں ایک جلد اجتہاد تقلید میں سات جلدیں طہارت و صلوۃ میں ایک جلد صوم اور ایک جلد خمس میں ہے۔

۳۔ دورۃ فی تہذیب علم الاصول: اس دوران چونکہ حالات انتہائی ناساعد تھے لہٰذا آپ نے علم اصول کی صرف اہم ابحاث پر اقتصار کرتے ہوئے اب تک دو جلدیں مکمل کی ہیں جو

مبحث دوران الامرین بین الاقل و الاکثر الارتباطین تک مشتمل ہیں امید ہے کہ فراغت پا کر اس کو مکمل کریں گے۔

۴۔ کتاب فی اصول العملیۃ: یہ کتاب اپنے ناساعد حالات میں تحریر کی جب کہ آپ کے دسترس میں کوئی مدرک و مصدر بھی نہ تھا صرف اپنے حافظہ میں یاداشتوں پر اعتماد کرتے ہوئے تالیف کی لیکن افسوس کہ یہ کتاب انہی ناساعد حالات کے نتیجہ میں ظالم ہاتھوں سے تلف کر دی گئی۔

۵۔ حاشیہ موسعہ بر رسائل الشیخ انصاری: تین جلدوں پر مشتمل ہے۔

۶۔ حاشیہ موسعہ بر کفایۃ الاصول جلد اول: درس خارج کی تدریس کے دوران تین جلدوں مین تالیف فرمایا۔

۷۔ حاشیہ بر کفایۃ الاصول جلد دوم: یہ دو جلدوں پر مشتمل ہے۔

۸۔ حاشیہ موسعہ بر مکاسب: ناساعد حالات کے باعث صرف دو جلدوں پر مشتمل مکاسب محرمہ سے مباحث عقد فضولی تک تالیف کر پائے اس کے علاوہ اپنے والد محترم سے درس حاصل کرتے وقت بھی ایک اور حاشیہ تحریر فرما چکے ہیں جو چار جلدوں پر مشتمل ہے۔

۹۔ تقریرات آیتہ اللہ العظمی الشیخ حسین الحلیؒ جو اصول فقہ میں ہیں اور استصحاب اور اس کے لواحق' باب التعارض اول اصول سے اجزا تک ہے۔

۱۰۔ تقریرات آیتہ اللہ العظمی الشیخ حسین الحلیؒ جو فقہ میں دو جلدوں پر مشتمل ہے۔

۱۱۔ تقریرات آیتہ اللہ العظمی سید ابوالقاسم خوئیؒ یہ کتاب صرف ایک جلد واجب تخیری سے بدایتہ البراۃ تک ہے۔

۱۲۔ رسالہ تجربتہ بحث الخارج

۱۳۔ رسالہ مستقلہ فی خارج المعاملات

۱۴۔ رسالہ عملیتہ منہاج الصالحین: دو جلدوں پر مشتمل مومنین کی کثیر تعداد کی خواہش کے پیش نظر تالیف فرمایا

۱۵۔ کتاب سیرۃ المعصومین و حیاتھم: یہ کتاب بھی آپ نے ناساعد حالات اور قید تنہائی میں بغیر کسی کتاب مصدر کے اپنی ذہنی یاداشتوں پر اعتماد کی بناء پر تالیف فرمائی۔

احقر سید زوار حسین ہمدانی (فاضل عراق)

# ضمیمہ تحفۃ العوام

اس تحفہ کی افادیت کو بڑھانے کے لئے ہم نے اس کو حواشی کے ذریعہ مندرجہ ذیل علمائے کرام کے فتویٰ کے مطابق کر دیا ہے۔ تاکہ ان حضرات میں سے ہر ایک کا مقلد اپنی تقلید کے مطابق عمل کر سکے۔ جن علماء کے حواشی درج کیے گئے ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں:

۱۔ (ع): حضرت **آیتہ اللہ العظمیٰ** الحاج سید علی حسینی سیستانی نجف اشرف عراق

۲۔ (س): حضرت **آیتہ اللہ العظمیٰ** الحاج سید محمد سعید الحکیم نجف اشرف عراق

ملتمس دعا: سید زوار حسین ہمدانی (فاضل عراق)

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۶ | احتیاط واجب | یہ احتیاط مستحب ہے (ع) یہ احتیاط لازم نہیں (س) |
| ۴۱ | ۹ | اگرچہ حرام ہے | حرام گوشت حیوان کہ جو خون جہندہ نہیں رکھتا کے پیشاب سے اجتناب لازم ہے (ع) (س) |
| ۴۱ | ۱۴ | یہ سب حرام ہو جائیں گے | اور ان کی نسل کا حکم بھی خود انہی کی طرح ہے، حیوانات کے علاوہ پرندے بھی اس حکم میں شامل ہیں (س) |
| ۴۲ | ۱۳ | صرف زردی نجس ہوگی | بناء بر احتیاط مستحب (ع) نجس نہیں اگرچہ اس کا کھانا حرام ہے (س) |
| ۴۳ | ۱۰ | سب چیزیں پاک سمجھی جائیں گی | بشرطیکہ وہ ان کو شرعی طریقہ سے ذبح شدہ اشیاء کی طرح پیش کرے (س) |
| ۴۴ | ۴ | بلکہ ہر نشہ کرنے والی چیز جو اصل میں بہنے والی ہو | بناء بر مستحب (ع) |
| ۴۴ | ۶ | بناء بر احوط نجس بھی ہے | نجس نہیں پاک ہے (ع) (س) |
| 〃 | 〃 | طاہر ہو جائے گا | |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۴۴ | ۸ | حرام و نجس ہے | نہ حرام ہے نہ نجس (ع) (س) |
| ۴۴ | ۱۵ | بناء بر احوط وجوبی | یہ احتیاط واجب نہیں (ع) مجنب حرام کا پسینہ نجس نہیں لیکن اس حالت میں نماز پڑھنا جائز نہیں (س) |
| ۴۴ | ۱۸ | بناء بر اقوی اجتناب کیا جائے | اجتناب (پرہیز) لازم نہیں (ع) نماز کے علاوہ اجتناب لازم نہیں (س) |
| ۴۵ | ۱ | بناء بر احتیاط واجب | بلکہ اقوی یہی ہے (ع) |
| ۴۶ | ۱۲ | بواسیر کا خون | بواسیر کا خون معاف نہیں خواہ ظاہری ہو یا باطنی (س) |
| ۴۶ | ۱۵ | خواہ بدن پر ہو یا لباس میں | صرف لباس میں معاف ہے (س) |
| ۴۶ | ۱۶ | یا استحاضہ | خون استحاضہ سے اجتناب بناء بر احتیاط کے مستحب ہے (س) |
| ۴۷ | ۳ | یا وہ دونوں (غلط) | اور وہ دونوں (صحیح) |
| ۵۱ | ۵ | ۸/۷ ۴۲ بالشت مکعب | بلکہ ۳۶ بالشت مکعب بھی کافی ہے (ع) ۲۷ بالشت مکعب کافی ہے (س) |
| ۵۱ | ۱۳ | چھری کی نوک | چھری کی نوک کا پاک ہونا محل اشکال ہے (س) |
| ۵۱ | ۱۹ | نصب کی ہوئی اشیاء | نصب شدہ مثلاً" دروازہ کیل وغیرہ آفتاب سے پاک نہیں ہوتے (ع) |
| ۵۱ | ۱۹ | اور منقولہ اشیاء | منقولہ اشیاء مثلاً" بوریا، چٹائی وغیرہ کو آفتاب پاک نہیں کرتا (س) |
| ۵۲ | ۴ | دوسری جانب دھوپ نہ جاسکے | ظاہرا" دوسری جانب بھی پاک ہو جائے گی اگر عرفاً کہا جائے کہ وہ بھی آفتاب کی تمازت ہی سے خشک ہوتی ہے (ع) |
| ۵۴ | ۱ | استبراء کی مدت | استبرا کی مدت اونٹ کے لئے چالیس دن، گائے، بھینس کے لئے بیس دن اور افضل تیس دن بلکہ احوط چالیس دن ہے بھیڑ بکری کے لئے دس دن اور افضل چودہ دن |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| | | | ہے۔ بطخ کے لئے پانچ دن اور افضل سات دن ہے مرغ کے لئے تین دن ہے ان کے علاوہ دیگر حیوانات کے لئے بناء بر احتیاط واجب اس وقت تک استبراء ضروری ہے کہ جب اُن کو نجاست خوار نہ کیا جائے بشرطیکہ یہ مدت اس حیوان کے جسم کے مطابق بیان کردہ ایام سے کم نہ ہو۔ اور خنزیر کا دودھ پینے والے کے لئے ضروری ہے کہ اس کو کس جگہ پابند کر کے سات دن چارہ یا بکری وغیرہ کے دودھ سے غذا مہیا کی جائے (س) |
| ۵۴ | ۱۴ | بشرطیکہ | یہ شرط بناء بر احتیاط مستحب ہے (ع) |
| ۵۵ | ۱۶ | اس کے بعد دو مرتبہ | جس برتن میں کتے کا لعاب دہن گر جائے اس کو مٹی سے مانجھنے کے بعد بناء بر احتیاط کے تین مرتبہ دھونا لازم ہے (ع) |
| ۵۵ | ۲۰ | بناء بر احوط (وجوبی) | یہ احتیاط مستحب ہے (ع) (س) |
| ۵۵ | ۲۱ | پہلے مٹی سے مانجھ لیں | لازم نہیں البتہ سات مرتبہ دھونا لازم ہے خواہ پانی قلیل ہو یا کر و جاری (ع) مٹی سے مانجھنا ضروری نہیں لیکن آب قلیل سے سات مرتبہ دھونا لازم ہے جب کہ کر یا جاری پانی میں ایک مرتبہ دھونا کافی ہے (س) |
| ۵۶ | ۴ | خمیر اور نجس روٹی پاک | ان چیزوں کا پاک ہونا مشکل ہے (ع) (س) |
| ۵۶ | ۱۴ | آب قلیل | آب قلیل، کر یا جاری پانی میں پیشاب سے نجس شدہ کو دو مرتبہ دھونا لازم ہے (ع) |
| ۵۷ | ۱۱ | احوط (استحبابی) | یہ احتیاط واجب ہے (ع) |
| ۵۷ | ۱۷ | جاری میں دو دفعہ | بلکہ ایک دفعہ کافی ہے (س) اگر پیشاب سے نجس ہو بصورت دیگر صرف ایک دفعہ کافی ہے (س) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۵۸ | ۶ | خرمہ کا شیرہ | خرمہ کا شیرہ جوش کھانے سے نہ نجس ہوتا ہے نہ حرام (ع)(س) |
| ۵۸ | ۱۳ | حفاظت حرام ہے | حفاظت حرام نہیں ہے (ع) |
| ۵۸ | ۱۶ | حرام نہیں ہے | حرام ہے (س) |
| ۵۸ | ۱۹ | جائز ہے | حرام ہے (س) |
| ۵۹ | ۴ | حرام ہے | حرام نہیں ہے (ع) وہ جو عام طور پر کھانے پینے کے لئے استعمال ہوتے ہوں (س) |
| ۵۹ | ۵ | حرام ہے | حرام نہیں ہے (ع) صرف ایسے برتن کہ جن کا استعمال صرف کھانے پینے میں منحصر ہو لیکن اگر ان برتوں کی خرید و فروخت برتن ہونے کے پیش نظر نہ ہو بلکہ اصل ماہیت کے اعتبار سے ہو تو جائز ہے (س) |
| ۶۰ | ۱ | اس سے قبل پاخانہ صاف ہو جائے | بناء بر احتیاط مستحب (ع) بنا بر احتیاط واجب (س) |
| ۶۰ | ۶ | حرام ہے | حرام نہیں اگرچہ بنا بر احتیاط کے ایسا نہ کرنا مستحب ہے (ع)(س) |
| ۶۲ | ۱ | قرآن کنندہ ہو | بشرطیکہ اس تک نجاست پہنچنے کا امکان یا ہتک حرمت نہ ہو ورنہ حرام ہے (ع)(س) |
| ۶۷ | ۱۷ | واجب ہے | واجب نہیں ہے (ع) |
| ۶۹ | ۱۰ | ہتھیلی سے مسح | بناء بر احتیاط مستحب (ع)(س) |
| ۶۹ | ۱۹ | دوسری مرتبہ مستحب | استحباب ثابت نہیں اگرچہ مبطل بھی نہیں ہے (س) |
| ۷۰ | ۶ | احکام جبیرہ | اگر شکستہ یا زخمی عضو پر جبیرہ وغیرہ نہ ہو بلکہ وہ جگہ کھلی ہو اور اس جگہ کا دھونا یا مسح کرنا مضر ہو تو اس صورت میں صحیح اطراف کا دھونا یا مسح کرنا کافی ہے کھلی شکستہ یا زخمی جگہ کا دھونا یا مسح کرنا لازم نہیں ہے (س) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| | | | مذکورہ صورت میں اگر ممکن ہو تو بہتر یہ ہے کہ تر ہاتھ سے زخمی جگہ پر مسح کرے اور اس کے بعد پاک کپڑا اس جگہ پر رکھ کر دوبارہ تر ہاتھ سے مسح کرے لیکن شکستگی کی صورت میں صرف تیمم واجب ہے (ع) |
| ۷۱ | ۹ | وقت اتنا تنگ ہو | اگر وقت تنگ ہو تو پانی سے وضو کر کے نماز کا کچھ حصہ (اگرچہ ایک رکعت ہی ہو) بھی وقت میں نہ پڑھ سکتا ہو تو اس صورت میں بہتر یہ ہے کہ تیمم کر کے نماز پڑھے اور اس کے بعد نماز کی قضا بھی لازم ہے لیکن اگر وضو کے ساتھ وقت میں ایک رکعت بھی پڑھ سکنے کا احتمال ہو تو واجب ہے کہ کوشش کر کے ایسا ہی کرے (س) |
| ۷۲ | ۱ | سوائے معاون کے | بناء بر احتیاط مستحب (ع) معاون میں در نجف شامل نہیں یہ سنگریزوں میں سے ایک شفاف سنگریزہ ہے (س) |
| ۷۲ | ۱ | چونا گچ پختہ ہونے سے قبل | چونا گچ سیمنٹ وغیرہ پر خواہ پختہ ہوں یا پختہ ہونے سے قبل دونوں صورتوں میں ان پر تیمم جائز ہے (ع) (س) |
| ۷۲ | ۱۵ | اگر غسل کے بدلے تیمم ہو | تیمم خواہ غسل کے بدلہ ہو یا وضو کے عوض ایک ضربی کافی ہے |
| ۷۳ | ۱ | اگر وضو کے عوض تیمم ہو | اگرچہ بناء بر احتیاط کے دو ضربی مستحب ہے (ع) (س) |
| ۷۵ | ۳ | اگرچہ منی خارج نہ ہو | مذکر کی دبر میں جماع کی صورت میں اگر باوضو نہ ہو تو غسل کے ساتھ وضو بھی کرنا بناء بر احتیاط کے واجب ہے (س) دبر میں جماع خواہ مذکر کے ساتھ ہو یا مونث اگر باوضو نہ ہو تو غسل کے ساتھ وضو بھی بناء بر احتیاط کے واجب ہے (ع) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۷۵ | ۱۳ | احوط (وجوبی) | یہ احتیاط واجب نہیں (ع) (س) |
| ۷۶ | ۳ | احوط (وجوبی) | یہ احتیاط مستحب ہے (ع) |
| ۷۶ | ۷ | ان چار سورتوں | بلکہ ان چار آیات کہ جن میں سجدہ واجب ہے (ع) (س) |
| ۷۷ | ۴ | جس کی ترتیب یہ ہے | مذکورہ ترتیب کے علاوہ اس قدر بھی کافی ہے کہ پہلے سر کو دھو لے اور بعد بقیہ بدن' دائیں بائیں جانب ترتیب ضروری نہیں (ع) (س) |
| ۷۷ | ۱۶ | ٹھنڈے پانی سے | لازم نہیں (ع) (س) |
| ۷۸ | ۱۸ | علی الاحوط واجب | تمام اغسال واجبہ اور مستحبہ میں وضو کرنا واجب نہیں (ع) (س) |
| ۷۸ | ۲۰ | سب کے قصد سے | سب یا کسی ایک کا قصد کرلے تو نیز سب کے لئے کافی ہے (ع) (س) |
| ۷۹ | ۴ | تو یہ غسل تو صحیح ہوگا | معلوم نہیں لہٰذا اس صورت میں اس غسل کو نئے سرے سے کرے اور وضو نیز کرنا ہوگا (س) |
| ۷۹ | ۱۱ | علاوہ دوسری عورتوں کو | غیر قریشی عورتوں کو پچاس اور ساٹھ سال کے درمیانی عرصہ میں (اگر خون صفات حیض رکھتا ہو) تو احکام حیض اور احکام استحاضہ دونوں پر عمل کر کے احتیاط کرنا چاہیے (ع) |
| ۸۳ | ۱۸ | کفایت نہیں کرتا | کفایت کرتا ہے اور وضو واجب نہیں (ع) (س) |
| ۸۴ | ۲ | وضو کرنا لازم ہے | وضو کرنا لازم نہیں صرف غسل واجب یا مستحب کافی ہے (ع) (س) |
| ۸۵ | ۱۹ | وضو کرے | بناء بر احتیاط کے مستحاضہ متوسطہ کو غسل کے بعد وضو کرنا چاہیے (ع) جو نماز غسل کے بعد بلا فاصلہ پڑھے اس کے لئے وضو لازم نہیں اسی طرح اگر متوسطہ |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| | | | ظہرین یا مغربین سے پہلے غسل کرے اور دونوں نمازوں کو بلا فاصلہ پڑھے تو نیز دونوں نمازوں کے لئے وضو لازم نہیں (س) |
| ۸۶ | ۲ | اور وضو کرنا ضروری ہے | مستحاضہ کثیرہ کے لئے غسل ہی کافی ہے وضو کی ضرورت نہیں اگرچہ بناء بر احتیاط کے مستحب ہے (ع) جو نماز یا نمازیں غسل کے بعد فوراً بلا فاصلہ پڑھے ان کے لئے وضو لازم نہیں (س) |
| ۸۹ | ۱۳ | البتہ چار مہینے سے کم | اگر چار ماہ سے قبل سقط ہونے والے کے بدن کی ساخت مکمل ہو چکی ہو تو بھی بناء بر احتیاط کے غسل و کفن واجب ہے (ع) |
| ۸۹ | ۲۰ | اور شیعہ اثنا عشری ہو | بناء بر مشہور کے (ع) (س) |
| ۹۲ | ۱۰ | اگر اتنا پانی نہ ہو | اگر تین غسل دینے کے لئے پانی نہ ہو تو خالص پانی سے غسل دیں اور اگر مزید بچ جائے تو بیری کے پتوں یا کافور میں سے کسی ایک کے ساتھ غسل دینے میں اختیار ہے اور بناء بر احتیاط واجب اس صورت میں تیمم بھی ضروری ہے (س) |
| ۹۲ | ۱۱ | اگر بیری کے پتے اور کافور میسر نہ ہوں | اس صورت میں بناء بر احتیاط واجب ہر ایک کے بدلے خالص پانی سے غسل دیں اور تیمم بھی کرائیں (ع) |
| ۹۲ | ۱۶ | تین تیمم دیئے جائیں | صرف ایک تیمم کافی ہے اگرچہ بناء بر احتیاط کے تین تیمم (ہر ایک کے عوض) مستحب ہے اور ان میں سے کسی ایک کی نیت مافی الذمہ کی کرے (ع) (س) |
| ۹۲ | ۱۹ | جائز ہے | واجب ہے اگر ہتک حرمت نہ ہوتی ہو (ع) (س) |
| | | | نوٹ: (ا) غسل میت میں جبیرہ نہیں ہے لہٰذا اگر |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| | | | غسل بغیر جبیرہ کے ممکن نہ ہو تو غسل جبیرہ کے بجائے تیمم واجب ہے (ع)(س) |
| | | | (۲) میت کو تیمم اپنے ہاتھ سے کرایا جائے اور اگر ممکن ہو تو میت کے ہاتھ سے بھی کرائیں (ع) اگر میت کے ہاتھ سے تیمم ممکن ہو تو میت کے ہاتھ سے بصورت دیگر غسل دینے والا اپنے ہاتھ سے تیمم کرائے (س) |
| ۹۸ | ۱۹ | اس میں چھ سال کا بچہ | چھ سال سے کم عمر بچہ اگر نماز کو سمجھتا ہو تو اس پر نماز پڑھنا لازم ہے بصورت دیگر بر جاء مطلوبیت پڑھی جا سکتی ہے (ع) جو بچہ نماز کو نہیں سمجھتا اس پر بلوغ سے قبل نماز پڑھنا مشروع نہیں بالغ پر واجب اور غیر بالغ اگر نماز کو سمجھتا ہے تو اس پر مستحب ہے (س) |
| ۹۸ | ۲۱ | نماز پڑھنا واجب ہے | واجب نہیں بلکہ برجاء مطلوبیت پڑھنا چاہیے (ع)(س) |
| ۱۰۸ | ۵ | میت کو بغیر غسل و کفن کے دفن کر دیا گیا ہو | اس صورت میں تب قبر کھودنا جائز ہے جب میت تازہ دفن کی گئی ہو اس طرح کہ بدن پاش پاش یا بدبودار ہونے کے باعث میت کی بے حرمتی نہ ہو ورنہ جائز نہیں اور اس صورت میں غسل و کفن ساقط ہو جائے گا اسی طرح اگر بے حرمتی نہ ہو تو ایک جگہ سے قبر سے نکال کر دوسری جگہ لے جا کر دفن کرنا جائز ہے خصوصاً جب کہ اماکن مقدسہ میں لے جا کر دفن کرنا ہو (س) |
| ۱۰۹ | ۱ | کفایت نہیں کرتا | کفایت کرتا ہے اور وضو واجب نہیں (ع)(س) |
| | | | نوٹ: واضح رہے کہ اگر زندہ یا مردہ انسان کا (جب کہ |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
| --- | --- | --- | --- |
| | | | تین غسل مکمل نہ ہو چکے ہوں) کوئی حصہ جدا ہو جائے اور<br>۱۔ وہ حصہ گوشت اور ہڈی پر مشتمل ہو۔<br>۲۔ وہ حصہ صرف گوشت پر مشتمل ہو اور ہڈی نہ ہو۔<br>۳۔ وہ حصہ صرف ہڈی ہو گوشت نہ ہو یا برائے نام ہو۔<br>تو صرف پہلی صورت میں مس کرنے سے غسل مس میت واجب ہو گا دوسری اور تیسری صورت میں نہیں (س) تینوں صورتوں میں غسل واجب نہیں (ع) |
| ۱۱۰ | ۱۷ | نماز والدین | صرف نماز والد جو اس نے نافرمانی کے باعث نہ پڑھی ہو اور قضا کرنا بھی ممکن تھا بڑے لڑکے پر واجب ہے لیکن اگر باپ کی فوتیدگی کے وقت بالغ نہ ہو تو بلوغ کے بعد واجب نہ ہو گی (ع) |
| | | | ہر مرد میت کی ایسی نمازیں جو اس نے کسی عذر (مثلاً بیماری، جہالت غلط ادائیگی یا غفلت وغیرہ) کے باعث نہیں پڑھی ہوں اس کے ولی پر قضا واجب ہے، ولی سے مراد مرد وارث ہے، اگر ایک سے زیادہ وارث ہوں تو سب پر واجب کفائی کے طور پر قضا کرنا واجب ہے لیکن ایسی نمازیں جو جان بوجھ کر خفیف قرار دیتے ہوئے بے اعتنائی و ہٹ دھرمی کے باعث ادا یا قضا نہ پڑھی ہوں ان کی قضا وارث پر واجب نہیں، موت کے بعد نابالغ وارث پر بھی بلوغ کے بعد بناء بر احتیاط کے قضا واجب ہے (س) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۳ | ۴ | تو اس صورت میں احوط یہ ہے | بلکہ واجب ہے کہ اس کے بعد نماز ظہر کی نیت سے پڑھے اسی طرح اگر عشاء کی نماز مغرب کی نماز سے پہلے سہوا پڑھنے کے بعد یاد آئے تو نیز اس کے بعد مغرب کی نیت سے نماز پڑھے (ع) |
| ۱۱۴ | ۱۳ | بلکہ نماز مستحب میں بھی | مستحبی نماز اگر حالت استقرار میں پڑھی جائے تو قبلہ معتبر ہے لیکن اگر راستہ چلتے یا سواری پر مستحبی نماز پڑھنا ہو تو قبلہ رو ہونا شرط نہیں ہے (ع)(س) |
| ۱۱۵ | ۱ | تو واجب ہے کہ چاروں سمتوں | واجب نہیں اگرچہ مستحب ہے اور کسی ایک سمت پڑھنا کافی ہے (ع)(س) |
| ۱۱۵ | ۲ | اگر نہ باقی ہو | اگر وقت گذرنے کے بعد ظاہر ہو تو قضا واجب نہیں (س) |
| ۱۱۶ | ۱ | بنا بر احوط | یہ احتیاط واجب نہیں (ع) |
| ۱۱۸ | ۱۴ | یہی حکم بواسیر کے خون | داخلی بواسیر، داخلی زخم اور داخلی پھوڑے کا خون معاف نہیں بلکہ ظاہری بواسیر کا خون بھی بنا بر احتیاط واجب معاف نہیں (س) |
| ۱۱۸ | ۲۰ | پالنے والی عورت | ہر عورت نہیں بلکہ صرف بچہ پالنے والی ماں (س) |
| ۱۱۹ | ۱ | احوط یہ ہے | بلکہ واجب یہی ہے (س) |
| ۱۲۰ | ۱۳ | واجبات نماز گیارہ | قیام حالت تکبیرۃ الاحرام اور قیام متصل بر کوع کو ایک ہی واجب شمار کیا جاتا ہے جب کہ گیارھواں واجب ذکر ہے جیسے رکوع و سجود کے دوران اور تیسری و چوتھی رکعت میں سورۃ الحمد کے عوض (ع)(س) |
| ۱۲۰ | ۱۴ | کمی یا زیادتی | رکن کی کمی خواہ سہواً ہو یا عمداً اور زیادگی اگر عمداً ہو تو مبطل ہے لیکن رکن کی زیادتی (رکوع و سجود کے علاوہ) اگر سہواً ہو تو اس تامل ہے (ع)(س) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۱۴۳ | ۲۰ | اسکے بعد ایک مرتبہ استغفراللہ | یہ مستحب ہے (ع)(س) |
| ۱۴۴ | ۱۱ | سورتوں کا جزو ہے | جزئیت معلوم نہیں لہٰذا بسم اللہ کو جزئیت کی نیت سے نہ پڑھے اگرچہ تعین سورۃ کیلئے پڑھنا واجب ہے (ع)(س) |
| ۱۴۱ | ۷ | قنوت سنت ہے | سوائے نماز شفع کے کہ اس میں قنوت بر جائے مطلوبیت پڑھنا چاہیے (ع)(س) |
| ۱۴۶ | ۱۴ | اس طرح منحرف ہونا | اگر عذر یا جبر کے باعث قبلہ کے دائیں یا بائیں جانب تک بلکہ پشت بقبلہ کی صورت میں بھی اگر نماز کا وقت گذر چکا ہے یا نماز کا وقت اتنا تنگ ہو کہ ایک رکعت بھی وقت میں نہ پڑھ سکے تو نماز صحیح ہو گئی (ع)(س) |
| ۱۵۰ | ۱ | سجدے سے سر اٹھانے | بلکہ دوسرے سجدہ میں سر رکھنے کے بعد (ع) بلکہ دوسرے سجدے میں ذکر واجب پڑھنے کے بعد (س) |
| ۱۵۰ | ۳ | یا دو رکعت بیٹھ کر | بیٹھ کر نہیں بلکہ بناء بر احتیاط واجب کھڑے ہو کر ایک رکعت پڑھے (ع)(س) |
| ۱۵۰ | ۲ | احتیاط" اعادہ بھی | لازم نہیں (ع)(س) |
| ۱۵۰ | ۱۱ | اکمال سجدتین کے بعد | دوسرے سجدے میں سر رکھنے کے بعد (ع) دوسرے سجدہ کا ذکر واجب پڑھنے کے بعد (س) |
| ۱۵۰ | ۱۳ | اکمال سجدتین کے بعد | دوسرے سجدہ میں سر رکھنے کے بعد (ع) دوسرے سجدہ کا ذکر واجب پڑھنے کے بعد (س) |
| ۱۵۰ | ۱۵ | اکمال سجدتین کے بعد | دوسرے سجدہ میں سر رکھنے کے بعد (ع) دوسرے سجدہ کا ذکر واجب پڑھنے کے بعد (س) |
| ۱۵۰ | ۶، ۷ | چوتھی اور پانچویں | ان چار صورتوں میں مذکورہ احتیاط کے ساتھ نماز تمام کرنے کے بعد بناء براولی نئے سرے سے نماز پڑھے (ع) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۱ | ۸، ۹ | رکعت | ان چار صورتوں میں نماز کو تمام کرنے کے بجائے نئے سرے سے پڑھے (س) |
| ۱۵۳ | ۹ | دل میں نیت | نماز احتیاط کی نیت زبان سے ادا کرنا مبطل نماز ہے (ع) (س) |
| ۱۵۴ | ۱۲ | احتیاط بہتر ہے | یہ احتیاط واجب ہے (ع) (س) |
| ۱۵۵ | ۱ | تو اختیار ہے جسے چاہے | بلکہ اس صورت میں نماز احتیاط کو مقدم کرے (ع) (س) |
| ۱۵۵ | ۶ | اور پڑھے | بلکہ یوں پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ وَ بِاللّٰہِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ اور تشہد نماز کی طرح پڑھے (ع) دونوں میں سے جسے چاہے پڑھ سکتا ہے اور تشہد نماز کی طرح پڑھے (س) |
| ۱۵۶ | ۲ | احوط ہے | یہ احتیاط لازم نہیں (ع) (س) |
| ۱۵۶ | ۹ | سات یا پانچ | مع امام کے کل پانچ افراد کا ہونا ضروری ہے (ع) (س) |
| ۱۵۶ | ۱۲ | پہلی رکعت میں | نماز جمعہ صبح کی نماز کی طرح ہے اگرچہ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سورہ جمعہ اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورہ منافقون پڑھنا مستحب ہے۔ نیز پہلی رکعت میں رکوع سے قبل اور دوسری رکعت میں رکوع کے بعد قنوت بھی مستحب ہے (ع) (س) |
| ۱۵۷ | ۱۱ | نماز آیات | آیات کے وقت اگر عورت حالت حیض یا نفاس میں ہو تو اس پر نماز ادا یا قضا واجب نہیں ہے (س) |
| ۱۵۷ | ۱۲ | یا زلزلہ | بنا بر احتیاط واجب (ع) (س) |
| ۱۵۷ | ۱۵ | بلکہ احوط یہ ہے | یہ احتیاط واجب ہے (ع) |
| ۱۵۷ | ۱۶ | ادا کرنے کی نیت | بلکہ قضا کی نیت کرے اگر وقت میں فوراً نہ پڑھے (س) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۸ | ۲۲ | بسم اللہ | اس صورت میں صرف بِسۡمِ اللہِ پر اکتفا نہ کرے بلکہ بسم اللہ کے ساتھ معین صورت کا کچھ دیگر حصہ بھی ملا کر پڑھے اور سورۃ توحید پڑھنے کی صورت میں یوں پانچ حصے بنا کر پڑھے (۱) بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۞ قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۞ (۲) اَللّٰهُ الصَّمَدُ (۳) لَمۡ یَلِدۡ (۴) وَلَمۡ یُوۡلَدۡ (۵) وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۞ (ع)(س) |
| ۱۵۹ | ۶ | نماز والدین | باپ کی ایسی نمازیں اور روزے جو انہوں نے کسی عذر کی بنا پر ادا نہ کئے ہوں اور قضا کرنے پر قدرت رکھتے تھے بڑے لڑکے پر قضا واجب ہے بشرطیکہ والد کی وفات کے وقت نابالغ، مجنون، کافر یا ان کا قاتل نہ ہو ورنہ قضا واجب نہ ہوگی (ع) والدین بلکہ ہر میت کی نماز اور روزے جو کسی عذر کی بنا پر ادا نہ کئے ہوں یا غفلت کے باعث مرد ولی (وارث) پر قضا واجب ہے بشرطیکہ میت نے لاپرواہی اور بغاوت کے باعث قضا کرنے میں کوتاہی نہ کی ہو۔ ولی سے مراد ہر وارث مرد ہے اگر وارث مرد ایک سے زیادہ ہو تو سب پر واجب کفائی کے طور پر قضا لازم ہے (س) |
| ۱۶۱ | ۸ | اس ترتیب سے بجالانا واجب ہے | قضا نمازوں میں ترتیب واجب نہیں مگر وہ نمازیں جو اصل میں بالترتیب ہیں جیسے ظہرین سے پہلے ظہر پڑھے بعد میں عصر یا جیسے مغربین سے پہلے مغرب پڑھے بعد میں عشاء اور ترتیب حاصل کرنے کا جو طریقہ صفحہ ۱۶۱ سطر ۱۰ سے صفحہ ۱۶۲ سطر ۱ تک بیان کیا گیا ہے غیر ضروری ہے (ع)(س) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۲ | ۳ | اگرچہ اقویٰ ہے | یہ اقویٰ نہیں ہے (ع)(س) |
| ۱۶۲ | ۶ | تو احوط یہ ہے | اگر کوئی اول وقت حضر میں ہو اور آخر وقت سفر میں یا اول وقت سفر میں ہو اور آخر وقت حضر میں تو ایسی صورت میں آخر وقت کی اپنی شرعی تکلیف کے مطابق عمل کرے (ع)(س) |
| ۱۶۳ | ۱۳ | احتیاط "۲۸ میل | اس طرح احتیاط غلط ہے جہاں تک ممکن ہو اصل مقدار مسافت معلوم کر کے اس پر عمل کرے اور شک کی صورت میں نماز پوری پڑھنا چاہیے (۱۲) |
| ۱۶۳ | ۱۲ | چھ مہینے تک | چھ مہینے کی کوئی قید نہیں، وطن کی تین قسمیں ہیں (۱) جہاں ماں باپ رہتے ہوں اور وہ بھی ان کے ساتھ رہتا ہو (۲) خود کسی شہر میں ہمیشہ ہمیشہ رہنے کی نیت سے رہائش اختیار کر لی ہو (۳) جائے عمل ہو اس طرح کہ ہر روز یا ہفتہ میں اکثر ایام وہاں جاتا ہو یا یہ کہ اپنے کام (ڈیوٹی، تعلیم) وغیرہ کی غرض سے وہاں کچھ مدت کے لئے رہنا پڑے اسطرح کہ اگر کوئی دوسرا کام نہ ہو تو وہ اسی جگہ پر مقیم رہے جیسے وہاں کے لوگ رہتے ہیں (ع)(س) |
| ۱۶۴ | ۳ | (مثلاً "ایک مہینہ) قیام | ضروری نہیں (ع)(س) |
| ۱۶۴ | ۸ | پہلے سفر میں نماز قصر | پہلے یا دوسرے سفر کی کوئی قید نہیں اور نہ احتیاط ضروری ہے (ع)(س) |
| ۱۶۵ | ۹ | تیسرے مسجد کوفہ | بلکہ شہر کوفہ (س) |
| ۱۶۵ | ۹ | چوتھے حائر سید الشہدا | یعنی جتنی مقدار قبہ شریفہ کے نیچے آتی ہے صرف اسی حد تک (ع)(س) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۲ | ۷ | حد شرعی | جس پر حد شرعی جاری کی گئی ہو اگرچہ اس نے بعد میں توبہ بھی کر لی ہو کے پیچھے نماز جماعت جائز نہیں (ع)(س) |
| ۱۸۲ | ۱۵ | ترک فاصلہ احوط ہے | آخری یا درمیانی میں فاصلہ کے اعتبار سے کوئی فرق نہیں اور یہ احوط لازم نہیں (ع)(س) |
| ۱۸۳ | ۱۴ | دوبارہ پڑھے | لازم نہیں لیکن اس کے بعد نماز کو فرادی کی نیت سے پڑھے (س) |
| ۱۸۳ | ۱۵ | دوبارہ پڑھے | لازم نہیں لیکن اس کے بعد نماز کو فرادی کی نیت سے پڑھے (س) |
| ۱۸۵ | ۸ | احتیاط کے خلاف ہے | بلکہ ضروری ہے کہ بغیر عذر کے جماعت سے فرادی نہ ہو (ع) |
| ۱۹۱ | ۹ | غیر معمولی طرز سے ہو | ایسا ٹیکہ لگوانا جائز ہے جو عضلات (گوشت) میں ہو البتہ رگ میں لگوانے سے پرہیز کرے کہ جس کا اثر معدہ تک ہو، اور آنکھ، کان یا ناک میں دوا ڈالنا جائز ہے۔ اگرچہ اس کا اثر حلق میں بھی محسوس ہو (ع)(س) |
| ۱۹۱ | ۱۷ | تو احوط یہ ہے | یہ احتیاط مستحب ہے (ع)(س) |
| ۱۹۲ | ۱۲ | احوط وجوبی | یہ احتیاط واجب نہیں (ع)(س) |
| ۱۹۳ | ۲ | کفارہ بھی دے | اگر غسل کرنے کے قصد سے سوئے تو جتنی بار ہو کفارہ واجب نہ ہو گا مگر یہ کہ غسل کرنے سے منصرف ہو کر سوئے (س) |
| ۱۹۶ | ۴ | تو احوط (وجوبی) بلکہ اقویٰ | لازم نہیں (س) |
| ۱۹۷ | ۹ | دو عادل گواہی دیں | لیکن اگر جماعت یا کثیر تعداد میں لوگ چاند دیکھنے کی کوشش کریں اور ان میں بھی کم از کم دو عادل شخص |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| | | | موجود ہوں جو کوشش کے باوجود چاند نہ دیکھ پائیں اور مطلع بھی صاف ہو تو ایسی صورت میں صرف دو عادل گواہوں کی گواہی قابل قبول نہ ہوگی(ع) |
| ۱۹۷ | ۱۳ | (۵) مجتہد جامع الشرائط کا حکم | یہ بحد ذاتہ ثبوت ہلال کے لئے کافی نہیں(ع)(س) |
| ۱۹۷ | ۱۴ | افق ایک ہو | افق ایک ہو یا یہ کہ جس شہر میں چاند دیکھا گیا ہے وہ مشرق کی طرف واقع ہو پس جملہ شہر جو مغرب کی طرف واقع ہوں گے کے لئے بھی ثابت ہوگا(س) |
| ۲۰۳ | ۱ | مواجب نکالنے کے بعد | جملہ مصارف زراعت بشمول مواجب شاہی کا استثنا جائز نہیں(ع)(س) |
| ۲۰۳ | ۳ | زکوۃ وصول کرنے والے | بشرطیکہ نبیؐ امامؑ یا ان کے نائب خاص کی طرف سے معین ہوں(س) نبیؐ امامؑ انکے نائب خاص/عام یا حاکم شرعی کی طرف سے معین ہوں(ع) |
| ۲۰۳ | ۴ | یعنی وہ کفار | یا ایسے مسلمان کہ جن کا ایمان ضعیف ہو اگر ان کو زکوۃ دی جائے تو ممکن ہے کہ وہ راہ حق پر آجائیں (ع) صرف ضعیف العقیدہ مسلمان(س) |
| ۲۰۳ | ۵ | ساتویں امور خیریہ | جن سے عام لوگ استفادہ کریں لہٰذا حاجی، زوار، یا نکاح وغیرہ جیسے امور میں صرف نہ کریں (س) عمومی نوعیت کے امور خیریہ میں اور وہ بھی بناء بر احتیاط واجب حاکم شرعی کی اجازت سے صرف کریں(ع) |
| ۲۰۳ | ۹ | مجتہد جامع الشرائط | لازم نہیں تاہم اگر بحیثیت وکیل کے ایسا کیا جائے تو بری الذمہ ہو سکتا ہے(س) |
| ۲۰۴ | | مستحب زکوۃ | مذکورہ امور میں زکوۃ کا استحباب ثابت نہیں لیکن صدقہ عامہ کی نیت سے استحباب میں کوئی اشکال نہیں(س) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۴ | ۵ | (۲) دوسرے مال تجارت میں | مال تجارت میں بناء براحتیاط کے زکوۃ واجب ہے (ع) |
| ۲۰۶ | ۷ | خمس نہ ہو گا | بلکہ بناء براحتیاط کے ھبہ یا کسی بھی دوسرے طریقہ سے زمین حاصل کرنے میں خمس دینا واجب ہے (ع)(س) |
| ۲۰۷ | ۵ | آمدنی و منافع تجارت | آمدنی سے مراد ہر قسم کی آمدنی خواہ تجارت، صناعت، زراعت، ایجاد، اجارت، ہبہ، وصیت، نماز، وقف، مہر، عوض خلع و مبارات، غیر محسوب میراث وغیرہ سے ہو البتہ قریبی رشتہ دار کی میراث پر نہ ہے (س) قریبی رشتہ دار کے علاوہ مہر، عوض خلع و مبارات اور زکوۃ و خمس کے عنوان سے حاصل شدہ مال پر بھی خمس نہیں (ع) |
| ۲۰۸ | ۱۴ | غیر امامؑ کا سہم | سہم سادات بھی حاکم شرع کی اجازت کے بغیر از خود نہیں دیا جا سکتا تاہم میری طرف سے مومنین کو اجازت عام ہے کہ وہ سہم سادات مستحقین کو اپنے علاقہ میں خود دے سکتے ہیں (س) |
| ۲۱۰ | | بیسواں باب بیان حج | چونکہ کتاب تحفۃ العوام حج پر ہمراہ نہیں لے جائی سکتی لہٰذا احکام حج سے متعلق علیحدہ رسالہ مناسک حج ملاحظہ فرمائیں (ع)(س) |
| ۲۶۰ | ۱۰ | مقدار مہر کی تعین ہو | مقدار مہر کا معین طور پر ذکر کرنا عقد دائمی میں شرط صحت نہیں لہٰذا ذکر نہ کرنے کی صورت میں عقد صحیح اور مہر مثل (یعنی اتنی مقدار کہ جو عام طور پر اس علاقہ میں اس حیثیت کے لوگوں میں رائج ہے) دینا ہو گا البتہ عقد غیر دائمی (متعہ) میں مہر معین اور مدت معین کا |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| | | | ذکر شرط صحت ہے(ع)(س) |
| ۲۶۰ | ۱۳ | باپ کی اجازت | باکرہ لڑکی کے لئے باپ' یا دادا کی اجازت ضروری ہے اگرچہ بنابر احتیاط واجب وہ لڑکی باپ دادا سے علیحدہ مستقل طور پر زندگی بسر کر رہی ہو مگر یہ کہ وہ شرعا" و عرفا" کفو کے ساتھ شادی کرنے پر راضی نہ ہوں یا اس کے امور زواج میں وخالت کرنے سے باز رہیں یا یہ کہ اجازت کی اہلیت ہی نہ رکھتے ہوں مثلا" دیوانے ہوں یا غائب ہوں اور ان سے اجازت مشکل ہو اور اس باکرہ لڑکی کے لئے شادی کرنا ضروری ہو یا لڑکی باکرہ نہ ہو یعنی مطلقہ یا بیوہ ہو البتہ باپ یا پدری اجداد کے علاوہ دیگر رشتہ دار افراد مثلا" ماں' بھائی' چچا' ماموں اور مادری اجداد سے اجازت کی ضرورت نہیں(ع)(س) |
| ۲۶۱ | ۲ | صیغے عربی زبان میں | بشرط امکان بنابر احتیاط واجب بصورت دیگر اپنی زبان میں بھی بقصد انشاء ماضی کے صیغے پڑھ کر عقد کر سکتے ہیں اگرچہ وکیل کے ذریعہ ممکن ہو(ع) |
| ۲۶۵ | ۵ | اور بازاری عورت | بناء بر احتیاط واجب زنا کرنے والی مشہور عورتیں یا ایسی عورت جس سے انسان نے خود زنا کیا ہو(بشرطیکہ شوہر دار یا عدت میں نہ ہو) تو اس کے توبہ کرنے سے پہلے نکاح دائمی یا متعہ کرنا جائز نہیں نیز بناء براحتیاط واجب ایک حیض کا استبراء بھی لازم ہے(ع) |
| ۲۶۸ | ۸ | یا یہ کہ | شک کی صورت میں(ع) |
| ۲۶۹ | ۱ | طلاق رجعی | بناء بر احتیاط واجب(ع) |
| ۲۶۹ | ۱۱ | دونوں خواہ کسی عمر کے ہوں | بناء بر احتیاط واجب ہے(ع) |

| صفحہ نمبر | سطر نمبر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ: بیان اختلاف فتویٰ |
|---|---|---|---|
| ۲۶۹ | ۱۳ | وہ حرام ہو جائیگی | حرام نہیں ہوگی (ع) |
| ۲۶۹ | ۱۴ | عقد ہونے سے قبل | بناء بر احتیاط واجب یا عقد کے بعد دخول سے پہلے لیکن عقد اور دخول کے بعد حرام نہ ہوگی (ع) |
| ۲۷۰ | ۱۳ | بناء بر احوط نا جائز ہے | جائز ہے مگر یہ کہ اس کے گمراہ ہونے کا اندیشہ ہو (ع) |
| ۳۰۴ | ۲ | جائداد سے حصہ نہ پائیگی | خواہ اُس کی اولاد ہو یا نہ ہو دونوں صورتوں میں زمین سے وراثت کی حقدار نہ ہوگی خواہ زمین سکنی ہو، کمرشل ہو، یا زراعتی البتہ جو چیزیں موت کے وقت اس زمین میں ثابت ہوں گی مثلاً عمارت، زراعت، درخت، مشینری وغیرہ ان کی قیمت سے وراثت پائے گی (ع)(س) |

باسمہٖ سبحانہٗ وتعالیٰ

# تقریظ

## از جناب مولینا و مقتدانا سیّد محمّد جعفر صاحب قبلہ مدظلہٗ

دینی مسائل، اعمال اور ادعیۂ ماثورہ پر مشتمل بہت سی مفید کتابیں اُردو زبان میں لکھی گئیں اور ایک حد تک متداول و مقبول بھی رہیں لیکن جو پائیدار مقبولیت اور برقرار شہرت کتاب "تحفۃ العوام" نے حاصل کی وہ اپنی مثال آپ ہی ہے۔

خدا جانے کہ کتاب مذکور ابتداً حاجی حسن علی اعلی اللہ مقامہٗ نے کس خلوص کامل، کس جذبۂ اخلاص اور کس سچی لگن سے کیسی مبارک اور نیک ساعت میں لکھی تھی کہ دنیائے شیعیت نے اس کو ہاتھوں ہاتھ لیا نہ کوئی گھر اس سے خالی رہا نہ کوئی شخص اس سے ناواقف رہا۔ قرآن کریم کے ساتھ اس کتاب کا بھی ہر گھر میں موجود ہونا ضروری سمجھا جاتا رہا اور قرآن کریم کے ساتھ ساتھ اس کتاب کا بھی بچوں اور بچیوں کو پڑھانا معمول رہا۔ جیسی یہ کتاب مقبول عام ہوئی کوئی کتاب ایسی مقبول نہیں ہوئی۔

اس قبولیتِ بے مثال کا سبب ایک مؤلف مرحوم کا خلوص اور دوسری طرف اس کتاب کی ہمہ گیر افادیت ہے۔ حاجتمندوں کی جو زیادہ سے زیادہ ضرورتیں اس ایک کتاب سے پوری ہوجاتی ہیں وہ اس کتاب کے سوا کسی ایک کتاب سے پوری نہیں ہوتیں بلکہ مختلف اور متعدد کتابیں درکار ہوتی ہیں۔

اس کتاب کی مقبولیتِ عام اور شہرتِ عام ہی کا یہ نتیجہ ہے کہ وقت کے بدلتے ہوئے تقاضے سے اور بہت سی مفید اور کارآمد چیزوں کے اضافہ سے اگرچہ کتاب کا ڈھانچہ بہت کچھ بدل گیا اور ردبدل یا تحلّل ہوتے ہوتے یہ کتاب کچھ سے کچھ ہوتی چلی گئی مگر نام

اس کا برقرار اور پائیدار رہا۔

"جدید تحفۃ العوام مقبول جو اس وقت میرے پیشِ نظر ہے وسعتِ مضامین کے اعتبار سے ایک بیش بہا دینی ذخیرہ اور شرعی خزینہ ہے جو عوام ہی کے لیے نہیں بلکہ خواص کے لیے بھی ازبس مفید اور کارآمد ہے اب تو اس کتاب کی جامعیت کا یہ عالم ہے کہ اگر اس کتاب کا نام بدل دینا کوئی پسندیدہ اقدام ہوتا تو تحفۃ العوام کے بجائے اس کو تحفۃ الخواص سے موسوم کیا جاتا۔

لائق صد ہزار تحسین و آفرین اور مستحقِ اجرِ ثمین ہیں جناب عمدۃ الاحباب زبدۃ اولی الالباب نخبۃ الافاضل و قدوۃ الاماثل مولوی السید منظور حسین صاحب قبلہ دام ظلہٗ جنھوں نے اپنی محنت شاقہ اور صلاحیت فائقہ سے اس کتاب کو پہلے سے بھی کہیں زیادہ جامع الکتب بنا دیا جس کا آغاز اُصولِ دین سے جن کا مأخذ کتاب اللہ ہے قرار دیا۔

اس طرح اس کتاب سے اللہ کا معجزہ اور مولانا کی کرامت دونوں کا ظہور ہو رہا ہے۔ ابتدا میں یہ کتاب ہلالِ تاباں تھی انتہا میں مولانا الموصوف کے دم سے بدرِ درخشاں ہوگئی پھر اس چاند کو مولانا نے اور چار چاند لگائے جبکہ چار علماء اعلام اور مجتہدین عظام کے ارشاداتِ عالیہ کو بھی شامل کر دیا۔ متن کتاب کو پہلے ہی جناب سید العلماء علی نقی النقوی دام ظلہٗ کے ارشادات میں ڈھال دیا تھا اس طرح یہ کتاب بہر صورت اور بہر معنی پنجتنی ہوگئی۔ خداوند عالم مولانا الموصوف کو اجرِ جزیل اور عمرِ طویل عطا کرے تاکہ اُن سے ایسے کرامات کا ظہور ہوتا رہے اور قوم و ملت کو اس گنجینۂ جواہر سے فیضیاب ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔

میں آخر میں اُن تمام حضرات کے لیے صمیم قلب سے دعاگو ہوں جنھوں نے اس کتاب کی نشر و اشاعت و طباعت میں بڑھ چڑھ کر حصّہ لیا خصوصاً قوم کے اسم بامسمٰی سرمایۂ افتخار آغا افتخار حسین صاحب سلمہٗ اللہ تعالیٰ کہ خداوند عالم اس جواں ہمت اور جواں سال کو خیر و برکت کیساتھ طول حیات کرامت فرمائے جو دینی اور ایمانی سرمایہ کی نشر و اشاعت کیلئے ہمیشہ سرگرمِ عمل رہتے ہیں۔

——— السید محمد جعفر عفی عنہٗ بالقلم (شہید)
خطیب جامع شیعہ کرشن نگر لاہور

# توثیق

از عالیجناب صدر المفسّرین سیّد العلماء مولانا سید علی نقی صاحب نقوی

مجتہد العصر مد ظلہ العالی لکھنؤ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یہ کتاب مستطاب تحفۃ العوام اوّل سے آخر تک میری نظر سے گذری ہے اور میں نے مسائل واعیہ واعمال سب کو پوری ذمہ داری کے ساتھ جانچ کر محلِ اختلاف میں حواشی تحریر کردیئے ہیں۔ اب مومنین اس کتاب پر ان حواشی کے پیشِ نظر رکھنے کے ساتھ عمل کرنے کے لئے مجاز ہیں اور عمل کرنا اس کتاب پر بلا اشکال جائز اور صحیح ہے۔

دستخط (علی نقی النقوی عفی عنہ)

اس حقیر نے علامہ موصوف مد ظلہ العالی کے حواشی کو مد نظر رکھتے ہوئے جدید تحفۃ العوام کو ترتیب دیا ہے اور ان مطالب کو جزو متن بنادیا ہے۔ اگر کوئی فروگذاشت ہوگئی ہو تو سہواً ہوگی۔ لہٰذا قابلِ معفو۔

حررہ الاحقر۔ منظور حسین نقوی عفی عنہ

پیش نماز و خطیب جامع مسجد

علی پور (مظفر گڑھ)

الحاج مولانا سید منظور حسین نقوی رحلت فرما چکے ہیں۔ مرحوم و مغفور کے ایصالِ ثواب کے لئے سورۃ فاتحہ کی استدعا ہے۔ (ادارہ)

# فہرست مضامین


| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| تقریظ | ۳ |
| توثیق | ۵ |
| فہرست مضامین | ۶ |
| مسائل حج | ۱۴ |
| دیباچہ | ۱۷ |
| مشکل الفاظ کے معنی نظرثانی وتصحیح وترتیب | ۱۸ |
| حواشی مطابق فتاویٰ جدید | ۲۰ |
| **کتاب المسائل والاحکام** | ۲۹ |
| پہلا باب۔ اصول دین | ۳۱ |
| توحید۔ صفاتِ ثبوتیہ | ۳۲ |
| عدل | ۳۳ |
| نبوّت | ۳۴ |
| امامت | ۳۵ |
| قیامت (معاد) | ۳۷ |
| دوسرا باب۔ تقلید | ۳۸ |
| تیسرا باب۔ فروعِ دین | ۳۹ |
| چوتھا باب۔ نجاست | ۴۱ |
| (اول و دوم) پیشاب و پاخانہ | ۴۱ |
| (سوم) منی (چہارم) خون (پنجم) مردہ | ۴۲ |
| (ششم وہفتم) کتا۔سور (ہشتم) کافر | ۴۳ |
| (نہم) شراب (دہم) فقاع (یازدہم) پسینہ | ۴۴ |
| ثبوتِ نجاست۔ احکام نجاست | ۴۵ |
| بحالتِ نماز نجاست کی معافی | ۴۶ |
| پانچواں باب۔ مطہرات (اول) آبِ رواں | ۴۷ |
| (۲) آب باراں (۳) آب چاہ | ۴۸ |
| احکام چاہ | ۴۹ |
| (۴) احکام راکد (بقدر کُر) | ۵۰ |
| (۵) آبِ راکد (ٹھہرا ہوا پانی جو کُر سے کم ہو) | ۵۱ |
| (دوم) زمین (سوم) آفتاب | ۵۱ |
| (چہارم) استحالہ وانقلاب (پنجم) انتقال | ۵۲ |
| (ششم) اسلام (ہفتم) تبعیت | ۵۳ |
| (ہشتم) غیبت (نہم) استبراء | ۵۳ |
| (دہم) ذبیحہ کا خون (یازدہم) غسالہ کا جدا ہونا | ۵۴ |
| (دوازدہم) زوال عین نجاست۔ احکام طہارت | ۵۴ |
| احکام ظروف طلاء ونقرہ | ۵۸ |
| چھٹا باب۔ تہذیب بیت الخلاء۔ واجب امور | ۵۹ |
| حرام امور۔ مستحب امور | ۶۰ |
| مکروہ امور | ۶۱ |
| چند متعلقہ مسائل | ۶۲ |
| **ساتواں باب:** | |
| بیان وضو۔ حقیقت وضو۔ شرائط وضو | ۶۳ |
| مستحبات وضو | ۶۵ |
| مکروہاتِ وضو | ۶۶ |
| نواقض وضو۔ غایات وضو واجب | ۶۷ |
| غایاتِ وضو مستحب | ۶۸ |
| چند ضروری مسائل | ۶۹ |

احکام جبیرہ ۷۰

**آٹھواں باب: بیانِ تیمم۔ موجباتِ تیمم** ۷۱

اشیائے تیمم ۷۱

ترکیب تیمم ۷۲

احکام تیمم ۷۳

**نواں باب: بیان غسل۔ اقسام غسل واجب** ۷۴

اسباب جنابت ۷۴

محرمات جنب۔ مکروہاتِ جنب ۷۶

طریقہ غسل جنابت ۷۷

مستحبات غسل جنابت ۷۸

چند متعلقہ مسائل غسل ۷۸

**دسواں باب: غسل حیض ونفاس و استحاضہ** ۷۹

علامات و شرائط حیض ۷۹

اقسام حائض ۸۰

احکام حائض ۸۳

بیان نفاس ۸۴

بیان استحاضہ ۸۵

چند مسائل ۸۶

**گیارھواں باب: بیان غسل میت و دیگر** ۸۷

احکام میت۔ احتضار ۸۷

ولی میت ۸۸

احکام غسل میت ۸۹

شرائط غسل دہندہ ۸۹

کیفیت غسل میت ۹۰

مستحبات غسل میت ۹۱

مکروہات غسل میت۔ چند مسائل ۹۲

حنوط میت۔ کفن میت ۹۳

شرائط کفن۔ کیفیت کفن ۹۴

مستحبات کفن ۹۵

مکروہات کفن۔ جریدتین۔ ترکیب کفن ۹۶

مشایعت جنازہ ۹۷

نماز میت ۹۸

دفن میت ۱۰۱

تلقین مرد ۱۰۲

تلقین عورت ۱۰۴

احکام بعد تلقین ۱۰۶

نبش قبر ۱۰۷

نماز ہدیۂ میت۔ غسل مس میت ۱۰۸

**بارھواں باب: نماز** ۱۰۹

اہمیت و ثواب نماز ۱۰۹

عذاب ترک نماز۔ واجب نمازیں ۱۱۰

سنتی نمازیں۔ مقدمات نماز ۱۱۱

اوقات نماز پنجگانہ ۱۱۲

شناخت قبلہ ۱۱۴

مکان (جگہ) نماز ۱۱۵

لباس نماز ۱۱۷

طہارت لباس و جسم ۱۱۸

اذان و اقامت ۱۱۹

واجبات نماز ۱۲۰

نیت۔ تکبیرۃ الاحرام ۱۲۱

قیام ۱۲۲

قرأت (سورتوں کا پڑھنا) ۱۲۳

رکوع ۱۲۶

سجود ۱۲۷

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |
| تشہد | ۱۲۹ |
| سلام۔ ترتیب | ۱۳۰ |
| موالات۔ قنوت۔ مختصر ترکیب نماز | ۱۳۱ |
| تعقیباتِ نماز | ۱۳۳ |
| تعقیباتِ مشترکہ | ۱۳۴ |
| تعقیب نماز صبح | ۱۳۸ |
| دعائے صباح | ۱۳۹ |
| تعقیب نماز ظہر | ۱۴۲ |
| تعقیب نماز عصر | ۱۴۳ |
| تعقیب نماز مغرب۔ تعقیب نماز عشاء | ۱۴۴ |
| سجدۂ شکر | ۱۴۵ |
| **تیرھواں باب: دیگر امور متعلقہ نماز** | ۱۴۶ |
| مبطلات نماز | ۱۴۶ |
| مکروہات نماز۔ شکیات نماز۔ شک افعال | ۱۴۸ |
| شک رکعات | ۱۴۹ |
| غیر معتبر شک | ۱۵۱ |
| ترکیب نماز احتیاط۔ احکام ظن | ۱۵۳ |
| احکام سجدۂ سہو | ۱۵۴ |
| ترکیب سجدۂ سہو | ۱۵۵ |
| **چودھواں باب: بقیہ واجب نمازیں** | ۱۵۵ |
| نماز جمعہ | ״ |
| نذر، عہد وغیرہ سے واجب شدہ نمازیں۔ نماز آیات | ۱۵۷ |
| نماز والدین | ۱۵۹ |
| نماز اجارہ۔ نماز قضا | ۱۶۰ |
| شرائط نماز قصر | ۱۶۲ |
| دیگر احکام سفر | ۱۶۵ |
| **پندرھواں باب: بعض سنتی نمازوں کا بیان** | ۱۶۶ |
| نوافل یومیہ | |
| نماز شب (تہجد) | ۱۶۷ |
| نماز جناب رسول خدا صلعم | ۱۷۱ |
| نماز جناب امیر المومنینؑ | ۱۷۲ |
| نماز جناب فاطمۃ الزہراؑ | ۱۷۲ |
| نماز دیگر۔ نماز جناب جعفر طیارؑ | ۱۷۳ |
| نماز جناب سلمان فارسیؓ | ۱۷۴ |
| نماز اعرابی | ۱۷۵ |
| نماز شکر | ۱۷۶ |
| نماز مغفرت۔ نماز توبہ | ۱۷۷ |
| نماز رد مظالم | ۱۷۸ |
| نماز غفیلہ۔ نماز مغفرت والدین | ۱۷۹ |
| **سولھواں باب: نماز جماعت کا بیان** | ۱۸۰ |
| نماز جماعت کی فضیلت | ۱۸۰ |
| شرائط امام جماعت | ۱۸۱ |
| شرائط جماعت | ۱۸۲ |
| احکام جماعت | ۱۸۳ |
| چند مسائل | ۱۸۵ |
| **سترھواں باب: بیان روزہ** | ۱۸۷ |
| تعریف روزہ۔ اقسام روزہ | ۱۸۷ |
| شرائط صحت روزہ | ۱۸۹ |
| نیت روزہ | ۱۹۰ |
| مبطلات روزہ | ۱۹۱ |
| امور واجب قضا | ۱۹۴ |
| آداب روزہ | ۱۹۵ |
| مکروہات روزہ | ۱۹۵ |
| چند مسائل | ۱۹۶ |
| ثبوت رویت ہلال | ۱۹۷ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **اٹھارھواں باب : بیان زکوٰۃ** | ۱۹۸ |
| ثواب زکوٰۃ وعذاب ترک زکوٰۃ | ۱۹۸ |
| شرائط وجوب زکوٰۃ | ۱۹۸ |
| اشیائے زکوٰۃ۔ بیان نصاب سونا | ۱۹۹ |
| چاندی | ۲۰۰ |
| گوسفند کے نصاب پانچ ہیں | ۲۰۱ |
| اونٹ کے نصاب بارہ | ۲۰۱ |
| گائے کے نصاب دو ہیں | ۲۰۱ |
| گیہوں، جَو، مویز، خرمے کے نصاب | ۲۰۲ |
| مصرفِ زکوٰۃ | ۲۰۳ |
| مستحب زکوٰۃ | ۲۰۴ |
| **انیسواں باب : بیان خمس، ثوابِ خمس** | ۲۰۴ |
| اشیائے خمس | ۲۰۵ |
| شرائط خمس | ۲۰۶ |
| مصرف خمس | ۲۰۸ |
| بیان صدقات | ۲۰۹ |
| **بیسواں باب : بیان حج، وجوب حج** | ۲۱۰ |
| شرائط وجوب حج | ۲۱۱ |
| مسئلہ شرائط صحت حج۔ اقسام حج | ۲۱۲ |
| افعالِ عمرۂ تمتع، اعمال حج تمتع | ۲۱۳ |
| بیان مواقیت | ۲۱۴ |
| میقات مسجد شجرہ۔ وادیٔ عقیق۔ یلملم جحفہ | ۲۱۵ |
| واجبات احرام | ۲۱۶ |
| محرمات احرام اور ان کا کفارہ | ۲۱۷ |
| واجبات طواف | ۲۲۵ |
| شرائط | ۲۲۶ |
| واجبات جو طواف میں شامل ہیں | ۲۲۸ |
| نماز طواف | ۲۳۰ |
| سعی کے احکام | ۲۳۲ |
| تقصیر کا بیان | ۲۳۴ |
| احکام حج تمتع۔ عرفات میں وقوف | ۲۳۶ |
| مشعر الحرام میں وقوف | ۲۳۸ |
| واجبات منیٰ | ۲۴۰ |
| امر اوّل۔ واجبات رمی الجمرات | ۲۴۱ |
| (امر دوم) مسئلہ نمبر ا تا مسئلہ نمبر ا | ۲۴۲ |
| (امر سوم) واجباتِ منیٰ (حلق یا تقصیر) | ۲۴۴ |
| ادائے مناسک منیٰ کے بعد واجبات | ۲۴۵ |
| منیٰ میں شب ہائے تشریق کے احکام | ۲۴۶ |
| تین جمروں پر سنگریزے مارنے کے احکام | ۲۴۷ |
| **اکیسواں باب : بیانِ جہاد** | ۲۴۹ |
| **کتاب المعاشرت والمعاملات** | ۲۵۱ |
| **بائیسواں باب : تہذیب زندگی** | ۲۵۲ |
| فضیلت علم | ۲۵۲ |
| بعض گناہانِ کبیرہ۔ زنا | ۲۵۳ |
| اغلام وغیرہ۔ سود | ۲۵۴ |
| جھوٹ۔ شراب | ۲۵۵ |
| جوا۔ گانا۔ بجانا | ۲۵۶ |
| غیبت (چغلی) | ۲۵۷ |
| حسد وتکبر۔ قطع رحم | ۲۵۸ |
| عقد نکاح کا بیان | ۲۵۹ |
| احکامِ نکاح | ۲۶۰ |
| خطبۂ نکاح | ۲۶۱ |
| صیغۂ نکاح | ۲۶۲ |
| عقد متعہ۔ صیغۂ متعہ | ۲۶۵ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| حرام عورتیں | ۲۶۶ |
| اعمال بعد نکاح | ۲۷۰ |
| حقوق زوجہ و شوہر | ۲۷۲ |
| اعمال طلب اولاد | ۲۷۴ |
| اعمال وقت حمل و آسانی وضع حمل | ۲۷۵ |
| اعمال بعد ولادت | ۲۷۶ |
| عقیقہ | ۲۷۷ |
| ختنہ، اعمال رضاع مولود و حق فرزند | ۲۷۹ |
| طلاق کا بیان | ۲۸۰ |
| عدۂ طلاق و وفات | ۲۸۳ |
| ظہار کا بیان | ۲۸۴ |
| اُمورِ خانہ داری | ۲۸۵ |
| پرورش جانور۔ کھانا۔ پینا | ۲۸۶ |
| لباس | ۲۸۸ |
| انگشتری | ۲۸۹ |
| خوشبو و سرمہ۔ کنگھی و آئینہ | ۲۹۰ |
| حجامت و ناخن تراشی | ۲۹۱ |
| مسواک و مہندی | ۲۹۲ |
| بیان ذبح و شکار۔ حلال جانور۔ حرام جانور | ۲۹۳ |
| مکروہ جانور | ۲۹۴ |
| حرام و مکروہ اشیاء۔ احکام ذبح | ۲۹۵ |
| احکام شکار | ۲۹۷ |
| **تیئیسواں باب : احکام خرید و فروخت** | ۲۹۸ |
| آداب و مستحبات تجارت، مکروہ پیشے | ۲۹۸ |
| حرام معاملے | ۲۹۹ |
| بیع و شرا۔ بائع و مشتری کے شرائط | ۳۰۰ |
| رہن (گروی) | ۳۰۱ |
| قرض | ۳۰۲ |
| **چوبیسواں باب : میراث** | ۳۰۳ |
| موانع اِرث | ۳۰۴ |
| سہام و فروض کا بیان | ۳۰۵ |
| تقسیم وراثت۔ ماں۔ باپ | ۳۰۶ |
| اولاد | ۳۰۷ |
| جدوہ۔ بھائی۔ بہن | ۳۰۸ |
| جدّ و جدّہ۔ چچا اور پھوپھی | ۳۰۹ |
| ماموں اور خالہ۔ سببی وارث زوجیت | ۳۱۰ |
| **کتاب الادعیۃ والاعمال مشہورہ** | ۳۱۱ |
| **پچیسواں باب : ثواب تلاوت قرآن مجید** | ۳۱۲ |
| آداب تلاوت قرآن | ۳۱۳ |
| بعض سورتوں کے مختصر فضائل و خواص | ۳۱۴ |
| بعض آیات و اسماء الٰہی کے فوائد | ۳۱۶ |
| سجدۂ قرآن | ۳۱۸ |
| بیان استخارہ | ۳۱۹ |
| استخارہ سجادیہ | ۳۲۱ |
| **سورہ ہائے مبارکہ قرآن کریم** | ۳۲۲ |
| (۱) سورۂ مبارکہ یٰسین | ۳۲۳ |
| (۲) سورۂ مبارکہ الفتح | ۳۲۶ |
| (۳) سورۂ مبارکہ الرحمٰن | ۳۲۹ |
| (۴) سورۂ مبارکہ الواقعہ | ۳۳۱ |
| (۵) سورۂ مبارکہ الملک | ۳۳۲ |
| (۶) سورۂ مبارکہ المزمل | ۳۳۵ |
| (۷) سورۂ مبارکہ الدھر | ۳۳۶ |
| (۸) سورۂ مبارکہ النبار | ۳۳۷ |
| (۹) سورۂ مبارکہ الجمعہ | ۳۳۸ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| (۱۰) سورۂ مبارکہ المنافقون | ۳۳۹ |
| (۱۱) آیۃ الکرسی | ۳۴۰ |
| **ادعیۂ ماثورۂ مشہورہ** | ۳۴۱ |
| (۱) دعائے جوشن کبیر | ۳۴۱ |
| (۲) دعائے جوشن صغیر | ۳۶۰ |
| (۳) دعائے کمیل | ۳۶۹ |
| (۴) دعائے مشلول | ۳۷۵ |
| (۵) دعائے جامع | ۳۸۰ |
| (۶) دعائے معراج | ۳۸۱ |
| (۷) دعائے توسّل | ۳۸۳ |
| (۸) حدیث کساء | ۳۸۵ |
| (۹) دعائے مجیر | ۳۸۹ |
| (۱۰) دعائے صد سبحان | ۳۹۳ |
| (۱۱) دعائے سمات | ۳۹۶ |
| (۱۲) دعائے حجب | ۴۰۰ |
| (۱۳) دعائے عدیلہ | ۴۰۲ |
| (۱۴) اسناد درود طوسیؒ | ۴۰۴ |
| دعائے اعتصام۔ درود طوسیؒ | ۴۰۵ |
| **درود طوسیؒ** | ۴۰۶ |
| (۱۵) دعائے سباسب | ۴۱۴ |
| (۱۶) دعائے نور صغیر | ۴۲۱ |
| (۱۷) نادِ علیؑ کبیر | ۴۲۲ |
| (۱۸) دعائے یستشیر | ۴۲۴ |
| **چھبیسواں باب** : حالات و اعمال ایام ہفتہ | ۴۲۷ |
| جمعۃ المبارک | ۴۲۷ |
| اعمال روز جمعہ | ۴۲۹ |
| ہفتہ۔ اتوار | ۴۳۰ |
| پیر۔ منگل۔ بدھ۔ جمعرات | ۴۳۱ |
| ادعیۂ ایّام ہفتہ : دعائے یکشنبہ (اتوار) | ۴۳۲ |
| دعائے دوشنبہ (پیر) | ۴۳۳ |
| دعائے سہ شنبہ (منگل) | ۴۳۴ |
| دعائے چہارشنبہ (بدھ) | ۴۳۵ |
| دعائے پنجشنبہ (جمعرات)۔ دعائے روز جمعہ | ۴۳۶ |
| دعائے شنبہ (ہفتہ) | ۴۳۷ |
| دعائے عافیت | ۴۳۸ |
| دعائے ہلال | ۴۳۹ |
| چاند دیکھنے کے نقش | ۴۴۱ |
| دعا و نماز روز اوّل ہر ماہ علیحدہ علیحدہ چاندوں کے لیے مخصوص چیزیں دیکھنا | ۴۴۲ |
| بارہ مہینوں کی تاریخہائے نیک و بد | ۴۴۳ |
| ہر مہینے کی نیک و بد تاریخیں | ۴۴۹ |
| **ستائیسواں باب** : | ۴۵۴ |
| حالات و اعمال ہر ماہ۔ ماہِ محرم | ۴۵۴ |
| اعمال شب عاشورا۔ روز عاشورا | ۴۵۶ |
| پہلا طریقہ عمل عاشورا | ۴۵۷ |
| دوسرا طریقہ عمل عاشورا | ۴۶۵ |
| زیارت آخر روز عاشورہ | ۴۶۹ |
| ماہ صفر | ۴۷۱ |
| ماہ ربیع الاوّل | ۴۷۳ |
| ماہ ربیع الثانی۔ جمادی الاوّل۔ ماہ جمادی الثانی | ۴۷۴ |
| ماہ رجب | ۴۷۵ |
| عمل امّ داوّد | ۴۷۹ |
| ماہ شعبان | ۴۸۸ |
| نیمۂ شعبان | ۴۹۲ |

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |
| عریضۂ حاجت | ۴۹۴ |
| ماہ رمضان | ۴۹۶ |
| آداب دخول ماہ رمضان | ۴۹۷ |
| اعمال شب و روز | ۴۹۹ |
| اعمال سحر | ۵۰۵ |
| اعمال افطار | ۵۰۷ |
| تاریخ وار ادعیہ | ۵۰۸ |
| اعمال شب قدر | ۵۱۱ |
| دعائے مکارم الاخلاق | ۵۱۴ |
| جمعۃ الوداع اور اعمال دہۂ آخر | ۵۲۱ |
| ماہ شوال | ۵۲۹ |
| فطرہ | ۵۳۰ |
| نماز عید | ۵۳۲ |
| ماہ ذیقعد | ۵۳۳ |
| ماہ ذوالحجہ | ۵۳۴ |
| عید الضحیٰ ۔ قربانی | ۵۳۶ |
| عید غدیر | ۵۳۸ |
| عید مباہلہ | ۵۴۲ |
| عید نوروز | ۵۴۶ |
| آب نیساں | ۵۴۹ |
| **کتاب الحاجات و التعویذات** | ۵۵۰ |
| **اٹھائیسواں باب:** اعمال حاجات و وسعت رزق وغیرہ۔ نماز حاجت | ۵۵۱ |
| اعمال وسعت رزق | ۵۵۲ |
| وسعت رزق کی دعائیں | ۵۵۴ |
| ادعیہ ادائے قرض | ۵۵۶ |
| **انتیسواں باب:** مصیبت و غم و الم | ۵۵۸ |
| ادعیہ دفع خوف وغیرہ | ۵۶۰ |
| رہائی قید کے لیے دعائیں | ۵۶۲ |
| گم شدہ اشیاء کے لیے دعائیں | ۵۶۲ |
| دفع شیاطین و دفع سحر (جادو) | ۵۶۴ |
| دفع نظر بد | ۵۶۶ |
| حفاظت جان و مال کے لیے دعائیں | ۵۶۷ |
| **تیسواں باب:** بیان اعمال و ادعیہ متعلق امراض وغیرہ | ۵۶۸ |
| ادعیہ خاص امراض ۔ بخار | ۵۷۳ |
| درد سر | ۵۷۶ |
| درد چشم | ۵۷۷ |
| درد گوش و دندان | ۵۷۸ |
| درد پہلو | ۵۷۹ |
| قولنج و فالج و صرع وغیرہ | ۵۸۰ |
| جذام و برص | ۵۸۱ |
| وبا چیچک ۔ طاعون ۔ خنازیر وغیرہ | ۵۸۲ |
| نسیان | ۵۸۳ |
| تسخیر محبت | ۵۸۴ |
| **اکتیسواں باب:** اعمال و ادعیہ سفر | ۵۸۵ |
| **کتاب الزیارات والخطبات** | ۵۸۷ |
| **بتیسواں باب:** زیارت چہاردہ معصومینؑ | ۵۸۸ |
| زیارت جناب رسول خداؐ | ۵۸۸ |
| زیارت جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا | ۵۸۹ |
| زیارت حضرت علی علیہ السلام | ۵۹۰ |
| زیارت امام حسنؑ ۔ زیارت امام حسینؑ | ۵۹۲ |
| زیارت حضرت امام زین العابدینؑ | ۵۹۳ |
| زیارت امام محمد باقرؑ ۔ زیارت امام جعفر صادقؑ | ۵۹۴ |
| زیارت امام موسیٰ کاظمؑ | ۵۹۵ |
| زیارت امام رضاؑ ۔ زیارت امام محمد تقیؑ | ۵۹۶ |

| | |
|---|---|
| زیارت امام علی نقیؑ - زیارت امام حسن عسکریؑ | ۵۹۶ |
| زیارت صاحب الامرؑ - مختصر زیارت جامعہ | ۵۹۷ |
| زیارت حضرت عباسؑ | ۵۹۹ |
| زیارات ایام ہفتہ - روز شنبہ (ہفتہ) یکشنبہ (اتوار) | ۶۰۰ |
| روز دوشنبہ (پیر) - زیارت امام حسنؑ و حسینؑ | ۶۰۱ |
| زیارت امام حسینؑ | ۶۰۱ |
| روز سہ شنبہ (منگل) | ۶۰۲ |
| روز چہار شنبہ (بدھ) - پنجشنبہ (جمعرات) | ۶۰۳ |
| زیارت ناحیہ مقدسہ | ۶۰۴ |
| روز جمعہ | ۶۱۲ |
| خطبۂ اولیٰ جمعہ | ۶۱۳ |
| خطبۂ ثانیہ جمعہ | ۶۱۵ |
| خطبۂ اولیٰ عید الفطر | ۶۱۶ |
| خطبۂ ثانیہ عید الفطر | ۶۱۹ |
| خطبۂ اولیٰ عید الضحیٰ | ۶۲۱ |
| خطبۂ ثانیہ عید الضحیٰ | ۶۲۳ |
| ضمیمہ مفیدہ مع ملحقات جدیدہ | ۶۲۶ |
| مسائل متفرقہ | ۶۲۷ |
| مسائل بطور سوال وجواب منقول از بیان الخمس | ۶۳۳ |
| نماز صاحب العصر والزمان | ۶۳۵ |
| دعائے معرفت | ۶۳۶ |
| زیارت حضرت زینب سلام اللہ علیہا | ۶۳۷ |
| مناجات خمسۃ عشر حضرت امام زین العابدینؑ | ۶۳۸ |
| پہلی مناجات (توبہ کرنے والوں کے لیے) | ۶۳۸ |
| دوسری مناجات (شکوہ کرنے والوں کیلیے) | ۶۳۹ |
| تیسری مناجات (اللہ سے خوف رکھنے والوں کیلیے) | ۶۴۰ |
| چوتھی مناجات (امیدواروں کے لیے) | ۶۴۰ |
| پانچویں مناجات (اللہ کی طرف رغبت کرنیوالوں کے لیے) | ۶۴۱ |
| چھٹی مناجات (شکر کرنیوالوں کیلئے) | ۶۴۲ |
| ساتویں مناجات (اللہ کی اطاعت کرنیوالوں کیلئے) | ۶۴۳ |
| آٹھویں مناجات (اللہ کی طرف ارادہ کرنیوالوں کیلئے) | ۶۴۴ |
| نویں مناجات (محبت کرنے والوں کیلئے) | ۶۴۴ |
| دسویں مناجات (اللہ کی طرف وسیلہ پکڑنے کیلئے) | ۶۴۵ |
| گیارھویں مناجات (اللہ کی طرف محتاج لوگوں کیلئے) | ۶۴۶ |
| بارھویں مناجات (عارفین کے لیے) | ۶۴۷ |
| تیرھویں مناجات (اللہ کا ذکر کرنیوالوں کیلئے) | ۶۴۸ |
| چودھویں مناجات (اللہ سے پناہ مانگنے والوں کیلئے) | ۶۴۹ |
| پندرھویں مناجات (زاہدین کے لیے) | ۶۴۹ |
| ادعیہ مخصوصہ انبیاء علیہم السلام | ۶۵۰ |
| دعائے حضرت پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | ۶۵۰ |
| دعائے حضرت آدمؑ، حضرت نوحؑ، حضرت ابراہیمؑ | ۶۵۱ |
| دعائے حضرت یعقوبؑ - حضرت یوسفؑ | ۶۵۲ |
| دعائے حضرت ایوبؑ - دعائے حضرت موسیٰؑ | ۶۵۳ |
| دعائے حضرت یوشع بن نون - دعائے حضرت خضر والیاسؑ | ۶۵۴ |
| دعائے حضرت یونسؑ بن متیٰؑ - دعائے حضرت ہودؑ | ۶۵۵ |
| دعائے حضرت داؤدؑ حضرت سلیمانؑ حضرت آصف بن برخیاؑ | ۶۵۶ |
| دعائے حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام | ۶۵۷ |
| ادعیہ دوازدہ گانہ منسوب بہ ائمہ اثنا عشر علیہم السلام | ۶۵۷ |
| دعائے حضرت امام حسن علیہ السلام | ۶۵۸ |
| دعائے حضرت امام حسینؑ حضرت امام زین العابدینؑ | ۶۵۹ |
| دعائے حضرت امام محمد باقرؑ حضرت امام جعفر صادقؑ | ۶۵۹ |
| دعائے حضرت امام موسیٰ کاظمؑ حضرت امام علی رضاؑ | ۶۶۰ |
| دعائے حضرت امام محمد تقیؑ حضرت امام علی نقیؑ | ۶۶۰ |
| دعائے حضرت امام حسن عسکریؑ حضرت امام مہدیؑ | ۶۶۰ |
| نقوش ایام ہفتہ | ۶۶۱ تا ۶۶۴ |

# مسائلِ متفرقہ

مطابق فتاویٰ جناب حجۃ الاسلام آیۃ اللہ العظمیٰ المجاہد الاکبر آقائے آقا مجتہدِ اعظم نائب امام العصر والزمان الحاج السید روح اللہ الموسوی الخمینی متع اللہ المسلمین بطول وجودہ الشریف۔

۱۔ روزہ دار انسان کے لئے مستحب ہے کہ نماز مغرب وعشاء افطار سے پہلے پڑھ لے اور اگر کوئی شخص اس کا انتظار کر رہا ہو یا کھانے کے لئے اتنا بے قرار ہو کہ حضور قلب سے نماز ادا نہیں کر سکتا تو اس کے لئے بہتر ہے کہ پہلے افطار کرے لیکن جتنا ممکن ہو نماز کو فضیلت کے وقت میں بجالائے۔

۲۔ اگر کوئی شخص کہتا ہے کہ میں سید ہوں تو اسے خمس نہیں دیا جا سکتا جب تک کہ دو عادل اس کے سید ہونے کی تصدیق نہ کریں یا لوگوں کے درمیان اس طرح معروف ہو کہ انسان کو یقین اور اطمینان پیدا ہو جائے کہ یہ سید ہے۔

۳۔ معاملہ کرتے وقت قسم کھانا اگر سچی ہو تو مکروہ اور اگر جھوٹی ہو تو حرام ہے۔

۴۔ سود دینا سود لینے کی طرح حرام ہے۔ اگر قرض دینے کے وقت اس کے ساتھ کوئی شرط نہ کرے لیکن مقروض کچھ زیادہ واپس کر دے تو اس میں کچھ حرج نہیں بلکہ یہ مستحب بھی ہے۔

۵۔ خداوند عالم کے علاوہ کسی اور کے لئے سجدہ کرنا حرام ہے اور بعض عوام جو ائمہ علیہم السلام کے قبور کے سامنے پیشانی زمین پر رکھتے ہیں اگر شکر خداوندی کے طور پر ہو تو کوئی اشکال نہیں ورنہ حرام ہے۔

۶۔ چاند کا اونچا ہونا یا دیر میں غروب ہونا اس کی دلیل نہیں ہو سکتا کہ سابقہ رات کو چاند کی پہلی تاریخ تھی۔

۷۔ وہ فرش جو امام باڑہ کے لئے وقف کیا گیا ہے وہ نماز کے لئے مسجد میں نہیں لے جا سکتے اگرچہ وہ مسجد امام باڑہ کے قریب ہی کیوں نہ ہو۔

۸۔ اگر کوئی شخص وصیت کرے کہ اس کے ترکہ کا تیسرا حصہ نہ بیچا جائے اور اس کا نفع فلاں مصرف میں خرچ

کیا جائے تو اس کی وصیت کے مطابق عمل کرنا چاہیے۔

۹۔ علوم دینیہ کے طلبہ کے لئے ان اداروں میں داخل ہونا جائز نہیں ہے کہ جو دین کے نام پر حکومت کی طرف سے تاسیس کئے گئے ہیں۔

۱۰۔ جو اشخاص اہل علم کے لباس میں ان اداروں میں جو حکومت کے اشارے سے بنائے گئے ہوں وارد ہوتے ہیں مسلمانوں اور دینداروں کے لئے ضروری ہے کہ وہ ان سے اعراض کریں اور ان سے میل جول نہ رکھیں ایسے اشخاص عدالت سے خارج ہیں اور ان کی اقتدا میں نماز پڑھنا جائز نہیں اور ان کی موجودگی میں طلاق دینا باطل ہے اور سہم مبارک امام علیہ السلام وسہم سادات عظام انھیں نہیں دینا چاہیے اور اگر انھیں دیں گے تو بری الذمہ نہیں ہوں گے اور اگر ایسے اشخاص اہل منبر ہیں تو ضروری ہے کہ انھیں منبر پر جانے کی اجازت نہ دیں اور ان مجالس میں شرکت نہ کی جائے۔

۱۱۔ لوگ جو کچھ بنک سے بعنوان قرض یا کسی اور عنوان سے لیتے ہیں جبکہ معاملہ شرعی طور پر انجام پذیر ہو تو حلال ہے

۱۲۔ سونے سے زینت کرنا مثلاً سونے کی زنجیر سینہ پر لٹکانا یا سونے کی انگوٹھی کلائی پر باندھنا مرد کے لئے حرام اور اس کے ساتھ نماز پڑھنا باطل ہے اور احتیاط واجب ہے کہ سونے کی عینک بھی نہ لگائے۔

۱۳۔ جو پیسہ بنک میں رکھا جاتا ہے اگر قرض کے عنوان سے ہو اور اس میں نفع کی قرارداد نہ ہو تو اس میں کوئی اشکال نہیں اور بنک کے لئے جائز ہے کہ اس پیسے میں تصرف کرے اور اگر نفع کی قرارداد ہو تو قرض باطل اور بنک اس میں تصرف نہیں کر سکتا۔

۱۴۔ نفع کی قرارداد جو سود کا سبب ہے اس میں فرق نہیں کہ قرارداد صریح ہو یا قرض لیتے وقت طرفین کی بنا نفع پر ہو پس اگر بنک کا یہ قانون ہے کہ وہ جو قرض لیتا ہے اس کا سود ہو گا تو جو قرض اس سود پر مبنی ہو وہ حرام ہے۔

۱۵۔ اگر قرض لیتے وقت نفع کی قرارداد نہ ہو نہ صریحاً نہ اس کے علاوہ تو قرض صحیح ہے اور قرارداد کے بغیر جو چیز قرض دینے والا بنک دے وہ حلال ہے۔

۱۶۔ لاٹری جو کہ متعارف ہے جسے رقم معینہ پر بیچا جاتا ہے، پھر اس کی قرعہ اندازی ہوتی ہے پھر جن اشخاص کے نام پر قرعہ نکلتا ہے تو انھیں معین رقم دیتے ہیں اس کی خرید و فروخت جائز نہیں اور باطل ہے اور جو رقم لاٹری کے مقابلے میں لیتے ہیں وہ حرام ہے لینے والا اس کا ضامن ہے اور جو رقم قرعہ اندازی سے ملے وہ حرام ہے اور لینے والا اس رقم کے حقیقی مالک کا ضامن ہے۔

۱۷۔ مسلمان مرنے والے کے جسم کو چیرنا پھاڑنا جائز نہیں اور اگر ایسا کریں تو فعل حرام ہے البتہ غیر مسلم کے مردے کو چیرنا پھاڑنا جائز ہے۔

۱۸۔ اگر کسی ایک یا کئی مسلمانوں کی جان کی حفاظت پوسٹ مارٹم پر موقوف ہو اور غیر مسلم کا پوسٹ مارٹم

ممکن نہ ہو تو پھر مسلمان کاٹ کر سکتے ہیں۔

۱۹۔ اگر بھیڑ بکری یا دوسرے جانوروں کو اُن مشینوں کے ذریعے سے ذبح کریں جو آجکل بعض شہروں میں مرسوم ہیں تو وہ حرام و نجس اور مردار ہو جائیں گے اور اُن کی خرید و فروخت جائز نہیں ہے گی چاہے بجلی کا بٹن مسلمان کھولے اور وہ تکبیر بھی کہے اور جانور بھی قبلہ رُخ ہو اور اس کے حلقوم کو کاٹے یا ایسا نہ ہو۔ البتہ وہ گوشت جو مسلمانوں کے بازار میں فروخت ہوتا ہے اور یہ احتمال ہو کہ شرعی طور پہ ذبح کیا گیا ہوگا تو وہ حلال اور اس کی خرید و فروخت جائز ہے۔

۲۰۔ وہ گوشت یا ذبح شدہ مرغ جو بلاد کفر سے آتے ہیں وہ نجس و حرام اور مردار کا حکم رکھتے ہیں مگر یہ کہ ثابت ہو جائے کہ انھیں شرعی طور پہ ذبح کیا گیا ہے۔

۲۱۔ ریڈیو اور ٹیلی ویژن جو منافع عقلائی رکھتے ہیں اور اسلامی نظریہ کے حرام منافع بھی ان میں ہیں تو ان سے حلال قسم کے منافع حاصل کرنا جائز ہے۔ مثلاً ریڈیو سے خبریں اور مواعظ اور ٹیلیویژن سے حلال چیزیں مثلاً تعلیم و تربیت صحیح کے لیے دکھانا یا کارخانے اور مجاسبات بحر و بر دکھانا البتہ حرام چیزیں مثلاً گانے اور موسیقی اور بُری چیزوں کی اشاعت کرنا۔ خلافِ اسلام قوانین کا نشر، خائن اور ظالم کی مدح اور باطل کی ترویج کرنا اور ایسی چیزیں دکھانا جو لوگوں کے اخلاق کو خراب اور اُن کے عقائد کو متزلزل کرتی ہیں۔ حرام و گناہ ہیں۔

۲۲۔ چونکہ ان آلات کا استعمال وجہ حرام پہ شائع و رائج ہے جیسا کہ ان کا استعمال حلال قریباً مفقود ہو گیا ہے لہٰذا میں ان کی خرید و فروخت کی اجازت نہیں دیتا مگر ان اشخاص کو جو بالکل غیر شرعی طور پر انہیں استعمال نہ کریں اور کسی اور کو بھی غیر مشروع طور پہ استعمال نہ کرنے دیں ۞

---



مجاہد ملّت آیۃ اللہ روح اللہ خمینی مدظلّہ



آیۃ اللہ العظمیٰ آقائے حاج سیّد ابوالقاسم الخوئی اعلی اللہ



آیۃ اللہ حکیم السیّد محسن الحکیم اعلی اللہ مقامہٗ



تمثال مبارک حضرت آیت اللہ العظمیٰ

جناب آقای حاج سیّد محمد رضا گلپایگانی دامت برکاتہ



علامہ سیّد علی نقی النقوی مجتہد اعلیٰ اللہ مقامہٗ



علامہ سیّد محمد جعفر قبلہ شہید



مولانا سیّد منظور حسین نقوی پیش نماز جامع مسجد علی پور

# دیباچہ طبع پنجم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی۔ خدا کے فضل و کرم اور حضرت آئمہ معصومین علیہم السلام کی تائید سے کتاب مستطاب "تحفۃ العوام" کی پندرھویں اشاعت اضافہ کثیرہ جدیدہ کے ساتھ منصئہ شہود پر جلوہ گر ہو رہی ہے جس سے اس کی ضخامت میں معتدبہ اضافہ ہو گیا ہے جس طرح کہ شب چہاردہم کا چاند ہر لحاظ سے اپنی ضوافگنی اور نور پاشی میں کامل بدر ہوتا ہے اسی طرح یہ جدید ایڈیشن ہر پہلو اور ہر حیثیت سے کامل بلکہ اکمل ہو گیا ہے۔ ادعیہ منقولہ میں دعائے سباسب، دعائے نادِ علیؑ صغیر و کبیر اور دعائے مشتیر کا اضافہ ہے۔ حج کے مکمل احکام درج کر دیئے ہیں، جہاد کا باب بھی زیادہ کر دیا گیا ہے۔ مزید ضروری مسائل مثلاً خرید و فروخت، رہن، قرض وغیرہ بھی شامل کر دیئے ہیں۔ مزید بر آں اس تازہ ایڈیشن میں جمعہ و عیدین کے مشہور و معروف خطبوں کا بھی الحاق کر دیا گیا ہے اور اس کمی کا احساس پیش نماز صاحبان شدت سے محسوس کر رہے تھے اور اس حقیر کو بارہا دفعہ توجہ دلائی گئی۔ الحمد للہ کہ یہ کمی اب کی دفعہ پوری کر دی گئی ہے اور اب ہر لحاظ سے کامل بلکہ اکمل ہو گئی ہے اور اس تحفہ کو باقی تمام 'تحفوں' پر فوقیت و عظمت حاصل ہے۔

خدا کا شکر ہے کہ میری محنت ٹھکانے لگی اور مجھے یقین ہے کہ یہ میرے لئے 'الباقیات الصالحات' ثابت ہو گی اور آخر میں التماس ہے کہ مومنین کرام اس حقیر کو اپنی دعاؤں سے فراموش نہ فرمائیں۔

حررہ الاحقر السید منظور حسین نقوی

خطیب و پیش نماز مسجد علی پور (مظفر گڑھ)

الحاج مولانا سید منظور حسین نقوی وفات پا گئے ہیں۔ مرحوم و مغفور کے لئے ایصالِ ثواب کے لئے سورۃ فاتحہ کی تلاوت فرما کر مشکور فرمائیں۔ ادارہ

# ۱۔ مشکل الفاظ کے معنی

اکثر مومنین اور خصوصاً مستورات کو یہ شکایت تھی کہ تحفۃ العوام کی عبارت ہماری سمجھ میں نہیں آتی۔ اس کے علاوہ میرے ذہن میں یہ بات بھی تھی کہ ہمارے نو عمر لڑکے اور لڑکیاں دینیات سے ناواقف اٹھ رہے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ اول تو دینیات پڑھنے کی طرف ان کی توجہ ہی نہیں ہے اور اگر کوئی پڑھائے تو بعض مسائل میں شرم حائل ہو جاتی ہے۔ اس لئے غسل وغیرہ کی معلومات جو ہر شخص کو معلوم ہونا چاہیئے، نئی نسل اس سے واقف نہیں ہونے پاتی، لہذا میری دیرینہ خواہش تھی کہ میں تحفۃ العوام کی عبارت اتنی آسان کر دوں کہ نئے لڑکے اور لڑکیاں خود بغیر کسی استاد کے کتاب پڑھیں تو مسائل ان کی سمجھ میں آجائیں۔

میں جناب آغا افتخار حسین صاحب پروپرائٹر افتخار بک ڈپو کا تہہ دل سے شکر گذار ہوں کہ موصوف نے تحفۃ العوام چھاپتے وقت مجھے یہ موقع عنایت فرمادیا۔ اب مجھے یہ بات سوجھی ہے کہ اگر کتاب کی عبارت میں تبدیلی کی جائے تو یہ فائدہ تسلیم کہ عبارت آسان ہو جائے گی مگر نقصان یہ پہنچے گا کہ عبارت کا وہ "وسیع" مطلب نہ رہے گا جو پہلے تھا۔ اس لئے میں نے دونوں فائدوں کو ہم آہنگ کرنے کے لئے عبارت کو تبدیل نہیں کیا ہے بلکہ مشکل الفاظ پر نمبر ڈال کر ان کے معنی حاشیے میں لکھ دیے ہیں۔

اب سنیئے! حاشیوں پر نمبر ڈالنے کے لئے دشواری یہ پیش آئی کہ کتاب میں پہلے ہی ۱، ۲، ۳ وغیرہ (اردو کے) نمبر دے کر حاشیے درج کئے ہوئے ہیں۔ اگر میں بھی ۱، ۲، ۳ نمبر دے کر حاشیے لکھوں تو پہلے والے حاشیے اور میرے لکھے ہوئے حاشیے مخلوط ہو جائیں گے اور پتہ نہ چلے گا کہ کونسا حاشیہ کس کا لکھا ہوا ہے لہذا میں نے اس کا یہ حل نکالا کہ اپنے حاشیوں پر 1، 2، 3 وغیرہ (انگریزی کے) نمبر ڈال دئے ہیں۔ اس سے آپ ہر مشکل لفظ کے معنی اسی صفحے پر دیکھ سکتے ہیں۔

امید ہے کہ اب عام مومنین و مومنات اور نو عمر لڑکے و لڑکیاں جو شرم کی وجہ سے بغیر کسی استاد کے خود تحفۃ العوام پڑھیں گے تو تمام مسئلے مسائل انشاء اللہ ان کی سمجھ میں آجائیں گے۔

# ۲۔ نظر ثانی و تصحیح

محترم آغا افتخار حسین صاحب نے اپنے دینی جذبے کا اظہار کرتے ہوئے مجھے بتایا کہ میں تحفۃ العوام کو ایسا چھاپنا چاہتا ہوں کہ اب تک کی تمام تحفۃ العوام سے یہ ایڈیشن سب سے زیادہ خوشخط، جلی اور صاف چھپے۔ اس کے لئے میں نے اسے اس دفعہ آفسٹ پر چھپوانے کا اہتمام کیا ہے جس پر کہ زر کثیر صرف ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ میں نے اس میں مومنین کرام کی سہولت کے لئے موجودہ وقت کے

چاروں مجتہدینِ اعلام جامع الشرائط کے فتاویٰ اور زیارتِ ناحیہ مقدسہ کا بھی اضافہ کردیا ہے۔
مزہ تو جب ہے کہ اس تحفۃ العوام میں کوئی غلطی نہ رہے لہٰذا آپ اس پر نظرِ ثانی اور تصحیح فرمائیں چنانچہ
میں نے اس تحفہ کی کتابت کو اس کے سابقہ ایڈیشن سے ایک ایک لفظ ملا کر پروف ریڈنگ کردی ہے پھر
دوبارہ صرف عربی عبارت کو دوسری عربی کتابوں میں تلاش کرکے ان سے ایک ایک لفظ ملا کر پڑھا اور بقیہ
غلطیاں بھی درست کردی ہیں۔ قرآنی سورتوں کا معاملہ یہ ہے کہ حکومت نے تاج کمپنی کے مطبوعہ قرآن مجید
کو غلطیوں سے پاک قرار دیا ہے اس لئے میں نے اس تحفہ کی قرآنی سورتوں کو تاج کمپنی مطبوعہ قرآن مجید سے
ایک ایک لفظ ملا کر پروف ریڈنگ کردی ہے۔ تو غلطیاں دور کرنے کی یہی صورتیں ہیں لہٰذا میں نے اس تحفہ
کو حتی المقدور غلطیوں سے پاک کردیا ہے۔

## ۳۔ ترتیب

کتاب کی یہ بھی صفت ہوتی ہے کہ اس کے مضامین کی ترتیب درست ہو۔ تحفۃ العوام چونکہ
ابتداء میں مختصر لکھی گئی تھی اور بعد میں اس میں اضافے ہوتے چلے گئے۔ لہٰذا جو بھی اضافہ کیا گیا اسے
یا تو کتاب کے اخیر میں لگا دیا گیا یا بالکل شروع میں یا کہیں موقع بے موقع درمیان میں لگا دیا گیا
اس میں شک نہیں کہ ان اضافوں سے کتاب کی افادیت بہت بڑھ گئی ہے لیکن یہ بھی تو چاہیئے کہ
مضامین کی ترتیب درست ہو۔ میں نے کتاب کی ترتیب درست کردی ہے۔ یعنی قرآن کی
سورتیں جو بالکل شروع میں تھیں انہیں ان کی مناسب جگہ لے گیا ہوں۔ دینیات جو دو جگہ تھی۔ اسے
ایک جگہ لے آیا ہوں۔ اسی طرح دعاؤں کو ایک جگہ۔ اعمال کو ایک جگہ، زیارات کو ایک جگہ اور تعویذات
وغیرہ کو ایک جگہ لے آیا ہوں۔
اُمید ہے کہ اس سے کتاب بہتر ہو گئی ہے اور مومنین کو پہلے سے زیادہ سہولت ہو جائے گی۔
انشاء اللہ۔

اعجاز محمد (فاضل فقہ)
گورنمنٹ رجسٹرڈ پروف ریڈر
برائے قرآن مجید
رجسٹرڈ نمبر:۔ 15 - 76/(6)6

# حواشی مطابق فتاویٰ

۱۔ حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ آقای الحاج سید ابوالقاسم الخوئی مدظلہ مجتہد اعظم نجف اشرف
۲۔ حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ آقای الحاج سید محمود الحسینی الشاہرودی مدظلہ مجتہد اعظم نجف اشرف
۳۔ حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ آقای الحاج سید روح اللہ خمینی
۴۔ حضرت آیۃ اللہ العظمیٰ الحاج سید محمد کاظم شریعتمدار

یہ ہر مومن کی ضرورت ہے کہ وہ جس مجتہد اعلم جامع الشرائط کی تقلید میں ہو۔ وہ اسی کے فتاویٰ پر عمل کرتا ہے۔ آج کل مندرجہ بالا چار مجتہدین اعلام ہیں۔ لہٰذا مومنین کو ان چاروں کے اختلافی مسائل سے آگاہی کی ضرورت ہے۔ اس ضرورت کو پورا کرنے کے لئے ہم موجودہ مجتہدین اعلام کے یہ حواشی آپ کے لئے پیش کر رہے ہیں۔ مومنین اپنے اپنے مجتہد اعلم کے فتاوی تحفۃ العوام ھذا کے صفحہ نمبر و سطر نمبر کی مدد سے حاصل کر سکتے ہیں۔

| صفحہ | سطر | مقام اختلاف فتویٰ | حاشیہ (بیان اختلاف فتاویٰ) |
|---|---|---|---|
| ۳۸ | ۶ | مجتہد اعلم جامع الشرائط کی تقلید کرے | جن مسائل کے متعلق یہ معلوم ہو کہ ان میں علماء کے درمیان اختلاف ہے۔ خوئیؒ |
| ۳۹ | ۱ | میت کی تقلید پہ | میت کی تقلید پر باقی رہنا جائز نہیں۔ آقای شہرودی<br>اگر مسائل یاد ہوں تو بقاء واجب اور اگر میت مجتہد کے مطابق فتویٰ مسائل بھول چکا ہو تو زندہ کی تقلید واجب ہے۔ خوئیؒ<br>اگر فوت شدہ مجتہد کے بعض مسائل پر عمل کر چکا ہو تو تمام پر باقی رہنا جائز۔ آقای خمینی<br>میت کی تقلید پر بقا جائز نہیں زندہ مجتہد کی تقلید واجب ہے۔ شاہرودی |
| ۴۱ | ۶ | بنا بر احتیاط واجب | یہ احتیاط واجب نہیں۔ خوئیؒ۔ شاہرودی |
| ۴۴ | ۶ | بنا بر احوط نجس بھی ہے | نجس نہیں بلکہ پاک ہے۔ خوئیؒ۔ شاہرودی |
| ۴۴ | ۸ | حرام و نجس ہے | نجس نہیں بلکہ پاک ہے اگرچہ احتیاط مستحب ہے۔ خوئیؒ |
| ۴۴ | ۱۶ | نجس ہے | نجس نہیں لیکن اس کے ساتھ احتیاطاً نماز نہ پڑھے۔ خوئیؒ |
| ۴۴ | ۱۷ | بلکہ حائضہ کے ساتھ جماع بحالت روزہ | ان صورتوں میں اگر اپنی بیوی کے ساتھ جماع کرے تو یہ پسینہ نجس نہ ہوگا اور نہ ہی نماز میں اس سے احتیاط لازم ہے۔ خوئیؒ |
| ۴۵ | ۱ | نجاست کھانے والے | نجاست کھانے والے اونٹ اور دیگر جانوروں کا پسینہ نجس نہیں۔ |

| نمبر | عنوان | مسئلہ |
|---|---|---|
| | | لیکن نماز میں احتیاط واجب ہے۔ خوئی |
| ۴۵ - ۱ | نجاست کھانے والے اونٹ | نجاست خوار اونٹ کا پسینہ نجس ہے۔ ہاں اگر اس کے علاوہ اور جانور نجاست کھاتے ہوں تو اُن کے پسینہ سے اجتناب ضروری نہیں۔<br>آقای خمینی<br>نجاست خوار اونٹ کا پسینہ بلکہ اونٹ کے علاوہ دیگر نجاست خوار کے پسینہ سے بھی اجتناب لازم ہے اور ان کا پسینہ نجس ہے۔<br>آقای شہرودی<br>نجاست کھانے والے اونٹ کا پسینہ نجس ہے۔ احتیاط واجب ہے کہ نجاست کھانے والے جانوروں کے پسینہ سے انسان اجتناب کرے۔ آقای شریعتمدار<br>بنابر احتیاط واجب۔ شاہرودی |
| ۴۶ - ۱۲ | بواسیر کا خون خواہ باطن جسم میں ہو | اگر بواسیر باطن جسم میں ہو تو اس صورت میں یہ خون معاف نہ ہوگا۔ شاہرودی |
| ۴۷ - ۲ | وہ عورت جو چھوٹے بچے کی پرورش | بشرطیکہ عورت کا اپنا بچہ ہو اور بچہ لڑکا ہو اور عورت کے لئے ہر روز بار بار لباس کا پاک کرنا ذاتی طور پر باعث زحمت ہو۔ اور نجاست بھی پیشاب کی ہو تو معاف ہوگا۔ خوئی |
| ۵۱ - ۴ | کُر کی مقدار باعتبار پیمائش | کُر کی مقدار باعتبار پیمائش یہ ہے کہ لمبائی، چوڑائی اور گہرائی میں سے اگر ہر ایک تین بالشت جس کا مجموعی حاصل ضرب ۲۷ بالشت ہوتا ہے کافی ہے۔ خوئی<br>کُر پانی اس مقدار کو کہتے ہیں جس کی لمبائی چوڑائی گہرائی ۳ ½ بالشت ہو۔ اس کا مجموعی وزن بیس مثقال کم ایک سو اٹھائیس من تبریزی ہے جو کہ ۳۸۳/۹۰۶ گرام ہے۔ آقای خمینی<br>کُر کی مقدار یہ ہے جس کی لمبائی چوڑائی اور گہرائی میں سے ہر ایک ۳½ بالشت ہو۔ مجموع ⅞۴۲ بالشت مکعب ہو۔<br>آقای شہرودی<br>کُر کی مقدار یہ ہے جس کی لمبائی چار بالشت ہو۔ چوڑائی اور گہرائی تین تین بالشت ہو۔ یعنی تین بالشت چوڑائی ہو۔ اور تین بالشت گہرائی اور اس کا کل وزن بیس مثقال کم ایک سو اٹھائیس من |

| | | |
|---|---|---|
| | | تبریزی ہے۔ آقای شہر بعیتدار |
| ۱۵ - ۵۱ | لیکن بنا بر احوط | بلکہ بنا بر اقوی۔ خوئی |
| ۱ - ۵۲ | بوریہ اور چٹائی | ایسی اشیاء کے پاک ہونے میں اشکال ہے۔ خوئی |
| ۱۹ - ۵۴ | صرف ڈبو دینا تطہیر کے لئے کافی ہے۔ | کافی نہیں بلکہ آب کر یا آبِ جاری میں بھی دو مرتبہ دھونا ضروری ہے۔ خوئی |
| ۳ - ۵۵ | غسالہ بول و براز پاک ہوگا | بول کا نہیں صرف براز کا غسالہ پاک ہے۔ خوئی ۔ شاہرودی |
| ۱۲ - ۵۵ | نچوڑنے کی ضرورت نہیں | ضرورت ہے۔ خوئی |
| ۱ - ۵۶ | ایک مرتبہ دھونا کافی ہے | ایک مرتبہ نہیں بلکہ آب کثیر اور آبِ جاری میں بھی سات مرتبہ دھونا ضروری ہے۔ خوئی |
| ۱۸ - ۵۷ | نچوڑنے کی بھی ضرورت نہیں | ضرورت ہے۔ خوئی |
| ۶ - ۵۸ | نجس ہو جاتا ہے | نجس نہیں ہوتا۔ خوئی ۔ شاہرودی |
| ۸ - ۵۸ | شیرۂ انگور کا بھی یہی حکم ہے | شیرۂ انگور اگر خود بخود جوش میں آجائے تو اس کا کھانا حرام لیکن نجس نہیں، اگرچہ احتیاط بہتر ہے اور اگر آگ پر جوش آجائے تو اس کا کھانا حرام لیکن نجس نہ ہوگا۔ خوئی |
| ۱۳ - ۵۸ | حفاظت حرام ہے | حرام نہیں اگرچہ احتیاط مستحب ہے۔ خوئی ۔ شاہرودی |
| ۴ - ۵۹ | بنانا اور مزدوری لینا حرام ہے | حرام نہیں ہے اگرچہ احتیاط بہتر ہے۔ خوئی ۔ شاہرودی |
| ۵ - ۶۰ | استنجا کی حالت میں بھی | استبراء اور استنجا کی حالت میں حرام نہیں۔ خوئی ۔ شاہرودی |
| ۸ - ۶۳ | گٹوں تک مسح کرنا | بلکہ پاؤں کے ابھرے ہوئے حصہ تک کافی ہے۔ خوئی ۔ شاہرودی |
| ۱۵ - ۶۴ | سونے یا چاندی کا ہو | اگر پانی صرف غصبی برتن یا سونے یا چاندی کے برتن میں ہی ہو تو اس صورت میں اس پانی سے وضو صحیح نہ ہوگا اور تیمم واجب ہے۔ لیکن اگر اس کے علاوہ دوسرا پانی موجود ہو تو پھر اس پانی کے ساتھ اگرچہ ارتماسی وضو جائز نہیں تاہم چلو وغیرہ سے پانی نکال کر اعضاء وضو پر ڈالا جائے تو صحیح ہوگا۔ شاہرودی<br>اگر پانی غصبی برتن یا سونے یا چاندی کے برتن میں ہو تو وضو ارتماسی صحیح نہ ہوگا لیکن اگر چلو یا کسی دوسری چیز کے ساتھ برتن سے نکال کر اعضاء وضو پر ڈالا جائے تو وضو صحیح ہوگا۔ اگرچہ بعض صورتوں میں گنہگار بھی ہوگا۔ خوئی |

وضو کا پانی غصبی برتن میں ہو یا سونے یا چاندی کے برتن میں ہو۔
اور پانی نہ ہو۔ اگر شرعی طریقہ پر دوسرے برتن میں ڈال سکتا ہے
تو دوسرے برتن میں ڈال کر وضو کرے ورنہ تیمم کرے۔ اگر اُس
پانی کے علاوہ کوئی اور پانی موجود ہو تو اُس سے وضو کرے۔ اگر
غصبی یا سونے چاندی کے برتن میں وضو ارتماسی کرے تو وضو
باطل ہے۔ اُس پانی کے علاوہ اور پانی موجود ہو یا نہ ہو۔

آقای خوئی

اگر وضو کا پانی غصبی یا سونے چاندی کے برتن میں ہو اور کوئی پانی
نہ ہو تو پھر تیمم کرنا چاہیئے اور اگر غصبی برتن یا سونے چاندی کے
برتن سے وضو ارتماسی کرے یا ان برتنوں سے منہ اور ہاتھوں
پر پانی ڈالے۔ احتیاط واجب یہ ہے کہ وضو باطل ہے اگر چلّو یا
دوسری چیز سے اُن سے پانی لے کر منہ اور ہاتھوں پر پانی ڈالے
تو اس کا وضو صحیح ہے۔

آقائی خمینی

اگر پانی غصبی برتن یا سونے چاندی کے برتن میں ہو اور پانی نہ ہو
تیمم کرے۔ اگر پانی غصبی یا سونے چاندی کے برتن میں ہو تو اس
سے ارتماسی نہ کرے اگر چلّو یا کسی دوسری چیز سے اس سے
پانی لے کر وضو کرے تو وضو صحیح ہے۔

آقای شریعتمدار

| ۶۸ - ۲ | بنابر احوط (وجوبی) | یہ احتیاط مستحب ہے۔ خوئی |
|---|---|---|
| ۷۰ - ۱۷ | مسح کر لینا کافی ہے | کافی نہیں، اس صورت میں تیمم واجب ہے۔ خوئی |
| ۷۲ - ۱۵ | تو دو ضربی تیمم کرے | لازم نہیں بلکہ خواہ وضو کے بدلہ ہو یا غسل کے ایک ضربی کافی ہے خوئی |
| ۷۶ - ۳ | بنابر احوط (وجوبی) | یہ احتیاط مستحب ہے۔ خوئی |
| ۷۷ - ۱۳ | دفعۃً واحدۃً دھل جائے | لازم نہیں بلکہ تدریجی طور پر بھی غوطہ لگانا صحیح ہے۔ خوئی |
| ۷۷ - ۱۴ | بدن نجس رہے گا | گذشتہ مسائل میں ذکر کر دیا گیا ہے کہ مجنب حرام کا پسینہ نجس نہیں۔ اگرچہ نماز میں احتیاط لازم ہے لہٰذا گرم پانی کے ساتھ غسل جائز ہے۔ خوئی |

| | | |
|---|---|---|
| ۷۹ - ۶ | ضروری نہیں ہے | لیکن جس حصہ کو دھونا ہو اس کو دھرنے سے قبل پاک کر لینا کافی ہے۔ خوئیؒ۔ شاہرودی |
| ۷۹ - ۱۰ | قرشی عورتوں کو | قرشی عورتیں کہ جن کی عمر پچاس اور ساٹھ سال کے درمیان ہو۔ ان کو چاہیئے کہ وہ خون دیکھنے کے ایام میں اگر شرائط حیض موجود ہوں تو احتیاط پر عمل کریں یعنی احکام حیض پر بھی عمل کریں اور احکام استحاضہ پر بھی۔ خوئیؒ |
| ۸۰ - ۳ | مگر احوط یہ ہے | یہ احتیاط واجب نہیں۔ خوئیؒ |
| ۸۱ - ۱۲ | دو روز پہلے خون آتا دیکھے | لیکن اگر دو دنوں سے زیادہ ہو تو اس صورت میں احتیاط لازم ہے خوئیؒ |
| ۸۳ - ۸ | اور بنا بر احوط | یہ احتیاط مستحب ہے۔ خوئیؒ |
| ۸۳ - ۱۳ | کفارہ واجب ہے | ظاہراً واجب نہیں۔ خوئیؒ |
| ۸۴ - ۲۰ | ان میں احتیاط پر عمل کرے | لازم نہیں بلکہ اس درمیانی مدت میں نفاس کے احکام جاری ہونگے خوئیؒ۔ شاہرودی |
| ۸۷ - ۷ | قبلہ رُخ لٹائیں | بنا بر احتیاط واجب اور اس سلسلہ میں ولی میت سے اجازت حاصل کرنا بھی بنا بر احتیاط کے واجب ہے۔ خوئیؒ |
| ۸۷ - ۷ | بنا بر احوط غسل سے فراغت تک | یہ احتیاط واجب نہیں۔ خوئیؒ |
| ۸۹ - ۲۰ | اور شیعہ اثنا عشری ہو | لازم نہیں بلکہ اگر مسائل غسل سے واقف ہو اور صحیح غسل بہ نیت قربۃً الی اللہ دے تو کافی ہے۔ خوئیؒ |
| ۹۲ - ۱۴ | لیکن احوط یہ ہے | واجب نہیں بلکہ تین میں سے کسی ایک غسل کی نیت مافی الذمہ کر لینا کافی ہے۔ خوئیؒ |
| ۹۴ - ۸ | بلکہ احوط یہ ہے | یہ احتیاط واجب نہیں۔ خوئیؒ |
| ۱۱۲ - ۹ | عصر کی نماز صحیح نہیں | البتہ اگر سہواً ایسا ہو جائے تو اس نماز کو ظہر کی قرار دے کر ایک اور نماز چار رکعتی بقصد مافی الذمہ ادا کرے کافی ہے۔ خوئیؒ |
| ۱۱۶ - ۱ | بنا بر احوط | یہ احتیاط واجب نہیں اور اگر ایک بالشت یا اس سے زائد فاصلہ دونوں کے درمیان ہو تو کوئی مضائقہ نہیں۔ خوئیؒ۔ شاہرودی<br>یہ احتیاط واجب نہیں۔ شاہرودی |
| ۱۱۸ - ۳ | جائز ہے | سونے کی گھڑی کا استعمال جائز نہیں۔ خوئیؒ۔ شاہرودی |

| صفحہ - سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|
| ۱۱۸ - ۳ | حرام نہیں ہے | بلکہ حرام ہے ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۱۱۸ - ۱۶ | بواسیر کے خون کا ہے | بشرطیکہ بواسیر داخلی میں نہ ہو ۔ شاہرودی |
| ۱۱۹ - ۱ | بچہ لڑکا ہو | یہ حکم صرف بچہ کی ماں کے لئے مخصوص ہے ۔ خوئیؒ |
| ۱۱۹ - ۱۶ | دو مرتبہ اشہدان امیر المومنین | یہ جملہ جزو اذان نہیں اور نہ جزئیت کے قصد سے کہنا جائز ہے البتہ بقصد تیمن و برکت کہنا چاہیئے ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۱۲۰ - ۹ | دو یا ایک مرتبہ اشہدان علیا | یہ جملہ جزء اقامت نہیں ۔ لہٰذا بقصد تیمن و برکت کہنا چاہیئے ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۱۲۸ - ۴ | انگوٹھے | بلکہ انگوٹھوں کے سرے ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۱۲۸ - ۹ | کاغذ پر سجدہ جائز ہے | بشرطیکہ ان چیزوں سے بنایا گیا ہو جن پر سجدہ جائز ہے ۔ خوئیؒ ، شاہرودی |
| ۱۵۰ - ۳ | یا دو رکعت بیٹھ کر | بنا بر احتیاط واجب ایک رکعت کھڑے ہو کر پڑھے ۔ خوئیؒ ۔ |
| ۱۵۰ - ۴ | اور یہی حکم اس صورت میں بھی | نہیں بلکہ اگر دوسرے سجدہ سے سر اٹھانے سے پہلے یہ شک ہو اگرچہ ذکر واجب پورا کر چکا ہو تو نماز باطل ہوگی ۔ خوئیؒ |
| ۱۵۰ - ۶ | لیکن اس صورت میں بہتر یہ ہے | بلکہ بنا بر احتیاط کے واجب ہے ۔ شاہرودی |
| ۱۵۶ - ۲ | لیکن جمعہ و ظہر دونوں کو | نہیں بلکہ شرائط پوری ہوں تو نماز جمعہ واجب ہے اور نماز ظہر لازم نہیں البتہ بقصد رجاء پڑھ سکتا ہے ۔ خوئیؒ |
| ۱۵۹ - ۷ | کسی عذر کی وجہ سے | بلکہ اگر بغیر کسی عذر کے بھی نہ پڑھی ہوں تو بھی قضا واجب ہے ۔ خوئیؒ |
| ۱۶۲ - ۲ | اگرچہ اقویٰ ہے | اقویٰ نہیں بلکہ بہتر ہے ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۱۶۲ - ۴ | دونوں کو جمع کرے | لازم نہیں بلکہ آخر وقت اگر سفر میں ہو تو قصر اور اگر آخر وقت حضر میں ہو تو پوری قضا کرے ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۱۶۲ - ۱۳ | احتیاطاً ۲۸ میل | یہ احتیاط بے معنی اور لغو و غلط ہے ۔ لہٰذا اگر سفر ۲۷ میل ۲ فرلانگ ۱۹ گز سے کم ہو تو نماز پوری اور اگر اس مذکورہ مسافت تک کا یا اس سے ذرا برابر بھی زائد ہو تو قصر واجب ہے ۔ خوئیؒ ، شاہرودی |
| ۱۶۴ - ۸ | پہلے سفر میں نماز قصر پڑھیں | نہیں بلکہ پہلے سفر میں بھی نماز پوری پڑھیں گے ۔ |
| ۱۶۴ - ۹ | اور احوط یہ ہے | یہ احتیاط لازم نہیں ۔ خوئیؒ |
| ۱۶۴ - ۱۱ | پہلے سفر میں قصر کرے گا | بلکہ احوط یہ ہے کہ پہلے سفر میں قصر اور پوری دونوں طرح پڑھے ۔ خوئیؒ |
| ۱۶۵ - ۹ | حائر حضرت سید الشہداءؑ | بشرطیکہ ضریح مقدس سے ۱۲ ۱/۲ گز سے زائد مقدار دور نہ ہو ۔ شاہرودی |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۵ - ۹ | حائر حضرت سید الشہداءؑ | بلکہ تمام حرم سید الشہداء کا بھی یہی حکم ہے ۔ خوئیؒ |
| ۱۸۲ - ۱۵ | ترک فاصلہ احوط ہے | یہ احتیاط بے معنی ہے آخری اور درمیانی صفوں میں کوئی فرق نہیں ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۱۹۴ - ۵ | واجب ہے کہ تیمم کریں | اگر ماہ رمضان یا اس کی قضا کا روزہ ہو تو واجب ہے اگر ان کے علاوہ کسی اور معین دن کا روزہ واجب ہو تو بنا بر احتیاط کے واجب ہے لیکن غیر معین دن کا روزہ واجب ہو یا روزہ مستحبی ہو تو پھر واجب نہیں اگرچہ احتیاط مستحب ہے ۔ شاہرودی<br>بنا بر احتیاط واجب مجنب کو چاہئیے کہ وہ تیمم کرے لیکن حائض اور نفساء اگر اذان صبح سے قبل پاک ہو جائیں اور ان کا وظیفہ تیمم ہو۔ اور وہ تیمم نہ کریں تو بھی ان کا روزہ صحیح ہوگا ۔ خوئیؒ |
| ۲۰۳ - ۱ | وہ اور شاہی مواجب نکالنے کے بعد | نہیں بلکہ نصاب کا حساب مواجب واخراجات کے منہا کرنے سے قبل نکالا جائے اگرچہ زکوٰۃ کی ادائیگی مصارف وغیرہ کے منہا کرنے کے بعد کرے ۔ خوئیؒ |
| ۲۰۳ - ۱۵ | بلکہ یہ احوط ہے | یہ احتیاط واجب ہے ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۲۰۴ - ۲ | کہ وہ غنی ہو جائے | بنا بر احتیاط واجب ایک سال کے اخراجات سے زائد نہ دی جائے ۔ خوئیؒ ۔ شاہرودی |
| ۲۰۶ - ۱۱ | ان کو وضع کرنے کے بعد | بلکہ نصاب کا حساب مصارف منہا کرنے سے قبل کیا جائے گا ۔ اگرچہ خمس کی ادائیگی مصارف منہا کرنے کے بعد کرے ۔ خوئیؒ |
| ۲۰۶ - ۱۲ | سونے یا چاندی | نہیں بلکہ صرف سونے کے پہلے نصاب کے برابر ہونا چاہئیے ۔ خوئیؒ |
| ۲۰۶ - ۱۵ | ایک مثقال شرعی | بنا بر احتیاط واجب اگرچہ اس مقدار سے کم بھی ہو تو نیز مصارف منہا کرنے کے بعد خمس نکالا جائے ۔ خوئیؒ |
| ۲۱۴ - ۲۰ | بیان مواقیت | واضح رہے کہ آج کل جو راستے ہمارے ہاں کے حجاج اختیار کرتے ہیں خواہ ہوائی راستہ سے جائیں ۔ بحری راستہ سے یا خشکی کے راستہ سے وہ حتمی طور پر یا پہلے مدینہ منورہ وارد ہوں گے یا جدہ میں ۔<br>لہٰذا ہم لوگوں کے لئے صرف دو میقات مسجد شجرہ (کہ جسے ابیار علی بھی کہتے ہیں) اور حدیبیہ (کہ جسے ملین بھی کہا |

| صفحہ - سطر | عبارت | وضاحت |
|---|---|---|
| | | کہا جاتا ہے ان میں سے کسی ایک پر سے احرام باندھنا واجب ہے۔ اس طرح کہ جو شخص جدہ سے مکہ مکرمہ کی طرف حج کے لئے جانا چاہے تو اس پر حدیبیہ کے مقام پر احرام باندھنا واجب ہے۔ اور جو شخص مدینہ سے مکہ جا رہا ہو یا جدہ سے پہلے مدینہ جائے اور پھر اس کے بعد مکہ جانا چاہے تو اس پر مسجد شجرہ پر سے احرام باندھنا واجب ہے۔ لیکن جب جدہ کے راستہ سے ہوکر حدیبیہ سے گذرے تو بنابر احتیاط کے تجدید نیت کرنا مستحب ہے۔<br>دیگر میقات کا ہمارے ساتھ تعلق نہیں اور یہ بھی جاننا چاہیئے کہ ان میقات سے قبل احرام باندھنا جائز نہیں ہے۔ مگر یہ کہ نذر وغیرہ کی وجہ سے، جو لوگ ہوائی جہاز کے ذریعہ سفر کرنے والے کراچی سے احرام باندھ لیتے ہیں یا بحری جہاز پر دورانِ راہ سمندر کے اندر کسی میقات کے محاذی ہونے کی وجہ بتلا کر احرام باندھ لیتے ہیں۔ ہمارے مذہب کی رُو سے جائز نہیں۔ یہ مخالفین کے مذہب کے مطابق ہے۔ لہٰذا محتاط رہیں<br>خوئیؒ - شاہرودی |
| ۲۱۷ - ۷ | اور نہ سلا ہوا ہو | یہ شرط مردوں کے لئے ہے عورتوں کے لئے نہیں۔<br>خوئیؒ - شاہرودی |
| ۲۲۱ - ۸ | فضیلت و مفاخرت کا اظہار کرنا | اگر اپنی فضیلت و مفاخرت اس طرح کرے کہ دوسرے شخص کی توہین کا پہلو نکلے تو حرام اور اگر ایسا نہ ہو بلکہ صرف اس کی اپنی فضیلت ثابت ہو تو یہ فعل جائز ہے۔ اور احرام کی وجہ سے اس کا حرام ہونا معلوم نہیں۔<br>خوئیؒ |
| ۲۲۵ - ۱۹ | یا جاہل مسئلہ ہو | جاہل مسائل ہونے کی صورت میں ایک اونٹ کفارہ نیز واجب ہے۔<br>شاہرودی |
| ۲۶۰ - ۱۰ | مقدار مہر کی معین ہو | دائمی عقد میں مہر کا ذکر کرنا یا معین کرنا ضروری نہیں۔<br>خوئیؒ - شاہرودی |
| ۲۶۰ - ۱۴ | اجازت لینا احوط ہے | یہ احتیاط مستحب ہے۔ شاہرودی |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۰ - ۱۴ | اجازت لینا احوط ہے | باپ یا دادا سے بناء بر احتیاط کے اجازت لینا واجب ہے۔ خوئی |
| ۳۰۴ - ۲ | (۵) مشہور قول کے مطابق | زوجہ خواہ اولاد والی ہو یا بے اولاد اصل زمین میں حق وراثت نہیں رکھتی خواہ وہ زمین رہائشی ہو یا زراعتی یا کوئی دیگر البتہ جو چیزیں اس زمین پر مثل عمارت درخت اور زراعت وغیرہ کے مانند موجود ہیں ان کی قیمت میں وراثت کا حق رکھتی ہے جیسا کہ زمین کے علاوہ ہر قسم کے متروکہ اموال سے وراثت کی حقدار ہے۔ اگر اس کے شوہر کی اولاد ہو تو ⅛ حصہ اور اگر اس کے شوہر کی اولاد نہ ہو تو ¼ حصہ۔ خوئی، شاہرودی |

# کتاب المسائل والاحکام

اس میں اصولِ دین اور فروعِ دین، احکامِ طہارت ونسواں، تجہیزِ میتی، نمازہائے واجبہ وسنتی۔ روزہ، حج وزکوٰۃ وخمس وجہاد اور تعقیباتِ نماز کا بیان ہے۔

# جدید

# تحفۃ العوام

## مقبول

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی اَشْرَفِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الْمَعْصُوْمِیْنَ ۝

امابعد۔ المتمسک بالثقلین احقر السید منظور حسین نقوی ابن الحاج السید غلام مرتضیٰ صاحب مرحوم طاب ثراہ عرض پرداز ہے کہ ہر مکلف[1] پر شرعاً واجب ولازم ہے کہ وہ اپنے عقائد دینی کو صحیح ودرست کرے یعنی اُسے اُصولِ دین کا صحیح علم وواقفیت حاصل ہو۔ اور اپنی استعداد علمی کے مطابق ادلّہ وبراہین کے ساتھ ان کو تسلیم کرے اور فروعِ دین یعنی نماز وروزہ وزکوٰۃ وغیرہ کے ضروری مسائل واحکام سے بمطابق فتاوی مجتہد جامع الشرائط پورے طور پر واقف وآگاہ ہو۔

اولاد کی تعلیم وتربیت والدین کا فریضہ ہے۔ جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔ کُلُّکُمْ رَاعٍ وَّکُلُّکُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَّعِیَّتِہٖ یعنی تم میں سے ہر

---

[1] مکلف ۔ بمعنی تکلیف دیا گیا ہے۔ یعنی جب لڑکا یا لڑکی شرعی لحاظ سے بلوغ کی حد کو پہنچ جائے تو اس پر شرعی تکلیف عائد ہو جاتی ہے۔ پس نو سالہ لڑکی اور پندرہ سالہ لڑکا احکامِ شرعی کا پابند ہو جاتا ہے
الاحقر نقوی۔

شخص اپنے گھر والوں کا حاکم ہے۔ اور تم میں سے ہر ایک اپنے متعلقہ اشخاص کے بارے میں جواب دہ ہے۔ لہٰذا صاحبِ خانہ پر اپنے تمام متعلقین کے اخلاق و اطوار و اعمال کی اصلاح و درستی کی ذمہ داری عائد ہوتی ہے۔ بنا بریں اولاد کی تعلیم و تربیت بدرجۂ اولیٰ والدین کا اوّلین فریضہ ہے۔ پس جب لڑکا سنّ تمیز و رُشد کو پہنچے تو اُسے خدا و رسولؐ اور آئمۂ معصومین علیہم السّلام کے اسمائے مبارکہ تعلیم کئے جائیں۔ اور سات برس کی عمر میں اُسے نماز سکھائی جائے اور نو برس گزرنے پر اُسے نماز پڑھائیں۔ اور اس بارے میں اگر سختی بھی کرنی پڑے تو اس سے گریز نہ کریں۔ لڑکی کو نو برس کے قبل سے تاکید و تنبیہ ضروری ہے تاکہ نو برس پورے ہونے پر وہ بالکل نماز کی پابند ہو جائے۔ اور لڑکے پر جب وہ پورے پندرہ برس کا ہو جائے نماز واجب ہو جاتی ہے۔

# پہلا باب

## اُصولِ دین

### توحید، عدل، نبوّت، امامت، قیامت

ہر ذی شعور و صاحبِ عقل و فراست جب اشیائے عالم کے وجود میں ذرا غور و فکر کریگا تو اس پر یہ منکشف ہو جائے گا کہ کوئی مصنوع خود بخود وجود میں نہیں آیا اور کوئی مخلوق از خود خلق نہیں ہوئی بلکہ ایک صانع و خالقِ قادر و حکیم نے اپنی قدرتِ کاملہ سے اسے ایجاد و خلق فرمایا ہے جو صفاتِ کمالیہ و جلالیہ و جمالیہ کا جامع اور ہر قسم کے نقص و عیب سے مبرّا اور فقر و احتیاج سے منزّہ ہے۔ لہٰذا ہر مصنوع وجودِ صانع پر دالّ اور ہر مخلوق اپنے خالق کے وجود کی دلیل ہے۔ خداوندِ عالم کی توحید و یگانگت و یکتائی کے ثبوت میں چند عام فہم دلیلوں کا ذکر کیا جاتا ہے۔

# توحید

خدا کی یکتائی و بے ہمتائی کی چھ دلیلیں ہیں۔

(اوّل) اگر خدا کا کوئی شریک ہوتا تو اس کی وجہ سے عالم میں فساد پیدا ہوتا۔

(دوم) شرکت خدا کا نقص ہے اور نقص خدائی میں نہیں ہو سکتا۔

(سوم) سب نبی و رسول ایک ہی خدا کے پاس سے آئے ہیں جنہوں نے متفقہ طور پر اسکی وحدانیت کی خبر دی۔ اگر کوئی اور خدا ہوتا تو وہ بھی نبی و رسول بھیج کر اپنے آپ کو پہچنواتا۔

(چہارم) اگر دو خدا فرض کر لئے جائیں تو ایک خدا دوسرے خدا کے دفع پر قادر ہوگا یا نہیں اگر قادر ہوگا تو جو دفع ہو جائے وہ خدا نہیں ہو سکتا۔ اور اگر قادر نہ ہوگا تو جو عاجز ہو وہ خدا نہیں ہو سکتا۔

(پنجم) نبیوں اور رسولوں سے خدا نے فرمایا ہے کہ میرا کوئی شریک نہیں لیس کمثلہ شیءٌ پس اگر یہ بات اس نے (معاذ اللہ) جھوٹ کہی ہے تو جھوٹ بولنا نقص ہے اور نقص خدا میں نہیں ہو سکتا اور اگر سچ کہی ہے تو مطلب ثابت ہے کہ خدا کا کوئی شریک نہیں۔

(ششم) دو چیزوں کے درمیان فصل ہونا ضروری ہے۔ تاکہ ان کا دو ہونا متحقق ہو سکے پس اگر دو خدا ہوں۔ اور ان کے درمیان فصل ہو تو لازم آئے گا کہ فصل بھی قدیم ہو۔ حالانکہ اس کا کسی نے دعویٰ نہیں کیا ہے اور اگر کوئی یہ دعوےٰ کرے بھی تو تسلسل لازم آئے گا۔ جو محال ہے۔

## صفات ثبوتیہ

معلوم ہونا چاہیئے کہ خدا کی ذات ہر حیثیت سے کامل ہے اور اس لئے جتنے کمال کے آثار ہو سکتے ہیں۔ سب اس کی ذات کے لئے حاصل ہیں مگر اس کی ذات کے لئے علیحدہ صفات جو ذات کے علاوہ ہوں موجود نہیں ہیں۔ وہ ذات ہی ذات ہے۔ اور اگر آثار کمال کے لحاظ سے دیکھا جائے تو اس کی صفات کا حصر و حد ناممکن ہے لیکن جو صفات خاص طور پر محل بحث قرار پائے ہیں اور علم کلام کی کتابوں میں بیان کئے گئے ہیں وہ آٹھ ہیں۔

**قدیم**۔ یعنی خدا ہمیشہ سے قدیم ہے۔ **قادر**۔ یعنی خدا ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔ **عالم** یعنی وہ ہر چیز کا جاننے والا ہے۔ **حیّ**۔ یعنی خدا زندہ ہے۔ اور ہمیشہ زندہ رہے گا۔ **مرید** یعنی وہ صاحب ارادہ ہے۔ اور جو چیز واقع ہوتی ہے۔ اُس کے اختیار سے ہوتی ہے۔ لہٰذا وہ اپنے افعال میں مجبور نہیں۔ **مُدرک** یعنی وہ ہر چیز کے ظاہر و باطن کا دریافت کرنے والا ہے اگرچہ آنکھ کان وغیرہ نہیں رکھتا **متکلم** یعنی وہ جس چیز سے چاہے کلام پیدا کر سکتا ہے جیسے موسیٰ علیہ السّلام کے لئے درخت میں کلام پیدا کیا۔ **صادق** یعنی خدا کا کلام درست اور برحق ہے۔

## صفاتِ سلبیہ

وہ صفتیں جو خدا کی ذات کے شایانِ شان نہیں۔ آٹھ ہیں۔

(اوّل) شرکت یعنی خدا کا کوئی شریک نہیں (دوسرے) ترکیب۔ یعنی خدا مرکب نہیں۔ دوسرے الفاظ میں چند چیزوں سے مل کر اس کا وجود تیار نہیں ہوا ہے۔ اور اس کا کوئی جزو نہیں ہے (تیسرے) مکان۔ یعنی خدا ایک جگہ اور ایک مقام میں نہیں۔ وہ اپنی قدرتِ کاملہ سے ہر جگہ حاضر و موجود ہے۔ وہ لامکان ہے (چوتھے) حلول۔ یعنی خدا کسی چیز میں نہیں سماتا۔ آدمی کے بدن میں روح حلول کرتی ہے۔ جب روح نکل جاتی ہے تب آدمی مرجاتا ہے۔ یہ صورت خداوند عالم کے لئے روا نہیں ہے بالفاظ دیگر کہ ایک شے دوسری شے میں سما جائے۔ اس طرح کہ اس کی صفت قرار پا جائے۔ جیسے سیاہی جسم میں (پانچویں) محلِّ حوادث یعنی خدا مختلف حالات اور کیفیات سے بری ہے۔ پہلے کچھ تھا اور اس کے بعد کسی اور حال میں ہو گیا۔ یعنی بچپن سے جوانی اور پھر بڑھاپا یا جاگتا تھا، سو گیا۔ پس حق تعالےٰ اس عیب سے منزّہ ہے۔ (چھٹے) مرئی۔ یعنی خدا لائقِ دید نہیں نہ دنیا میں اور نہ عقبیٰ میں (ساتویں) احتیاج۔ یعنی خدا ذات و صفات میں کسی دوسرے کا محتاج نہیں ہے۔ وہ ہر طرح سے بے نیاز اور مستغنی ہے۔ (آٹھویں) صفات کا زائد بر ذات ہونا۔ یعنی خدا کی صفتیں اُس کی ذات کے سوا اور علیٰحدہ نہیں ہیں۔ اُس کی ذات عینِ صفات اور اُس کی صفات عینِ ذات ہیں۔

## عدل

مطلب یہ ہے کہ خدا کا ہر کام اُس کی حکمت و مصلحت کے مطابق اور موقع و محل کے

عین موافق ہے۔ اس کے افعال میں ظلم و بے اعتدالی ناممکن ہے۔ اسی کا نتیجہ ہے کہ بندہ اپنے افعال میں مختار ہے اور ان کا ذمہ دار ہے۔

خداوند عالم کوئی ایسی بات نہیں کرتا جو خلافِ عدل ہو۔ اس پر دلائل یہ ہیں۔

اوّل۔ ظلم قبیح[1] ہے لہٰذا خدا کے لئے جائز نہیں ہو سکتا۔

دوم۔ ظلم کسی ضرورت و احتیاج کی وجہ سے ہوتا ہے اور خدا محتاج نہیں ہے۔

سوم۔ خدا نے دوسروں کو ظلم کرنے کی ممانعت کی ہے تو وہ خود بھلا کیسے ظلم کرے گا۔

چہارم۔ تمام کتابیں جو خدا نے نازل فرمائی ہیں اُن میں اُس نے اپنے عادل ہونے کی خبر دی ہے۔

پنجم۔ خلقتِ عالم کا نظام از خود عدلِ خداوندی کو ظاہر و نمایاں کرتا ہے۔

ششم۔ اگر خدا کے لئے ظلم کا احتمال[2] بھی ہو تو اس کی سچائی کے متعلق اعتماد جاتا رہے گا۔

# نبوّت

سب انبیاء و مرسلین خدا کی طرف سے مبعوث اور مامور ہوئے ہیں اور سب برحق ہیں اور جو کتابیں اور صحیفے ان پر نازل ہوئے ہیں وہ سب منجانب اللہ ہیں۔ اور جو معجزات ان کے ہاتھوں واقع ہوئے ہیں اور جن کا تذکرہ کلام الٰہی اور احادیث میں آیا ہے سب صحیح و درست ہیں۔ سب پیغمبر معصوم یعنی مہد سے لحد تک تمام کبیرہ و صغیرہ گناہوں سے پاک ہوتے ہیں۔ کسی نبیؐ سے کوئی خطا عمداً[3] یا سہواً[4] نہیں ہوتی۔ نہ مذموم[5] صفات سے متصف اور نہ ایسے امراض میں مبتلا ہوتے ہیں جو موجبِ نفرتِ خلائق ہوں۔ مثلاً برص وجذام اندھا۔ بہرا۔ گونگا ہونا وغیرہ وغیرہ۔

حضرت آدم علیہ السّلام کے زمانہ سے حضرت خاتم النبین محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے عہد تک ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر اللہ کی طرف سے مبعوث برخلائق ہوئے۔ اور ان سب نے ہمارے رسول کی تشریف آوری کی بشارت دی۔ آنحضرتؐ پر ہر قسم کی نبوت و رسالت کا خاتمہ ہو چکا ہے۔ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں آسکتا اور



1۔ قبیح: برا۔ 2۔ احتمال: شک۔ 3۔ عمداً: جان بوجھ کر۔ 4۔ سہواً: بھولے سے۔ 5۔ مذموم صفات سے متصف ہونا: کسی بری صفت میں ہونا

جو کوئی اس قسم کا دعوےٰ کرے وہ کذاب[1] اور ملعون ہے۔ آں حضرتؐ کا دینِ اسلام قیامت تک باقی رہنے والا ہے آپ کی نبوت چھ دلیلوں سے ثابت ہے۔

(اوّل) کافر و مسلم سب کا اتفاق ہے کہ رسولِ اکرمؐ نے کسی کے آگے زانوئے ادب تہ نہیں کیا۔ نہ سبق پڑھا، اور نہ کتابت کی لیکن بایں ہمہ[2] آں حضرتؐ اور آپ کے اوصیائے طاہرین سے ہر علم میں ایسے افادات[3] اور ارشادات صادر ہوئے۔ جن کا صدور[4] کسی شخص سے باقاعدہ پڑھے لکھے بغیر عادتاً محال[5] ہے اور اس خرقِ عادت[6] کا ان سے صادر ہونا واضح معجزہ ہے۔

(دوم) سب آسمانی کتابوں میں آں حضرتؐ کی تشریف آوری کی بار بار بشارتیں نہ ہوتیں تو یہود اور نصاریٰ جو آں حضرتؐ کے دشمن تھے۔ قرآن مجید کے اس بیان کی تکذیب کرتے، اور ان کی اس تکذیب کی خبر ہم تک بتواتر پہنچتی حالانکہ ایسی کوئی خبر ہم تک نہیں پہنچی۔

(سوم) معجزے آں حضرتؐ سے متواتر صادر ہوئے۔ مثلاً چاند کا شق ہو جانا اور سنگریزوں کا آپ کے ہاتھ پر تسبیح کرنا اور اسی طرح تمام معجزے جو کتابوں میں درج ہیں۔

(چہارم) آں حضرتؐ خدا کی جانب سے قرآن لے کر آئے۔ جس کی فصاحت و بلاغت نے عرب کے تمام فصحاء و بلغا کو عاجز و ساکت کر دیا۔ چنانچہ قرآن مجید کے پارہ اوّل کی آیت ۲۳ میں خدا کا چیلنج درج ہے۔

(پنجم) آں حضرتؐ کے جو حالات اور مکارم اخلاق بتواتر ہم تک پہنچے ہیں وہ خود بتاتے ہیں کہ وہ پیغمبر کے سوا کسی دوسرے میں نہیں ہو سکتے۔

(ششم) اگر آپؐ پیغمبر نہ ہوتے تو لازم تھا کہ خداوند عالم کسی شخص کو معین کرتا جو علم کی رو سے آپ کے دعوائے نبوت کا کذب واضح کرتا کیونکہ مقتضائے حکمت یہ ہے کہ جو کوئی دین کی تخریب کرے۔ خدائے حکیم و قادر مطلق پر فرض ہے کہ غلبہ و طاقت سے از روئے علم اسے دفع کرے۔

# امامت

انبیاء و مرسلین کی طرح امام بھی منصوص[7] و مامور من اللہ ہوتے ہیں جس طرح اور نبیوں کے



1۔ کذاب: جھوٹا۔ 2۔ بایں ہمہ: اس کے باوجود۔ 3۔ افادات: فائدے۔ 4۔ صادر/صدور: ظاہر ہونا۔ 5۔ عادتاً محال ہے: عام[illegible] ناممکن ہے۔
6۔ خرقِ عادت: عام طریقے کے خلاف کسی بات کا ظاہر ہونا۔ 7۔ منصوص: [illegible] مقرر کئے ہوئے۔

وصی وجانشین خدا کی جانب سے مقرر و معین ہوئے ہیں۔ اسی طرح سے ہمارے پیغمبرؐ کے وصی وجانشین بھی خدا کی طرف سے معین ومقرر ہوئے ہیں۔ لہٰذا ان کا معصوم اور مالک علم لدنی ہونا اور جمیع اوصاف ماموریں خدا سے ان کا متصف ہونا ضروری ولازمی ہے اور تا قیام قیامت ان کی امامت کا باقی رہنا بھی لازمی ہے اور یہ امام بارہ ہیں جن کے اسمائے گرامی حسب ذیل ہیں۔

پہلے امام جو حضرت محمد مصطفےٰؐ کے خلیفہ بلا فصل ووصی برحق ہیں حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السّلام، دوسرے امام حسن علیہ السّلام، تیسرے امام حسین علیہ السّلام، چوتھے امام علی زین العابدین علیہ السّلام، پانچویں امام محمد باقر علیہ السلام، چھٹے امام جعفر صادق علیہ السلام، ساتویں امام موسےٰ کاظم علیہ السلام، آٹھویں امام علی رضا علیہ السلام، نویں امام محمد تقی علیہ السلام۔

دسویں امام علی نقی علیہ السّلام۔ گیارہویں امام حسن عسکری علیہ السلام، بارھویں امام آخر الزمان عجل اللہ فرجہ خصوصی حیثیت سے ان حضرات کی امامت پانچ دلیلوں سے ثابت ہے:

(اوّل) شیعہ وسنّی متفق ہیں کہ جناب رسول اکرمؐ نے فرمایا ہے کہ میرے بعد بارہ خلیفہ ہونگے پس ان بارہ اماموں کے علاوہ جن لوگوں نے خلافت کا دعوےٰ کیا۔ اُن کی یہ تعداد نہ تھی اور نہ وہ معصوم تھے۔ اور آئمہ طاہرینؑ کی عصمت کسی مسلمان کے نزدیک محل کلامؒ نہیں ہے۔ سوائے خوارج ونواصب کے کہ جن کا بغض وعناد واضح ہے۔

(دوم) ان حضرات میں سے ہر امامؑ نے قطعی طور پر اپنی امامت کا دعویٰ فرمایا اور عصمت دروغ گوئی سے مانعؒ ہے۔ اور اس کے علاوہ ان حضرات کے حالات وکمالات اور عبادات ومکارم اخلاق جو تواتر ہم تک پہنچے ہیں۔ ان کی صداقت کا بیّنؒ ثبوت ہیں۔

(سوم) جو علوم اور حقائق ومعارف ان حضرات سے ہمیں پہنچے ہیں وہ انہوں نے کسی دنیوی تعلیم گاہ سے حاصل نہیں کئے تھے اور یہ خرق عادتؒ ہے۔

(چہارم) ان حضرات کی امامت کے بارے میں ان کے اسماء وصفاتؒ کے متواتر نصوص جو ہم تک پہنچے ہیں وہ کتب معتبرہ میں مذکور ہیں۔



3۔ عصمت دروغ گوئی سے مانع ہے یعنی معصوم جھوٹ بول ہی نہیں سکتا۔ 4۔ صداقت کا بین ثبوت: سچائی کا کھلا ثبوت۔ 5۔ خرق عادت: جو چیز نظام دنیا میں عام جاری ہیں اس نظام کے خلاف کر دکھانا۔ 6۔ اسماء وصفات: ان حضرات کے نام وصفات معتبر کتابوں میں درج ہیں۔

1۔ جمیع اوصاف ماموریں خدا سے ان کا متصف ہونا: خدا کی طرف سے مقرر کئے ہوئے تمام اوصاف کا اس میں ہونا۔ 2۔ محل کلام نہیں: بولنے کی گنجائش نہیں اعتراض نہیں۔

(پنجم) ان میں سے ہر بزرگوار نے متواتر معجزے دکھائے جو مبسوط کتابوں میں درج ہیں۔

# قیامت (معاد)

قیامت سے یہ مراد ہے کہ تمام لوگ اسی بدن عنصری کے ساتھ بروز قیامت محشور ہوں گے اور اُن کے نیک و بد اعمال کا جائزہ لیا جائے گا۔ جو قابلِ بہشت ہوں گے وہ جنّت میں داخل کئے جائیں گے۔ اور آبِ کوثر و سلسبیل سے سیراب ہوں گے اور جو قابلِ دوزخ ہوں گے۔ اُنہیں نارِ جہنّم میں دھکیل دیا جائے گا۔ جناب رسولِ خدا اور ائمہ معصومین گنہگار مومنوں کی شفاعت فرمائیں گے۔

## قیامت کا برپا ہونا چھ دلیلوں سے ثابت ہے

(اوّل) اولاد آدم میں ظلم بہت ہے اور اکثر و بیشتر ظلم کا بدلہ دنیا میں نہیں ملتا۔ پس اگر کوئی روزِ جزا نہ ہو جس میں مظلوم کی داد ظالم سے لی جائے تو لازم آئے گا کہ خود خدا سببِ ظلم قرار پائے اور ظلم اس کے لئے قبیح ہے۔

(دوم) خدائے حکیم نے بندوں پر کچھ فرائض عاید کئے ہیں اور اُن کے متعلّق اجر و ثواب کا وعدہ اور عذاب و عقاب کی وعید فرمائی ہے۔ اور چونکہ وہ ثواب و عقاب دنیا میں نہیں۔ لہٰذا لازم ہے کہ کوئی روزِ جزا مقرر ہو۔ ورنہ فرمانبردار اور نافرمان دونوں برابر ہو جائیں گے۔ اور یہ قبیح ہے۔

(سوم) نیز اس امر سے خدا کے لئے (معاذ اللہ) کذب بھی لازم آئے گا۔

(چہارم) تمام اُمتوں کا اس پر اتفاق ہو چکا ہے کہ قیامت کا برپا ہونا لازمی ہے۔

(پنجم) اگر روزِ جزا نہ ہوتا۔ اور اُسے بیان نہ کیا جاتا تو بندوں کے ظلم و جور سے نظامِ عالم درہم برہم ہو جاتا۔

(ششم) جناب رسولِ خدا صلّی اللہ علیہ و آلہ وسلّم کی نبوت ثابت ہو چکنے کے بعد ثبوتِ قیامت کے لئے یہی کافی ہے کہ قرآن مجید میں اس کا ذکر متواتر ہے۔

# دوسرا باب

## تقلید

قبل اس کے کہ فروعِ دین بیان کئے جائیں۔ مسئلہ تقلید[1] کا ذکر ضروری ہے تاکہ عامۃ الناس[2] جو اس اہم ترین مسئلہ سے نابلد[3] ہیں واقف ہو جائیں۔ اور اُن کی عبادات و اعمال شرعاً صحیح و درست اور بدرگاہِ احدیّت قبول و منظور ہو جائیں۔

(۱) ہر مکلّفِ[4] شرعی غیر مجتہد کے لئے واجب ہے کہ وہ مجتہد اعلم جامع الشرائط کی تقلید کرے۔ حضرت امام حسن عسکری علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ فقہاء[5] میں جو اپنے نفس کو محفوظ رکھنے والا دین کو بچانے والا، خواہشِ نفسانی کی مخالفت کرنے والا، اور خدا اور رسولؐ اور ائمہ معصومینؑ کی اطاعت کرنے والا ہو تو عوام پر ایسے فقیہ و مجتہد کی تقلید لازم ہے۔

(۲) تقلید صحیح ہونے کے لئے مجتہد میں چند امور کا ہونا ضروری ہے۔ اور وہ یہ ہیں۔

اوّل بالغ ہو۔ دوسرے عاقل ہو۔ تیسرے مرد ہو۔ چوتھے شیعہ اثنا عشری ہو۔ پانچویں عادل[ا] ہو۔ چھٹے ولد الحرام نہ ہو۔ ساتویں اس کا حافظہ عام حیثیت سے اتنا کم نہ ہو کہ استنباط[6] مسائل نہ کر سکے۔ آٹھویں مجتہد ہو۔ نویں زندہ ہو پس میّت کی تقلید نہیں کر سکتا ہاں اگر زندگی میں کسی کی تقلید کر چکا ہو تو مرنے کے بعد بھی صرف اُن مسائل میں جن میں وہ عمل کر چکا ہو۔ اسکی تقلید پر باقی رہ سکتا ہے۔ دسویں اعلم[7] ہو۔ اگرچہ یہ شرط نہیں ہے۔ ہاں جب ایک مجتہد کا فتوےٰ دوسرے مجتہد کے خلاف ہو تب شرط یہ ہے کہ جس کی تقلید کرے اُس سے دوسرا مجتہد اعلم نہ ہو۔ گیارہویں دنیا پر اس طرح مائل نہ ہو کہ اُس کی عدالت میں فرق آ جائے۔

[ا] عادل سے مُراد وہ شخص ہے جو تمام واجبات کو بجالائے۔ اور تمام حرام چیزوں کا ارتکاب نہ کرے۔ اور مکروہات سے مجتنب[8] رہے اور یہ چیز اُس کی عادت میں راسخ[9] ہو کر اس کی فطرتِ ثانیہ[10] بن چکی ہو (الاحقر نقوی)

1۔ تقلید :۔ معنی پیچھے چلنا۔ چونکہ امام زمانہ غائب ہیں اس لئے شریعت کے مسائل میں رہنمائی کے لئے ان کا کوئی نائب ہونا ضروری ہے جو کہ مشکل اور پیچیدہ مسئلوں میں فتوے دے کر فیصلہ کر سکے۔ اتنی ذمہ داری کا کام صرف وہی شخص کر سکتا ہے جو تمام مجتہدوں میں سب سے زیادہ قابل اور عالم ہوگا اسے مجتہد اعلم جامع الشرائط کہتے ہیں۔ تقلید کا مطلب یہ ہے کہ موجودہ زمانے میں جو صاحب محترم اعلم جامع الشرائط ہوں ان کے لئے دل میں یہ نیت کرے کہ شریعت کے تمام ۔ ص مسئلوں میں، میں ان کے احکام کی پیروی کروں گا۔ اگر کہیں کوئی کسی مسئلے میں اختلاف کرے گا تو میں ان کی مانوں گا اور اس اختلاف کرنے والے کی نہیں مانوں گا۔ 2۔ عامۃ الناس :۔ عام لوگ۔ 3۔ نابلد :۔ ناواقف۔ 4۔ مکلف :۔ بالغ جس پر شریعت کی پابندی لازم ہو جاتی ہے۔ 5۔ فقہا :۔ جمع فقیہ کی، دینیات جاننے والے۔ 6۔ استنباط :۔ مسئلوں سے مسئلے نکالنا۔ 7۔ اعلم :۔ سب مجتہدوں سے زیادہ علم والا۔ بڑا مجتہد۔ (باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(۳) اقوٰی[1] یہ ہے کہ عمل شدہ مسائل میں میّت[ل] کی تقلید پر باقی رہنا جائز ہے۔ لیکن جن مسائل پر عمل نہیں کیا ہے۔ ان میں میّت کی تقلید کرنا جائز نہیں۔ مردہ مجتہد کی تقلید ابتداء میں نہیں ہوسکتی۔

(۴) مجتہد اعلم کی تقلید اگر ہوسکتی ہو تو احتیاط واجب ہے کہ اعلم کی تحقیق جہاں تک ممکن ہو کی جائے۔ اور اس کی تعیین[۲] میں باخبر لوگوں کی طرف رجوع کرنا چاہیئے جو خود قوتِ استنباط رکھتے ہوں۔ اور اعلم سے مراد وہ شخص ہے جس کا استنباط دوسروں سے بہتر ہو یعنی وہ اُن تمام چیزوں کا سب سے بہتر جاننے والا ہو جن سے حکمِ شرعی کا استنباط کیا جاتا ہے۔

(۵) اگر مقلد[۳] اپنے مجتہد کے فتوے سے ناواقف ہو۔ لیکن اس کا یقین رکھتا ہو کہ جو وہ عمل بجالاتا ہے، اُس کے اجزاء و شرائط سب ٹھیک ادا کرتا ہے اور کوئی منافی اَمر[۴] عمل میں نہیں لایا تو اقوٰی یہ ہے کہ عمل صحیح ہوگا۔ اگرچہ احوط[۵] (استحبابی) یہ ہے کہ (فتوٰے حاصل کرنے کے بعد) اس کا اعادہ[۶] کرے۔

(۶) اگر ایک مجتہد کی تقلید کرنے کے بعد یہ علم ہو جائے کہ دوسرا مجتہد اعلم ہے تو عدول[۷] واجب ہے۔ اور اگر دوسرے مجتہد کی اعلمیّت میں شک ہے یا محض احتمال یا ظن[۸] اس کی اعلمیّت کا ہو تو ایسی حالت میں عدول جائز نہ ہوگا۔

# تیسرا باب

# فروعِ دین

اصولِ دین یعنی دین کی جڑوں کا بیان ہو چکا ہے۔ اب فروعِ دین یعنی دین کی شاخوں کا ذکر کیا جاتا ہے جس طرح درخت کی بنیاد کا استحکام اور اُس کی سرسبزی و شادابی اُس کی

---

[ل] اگر مردہ مجتہد زندہ مجتہد سے اعلم ہو تو اس کی تقلید پر تمام مسائل میں باقی رہنا واجب ہے اور اگر زندہ اس سے اعلم ہو تو پھر زندہ کی طرف رجوع کرنا واجب ہے اور اگر دونوں مساوی ہوں تو پھر اختیار ہے جس کی چاہے تقلید کرے اگرچہ زندہ کی تقلید کرنا بہتر ہے (آقائے محسن مدظلہ)



1۔ اقوٰی: جب کسی مسئلے میں علماء اختلاف کرتے ہیں تو جس طرف زیادہ عالموں کی رائے ہوتی ہے اسے اقوٰی کہتے ہیں اقوٰی کے معنی زیادہ قوی (باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

جڑوں کی مضبوطی اور شاخوں کے سرسبز اور ہرے بھرے رہنے پر منحصر ہے۔ بعینہٖ دین اسلام کی بقا و استقرار و استحکام کا انحصار اس کے اصول کے صحیح اعتقاد اور فروعِ احکام سے کما حقّہٗ آگاہی اور افعال و اعمال کی مطابق شریعت حقّہ تعمیل و بجا آوری پر ہے۔

فروعِ دین چھ ہیں:۔ اوّل نماز، دوسرے روزہ، تیسرے زکوٰۃ، چوتھے خمس، پانچویں حج اور چھٹے جہاد۔ پہلی پانچ چیزوں کا بیان اپنے اپنے مقام پر کیا جائے گا۔ باقی رہا جہاد تو اس کے متعلّق یہ یاد رکھنا ضروری ہے کہ جہاد اس زمانہ میں صرف بصورتِ دفاع ہو سکتا ہے یعنی مرکزِ اسلام پر دشمن حملہ کریں تو ہر مسلمان کا فرض ہے کہ بقدرِ امکان اُن سے جنگ کرے اور اُن کو دفع کرے۔ اور اپنے ننگ و ناموس کی حفاظت کرنا بھی فرض ہے لیکن جہاد جس میں علاوہ دیگر شرائط کے یہ بھی شرط ہے کہ امام کی معیّت میں یا امام کے حکم سے کافروں سے لڑے یا لڑنے جائے۔ زمانۂ غیبتِ امام آخر الزمان عجل اللہ فرجہٗ میں مفقود ہے۔

بعض فقہائے کرام کے نزدیک ان چھ فروع کے علاوہ جن کا ذکر اُوپر کیا گیا ہے۔ چار اور بھی ہیں۔ اور وہ یہ ہیں:۔ ساتویں امر بالمعروف۔ یعنی حتی الامکان لوگوں کو اچھی باتوں کا حکم کرے۔ اور مطابق احکامِ خدا و رسولؐ ان کو پند و نصیحت کرے۔ آٹھویں نہی عن المنکر یعنی جہاں تک ممکن ہو لوگوں کو بُری باتوں سے منع کرے۔ اور ان کو عذاب و عقابِ خدا سے ڈرائے۔ نویں تولّا یعنی اہل بیت رسول علیہم السّلام سے اور اُن کے دوستوں سے محبّت و دوستی رکھے۔ اور دسویں تبرّا یعنی خدا و رسولؐ و اہل بیت علیہم السّلام کے دشمنوں سے دشمنی رکھے اور بیزاری اختیار کرے۔

چونکہ احکامِ نماز وغیرہ کے بیان سے پیشتر یہ جاننا ضروری و لابدی ہے کہ نجاسات کیا ہیں۔ اور نجاستوں کے ازالہ کے لئے کون کون سے مطہّرات ہیں۔ طہارت اصل اصولِ اسلام ہے۔ اس لئے کہ اگر طہارت صحیح اور مطابق احکامِ شریعت نہیں ہے تو پھر تمام عبادتیں ضائع و اکارت ہو جائیں گی۔ یعنی اگر طہارتِ بدن و لباس نہیں تو وضو صحیح نہیں ہوگا۔ اور وضو شرطِ صحتِ نماز ہے۔ لہٰذا پہلے نجاسات و مطہّرات اور ان کے احکام و شرائط وغیرہ کا ذکر کیا جاتا ہے۔



(۵) احتیاط جس کا کرنا مستحب ہے۔ ۶۔ اعادہ:۔ دوبارہ۔ ۷۔ عدول:۔ تبدیل کرنا۔ ۸۔ ظن۔ ایک ہے یقین، دوسرا ہے شک اور تیسرا ہے ظن۔ جب دونوں طرفین

# چوتھا باب

## نجاست

نجس چیزیں بارہ ہیں جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

(اوّل و دوم) پیشاب و پائخانہ:۔ آدمی کا اور ان تمام حیوانوں کا بول و براز[1] نجس ہے جن کا گوشت کھانا حرام ہے۔ اور خونِ جہندہ بھی رکھتے ہوں۔ یعنی بوقتِ ذبح خون دھار سے نکلے اور بنا بر احتیاط واجب حرام گوشت پرندوں کے بول و براز سے بھی پرہیز کیا جائے۔ پس جن حیوانوں کا گوشت کھانا حلال ہے۔ مثلاً گائے بھینس یا بھیڑ بکری وغیرہ۔ ان کا پیشاب و گوبر پاک ہے۔ کوئی چیز اُن سے ملنے سے نجس نہیں ہوتی۔ اسی طرح ان جانوروں کا بھی پیشاب و پائخانہ پاک ہے کہ جن کا کھانا اگرچہ حرام ہے لیکن ان کا خون ذبح کے وقت دھار بن کر نہیں نکلتا۔ مثلاً حرام مچھلی اور حرام گوشت کھانے کے اعتبار سے صرف وہی جانور مُراد نہیں جن کا گوشت کھانا اصلاً حرام تھا بلکہ وہ حیوان بھی ان میں داخل ہیں جو اصلی حرام نہ تھے لیکن کسی خاص امر کے پائے جانے کی وجہ سے حرام ہو گئے۔ مثلاً نجاست کھانے والی گائے وغیرہ یا وہ بکری جس نے سورنی کا دودھ اس مقدار میں پیا ہو کہ اس کی ہڈیاں مضبوط ہو جائیں یا وہ پالتو یا وحشی جانور جس سے کسی آدمی نے وطی کی ہو یہ سب حرام ہو جائیں گے۔ اور ان کا پیشاب و پائخانہ نجس رہے گا اور جن جانوروں کا گوشت کھایا جاتا ہے اُن کے پیشاب و پائخانہ کی خرید و فروخت جائز ہے۔ اور حرام گوشت والے جانوروں کے بول و براز کا خریدنا بیچنا حرام ہے۔ البتہ کھیتی کو کھاد دینے یا اس طرح دوسرے کام میں لانا جائز ہے۔

---

[1] بنا بر اقوی ان کا بول و براز پاک ہے۔ اگرچہ بنا بر احوط (استحبابی) اجتناب کیا جائے خصوصاً چمگادڑ کے پیشاب سے (آقائے محسن مدظلہ)



(حاشیہ صفحہ) 1۔ کماحقہٗ:۔ پوری پوری۔ 2۔ مفقود ہے:۔ نہیں ہے۔ 3۔ فقہا۔ دینیات جاننے والے یعنی علماء۔ 4۔ لابدی کے معنی بھی ضروری کے ہیں۔ 5۔ ازالہ۔ دور کرنے

(سوم) منی ۔ ہر اس جاندار کی منی نجس ہے جس کا خون اُچھل کر نکلے ۔ خواہ حلال ہو یا حرام دریائی ہو یا صحرائی ۔ لیکن وہ رطوبت جو ہیجان شہوت[1] کے وقت مقام پیشاب سے نکلتی ہے پاک ہے اُسے "مذی" کہتے ہیں ۔ اور وہ رطوبت بھی جو اخراج[2] منی کے بعد نکلتی ہے ۔ پاک ہے ۔ اس کو "وذی" کہتے ہیں ۔ اور وہ رطوبت بھی جو پیشاب کے بعد خارج ہوتی ہے پاک ہے ۔ اس کا نام "ودی" ہے ۔ بلکہ پیشاب یا منی کے علاوہ دوسری رطوبتیں بھی پاک ہیں ۔

(چہارم) خون ۔ جن جانوروں کا خون جہندہ نہیں ہے ۔ اُن کا خون پاک ہے ۔ مثلاً مچھلی، پسّو، کھٹمل وغیرہ ۔ اور خون جہندہ رکھنے والے تمام جانوروں کا خون نجس ہے خواہ ان کا گوشت حلال ہو یا حرام اور خون مقدار میں کم ہو یا زیادہ اور خون رگ سے نکلے ۔ یا رگ سے نہ نکلے مگر جو حلال جانور شرعی طریقے سے ذبح ہو ۔ اُس سے جتنا خون عموماً نکلتا ہے ۔ نکل چکنے کے بعد جو خون باقی رہ جائے وہ پاک ہے ۔ اگرچہ اس کا کھانا پینا حرام ہے ۔ اور جس عضو کا کھانا حرام ہو مثلاً تلی وغیرہ، اس میں جو خون ہو اُس سے اجتناب[3] کرنا احوط (وجوبی) ہے اور اگر انڈے کی زردی میں خون پڑ گیا ہو لیکن زردی پر جو پردہ ہوتا ہے اُس کی وجہ سے خون سفیدی تک نہ پہنچا ہو تو صرف زردی نجس ہو گی ۔ اور سفیدی پاک رہے گی ۔ اور وہ خون جو جانور کو دوہنے کی حالت میں دودھ کے ساتھ کبھی نکل آتا ہے نجس ہے جس سے دودھ بھی نجس ہو جائے گا اور زخم یا پھوڑے وغیرہ سے جو محض پیپ خارج ہوتی ہے پاک ہے ۔ اور جب کہ زخم یا پھوڑے سے زرد رنگ کی چیز خارج ہو ۔ اور اس میں شک ہو کہ آیا یہ خون ہے یا نہیں تو اس کو پاک سمجھا جائے گا ۔ اسی طرح جسم کے کھجانے سے جو رطوبت نکلے اور اس میں شک ہو کہ آیا یہ خون ہے یا نہیں تو اس کو بھی پاک سمجھا جائے گا اور اسی طرح جب کہ کپڑے پر خون دیکھا جائے اور یہ معلوم نہ ہو کہ آیا گائے بکری کا خون ہے یا مچھر وغیرہ کا ۔ تو وہ بھی پاک سمجھا جائے گا اور اگر غذا کے پکنے کے وقت میں ذرّہ بھر خون جا پڑے تو تمام غذا اور برتن نجس ہو جاتا ہے ۔

(پنجم) مردہ ۔ یعنی وہ جانور جو بیماری سے مرے یا مارا جائے یا شرعی طریقے کے خلاف ذبح کیا جائے ۔ اُن تمام حیوانوں کا مردہ نجس ہے جن کا خون جہندہ ہو خواہ وہ حلال

1. ہیجان شہوت: مستی کی حالت۔ 2. اخراج منی: منی نکلنا۔ 3. اجتناب: بچنا احتیاطاً ضروری ہے۔

ہوں یا حرام ۔ صحرائی ہوں یا دریائی ۔ اور مُردے کے اجزا بھی نجس ہیں خواہ اس کی زندگی میں اس سے جُدا ہوں یا مرنے کے بعد علیحدہ ہوں ۔ بشرطیکہ اُن میں جان ہو لیکن وہ اجزاء پاک ہیں جن میں روح حلول نہیں کرتی ۔ مثلاً بال ، ناخن ، ہڈی ، سینگ وغیرہ اور معمولی اجزاء جو جانور سے جدا ہوتے ہیں (جیسے ہونٹوں کی پپڑی یا زخم کے اوپر کی کھال یا نافہ مشک وغیرہ) جب کہ ان اجزاء کے علیحدہ کرنے کا موقع بھی ہو تو پاک ہیں ۔ اور اگر قبل از موت مثلاً اگر زندہ کھال نوچ لی جائے تو بنا بر اقویٰ نجس ہے ۔ اور انسان کا مردہ سرد ہونے کے بعد اور غسل سے پہلے نجس ہوتا ہے ۔ البتہ صرف مسلمان کا مردہ غسل سے پاک ہو جاتا ہے ۔ اور غسل سے پہلے اور میّت ٹھنڈی ہونے کے بعد کوئی اسے مَس[1] کرے تو غسل مس میّت واجب ہو جاتا ہے ۔ اگرچہ خشک ہی کیوں نہ ہو ۔ اور جو کھال یا چربی مسلمان سے لی جائے ۔ خواہ جانور کا شرعی طریقہ ذبح ہونا معلوم نہ ہو ۔ سب چیزیں پاک سمجھی جائیں گی ۔ اور اگر کافر سے لی جائیں تو نجس قرار دی جائیں گی ۔ جب کسی پڑی ہوئی کھال کے متعلق یہ معلوم نہ ہو کہ خون جہندہ رکھنے والے جانور کی ہے یا نہیں تو وہ پاک سمجھی جائے گی ۔ اور بحالتِ تری[2] ہاتھ یا کوئی دوسرا عضو لگ جانے سے نجس ہو جاتا ہے جو دھونے سے پاک ہو گا ۔ اور احوط[3] یہ ہے کہ بغیر رطوبت کے لگ جانے پر بھی اس عضو کو دھو کر پاک کیا جائے ۔ جو مُردہ سے لگا ہے ۔ اور مرغی کا انڈا جو مردہ مرغی کے پیٹ سے باہر نکلے ۔ اگر اس کی اُوپر کی کھال سخت ہو چکی ہو تو پاک ہے لیکن پھر بھی اُس کا ظاہر پاک کر لینا چاہیے ۔

(ششم و ہفتم) خشکی پر رہنے والا کتّا اور سُور نجس ہیں لیکن دریائی سُور کتّا پاک ہیں اور اس نجس کتّے اور سُور کے تمام اجزاء بھی نجس ہیں خواہ ان میں جان ہو یا نہ جیسے بال ناخن وغیرہ ۔ اگر بکری کے پیٹ سے کتّے یا سُور کا بچہ پیدا ہو ۔ اور اس پر کتّے یا سُور کا نام صادق آئے تو وہ نجس ہے اور اگر اس کو بکرا یا بکری کہا جائے تو پاک ہے ۔

(ہشتم) کافر ۔ خواہ وہ مرتد ہو یا یہودی ، عیسائی ، مجوسی ، حربی ہو نجس ہے اور غالی جو امیر المومنین کو خدا کہے نجس ہے اور جن لوگوں نے امیر المومنین پر خروج کیا یا خروج کرنیوالوں کے طریقہ پر رہے وہ بھی کافر و نجس ہیں ۔ ان کو خوارج یا خارجی کہتے ہیں ۔ اسی طرح وہ شخص

1- مس کرے : چھوئے ۔ 2- بحالت تری : گیلا ہونے کی حالت میں ۔ 3- احوط : حاشیہ صفحہ ۱۳۹ پر

بھی کافر و نجس ہے جو اہلِ بیتؑ سے عداوت رکھے۔ ایسے لوگوں کو نواصب یا ناصبی کہتے ہیں اگر کوئی مسلمان بارہ اماموں میں سے کسی ایک امام کو بھی گالی دیتا یا دشمنی و بغض رکھتا ہو تو وہ بھی نجس ہے اور کافر کی تمام رطوبتیں اور اس کے تمام اجزاء نجس ہیں۔

(دہم) **شراب**۔ خواہ انگور کی ہو یا کسی اور چیز کی بلکہ ہر نشہ کرنے والی چیز جو اصل میں بہنے والی ہو۔ نجس ہے اور اگر آبِ انگورؑ آگ پر جوش کھا جائےؑ تو اقوی یہؑ ہے کہ حرام ہے۔ اور بنا بر احوط نجس بھی ہے لیکن دو ثلثؑ آگ پر جل جانے کے بعد طاہر ہو جائے گا۔ آبِ انگور اور منقی و خرمے کا عرق اگر خود بخود یا گرمی کی وجہ سے جوش کھا جائے تو اقوی یہ ہے کہ بلا کسی قیدؑ کے حرام و نجس ہے اور بغیر سُکر کے ہوئے اس کی حرمتؑ و نجاست کے برطرف ہونے میں اشکال ہے۔ کھجور، کشمش، مویز، منقی وغیرہ کو اگر ابال لیا جائے تو یہ پاک اور ان کا کھانا پینا حلال ہے اگرچہ پرہیز کرنے میں احتیاطؑ ہے۔

(دہم) **فقّاع** جو شراب جو سے بنائی گئی ہے نجسؑ ہے اور ماء الشعیر جسے اطباء ادویہ میں استعمال کرتے ہیں فقّاع نہیں ہے بلکہ پاک و حلال ہے اُسے عرقِ جو کہتے ہیں۔

(تنبیہ) بھنگ، چرس وغیرہ جو اصل میں بہنے والی چیزیں نہیں نجس نہیں ہیں اگرچہ ان کو پانی میں ملا کر جوش دیا جائے لیکن ان کا کھانا پینا حرام ہے۔

(یازدہم) **پسینہ**۔ فعلِ حرام سے جنبؑ ہونے والے شخص کا پسینہ بنا بر احوط (وجوبی) نجس ہے۔ خواہ پسینہ جنابتؑ کے وقت آئے یا بعد میں اور فعلِ حرام مرد کے ساتھ ہو یا عورت کے ساتھ یا جانور کے ساتھ ہو بلکہ حائضہ کے ساتھ جماع یا بحالتِ روزہ جماع یا قبل از کفارہ ظہارؑ کی حالت میں جماع کرنے سے جو پسینہ آئے اس سے بھی بنا بر اقوی اجتنابؑ کیا جائے۔

---

ؑ اور یہ حصہ نہ جلا ہو اگر اس میں نشہ نہ ہو تو نجس نہیں ہے اگرچہ بنا بر اقوی اس کا پینا حرام ہے (آقائے محسن مدظلہ)

ؑ منقی اور خرمے کا عرق جوش کھانے سے نہ نجس ہوتا ہے نہ حرام۔

ؑ لیکن اگر نشہ کرنے والی نہ ہو تو اس کی حرمت و نجاست معلوم نہیں (آقائے محسن مدظلہ)



فعلِ بد کرنے۔ ۸۔ ظہار: زوجہ کو کہنا کہ تو میرے لئے میری ماں یا بہن کی کمر کی مانند ہے جس سے زوجہ حرام ہو جاتی ہے اسے ظہار کہتے ہیں۔ ۹۔ اجتناب: بچنا

(دوازدہم) نجاست کھانے والے اونٹ کا پسینہ جو استبراء سے قبل آئے بلکہ بنا بر احتیاط واجب ہر فضلہ خور جانور کا پسینہ نجس ہے۔[1]

# ثبوتِ نجاست

نجاست چند طریقوں سے ثابت ہوتی ہے۔ اول یہ کہ اس چیز کے نجس ہونے کا علم و یقین رکھتا ہو۔ دوسرے یہ کہ جس کے تصرف میں وہ چیز ہے۔ وہ شخص اس کے نجس ہونے کی خبر دے تیسرے یہ کہ دو عادل گواہی دیں بلکہ بنا بر احوط ایک عادل کی گواہی سے بھی نجس ہونا مان لینا چاہیئے۔[2] پس محض خیال و گمان اور ظن و شک ثبوتِ نجاست میں کافی نہیں ہے۔ اگر کسی چیز کی نجاست میں شک ہو تو وہ پاک ہے خواہ مخواہ ان چیزوں کو کہ جنہیں شریعت نے طاہر قرار دیا ہے۔ نجس سمجھنا اور اُن سے بچنا نہ صرف مکروہ بلکہ کبھی حرام ہو جاتا ہے اور ایسے شیطانی وسوسے اور شکوک رفتہ رفتہ اس حد تک پہنچا دیتے ہیں کہ تمام عبادات نماز روزہ ترک ہو جاتے ہیں۔ اور زندگی تلخ ہو جاتی ہے۔ البتہ مشتبہ رطوبت جو پیشاب یا منی کے بعد استبراء سے پہلے خارج ہو۔ اس میں شک بھی ثبوتِ نجاست کے لئے کافی ہے۔ اسی طرح کسی نجس چیز کا پاک ہونا علم سے یا دو عادل شخصوں کی گواہی سے یا اس شخص کے بیان کرنے سے ثابت ہوتا ہے۔ جس کے تصرف میں وہ چیز ہو۔

# احکامِ نجاست

احکامِ نجاست پانچ چیزیں ہیں (۱) نماز و طواف کی حالت میں خواہ واجب ہو یا مستحب جسم و لباس نجس نہ ہونا چاہیئے۔ اور نہ مشتبہ بر نجس[3] ہونا چاہیئے۔ مثلاً دو لباس ہوں۔ جن میں سے ایک کی نسبت معلوم ہو کہ نجس ہے تو ایسے لباس سے نماز نہ پڑھنا چاہیئے۔ اور نہ بحالتِ طواف استعمال کرنا چاہیئے۔ البتہ اگر نماز بجا لانے کے بعد معلوم ہو کہ لباس نجس تھا

---

[1] صرف نجاست خور اونٹ کا پسینہ نجس ہے (آقائے محسن مدظلہ)

[2] اور منظلہ اگر عادل واحد کے کہنے سے حاصل ہو بنا بر اقوی کافی نہیں ہوگا (آقائے محسن مدظلہ)

اور پہلے نجاست کا بالکل علم نہ تھا۔ تو ایسی صورت میں نماز صحیح ہو جائے گی۔ اور اعادہ و قضا لازم نہیں ہے۔

۲۔ کھانے پینے میں جو چیزیں استعمال کی جائیں اُن کا پاک ہونا ضروری ہے۔

۳۔ مقام سجدہ کا پاک ہونا لازمی ہے۔

۴۔ مساجد اور مشاہد مقدسہ آئمہ طاہرین علیہم السّلام اور رواق و ضریح اقدس، قرآن مجید۔ اور وہ تمام محترم چیزیں جن کی تعظیم کا شرعاً حکم ہے ان سب کا پاک رکھنا ضروری ہے۔

(۵) اعیانِ نجسہ (نجس العین) اور وہ چیزیں جو نجس ہو جانے کی وجہ سے قابلِ طہارت نہ رہیں۔ ان کی خرید و فروخت ناجائز ہے البتہ روغن نجس کی بیع جلانے کی غرض سے جائز ہے اور اسی طرح کلب معلّم (یعنی شکاری کتے) کی بھی بیع و شرا جائز ہے۔

## بحالتِ نماز نجاست کی معافی

نماز کی حالت میں نجاست چار صورتوں میں معاف ہے (۱) زخم اور پھوڑے کا خون۔ بشرطیکہ اس کا سلسلہ جاری رہے اور منقطع نہ ہو[1]۔ اور بواسیر کا خون[2] خواہ باطن جسم میں ہو یا ظاہر جسم میں معاف ہے خواہ بدن پر ہو یا لباس میں۔

۲۔ وہ خون جو ایک درہم (یعنی انگوٹھے کے ناخن کی مقدار) سے زیادہ نہ ہو۔ اگرچہ متفرق مقامات پر اس کی چھینٹیں پڑی ہوئی ہوں۔ تب بھی معاف ہے۔ خواہ بدن پر ہو یا لباس میں بشرطیکہ وہ حیض یا نفاس یا استحاضہ یا نجس العین (یعنی کتا، سوٴر اور کافر) اور مُردہ کا خون نہ ہو کہ وہ معاف نہیں ہے بلکہ آدمی کے علاوہ حرام جانور کے خون سے بھی اجتناب[3] کرنا احوط ہے

(۳) وہ لباس جو ساترِ عورت نہ ہو۔ جیسے ٹوپی، ازار بند، جراب۔ اس کا نجس ہونا نماز کی حالت میں

---

[1] اور جسم یا کپڑے کا بار بار پاک کرنا یا لباس کا تبدیل کرنا باعثِ زحمت ہو۔

[2] اگرچہ خونِ بواسیر سے اجتناب احوط ہے جو باطن میں ہو (آقائے محسن مدظلہ)

[3] بلکہ اقویٰ ہے۔ (آقائے محسن مدظلہٗ)

معاف ہے۔

۴۔ وہ عورت جو چھوٹے بچہ کی پرورش کر رہی ہو۔ اور ایک لباس سے زیادہ اس کے پاس نہ ہو۔ یا دو لباس ہوں۔ یا وہ دونوں محلِ حاجت[1] ہوں تو اس کو چاہیئے کہ شب و روز میں اپنا لباس پاک کرلے۔ اب اگر اس کے بعد بچہ پیشاب کر بھی دے تو وہ اسی لباس میں نماز پڑھ سکتی ہے۔ اور یہ نجاست معفو[2] قرار پائے گی۔ لیکن احوط یہ ہے کہ آخر وقت لباس کو پاک کرے تاکہ نماز ظہرین و مغربین قریب ہی قریب طہارت کے ساتھ ادا ہو جائیں۔

# پانچواں باب

## مطہرات

مطہرات یعنی نجس چیز کو پاک کرنے والی چیزیں بارہ ہیں۔

(اوّل) **پانی**۔ ہر اُس چیز کو جو کسی نجاست سے نجس ہو جائے۔ اور طہارت کے قابل ہو۔ پانی پاک کر دیتا ہے۔ بشرطیکہ وہ خود بھی پاک اور خالص ہو۔ پانی دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایک آبِ مطلق[3] جسے بلا کسی قید کے پانی کہتے ہیں۔ دوسرے آبِ مضاف جو خالی پانی نہ ہو۔ بلکہ اس چیز کا پانی کہا جائے کہ جو اس میں مل گئی ہو یا جس سے وہ نچوڑا گیا ہو۔ مثلاً عرق گلاب یا شربت یا تربوز کا پانی یا سوڈے کا پانی وغیرہ۔ آبِ مضاف قابلِ تطہیر[4] نہیں ہے نہ اس سے حدث دُور ہوتا ہے۔ نہ خبث۔ خواہ وہ کُر[5] سے زیادہ ہو۔ تب بھی ذرّہ بھر نجاست کے ملنے سے نجس ہو جاتا ہے[6]۔

آبِ مطلق اُن چیزوں کو بھی پاک کرتا ہے جو نجس ہو جائیں اور اُسی سے وضو و غسل بھی صحیح ہے۔ اس پانی کی پانچ قسمیں ہیں۔

**آبِ رواں**۔ یعنی جاری پانی جو کنوئیں کے علاوہ زمین سے جوش کرکے اس پر

---

[6] مگر اس میں شرط یہ ہے کہ نجس اوپر سے یا برابر سے ملے (آقائے محسن مدظلہ)



1۔ محلِ حاجت: یعنی اس کو دونوں لباسوں کی ضرورت ہو۔ 2۔ معفو: معاف۔ 3۔ آبِ مطلق: خالص پانی۔ 4۔ قابلِ تطہیر: آبِ مضاف خود تو

رواں ہوجاتا ہے (جیسے دریا، چشمے، نہریں) یہ پانی کسی نجاست کے ملنے سے نجس نہیں ہوتا تاوقتیکہ اس کا رنگ یا بو یا مزہ نجاست کی وجہ سے متغیر نہ ہو۔ اور ان میں سے کوئی چیز بھی متغیر ہو جائے تو نجس ہو جائے گا۔ جس نجس پانی میں تغیر نہ ہوا ہو یا اُس کا تغیر زائل ہو چکا ہو وہ آبِ جاری یا آبِ کر کے فقط مل جانے سے پاک ہو جائے گا۔ اس پانی میں نجس کپڑا وغیرہ نجاست دُور کرنے اور غوطہ لگانے سے پاک ہو جاتا ہے۔ نچوڑنے اور کئی مرتبہ دھونے کی ضرورت نہیں۔

(۲) **آبِ باراں** ۔ یعنی بارش کا پانی جو برسنے کی حالت میں آبِ جاری کے حکم میں ہے خواہ وہ قلیل یعنی کُر سے کم ہی کیوں نہ ہو۔ اور نجاست کے ملنے سے نجس نہیں ہوتا جبتک کہ بوجہ نجاست اس میں تغیر نہ پیدا ہو جائے۔ یعنی اُس کا رنگ یا بو یا مزہ نہ بدلے [۱] نجس پانی اور اُس کے علاوہ زمین کپڑا اور فرش وغیرہ عین نجاست زائل ہونے کے بعد بارش[۲] سے پاک ہو جاتے ہیں۔ اور بارش میں نجس چیز کو کئی بار غوطہ دینا اور نچوڑنا ضروری نہیں ہے۔

(۳) **آبِ چاہ** ۔ یعنی کنوئیں کا پانی۔ یہ بھی آبِ جاری کا حکم رکھتا ہے۔ اور بنا بر اقوی نجاست کے ملنے سے نجس نہیں ہوتا۔ جب تک کہ اس کا رنگ یا بو یا مزہ تبدیل نہ ہو۔ پس نجس کپڑا یا برتن وغیرہ نجاست دُور کرنے کے بعد اس میں غوطہ دینے سے پاک ہو جاتا ہے اور کنواں بھی پاک رہتا ہے۔ البتہ اگر کسی نجاست کے گرنے سے اُس کے اوصاف میں تغیر ہو جائے تو اس قدر پانی اس سے کھینچا جائے کہ جس کی وجہ سے وہ تغیر زائل ہو جائے یا یہ کہ آبِ جاری اس سے متصل ہو جائے یا اس قدر بارش اس پر ہو جائے یا اس قدر کُر پانی اس پر ڈالا جائے جس سے پانی کا رنگ و بو و مزہ درست ہو جائے یا یہ کہ خود بخود وہ تغیر دفع ہو جائے تو کنواں پاک ہو جاتا ہے۔ مستحب ہے کہ نجاسات وغیرہ کے گرنے سے ان کے نکالنے

---

[۱] بنا بر احوط (وجوبی) آبِ جاری یا آبِ کُر اس پر غالب آجائے کے بنا بر احوط (وجوبی) شرط یہ ہے کہ بارش کا پانی برسنے کی حالت میں اس نجس چیز پر غالب آجائے اور یہ کہ بارش اتنی مقدار میں ہو کہ اگر زمین نرم ہو تو اس پر بہنے لگے ۱۲ [۳] اگرچہ کُر سے کم ہو۔ آقائے محسن مدظلہ۔ یہ اور احوط بھی ہے۔ ۱۲۔ آقائے بروجردی مدظلہ آقائے محسن مدظلہ۔

کے بعد حسب ذیل پانی کی مقدار کھینچی جائے۔

# احکام چاہ

| نمبر شمار | وہ چیزیں جن کے گرنے سے پانی نکالنا مستحب ہے | پانی کی مقدار |
|---|---|---|
| ۱ | دودھ پیتے بچے کا پیشاب گرنا۔ چڑیا یا اس کی مانند پرند کا گر کر مرجانا۔ | ایک ڈول |
| ۲ | سانپ بچھو کا مرجانا یا چوہے کا گر کر مرجانا بشرطیکہ وہ پھولا یا پھٹ نہ گیا ہو۔ | تین ڈول |
| ۳ | مرغ وغیرہ گھر کے پلے ہوئے جانوروں کی بیٹ کا گرنا۔ خواہ وہ فضلہ[1] کھاتا ہو یا نہ کھاتا ہو۔ | پانچ ڈول |
| ۴ | کسی پرندہ کا (کبوتر سے لے کر شتر مرغ تک) گر کر مرجانا چوہے کا مر کر پھول جانا یا پھٹ جانا۔ غذا کھانیوالے نابالغ لڑکے کا پیشاب گرجانا۔ کتے کا گر کر زندہ نکل آنا چھپکلی کا مر کر پھول جانا۔ بدن پر کسی نجاست کے بغیر جنب[2] کا داخل ہونا۔ | سات ڈول |
| ۵ | تھوڑے سے خون کا گرنا۔ جیسے مرغ کے ذبح کا خون۔ خشک پائخانہ کا گرنا بشرطیکہ پھٹ کر پھیلا نہ ہو۔ | دس ڈول |
| ۶ | بارش کے اس پانی کا گرنا جس میں آدمی کا پیشاب، پائخانہ یا کتے کا پائخانہ مخلوط ہو گیا ہو۔ دماغ یا ناک سے جو خون نکلتا ہے اس کا گرنا۔ | تیس ڈول |
| ۷ | حیض، نفاس واستحاضہ کے علاوہ طاہر العین کا خون گرنا ایسے جانور کا خون گرنا جس کا خون زیادہ نکلتا ہو جیسے بکری وغیرہ آدمی کے پائخانہ کا گرنا جو پھٹ گیا ہو۔ | پچاس ڈول |

1۔ فضلہ، پائخانہ۔ 2۔ جنب۔۔۔۔ ایسے شخص کا کنویں میں داخل ہونا جس پر غسل جنابت واجب ہو بشرطیکہ اس کے جسم پر نجاست نہ لگی ہوئی ہو۔



۱۰، اور احوط بھی ہے۔ ۱۲۔ آقائے بروجردی مدظلہ، آقائے محسن مدظلہ

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | کتا، بلی، گیدڑ، لومڑی، خرگوش یا ان کے مشابہ جانور کا گر کر مر جانا۔ مرد کا پیشاب کرنا | چالیس ڈول |
| ۹ | مسلمان آدمی کا گر کر مر جانا۔ خواہ مرد ہو یا عورت۔ بالغ ہو یا نابالغ۔ | ستر ڈول |
| ۱۰ | گھوڑا، خچر، گدھا، گائے کا گر کر مر جانا | ایک کُر |
| ۱۱ | شراب اور ہر سیال[1] نشہ دار چیز کا گرنا۔ منی کا گرنا۔ ہر اُس حیوان کے پیشاب کا گرنا جس کا گوشت حرام ہے خون حیض نفاس یا استحاضہ کا گرنا۔ نجس العین کا پیشاب، پاخانہ اور اُس کا خون گرنا۔ انسان کے خون کا گرنا۔ حرام سے جنب[2] یا نجاست خور جانور کے پسینہ کا گرنا۔ بیل اور اونٹ کا گرنا۔ خواہ نر ہو یا مادہ۔ اور تمام اُن نجاستوں کا گرنا۔ جن کے لئے پانی کی کوئی خاص مقدار نکالنے کی بیان نہیں کی گئی۔ | تمام پانی |

ڈول کی حیثیت کنویں کی نوعیت سے متعلق ہے یا جو مناسب ہو یا جو اس شہر میں معمول ہو۔ کل پانی کھینچنے میں کسی خاص ڈول کا لحاظ نہیں۔ اگر چھوٹے ڈول کی بجائے بڑا ڈول استعمال کریں تو بھی کافی ہے مگر عدد میں کمی نہ ہو۔ اگر کنویں میں دو مختلف چیزیں گر جائیں کہ جن میں ایک کے لئے ڈولوں کی تعداد کچھ اور ہے۔ اور دوسری چیز کے لئے اور ہے۔ مثلاً ایک کے پانچ اور دوسری کے سات ڈول ہیں تو صرف سات ڈول پانی نکالنا کافی نہیں بلکہ پانچ بھی کھینچے جائیں گے۔ اور اگر پانی کی زیادتی کی وجہ سے کنویں کا کل پانی کھینچنا ممکن نہ ہو یا دشوار ہو تو چار مرد باری باری دو دو کر کے اول صبح صادق سے لے کر شام تک برابر پانی کھینچتے جائیں اور جب کنواں پاک ہو جاتا ہے تو اسی کے اتباع میں ڈول رسی، دیوار اور کنویں سے متعلقہ سب چیزیں پاک ہو جاتی ہیں۔

(۴) **آبِ راکد** (ٹھہرا ہوا پانی) بقدر کُر یعنی آب کثیر۔ یہ پانی بھی نجاست کے ملنے سے نجس نہیں ہوتا۔ جب تک کہ بوجہ نجاست پانی کا رنگ یا بو یا مزہ میں تغیر نہ آجائے۔ تغیر



۱۔ سیال: بہنے والی۔ ۲۔ حرام سے جنب: حرام طریقے سے غسل جنابت واجب ہونا۔

سے مراد تغیر حسی ہے یعنی اس طرح تغیر ہو جائے کہ آنکھ کو رنگ، زبان کو ذائقہ اور ناک کو بو محسوس ہونے لگے۔ متغیر پانی خود بخود اپنی اصلی حالت پر آجانے سے پاک نہیں ہو سکتا۔ بلکہ اس پر بارش کا ہونا یا آبِ جاری یا دوسرے ایک کر یا چند کر پانی سے اتصال[1] لازم ہے۔

کر کی مقدار باعتبار پیمائش کے اس قدر ہے کہ جس کی لمبائی ۳½ بالشت چوڑائی ۳½ بالشت اور گہرائی بھی اسی قدر ۳½ بالشت جس کا مجموعی حاصل ضرب (۳½ × ۳½ × ۳½ = ۴۲ ⅞) ۴۲ ⅞ بالشت مکعب ہوتا ہے ف

(۵) **آبِ راکد**۔ (ٹھہرا ہوا پانی) جو کر سے کم ہو یعنی آبِ قلیل[2] جو کسی برتن میں ہو۔ یا چھوٹے سے گڑھے میں جمع ہو جائے لیکن بقدر کر کے نہ ہو یا حوض و تالاب میں کر سے کم ہو جائے تو یہ پانی محض نجاست کے ملنے سے نجس ہو جاتا ہے۔ خواہ وہ نجاست سوئی کی نوک کے برابر ہو۔ یہ پانی نجس ہونے کے بعد اُس وقت تک پاک نہیں ہو سکتا جب تک کہ اس پر بارش نہ ہو۔ یا آبِ جاری سے اتصال نہ ہو جائے یا دفعۃً[3] کر بھر پانی اس پر نہ ڈالا جائے۔

(دوم) **زمین**۔ ہر چیز کی نجاست کو زمین پاک نہیں کرتی بلکہ پاؤں کے تلوے کو جوتے کے تلے کو، ہاتھ کی چھڑی کی نوک اور اسی قسم کی چیزوں کو اگر کسی نجاست سے نجس ہو جائیں۔ تو نجاست زائل ہونے کے بعد زمین پر چلنے یا رگڑنے سے پاک کرتی ہے۔ بشرطیکہ زمین پاک اور خشک ؎۱ ہو۔ خواہ پتھریلی ہو یا ریتلی ہو یا مٹی ہو لیکن بنا بر احوط ؎۲ شرط یہ ہے کہ نجس زمین پر چلنے ہی سے نجاست لگی ہو۔

(سوم) **آفتاب**۔ سورج پیشاب کی نجاست یا کوئی اور نجاست جو لگ جائے۔ (تو اس کے دور ہونے کے بعد خشک کر کے صرف غیر منقولہ چیزوں کو مثلاً زمین، مکانات اور دیواروں یا اُن میں نصب کی ہوئی اشیاء مثلاً دروازہ، چوکھٹا، کیل وغیرہ ؎۳ اور منقولہ اشیاء

---

ف کافی ہے کہ طول و عرض اور عمیق تین تین بالشت کل مجموعہ ۲۷ بالشت ہو ۱۲ آقائے محسن حکیم ؎۱ خشک ہونیکی شرط بنا بر احوط (وجوبی) ہے ۱۲ ؎۲ اگرچہ اقوی یہ ہے کہ کوئی فرق نہیں ہے خواہ راستہ چلنے سے نجاست لگی ہو یا کسی اور طرح پھر بھی احوط پر عمل کرنا ضروری ہے ۱۲ ؎۳ یا درخت اور ان کے میوے یا گھاس وغیرہ جو زمین میں اُگی ہو۔ یا وہ ظرف[4] جو زمین میں گڑے ہوں۔ مثلاً تنور وغیرہ کو۔ آقائے محسن مدظلہ۔



1۔ اتصال: ملنا۔ 2۔ آبِ قلیل: تھوڑا پانی۔ 3۔ دفعۃً: ایک دم۔ 4۔ ظرف: برتن

میں سے صرف بوریہ اور چٹائی کو پاک کر دیتا ہے۔ بشرطیکہ نجاست کا لگا ہوا کوئی جزو باقی نہ رہے اور ان دو چیزوں میں مقام نجاست پر تری ہو تاکہ اس کو آفتاب خشک کر دے۔ اور اگر نجاست خود بخود سوکھ جائے تو اُسے دوبارہ تر کر دیں تاکہ آفتاب اس کو خشک کر دے طہارت ہو جائے گی۔ اگر سورج دیوار کی ایک طرف پڑے اور دوسری جانب دھوپ نہ جا سکے تو وہی حصہ پاک ہوگا جس پر دھوپ پڑی ہے۔

(چہارم) **استحالہ وانقلاب**:۔ یعنی کسی نجس چیز کا پاک شئے بن جانا۔ جیسے شراب کا سرکہ بن جانا یا عین نجاست (پاخانہ) کا مٹی ہو جانا۔ یا منی سے انسان بن جانا، یا نجس پانی کا بخارات بن جانا۔ کتے کا نمک زار میں گر کر نمک ہو جانا۔ خون کا پیپ کی صورت اختیار کر لینا۔ اس طرح خود نجاستیں بھی، اور تمام نجس چیزیں بھی پاک ہو جاتی ہیں۔ اگر نجس چیز کی جنس نہ بدلے تو پھر نجس ہی رہے گی۔ جیسے نجس گندم کا آٹا بن جانے سے آٹا نجس رہے گا۔ یا نجس آٹے کی روٹی بن جانے سے روٹی نجس ہی رہے گی۔ کیونکہ جنس تبدیل نہیں ہوئی۔

(پنجم) **انتقال**۔ بعض نجس چیزیں منتقل ہونے سے پاک ہو جاتی ہیں۔ بشرطیکہ بعد از انتقال دوسری چیز کا جزو شمار ہوں۔ جیسے انسان کے خون کا کھٹمل، جوں، مچھر وغیرہ کے جسم میں پہنچ کر اُن کا جزوِ بدن بن جانا یا نجس پانی یا پیشاب کا درخت یا کھیتی میں آنا کہ اس طرح منتقل ہونے سے یہ اشیاء پاک ہو جائیں گی۔

علی الظاہر انتقال کوئی مستقل شئے مطہرات میں سے نہیں ہے بلکہ انتقال کی وجہ سے جب استحالہ ہو جائے۔ جیسے آدمی کا لہو کھٹمل یا جوں نے پی لیا۔ اور وہ اب اُسی کا خون سمجھا جانے لگا تو پاک ہو جائے گا۔ چونکہ وہ عنوانِ نجس سے خارج ہو گیا اور اس لئے جونک جو آدمی کا خون پیئے وہ طاہر نہیں سمجھا جائے گا کیونکہ وہ جونک کا خون نہیں قرار پاتا بلکہ جونک

ع۔ دیوار یا عمارت یا زمین کی وہ مقدار کہ جس میں نجاست جذب ہے ایک ہی مرتبہ سورج پڑ کر اسے خشک کرے۔ پس اگر اس پر سورج ایک دفعہ پڑ کر اس کے ظاہری حصہ کو خشک کرے اور پھر دوسری مرتبہ پڑ کر اس کے باطنی حصہ کو خشک کرے تو اُس جگہ کا فقط ظاہری حصہ پاک ہو جائے گا۔ اور باطنی حصہ نجس ہی رہے گا۔ (آقائے محسن حکیم)

اس کا ظرف سمجھا جاتا ہے اور وہ ہے انسان ہی کا خون۔

(ششم) اسلام۔ کافر کے مسلمان ہو جانے کے بعد اُس کا بدن اور رطوبت مثلاً تھوک، پسینہ، بال۔ ناخن وغیرہ سب پاک ہو جاتے ہیں۔ البتہ وہ برتن جو اُس نے حالتِ کفر میں استعمال کئے تھے اور وہ لباس جو کفر کی حالت میں اُس کے زیب تن تھا نجس ہیں۔ ان کو پاک کر لینا چاہیئے اور ہر کافر کے لئے یہی حکم ہے۔ خواہ اصلی کافر ہو یا مرتد ملّی (یعنی جس کا نطفہ ماں باپ کے کفر کی حالت میں قرار پایا تھا۔ یہ مسلمان ہوا۔ اور پھر کافر ہو گیا) یا مرتد فطری ہو (جس کے والدین دونوں یا اُن میں سے کوئی نطفہ قرار پکڑنے کے وقت مسلمان ہو۔ اور باوجود اس کے یہ کافر ہو جائے)

(ہفتم) تبعیّت۔ کسی چیز کا دوسری چیز کے اتباع میں پاک ہو جانا مثلاً اگر کافر مسلمان ہو جائے تو اُس کا بچہ بھی اُسی کا تابع ہو کر پاک ہے۔ خواہ باپ مسلمان ہو یا ماں یا جب شراب سرکہ بن جائے تو اُس کا برتن بھی پاک ہو جائے گا یا جس تختہ پر میت کو غسل دیں یا جو کپڑا غسل دینے میں میّت پر پڑا ہو یا غسل دینے والے کا ہاتھ یہ سب چیزیں تبعیت میں پاک ہو جائیں گی [1]

(ہشتم) غیبت۔ مسلمان کا جسم یا کپڑے یا برتن یا فرش یا جو چیزیں بھی اس کے متعلقات میں سے ہوں۔ اگر نجس ہو جائیں اور وہ شخص غائب ہو کر پھر سامنے آئے۔ تو ان کو پاک سمجھا جائے گا۔ بشرطیکہ اس شخص کو اُن چیزوں کی نجاست کا علم ہو چکا ہو۔ اور یہ احتمال بھی ہو کہ اُس نے پاک کر لیا ہو گا۔ اور وہ ان چیزوں کو کسی ایسے امر میں استعمال بھی کرے۔ جس میں طہارت شرط ہے۔

(نہم) استبراء۔ حلال جانور جو نجاست کھانے لگے۔ اُسے نجاست کھانے سے بچانا۔ اُس کے پیشاب پاخانہ کو پاک کر دیتا ہے اور استبراء اتنے دن ہو کہ وہ جانور نجاست خور

---

[1] لیکن غسل دہندہ کے ہاتھ کے علاوہ اور باقی جسم اور لباس کے پاک ہونے میں تامل ہے پس احوط یہ ہے کہ اسے دھویا جائے (آقائے محسن مدظلہ)



۹۔ ظروف، جس چیز میں کوئی چیز رکھی جائے، برتن۔

ہونے سے خارج ہو جائے۔ استبراء کی مدّت اونٹ کے متعلق چالیس روز۔ گائے کے بارہ میں تیس[1] روز بھیڑ بکری کے متعلق دس روز بطخ کے لئے سات یا پانچ روز۔ اور مرغ کے واسطے تین روز ہیں۔

(دہم) ذبیحہ کا خون بقدر متعارف نکلنا۔ ذبح کرنے سے جانور کا جب اس قدر خون نکل جائے کہ جس قدر معمولاً نکلا کرتا ہے تو اس کے جسم کا بقیہ خون پاک ہے۔ اگرچہ اس کا کھانا حرام ہے۔

(یازدہم) غسالہ کا جدا ہونا:۔ جو پانی نجس چیز کو دھوتا ہوا گذرے اُس کا جدا ہونا اس تری کو پاک کرتا ہے جو کپڑے میں نچوڑنے کے بعد رہ جاتی ہے۔

(دوازدہم) زوال عین نجاست:۔ انسان کے علاوہ ہر حیوان کے ظاہری جسم سے نجاست کا برطرف[1] ہو جانا، اُس کی طہارت کے لئے کافی ہے۔ مثلاً مرغ کی چونچ میں اگر انسان کا پاخانہ لگا ہو تو جس وقت وہ اصلی نجاست بالکل برطرف اور رطوبت خشک ہو جائے گی تو اُس کی چونچ پاک ہے۔ اس طرح اگر انسان کے کسی عضو کے اندر کے حصّہ میں (مثلاً منہ یا ناک یا آنکھ یا کان کے اندر) نجاست لگ جائے تو صرف اُس کے زائل ہونے سے طہارت ہو جائے گی۔

# احکام طہارت

(۱) جو چیز پیشاب سے نجس ہو جائے اُسے آبِ قلیل سے پاک کرنے میں دو مرتبہ دھونا ضروری[2] ہے۔ ایک مرتبہ دھونا کافی نہ ہوگا۔ اور پیشاب کے علاوہ دیگر نجاست کے لئے صرف ایک مرتبہ پاک کر لینا کافی ہے۔ اگرچہ احوط دو مرتبہ ہے۔ آبِ کر یا آبِ جاری میں ازالۂ نجاست کے بعد صرف ڈبو دینا تطہیر کے لئے کافی ہے اور تعدد یعنی دو مرتبہ پاک

---

[1] بیس دن کافی ہیں (آقائے محسن)

[2] دوسری مرتبہ کے بعد پھر تیسری مرتبہ بھی پانی ڈالنا ضروری ہے ورنہ پاک نہ ہوگی (آقائے محسن حکیم)

کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔

(۲) پہلی مرتبہ کا غسالہ (دھوون) مطلقاً[1] نجس ہے۔ خواہ وہ شے پیشاب سے نجس ہوئی ہو یا کسی اور نجاست سے اور دوسرے غسالہ سے احوط[2] اجتناب ہے لیکن غسالہ بول و براز[3] پاک ہوگا۔ بشرطیکہ اس میں عین نجاست نہ ہو۔ اور نہ وہ نجاست سے متغیر ہوا ہو۔ اور نہ نجاست اپنی جگہ سے اتنی پھیلی ہو کہ اُسے آبدست نہ کہہ سکیں۔ اور نہ کوئی بیرونی نجاست اس میں شریک ہوئی ہو۔

(۳) شیرخوار بچہ جس کو ابھی غذا نہیں دی جاتی ہے۔ اگر فرش یا لباس پر پیشاب کر دے تو اس مقام پر اس قدر پانی بہانا کہ وہ نجاست پر غالب آجائے کافی ہے لیکن دو مرتبہ دھونا احوط ہے اور جو چیز فضلہ اور منی یا خون لگ جانے کی وجہ سے نجس ہوگئی ہو۔ اس کا عین نجاست دُور کرنے کے بعد آبِ قلیل میں ایک مرتبہ دھونا کافی ہے۔ اور دو مرتبہ دھونا بہتر ہے۔ اور آبِ کثیر یا آبِ جاری میں نجاست زائل ہونے کے بعد صرف دھونے سے وہ چیزیں پاک ہوجائیں گی نچوڑنے کی ضرورت نہیں۔ اور جو چیزیں نچوڑی جاتی ہیں۔ اُن کا نچوڑنا ضروری ہے۔

(۴) کتے کے چاٹے ہوئے یا کھائے ہوئے برتن کی طہارت میں لازم ہے کہ ایک مرتبہ پاک مٹی سے مانجھیں۔ اور اس کے بعد دو مرتبہ پاک پانی سے دھوئیں۔ بہتر یہ ہے کہ پہلے خشک مٹی سے مانجھیں۔ پھر تھوڑا پانی ڈال کر اُسے گیلا کر کے مانجھیں۔ اور اس کے بعد دو مرتبہ پانی سے دھوئیں۔

(۵) سُؤر کے چاٹے ہوئے یا کھائے ہوئے ظرف[4] کو اور اُس ظرف کو بھی جس میں جنگلی چوہا مر جائے سات مرتبہ دھونا واجب[5] ہے۔ اور ہر نشہ کرنے والی چیز جس ظرف میں رکھی جائے اُس کی تطہیر بھی بنا بر احوط (وجوبی) سات مرتبہ کرنی چاہیئے۔ بہتر یہ ہے کہ سُؤر کے چاٹے ہوئے برتن کو پہلے مٹی سے مانجھ لیں۔ اور اگر آبِ کثیر یا آبِ جاری سے پاک کریں

---

ل بنا بر اقوی[6] یہ احتیاط استحبابی ہے۔ اقوی یہ ہے کہ تین مرتبہ کافی ہے (آقائے محسن حکیم)



1۔ مطلقاً: بالکل۔ 2۔ احوط، اجتناب: احتیاطاً دوسرے دھوون کو بھی نجس سمجھے اور اس سے بچے۔ 3۔ غسالہ بول و براز: پیشاب پاخانہ کا دھوون

4۔ ظرف: برتن۔ 5۔ واجب: لازم۔ 6۔ اقوی: زیادہ قوی

تو اقویٰ یہ ہے کہ عین نجاست زائل کرنے کے بعد ایک مرتبہ دھونا کافی ہے بلکہ احوط (استحبابی) یہ ہے کہ دھونا بھی متعدد بار (یعنی سات مرتبہ) ہو۔

(۶) اگر خمیر یا نجس روٹی کو آب جاری یا آب کُر میں رکھ دیں اور پانی اس کے تمام اجزاء تک اچھی طرح پہنچ جائے تو وہ خمیر اور نجس روٹی پاک ہو جائے گی۔

(۷) فرش۔ لحاف۔ توشک۔ تکیہ وغیرہ کی طہارت میں یا وہ چٹائی جس میں رسی بھی شامل ہے عین نجاست زائل کر لینے کے بعد آب کُر یا آب جاری میں صرف غوطہ دینا کافی ہے نچوڑنے کی ضرورت نہیں۔ احوط یہ ہے کہ ایسی چیزوں کو آب باراں یا آب جاری یا آب کثیر میں پاک کیا جائے۔

(۸) اگر بہت بڑے بڑے برتنوں (جیسے دیگ وغیرہ) کو آب قلیل سے پاک کرنا ہو تو قدرے پانی اس میں ڈالیں۔ اور ظرف کو حرکت دیں تاکہ پانی اس کے سب اطراف میں پہنچ جائے پھر وہ پانی پھینک کر دوسرا پانی اور ڈالیں۔ اور حرکت دیکر پھینک دیں۔ تیسری مرتبہ کرنے سے وہ ظرف پاک ہو جائے گا۔

(۹) اگر رنگین کپڑا نجس ہو جائے جس کے دھونے میں رنگ نکلتا ہو تو اس کے پاک ہونے کی یہ صورت ہے کہ اگر پانی میں رنگ کے اجزاء نمایاں نہ ہوں۔ اور وہ مضاف نہ ہو جائے تو وہ کپڑا پاک ہو جائے گا (ہلکا سا رنگ نکلنا مضر نہیں ہے) اور اگر خود رنگ کے اجزاء پانی میں نکلیں یا اتنا رنگ نکلے کہ پانی آب مضاف بن جائے۔ آب خالص نہ رہے تو وہ کپڑا پاک نہ ہوگا نجس رہے گا تاوقتیکہ رنگ نکلنا موقوف نہ ہو جائے۔ آب کثیر میں پاک کرنے کی صورت میں اقویٰ یہ ہے کہ جب پانی تمام رنگین کپڑے کے اجزاء پر محیط[1] ہو جائے اور اندر سے بھی بالکل تر ہو جائے تو پاک ہو جائے گا۔ اگرچہ اس کا رنگ مطلقاً[2] نہ چھڑایا جائے

(۱۰) لباس وغیرہ نجس ہو جانے کی صورت میں آب قلیل سے پاک کرنے کی صورت میں نچوڑنا لازم ہے اور آب جاری و کثیر میں نچوڑنا ضروری نہیں البتہ احوط ہے۔

(۱۱) جو چیزیں نچوڑنے کے قابل نہیں ہیں۔ جیسے لکڑی، چاول، گیہوں وغیرہ اور ان میں نجاست نفوذ کر جائے تو ان کا ظاہری حصہ پانی پہنچنے سے پاک ہو جائے گا لیکن باطنی حصہ کا



1- محیط: تمام کپڑا پانی میں ڈوب جائے اور تر ہو جائے۔ 2- مطلقاً: بالکل

پاک ہونا مشکل ہے جب تک کہ پوری طرح علم نہ ہو جائے کہ اندر کے تمام اجزا تک پانی پہنچ گیا ہے۔ صرف باطنی حصہ کا گیلا ہو جانا کافی نہ ہوگا۔

(۱۲) مٹی کا مٹکا وغیرہ یا صراحی اگر نجس پانی سے نجس ہو جائے تو پہلے اس کو خشک کر لیا جائے یعنی وہ سوکھ جائے۔ اس کے بعد آب کر یا آبِ جاری میں غوطہ دیا جائے تاکہ پانی اندر تک پہنچ جائے پاک ہو جائے گا۔

(۱۳) جانور جن کا کھانا حلال نہیں ہے۔ ان کا جھوٹا پانی مکروہ ہے اور اس میں جلال (نجاست خور اونٹ) اور مردہ خور جانور داخل[1] ہے۔ چوہے کا جھوٹا خصوصیت کے ساتھ مکروہ ہے اور ایسے آدمی کا جھوٹا بھی مکروہ ہے جو نجاست و طہارت کے خیال سے بے پرواہ ہو۔ اور جس پر اطمینان نہ ہو۔

(۱۴) اگر برتن کسی نجاست سے نجس ہو جائے تو نجاست زائل کرنے کے بعد تین مرتبہ دھونا واجب ہے لیکن آبِ جاری اور آبِ کر میں تعدد[2] نہیں ہے اگرچہ احوط (استحبابی) ہے

(۱۵) اگر کسی آدمی کے ہاتھ میں انگوٹھی ہو۔ اور وہ نجس کپڑے کو نچوڑے تو انگوٹھی ہاتھ اور کپڑے کے ساتھ پاک ہو جاتی ہے۔

(۱۶) اگر کسی کا بدن پیشاب سے نجس ہو جائے اور وہ پاک لنگی باندھ کر آبِ کر (حوض وغیرہ) میں داخل ہو تو اقوی یہ ہے کہ کر میں داخل ہوتے ہی پاک ہو جائے گا۔ اور اس بنا پر لنگی نجس نہیں ہوگی۔

(۱۷) اگر کسی شخص کی ڈاڑھی نجس ہو جائے۔ آبِ کر یا آبِ جاری میں دو دفعہ غوطے[3] دینے سے پاک ہو جاتی ہے۔ داڑھی کو نچوڑنے[4] کی ضرورت نہیں۔ البتہ آبِ قلیل یعنی لوٹے وغیرہ سے اگر پاک کی جائے تو ہاتھ سے اس پانی کو نچوڑنے کی بھی ضرورت ہے۔ جو پاک کرنے کے لئے داڑھی پر ڈالا گیا ہے اور بنا بر احوط ہاتھ کو الگ پاک کرنا چاہئے۔

---

[4] اگر داڑھی کے بال زیادہ ہوں تو نچوڑنا ضروری ہے ورنہ لازم نہیں (آقائے محسن حکیم)

[3] بلکہ اقوی کی بنا پر ایک دفعہ کافی ہے۔ ۱۲

(۱۸) انگور کا جوش کھایا ہوا شیرہ۔ اس شیرۂ انگور میں ڈال دیں۔ جس کا دو تہائی حصہ جوش کھانے سے کم ہو گیا ہے تو یہ شیرہ نجس ہو جائے گا۔ اور بنا بر احوط پاک نہ ہوگا۔

(۱۹) اگر انگور کا شیرہ سرکہ بنانے کی غرض سے برتن میں رکھا جائے اور اس میں جوش آجائے اور سرکہ بننے سے پہلے نجس ہو جائے تو اپنی نجاست پر باقی رہے گا۔

(۲۰) اگر کتے یا سؤر کو خشک ہاتھ لگ جائے تو مستحب ہے کہ دیوار یا خاک سے ہاتھ ملے۔

(۲۱) خرمہ کا شیرہ[۱] جوش کھانے سے بنا بر احوط نجس ہو جاتا ہے اور دو ثلث حصہ کم ہونے سے پاک ہو جاتا ہے۔ اسی طرح اگر وہ سرکہ بن جائے تب بھی پاک ہو جائے گا۔ بنا بر اولیٰ شیرۂ انگور کا بھی یہی حکم ہے۔

## احکام ظروف طلاو نقرہ

سونے چاندی اور مردار کی کھال کے علاوہ تمام قسم کے برتنوں کا استعمال خواہ کتنے ہی قیمتی پتھروں اور اعلیٰ جواہرات کے بنے ہوں، جائز ہے لیکن طاہر ہوں اور مطلقاً یعنی ہر قسم کے استعمال کے لئے غصبی نہ ہوں۔

سونے چاندی کے برتنوں میں کھانا پینا جائز نہیں ہے لیکن کھانے پینے کی جو چیز اس میں ہو وہ حرام نہیں ہے۔ ایسے برتنوں کی حفاظت[۲] حرام ہے۔ اگرچہ ان کو استعمال بھی نہ کیا جائے۔

سونے چاندی کی چلم، سرپوش، خنجر کا غلاف، چاقو اور تلوار کا بھی۔ اگر یہ چیزیں سونے چاندی کی ہوں تو اُن کا استعمال حرام نہیں ہے اور چھوٹے چھوٹے سونے چاندی کے برتنوں جیسے سرمہ دانی وغیرہ سے اجتناب بنا بر احوط واجب ہے۔

کھاتے پیتے وقت برتن کے اس حصہ کو جس میں چاندی ہو منہ لگانا حرام ہے۔ البتہ قرآن مجید بلکہ ہر کتاب کی سنہری روپہلی جلدوں کا بنانا جائز ہے بلکہ پورے کاغذ پر سونے یا چاندی کا پانی پھیرنا یا اس پر سنہرے حروف لکھنا جائز ہے۔ اسی طرح مشاہد مقدسہ کی

---

[۱] خرما اور منقےٰ کا عرق جوش کھانے سے نہ تو نجس ہوتا ہے نہ حرام (آقائے محسن مدظلہ)

[۲] ایسے برتنوں کی حفاظت جائز ہے اگرچہ احتیاطاً ترک کرنا مستحب ہے (آقائے محسن حکیم)

زینت سونے یا چاندی کی قندیلوں سے کر سکتے ہیں۔ اور ان کے پردوں اور غلافوں کو بھی مطلا و نقرئی کرنا جائز ہے۔ مردوں کے لئے سونے کی چیزوں سے زینت کرنا حرام ہے۔ جیسے گھڑی میں سونے کی چین لگا کر اس کو گردن میں ڈالے یا اچکن کے بوتام میں لگا کر زینت کرے۔ سونے چاندی کے برتن بنانا اور اس کی مزدوری لینا حرام[1] ہے۔ اسی طرح ان کی خرید و فروخت بھی حرام ہے۔

# چھٹا باب

## تہذیب بیت الخلاء

**واجب امور**

جب پیشاب یا پائخانہ کے لئے کسی جگہ بیٹھیں تو چند امور کا بجالانا واجب ہے۔ اوّل یہ کہ ہر شخص (خواہ مرد ہو یا عورت) اپنی اپنی شرمگاہ (آگا پیچھا) چھپائے تاکہ دوسروں کی نگاہ نہ پڑے۔ البتہ ایسا بچہ جس کو ابھی کچھ تمیز نہ ہو۔ دوسرے شوہر و زوجہ، تیسرے کنیز اور وہ آقا جس کے تصرف میں وہ کنیز ہے۔ یہ اس حکم سے مستثنیٰ ہیں بنا بر احوط ناف سے لے کر نصف پنڈلی تک چھپایا جائے۔ اسی طرح ہر شخص پر لازم ہے کہ وہ دوسرے کے مقاماتِ پیشاب و پائخانہ کی طرف نظر نہ کرے۔ البتہ مجبوری کی صورت میں جائز ہے جیساکہ بغرض علاج طبیب کا مریض کو دیکھنا۔

(دوم) استنجا کرنا۔ یعنی مقامِ پیشاب کو دو مرتبہ دھویا جائے اور افضل تین مرتبہ ہے اور ہاتھ سے ملنا واجب نہیں محلِ بول بغیر پانی کے پاک نہ ہوگا۔ اور مقام پائخانہ کو پانی سے اتنا دھونا واجب ہے کہ نجاست کا کوئی چھوٹا سا جزو بھی لگا ہوا باقی نہ رہے مخرجِ پائخانہ کی طہارت تین ڈھیلوں سے بھی ہو سکتی ہے بشرطیکہ پائخانہ اپنے مقام سے تجاوز کر کے اِدھر اُدھر زیادہ نہ پھیل گیا ہو لیکن اس صورت میں بھی پانی سے استنجا کرنا بہتر ہے۔ ڈھیلے

---

[1] جائز ہے لیکن ترک احتیاط مستحب ہے (آقائے محسن حکیم)

پتھر وغیرہ سے تین مرتبہ صاف کرنا معتبر ہے خواہ اس سے قبل ہی پائخانہ صاف ہو جائے اور اگر تین ڈھیلوں سے صاف نہ ہو تو زیادہ مرتبہ صاف کرے یہاں تک کہ پائخانہ بالکل زائل ہو جائے۔

## حرام امور

(اوّل) رو بقبلہ اور پشت بقبلہ ہو کر بیٹھنا بلکہ احوط کی بنا پر بچہ کو بھی اس طرح پیشاب پائخانہ کے لئے نہ بٹھایا جائے اور استنجا کی حالت میں بھی[1] قبلہ کی طرف رُخ کرنا یا پشت کرنا حرام ہے (دوم) کسی دوسرے شخص کی مملوکہ جگہ میں پیشاب پائخانہ کرنا (سوم) محترم مقامات میں بلکہ علماء و مومنین کی قبروں پر جب کہ ان کی ہتک ہو پیشاب پائخانہ کرنا (چہارم) ایسے وقف شدہ مقام پر پیشاب پائخانہ کے لئے بیٹھنا جس کے وقف کی کیفیت کا علم ہو (پنجم) قابلِ احترام چیزوں سے استنجا کرنا۔ مثلاً خاکِ شفا یا کاغذ جس پر آیاتِ قرآن یا دعائیں وغیرہ تحریر ہوں یا خوردنی اشیاء روٹی وغیرہ (ششم) گوبر اور ہڈی سے استنجا کرنا (ہفتم) ایسے بیت الخلاء میں کہ جس میں وہ انگوٹھی ہو جس پر خدا و رسول و آئمہ علیہم السلام کا نام کندہ ہو یا تسبیح و سجدہ گاہ وغیرہ گر جائے۔ اس کے نکالنے سے قبل پیشاب پائخانہ کے لئے بیٹھنا گناہ ہے ان چیزوں کا فوراً نکالنا واجب ہے۔

## مستحب اُمور

(۱) ایسی جگہ بیٹھے جہاں اُس پر کسی کی نظر نہ پڑے (۲) ایسی جگہ اختیار کرے جہاں پر چھینٹوں کا اندیشہ نہ ہو (۳) بیت الخلاء کے اندر داخل ہوتے وقت بایاں پاؤں اور نکلتے وقت دایاں پاؤں پہلے رکھنا (۴) سر کا چھپانا (۵) مقام پیشاب و پائخانہ سے کپڑا اٹھاتے وقت بسم اللہ کہنا (۶) بدن کا بوجھ بائیں پاؤں پر رکھنا (۷) استنجا بائیں ہاتھ سے کرنا (۸) مقام پیشاب کی طہارت سے پہلے محلِ[1] پائخانہ کی طہارت کرنا (۹) استبراء کرنا جس کا طریقہ یہ ہے کہ پیشاب کے بعد تین مرتبہ مقامِ مقعد[2] سے مقامِ پیشاب کی جڑ تک سونتے اور وہاں سے پھر تین مرتبہ سرِ حشفہ[3] تک۔ اس کے بعد حشفہ کو تین مرتبہ زور سے جھٹک دے۔ اس کا فائدہ یہ ہے کہ اگر اس کے بعد کوئی مشتبہ رطوبت خارج

---

[1] حالت استبراء و استنجا میں جائز ہے لیکن بنا بر احتیاط (مستحب) نہ کرے (آقائے محسن مدظلہ)

[2] (حاشیہ) 1. محلِ پائخانہ: پائخانہ کا مقام۔ 2. مقعد: پائخانہ کا مقام۔ 3. حشفہ: عضو تناسل کے آگے کا حصہ

ہوگئی تو وضو باطل نہ ہوگا (۱۰) بیت الخلاء میں داخل ہوتے وقت یہ دعا پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْخَبِیْثِ الْمُخْبِثِ الرِّجْسِ النِّجْسِ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ (۱۱) پاخانہ پھرتے وقت یہ کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَطْعَمَنِیْہِ طَیِّبًا فِیْ عَافِیَۃٍ وَاَخْرَجَہٗ خَبِیْثًا فِیْ عَافِیَۃٍ (۱۲) پاخانہ پر جس وقت نظر پڑے یہ کہے۔ اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِی الْحَلَالَ وَجَنِّبْنِیْ عَنِ الْحَرَامِ (۱۳) جب پانی کی طرف توجہ کرے تو یہ کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ جَعَلَ الْمَاءَ طَھُوْرًا وَلَمْ یَجْعَلْہُ نَجِسًا (۱۴) استنجا کرتے وقت یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ حَصِّنْ فَرْجِیْ وَاَعِفَّہٗ وَاسْتُرْ عَوْرَتِیْ وَحَرِّمْنِیْ عَلَی النَّارِ وَوَفِّقْنِیْ لِمَا یُقَرِّبُنِیْ مِنْكَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (۱۵) جب استنجا سے فارغ ہو تو یہ کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِنَ الْبَلَاءِ وَاَمَاطَ عَنِّی الْاَذٰی (۱۶) جب اُٹھے تو ہاتھ اپنے پیٹ پر ملے اور یہ پڑھے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَمَاطَ عَنِّی الْاَذٰی وَھَنَّأَ طَعَامِیْ وَشَرَابِیْ وَعَافَانِیْ مِنَ الْبَلْوٰی (۱۷) بیت الخلاء سے نکلتے وقت یا اس کے بعد یہ پڑھے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَرَّفَنِیْ لَذَّتَہٗ وَاَبْقٰی فِیْ جَسَدِیْ قُوَّتَہٗ وَاَخْرَجَ عَنِّیْ اَذَاہُ یَا لَھَا نِعْمَۃً یَا لَھَا نِعْمَۃً یَا لَھَا نِعْمَۃً لَا یَقْدِرُ الْقَادِرُوْنَ قَدْرَھَا ط

**مکروہ اُمور** (اوّل) ایسے مقام پر بیٹھنا کہ جہاں پیشاب پاخانہ کرنے کی وجہ سے اُس کو یا اُس کے والدین کو لوگ بُرا کہیں۔ مثلاً شارعِ عام گھاٹ گھروں کے دروازے، قافلے کے پڑاؤ۔ دوسرے سایہ دار اور پھل دار درخت کے نیچے۔ تیسرے آبِ جاری یا استادہ پانی میں۔ چوتھے جانوروں کے سوراخ، پانچویں سخت زمین چھٹے ہوا کے رُخ پر۔ ساتویں حمام میں۔ آٹھویں کھڑے ہوکر۔ نویں چاند یا سورج کی طرف رُخ کرکے پیشاب کرنا۔ دسویں بغیر مجبوری کے داہنے ہاتھ سے استنجا کرنا۔ گیارہویں بائیں ہاتھ سے ایسی حالت میں طہارت کرنا کہ اس میں وہ انگشتری ہو جس پر خدا یا آئمہ علیہم السلام یا پاکیزہ

نام یا کلماتِ قرآن کندہ ہوں۔ بارھویں قرآن مجید یا اس کا کوئی جزو یا متبرک انگشتری بلکہ ہر محترم چیز مثلاً خاکِ شفا یا عقیق کی انگشتری وغیرہ بیت الخلاء میں لے جانا لیکن اگر پوشیدہ ہوں تو مضائقہ نہیں۔ تیرھویں بیت الخلاء میں کھانا پینا۔ چودھویں ایسی حالت میں مسواک کرنا۔ پندرھویں قبروں پر یا قبروں کے درمیان پیشاب پائخانہ کرنا (سولھویں) بیت الخلاء میں زیادہ دیر تک بیٹھے رہنا (کیونکہ اس سے مرض بواسیر پیدا ہوجاتا ہے) سترھویں بیت الخلاء میں کلام کرنا۔ چنانچہ حدیث میں ہے کہ جو شخص بیت الخلاء میں باتیں کرتا ہے تو چار روز تک اس کی حاجت معلق[1] رہتی ہے۔ البتہ مؤذن کی اذان کی حکایت[2] کرسکتا ہے۔ چھینک آنے پر الحمدللہ کہہ سکتا ہے۔ آیۃ الکرسی پڑھ سکتا ہے اور خدا کی حمد اور اس کا ذکر کرسکتا ہے۔

# چند متعلقہ مسائل

پیشاب پائخانہ کا روکنا مکروہ ہے۔ اور اگر ضرر کا اندیشہ ہو تو حرام ہے۔ اور بعض اوقات روکنا واجب ہوجاتا ہے۔ مثلاً کسی باوضو شخص کو پیشاب پائخانہ کی حاجت ہو لیکن نماز کا وقت اس قدر تنگ ہو کہ حوائج ضروریہ سے فارغ ہوکر دوبارہ وضو کرکے نماز پڑھے گا تو وقت قضا ہوجائے گا۔ اور چند اوقات میں پیشاب کرنا مستحب ہے اوّل نماز پڑھنے کا ارادہ ہو۔ دوسرے جب سونے کا قصد ہو۔ تیسرے جماع[3] کرنے سے قبل۔ چوتھے منی خارج ہونے کے بعد۔ پانچویں جانور پر سوار ہونے سے پہلے جب کہ چڑھنا اُترنا دشوار ہو۔ اور چھٹے کشتی میں سوار ہونے سے قبل جب کہ پھر نکلنا مشکل ہو۔

[1] بشرطیکہ اس تک نجاست نہ پہنچے یا ہتک حرمت نہ ہو ورنہ حرام ہے ۱۲۔



[Side margin, vertical:] ۱۔ حاجت معلق رہنے سے دعا قبول نہ ہونا مراد ہے۔ ۲۔ اذان کی حکایت: اذان کا دہرانا۔ ۳۔ ج۳: ج۲ ... ہمبستری کا مطلب ... یا عمل ...

# ساتواں باب

## بیان وضو

### اوّل حقیقت وضو

حقیقتِ وضو چار چیزیں ہیں۔ پہلے مُنہ دھونا۔ لمبائی میں سر کے بال اُگنے کی جگہ سے لے کر ٹھوڑی تک اور چوڑائی میں انگوٹھا۔ اور درمیان کی انگلی جہاں تک پھیل سکے[1] دوسرے دونوں ہاتھوں کا کہنیوں سے لے کر انگلیوں کے سرے تک دھونا۔ تیسرے ہتھیلی کی تری سے سر کے اگلے حصّے کا مسح کرنا اور چوتھے اُسی باقی ماندہ تری سے دونوں پاؤں کا انگلیوں کے سرے سے لے کر گٹّوں[2] تک مسح کرنا۔

**دوم شرائط وضو**

وضو کی شرطیں گیارہ ہیں۔ (۱) نیّت۔ اس میں ضروری ہے کہ قربۃً الی اللہ وضو کرنے کا دل میں قصد ہو۔ یعنی وضو کر رہا ہوں نماز وغیرہ کے بجالانے کے لئے۔ محض خدا کی اطاعت وخوشنودی کے لئے۔ اور یہی نیت آخر وضو تک برقرار رکھے۔ یعنی قصدِ قربت ذہن میں راسخ رہے۔ اگرچہ بالفعل اس طرف التفات نہ ہو۔ نیّت کو زبان سے یا الفاظ سے ادا کرنا ضروری نہیں ہے۔ محض دلی قصد اس قدر کافی ہے کہ (مثلاً) اگر کسی وضو کرنے والے سے یہ پوچھا جائے کہ تم کیا کر رہے ہو

---

[1] معتدل الخلقت کے لحاظ سے یعنی اگر کسی کے چہرے یا انگلیوں کا طول وعرض غیر معمولی طور پر کم یا زیادہ ہو تو اس کا لحاظ نہ ہوگا۔ ۱۲

[2] بشرطیکہ پشتِ قدم کی درمیانی بلندی بھی مسح میں آجائے۔ ۱۲

تو وہ یہ جواب دے کہ "میں وضو کر رہا ہوں" ایسا نہ ہو کہ غافل ہو جائے یا سوال کے جواب میں حیران رہے (۲) جس پانی سے وضو کیا جائے وہ آبِ مطلق یعنی خالص پانی ہو۔ مضاف پانی سے وضو صحیح نہیں ہے۔ (۳) وضو کا پانی پاک ہو یعنی نجس نہ ہو (۴) آبِ وضو مباح ہو یعنی غصبی نہ ہو۔ اور آب نجس و غصبی کے حکم میں وہ پانی بھی ہے جس پر نجس یا غصبی ہونے کا بطریق حصر شبہ ہو۔ یعنی اگر دو برتنوں میں پانی ہے اور یقین ہو کہ ایک نجس یا غصبی ضرور ہے مگر تیقّن کے ساتھ یہ معلوم نہ ہو کہ کونسا ہے تو دونوں نجس یا غصبی قرار پائیں گے، ہاں اگر وضو کر چکنے کے بعد معلوم ہو کہ وہ پانی غصبی تھا تو وضو صحیح ہوگا۔ لیکن اس پانی کا معاوضہ اصل مالک کو دے دے۔ اور اگر بعد وضو یہ معلوم کہ وہ پانی نجس تھا تو وہ وضو باطل ہوگا اور اس طرح اگر وضو کے بعد معلوم ہو کہ وہ پانی مضاف تھا تب بھی وضو باطل ہوگا (۵) اعضائے وضو پاک ہوں۔ دیگر اعضا یا کپڑے اگر نجس ہوں تو وضو کی صحت پر کوئی اثر نہیں پڑیگا ہاں نماز کے لئے اگر کوئی عذر نہ ہو تو دیگر اعضاء اور لباس کی طہارت لازم ہوگی (۶) وضو اگر آبِ قلیل (یعنی کُر سے کم) سے کیا جائے تو وضو کا پانی نجاست کے دور کرنے میں استعمال نہ ہوا ہو۔ پس غسالہ استنجا اپنی شرائط کے ساتھ پاک ہے لیکن اس سے وضو کرنا صحیح نہیں ہے (۷) وضو کی جگہ اور فضا یعنی جہاں پر وضو کا پانی گرے اور اسی طرح پانی کا برتن مباح ہو یعنی غصبی نہ ہو۔ اور نہ ہی وہ برتن سونے یا چاندی کا ہو (۸) استعمالِ آب سے کوئی امر (مثلاً بیماری وغیرہ) مانع نہ ہو۔ ورنہ جبیرہ کا حکم ہوگا یا تیمم کرنا ہوگا (۹) ترتیب۔ یعنی پہلے منہ دھوئے۔ اس کے بعد داہنا ہاتھ پھر بایاں ہاتھ دھوئے۔ اور پھر سر کا مسح اور پھر دو پاؤں کا مسح کرے بنا بر احوط پیروں میں بھی ترتیب ملحوظ رکھی جائے۔ یعنی پہلے داہنے پیر کا مسح کرے پھر بائیں پیر کا (۱۰) موالات۔ یعنی افعالِ وضو کو پے در پے بجالائے۔ کسی عضو کے

---

[۱] بنا بر اقوی ہر عضو کا شروع ہونے سے پہلے پاک ہونا کافی ہے۔

[۲] اگر اسی برتن میں ارتماسی طریقے سے وضو کیا جائے تو صحیح نہ ہوگا اور اگر برتن سے چلّو میں پانی لے کر وضو کیا جائے تو اقوی یہ ہے کہ صحیح ہوگا۔ لیکن جب پانی صرف اسی حرام برتن میں ہو۔ کہیں اور نہ ہو تو وضو صحیح نہ ہوگا بلکہ تیمم کرنا لازم ہوگا۔ ۱۲



۱۔ مضاف پانی یعنی جس پانی میں گلاب وغیرہ کچھ چیز ملا ہوا ہو۔ ۲۔ یقین۔ ۳۔ صحت۔ ۴۔ غسالہ استنجا کا دھوون۔ ۵۔ ارتماسی یعنی ڈبو کر۔ ۶۔ جبیرہ حاشیہ۔

دھونے یا مسح کرنے میں اتنی دیر نہ کرے جس کی وجہ سے پہلے اعضاء خشک ہو جائیں۔ ورنہ وضو باطل ہے۔ البتہ اگر ہوا کی حرارت یا بدن کی گرمی کی وجہ سے پہلا عضو خشک ہو جائے[1] باوجودیکہ اُس نے موالات کو قائم رکھا ہے تو اس کا وضو صحیح ہو گا (۱۱) اپنا وضو خود کرے۔ اور اگر خود کرنے پر قدرت نہ رکھتا ہو یعنی مجبور ہو تو دوسرا شخص اُسے وضو کرائے مگر وضو کی نیت وہ خود کرے۔

## سوم مستحبات وضو

وہ اُمور جن کے کرنے میں ثواب ہے۔ پندرہ ہیں (۱) وضو کے پانی کے برتن کو اگر طشت وغیرہ ہو تو داہنی طرف، اور اگر لوٹا وغیرہ ہو تو بائیں جانب رکھنا (۲) وضو سے پہلے مسواک کرنا۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ مسواک کر کے دو رکعت نماز پڑھنا اُس ستر رکعت نماز سے بہتر ہے جو بے مسواک پڑھی جائے (۳) وضو کرتے وقت قبلہ رُخ بیٹھنا (۴) اول ہاتھ دھونا پیشاب یا سونے کی وجہ سے وضو کے لئے ایک مرتبہ دھوئے اور پاخانہ پھرنے کے سبب سے اگر وضو کیا جائے تو دو مرتبہ (۵) بسم اللہ کہنا۔ امام جعفر صادق علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جب تم میں سے کوئی شخص وضو کرے اور بسم اللہ نہ کہے تو شیطان کا قابو اس کے وضو میں ہوتا ہے۔ اور روایات میں ہے کہ بسم اللہ کہنے سے طہارت کا اثر تمام جسدِ انسان میں پیدا ہوتا ہے اور وہ وضو ثواب کے اعتبار سے غسل کے برابر ہوتا ہے (۶) پانی سامنے آنے کے بعد یہ دعا پڑھنا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَ الْمَآءَ طَهُوْرًا وَّلَمْ یَجْعَلْهُ نَجِسًا۔ (۷) ہاتھ پر پانی ڈالتے وقت یہ دُعا پڑھنا۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِیْنَ (۸) تین مرتبہ کلی کرنا۔ پھر تین مرتبہ ناک میں پانی ڈالنا (۹) ہر عضو پر پانی ڈالنے کے لئے چلّو داہنے ہاتھ میں لینا۔ یہاں تک کہ اس سے بائیں ہاتھ میں لے کر داہنے ہاتھ کو دھونا (۱۰) ہر عضو کے لئے اُوپر کے حصّہ پہ پانی ڈالنا مستحب ہے لیکن دھونا تمام اعضاء میں اُوپر کی طرف سے واجب ہے (۱۱) ہاتھ دھونے میں مرد کے لئے پہلی مرتبہ کہنی کی پشت سے ابتداء کرنا اور دوسری مرتبہ

---

[1] یا وہ شخص خود ہی خشک کرلے۔ آقائے محسن مدظلہٗ۔

کہنی کی اندر کی طرف سے شروع کرنا۔ اور عورت کے لئے اس کے برعکس (۱۲) انگشتری کو حرکت دے کر پانی پہنچانا (۱۳) وضو کرنے کی حالت میں سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ پڑھنا (۱۴) بعد وضو آیۃ الکرسی پڑھنا (۱۵) وضو کرنے میں حسب ذیل دعاؤں کا اس ترتیب سے پڑھنا کہ کلی کرنے کے وقت کہے۔ اَللّٰھُمَّ لَقِّنِیْ حُجَّتِیْ یَوْمَ اَلْقَاكَ وَاَطْلِقْ لِسَانِیْ بِذِکْرِكَ اور ناک میں پانی ڈالنے کے وقت کہے اَللّٰھُمَّ لَا تُحَرِّمْ عَلَیَّ رِیْحَ الْجَنَّۃِ وَاجْعَلْنِیْ مِمَّنْ یَّشَمُّ رِیْحَھَا وَرَوْحَھَا وَطِیْبَھَا۔ اور منہ دھونے کے وقت کہے۔ اَللّٰھُمَّ بَیِّضْ وَجْھِیْ یَوْمَ تَسْوَدُّ فِیْہِ الْوُجُوْہُ وَلَا تُسَوِّدْ وَجْھِیْ یَوْمَ تَبْیَضُّ فِیْہِ الْوُجُوْہُ۔ اور داہنا ہاتھ دھوتے وقت کہے اَللّٰھُمَّ اَعْطِنِیْ کِتَابِیْ بِیَمِیْنِیْ وَالْخُلْدَ فِی الْجِنَانِ بِیَسَارِیْ وَحَاسِبْنِیْ حِسَابًا یَّسِیْرًا۔ اور بایاں ہاتھ دھوتے وقت کہے اَللّٰھُمَّ لَا تُعْطِنِیْ کِتَابِیْ بِشِمَالِیْ وَلَا مِنْ وَّرَآءِ ظَھْرِیْ وَلَا تَجْعَلْھَا مَغْلُوْلَۃً اِلٰی عُنُقِیْ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ مُقَطَّعَاتِ النِّیْرَانِ اور سر کا مسح کرتے وقت پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ غَشِّنِیْ بِرَحْمَتِكَ وَبَرَکَاتِكَ اور دونوں پاؤں کا مسح کرتے وقت پڑھے اَللّٰھُمَّ ثَبِّتْ قَدَمَیَّ عَلَی الصِّرَاطِ یَوْمَ تَزِلُّ فِیْہِ الْاَقْدَامُ وَاجْعَلْ سَعْیِیْ فِیْمَا یُرْضِیْكَ عَنِّیْ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اور جب فارغ ہو تو کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَھِّرِیْنَ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ تَمَامَ الْوُضُوْءِ وَتَمَامَ الصَّلٰوۃِ وَتَمَامَ رِضْوَانِكَ وَالْجَنَّۃِ ط

## چہارم مکروہاتِ وضو

وضو کے بارہ میں جن امور کا نہ کرنا باعثِ ثواب ہے اور کرنے میں گناہ نہیں، آٹھ ہیں (۱) افعالِ وضو میں دوسرے شخص سے مدد لینا۔ مثلاً کسی دوسرے آدمی سے پانی کا چلّو اپنے ہاتھ میں بھروانا مکروہ ہے۔ لیکن وضو کے لئے دوسرے شخص سے پانی کنویں سے کھنچوانا یا اس کو گرم کرانا، اس میں کچھ مضائقہ نہیں ہے (۲) اس پانی سے وضو کرنا جو برتن میں سورج سے گرم ہو گیا ہو (۳) اس پانی سے وضو کرنا جس میں بُو آگئی ہو (۴) کنویں کے پانی سے کسی چیز کے گرنے پر، بیشتر

اس کے کہ پانی کی مقررہ مقدار کھینچی جائے وضو کرنا بشرطیکہ پانی نجاست سے متغیر نہ ہوا ہو۔ (۵) اُس آبِ قلیل سے وضو کرنا جس میں سانپ، بچھو، چھپکلی گر جائے (۶) گھوڑا۔ گدھا خچر، چوہا نجاست خور اور مُردار خور بلکہ ہر حرام جانور کے جھوٹے پانی سے وضو کرنا (۷) مقامِ استنجا پر وضو کرنا (۸) دامن آستین رومال وغیرہ سے وضو کے بعد اس کا پانی خشک کرنا (۹) اُس برتن سے وضو کرنا جس پر کسی حیوان کی صورت نقش ہوئی ہو۔

## پنجم۔ نواقضِ وضو

وہ چیزیں جن سے وضو ٹوٹ جاتا ہے اور پھر نئے سرے سے وضو کرنا پڑتا ہے۔ گیارہ ہیں (۱) پیشاب (۲) پاخانہ (۳) مقامِ پیشاب سے مشتبہ رطوبت کا خارج ہونا اگر استبراء نہ کیا ہو (یعنی اگر استبراء کرنے کے بعد رطوبت نکلے تو وضو باطل نہ ہوگا (۴) نیند جو آنکھ، کان، دل پر غالب ہو جائے اور حواس معطل ہو جائیں (۵) ریح کا خارج ہونا (۶) بے ہوشی و مستی و جنون کہ جس سے عقل زائل ہو جائے (۷) حیض (۸) استحاضہ (۹) نفاس (۱۰) مسِ میّت (۱۱) جنابت۔ اول کی چار چیزوں کی وجہ سے (۷ تا ۱۰) نماز کے لئے وضو اور غسل دونوں لازم ہیں۔ اور جنابت کے بعد صرف غسل کی ضرورت ہے

## ششم، غایاتِ وضو واجب

وہ اُمور جن کے لئے وضو واجب ہوتا ہے۔ حسب ذیل ہیں۔ (۱) نماز واجب (سوائے نماز میّت کے) خواہ ادا ہو یا قضا، اپنی ہو یا اجارہ کی بلکہ سنتی و مستحبی نماز کے لئے وضو شرط ہے کہ اس کے بغیر نماز صحیح نہ ہوگی (۲) نماز کے فراموش شدہ اجزا، نماز احتیاط کے ادا کرنے کے لئے، اور اسی طرح احوط کی بنا پر سجدہ سہو کے لئے بھی وضو واجب ہے (۳) طواف واجب، اگرچہ وہ مستحب حج و عمرہ کا جزو ہو (۴) قرآن مجید کے حروف کا چھونا اگر کسی وجہ سے واجب ہو تو اس کے لئے وضو بھی واجب ہوگا مثلاً کسی ایسی جگہ قرآن کا ورق ہو کہ جہاں سے اس کا اٹھانا یا نکال کر پاک کرنا واجب ہو۔ اور بغیر حروف کو ہاتھ لگائے ہوئے ممکن نہ ہو۔ پس ایسی صورت میں وضو واجب ہو جائے گا اور قرآن کے ترجمہ کو خواہ کسی زبان میں ہو۔ بغیر وضو کے چھونے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ اسی طرح کتابت کے علاوہ حاشیہ یا سطروں کے درمیان یا خالی جگہ یا جلد و غلاف کو چھونا بھی حرام نہیں ہے اور جس طرح بے وضو شخص پر حروفِ قرآن

کا چھونا حرام ہے۔ اسی طرح خداوند عالم کے اسم جلالہ یعنی اللہ، اور اسمائے حسنیٰ اور اسی طرح بنابر احوط (وجوبی) حضرات انبیاء و آئمہ ہدیٰ اور جناب فاطمہ زہرا علیہم السّلام کے اسمائے گرامی کو بھی بلا وضو جسم سے مس کرنا حرام ہے۔

## ہفتم۔ غایاتِ وضو مستحب

جن چیزوں کے لئے وضو کرنا مستحب ہے۔ اکیس ہیں۔ (۱) طہارت پر باقی رہنے کے لئے وضو کرنا جو طولِ عُمر کا باعث ہے (۲) سُنّتی نمازوں کے لئے وضو کرنا جو ان کے صحیح ہونے کی شرط ہے (۳) طواف مستحب کے لئے (۴) وقت سے پہلے وضو کرنا کہ نماز کے لئے تیار ہو جائے (۵) قرآن پڑھنے یا لکھنے یا اُس کا حاشیہ چھونے یا اس کو اٹھانے کے لئے وضو کرنا (۶) مسجد میں داخل ہونے کے لئے (۷) مشاہد ائمہ معصومین علیہم السّلام میں داخل ہونے کے لئے (۸) زیاراتِ آئمہ معصومین علیہم السّلام کے لئے (۹) دُعا و طلب حاجت کے لئے (۱۰) اذان و اقامت کے لئے (۱۱) تعقیباتِ نماز کے لئے (۱۲) سجدۂ شکر و سجدۂ قرآن کے لئے (۱۳) نماز میّت کے لئے (۱۴) شوہر زوجہ کا وضو جب کہ پہلی مرتبہ دلہن اپنے شوہر کے پاس آئے (۱۵) اپنے اہل و عیال کے پاس گھر میں آنے سے قبل مسافر کا وضو کرنا (۱۶) سونے کے لئے وضو کرنا تاکہ باوضو سوئے۔ یہ ایسا ہے کہ اُس نے رات بھر جاگ کر خدا کی عبادت میں رات بسر کی (۱۷) حاملہ عورت سے جماع کے لئے تاکہ جو فرزند پیدا ہو وہ بخیل و بیوقوف نہ ہو (۱۸) کھانے پینے یا سونے یا جماع کرنے یا میّت کو غسل دینے کے لئے جنب شخص کا وضو کرنا۔ اگرچہ اس سے طہارت نہ ہوگی (۱۹) اسی طرح حائضہ کا اوقاتِ نماز میں اپنی جائے نماز پر بیٹھ کر ذکرِ خدا و تسبیح پڑھنے کے لئے وضو کرنا (۲۰) میّت کو کفن پہنانے یا دفن کرنے کے لئے اس شخص کا وضو کرنا کہ جس نے میّت کو غسل دیا ہے اور خود ابھی غسل نہیں کیا (۲۱) حالتِ طہارت میں دوبارہ وضو کرنا کہ اسی کو وضو تجدیدی کہتے ہیں۔

---

ل چاہے لفظ "اللہ" کسی زبان میں لکھا ہو۔ ۱۲

# ہشتم ۔ چند ضروری مسائل

(۱) منہ پر پانی ڈالنے میں واجب حصّہ سے کچھ زیادہ لیں تو بہتر ہے تاکہ یہ یقین ہو جائے کہ چہرے کا واجب حصّہ دھل گیا (۲) اسی طرح ہاتھوں کے دھونے میں کہنیوں کے کچھ اُوپر سے دھونا شروع کریں تاکہ کہنیوں سمیت دُھلنے کا یقین ہو جائے (۳) سر کا مسح۔ پیشانی کے اُوپر کا صرف اتنا حصّہ ہے جس پر مسح کا لفظ صادق آجائے یعنی دیکھنے والا یہ کہے کہ اس شخص نے سر کا مسح کیا ہے۔ احوط و افضل یہ ہے کہ سر کے اتنے حصہ پر مسح کرنا چاہیئے جو تین ملی ہوئی انگلیوں کے برابر ہو۔ اور اگر بال چھوٹے ہیں۔ اور وہی ہیں جو اس حصّہ سر پر اُگے ہوئے ہیں تو انہی بالوں پر مسح ہو سکتا ہے۔ ہاں اگر بال اتنے بڑے ہیں کہ اِدھر اُدھر کے بال بھی اُس جگہ آکر جمع ہو گئے ہیں تو مانگ نکالنا ضروری ہے (۴) اگر سر کے بالوں میں تیل وغیرہ کی چکناہٹ ہو تو پہلے اُسے دُور کرے۔ پھر مسح کرے محض پونچھ دینا کافی نہیں ہے (۵) ہتھیلی سے مسح کرنا چاہیئے ؎ اور خاص اُس تری سے جو وضو کی ہے دُوسرے پانی سے مسح نہ کرے (۶) اگر کوئی شخص باوضو ہو۔ اور مبطلاتِ وضو میں سے کسی چیز کے واقع ہونے کا شک ہو جائے تو شک کا کوئی خیال نہ کرے اور وضو کو برقرار سمجھے (۷) اور اگر حدث صادر ہو چکا ہو۔ اور یہ شک ہو کہ وضو کیا ہے یا نہیں تو لازم ہے کہ وضو کرے (۸) اگر کسی عضو کے دھونے یا مسح کرنے میں شک ہو جائے اور یہ شک وضو سے فارغ ہونے کے بعد ہو تو خیال نہ کرے وضو اس کا صحیح ہے (۹) اگر اثنائے وضو میں شک واقع ہو تو تدارک کرنا چاہیئے یعنی اس عضو کو دھوئے یا مسح کرے اور اگر بائیں پیر کے مسح میں اس وقت شک ہو کہ جب دوسرے کام میں مشغول ہو چکا ہے تو یہ شک معتبر نہ ہوگا (۱۰) اعضائے وضو خشک ہوں تاکہ مسح کرنا صادق آجائے (۱۱) اکثر علمائے کرام کا قول ہے کہ کہنیوں سمیت ہاتھ ؏ دھونا ایک مرتبہ واجب ہے اور دوسری مرتبہ مستحب

---

؎ داہنے ہاتھ کے باطنی حصہ سے سر کے اگلے حصہ کا مسح خواہ کسی جانب سے کیا جائے درست ہے

؏ لیکن بائیں ہاتھ کو ایک مرتبہ سے زائد نہ دھویا جائے (آقائے محسن حکیم)

(آقائے محسن حکیم)

ہے۔ اور اس سے زائد حرام ہے اور مقصود اس سے صرف دھونا ہے۔ نہ صرف پانی ڈالنا لہذا ایک مرتبہ دھونے کے قصد سے متعدد چلو پانی ڈالنا جائز ہے۔ شیخ ابوجعفر محمد ابن یعقوب کلینیؒ اور شیخ محمد ابن بابویہؒ کا قول ہے کہ دوسری مرتبہ دھونا مستحب نہیں۔ اور یہ قول نہایت قوی ہے۔ لہذا بنابریں منہ ہاتھ کو ایک مرتبہ سے زیادہ نہ دھوئیں۔ اگر دو مرتبہ دھوئیں گے تو دوسری دفعہ کا پانی آبِ وضو نہ ہوگا۔ پس سر و پا کا مسح آبِ جدیدؐ سے ہو جائے گا۔

# نہم۔ احکام جبیرہ

جبیرہ سے مراد وہ لکڑی ہے جو شکستہ عضو پر باندھی جاتی ہے یا پٹی اور کوئی دوا اور مرہم ان میں سے کوئی چیز اعضائے وضو کے زخم وغیرہ پر بندھی یا لگی ہوئی ہو۔ اور بغیر تکلیف و ضرر کے اُس کا جدا کرنا یا باوجود اس کے لگے رہنے کے اصلی مقام تک پانی پہنچانا ممکن نہ ہو یا پانی اس جگہ نقصان کرتا ہو تو اِدھر اُدھر کے مقام کہ جن کا دھونا ممکن ہو اُن کو موافق معمول کے دھو کر پٹی یا دوا وغیرہ پر بشرطیکہ وہ پاک ہوں، پانی سے مسح کرنا واجب ہے اور اگر یہ چیزیں نجس ہوں تو واجب ہے کہ دوسرا پاک کپڑا رکھ کر اس پر مسح کرے اور ایسی صورتوں میں احتیاطاً تیمم بھی کرے۔ غسل و تیمم میں بھی جبیرہ کے یہی احکام جاری ہوں گے۔ آشوبِ چشم کی صورت میں اگر آنکھ کو اوپر سے دھونا مضر ہو تو اقوی یہ ہے کہ تیمم کرنا معین ہے۔ ہاں اگر کوئی حائل ہو مثلاً آنکھ پر دوائی لگی ہو۔ اور اس کا دور کرنا مضر ہو تو جبیرہ کا حکم معین ہے۔ اور اگر اعضائے وضو یا غسل میں جبیرہ کے علاوہ کوئی شے حائل ہو۔ جیسے تارکول وغیرہ جس کا چھوٹنا ناممکن ہو۔ تو اس پر مسح کرلینا کافی ہے[1]۔ اگرچہ احوط یہ ہے کہ مسح اس طرح کیا جائے کہ اس پر دھونا صادق آجائے اور اگر یہ حائل بلاضرورت لگایا گیا ہو تو تیمم ترک نہ ہو (یعنی واجب ہے)

جو نمازیں جبیرہ کی حالت میں پڑھی ہیں اُن کی قضا لازمی نہیں ہے۔ البتہ صحت حاصل ہو جانے کے بعد دوسری نمازوں کے لئے جو بعد میں بجالائے گا وضو و غسل و تیمم کا اعادہ کرنا چاہیئے۔

[1] اس کو دھو لینا کافی ہے تیمم واجب نہیں اگرچہ بنا بر احوط تیمم بھی بجالائے (آقائے محسن مدظلہ)

# آٹھواں باب

## بیان تیمّم

**موجبات تیمّم**

آٹھ صورتوں میں تیمّم واجب ہوتا ہے (۱) جہاں پانی موجود نہ ہو۔ یا اگر موجود ہو مگر کسی مجبوری یا خوفِ جان یا مال تلف ہونے یا آبرو جانے کے سبب اس تک نہ پہنچ سکتا ہو (۲) بیماری یا زخم یا آنکھ دکھنے کی وجہ سے پانی کا استعمال مضر ہو یعنی اسباب ایسے ہوں کہ جن کی بنا پر وضو سے مرض پیدا ہونے کا اندیشہ ہو (۳) موجودہ پانی کو وضو یا غسل میں استعمال کر لینے سے اپنے یا اپنے اہل وعیال یا کسی محترم انسان وحیوان[1] کے پیاسا رہنے کا خوف ہو (۴) اگر کسی سے قیمت پر یا بلا قیمت پانی مانگے تو اس پر اتنا احسان رکھا جائے کہ وہ برداشت نہ کر سکے (۵) وقتِ نماز اتنا تنگ ہو کہ پانی حاصل نہ کر سکے (۶) وقت اتنا تنگ ہو کہ پانی استعمال نہ کر سکے۔ مثلاً صبح کو ایسے وقت بیدار ہوا کہ اگر وضو یا غسل کرے گا تو نماز کا وقت نکل جائے گا (۷) پانی کے لئے اتنی زیادہ رقم خرچ کرنی پڑے جو برداشت نہ ہو سکے اور ضرر[2] کا باعث ہو (۸) صرف اس قدر پانی ہو کہ جو صرف نجاست کو پاک کرنے کے لئے کافی ہو سکتا ہے۔ اس سے زیادہ نہیں کہ وضو یا غسل کر سکے تو ایسی حالت میں احوط یہ ہے کہ اول نجاست کو دُور کرنے میں پانی صرف کرے پھر تیمّم بجالائے۔

## اشیائے تیمّم

جن چیزوں پر تیمّم کرنا چاہیئے سات ہیں (۱) خالص خاک (۲) ریگ (۳) ڈھیلے (۴)

---

[1] بلکہ ہر وہ جانور جو اس کی پرورش میں ہو [2] اور اگر اتنا دینا پڑے کہ ضرر نہ پہنچے اگرچہ قیمت زیادہ ہو تو واجب ہے کہ دے اور پانی حاصل کرے (آقائے محسن مدظلہ)

پتھر سوائے معادن کے (۵) چونا گچ پختہ ہونے سے قبل۔ لیکن احوط یہ ہے کہ خاک پر تیمم کرے اور جب خاک ممکن نہ ہو تو پھر علی الترتیب دوسری یا تیسری یا چوتھی یا پانچویں چیز اختیار کرنی چاہیئے (۶) اگر یہ چیزیں نہ ہوں تو جس شئے پر غبار[1] ہو اس پر تیمم کرے (۷) گیلی مٹی۔ بشرطیکہ اُسے خشک[2] نہ کر سکتا ہو ورنہ خشک کر لینا لازم ہے۔ اور اگر گیلی مٹی بھی نہ ہو تو اقوی[3] یہ ہے کہ نماز کو بغیر تیمم پڑھے اور بعد میں اُس کی قضا بھی بجالائے اور جن چیزوں پر تیمم کرنا ہوتا ہے۔ وہ پاک ہوں اور غصبی نہ ہوں۔

## ترکیب تیمم

اعضائے تیمم یعنی پیشانی اور دونوں ہاتھ اگر نجس ہوں تو اُن کو جہاں تک ممکن ہو پاک کرے اور انگوٹھی وغیرہ بھی اُتار لے۔ پھر یوں نیت کرے کہ "تیمم کرتا ہوں بدلے وضو یا غسل کے واجب قربۃً الی اللہ" اور نیت کے ساتھ ہی دونوں ہاتھوں کو یکبارگی تیمم کی چیز پر مارے۔ اس کے بعد دونوں ہتھیلیوں کو پیشانی پر بال اُگنے کی جگہ رکھے۔ اور ناک کے اُوپر والے سرے تک نیچے کی جانب اس طرح کھینچے کہ تمام پیشانی دونوں طرف سے اور دونوں بھویں نیچے آجائیں پھر داہنے ہاتھ کی پشت پر گٹے سے انگلیوں کے سرے تک بائیں ہتھیلی کو پھیرے اور اس کے بعد اسی طرح بائیں ہاتھ کی پشت پر داہنی ہتھیلی سے مسح کرے۔

اگر غسل کے بدلے تیمم ہو تو دو ضربی تیمم کرے یعنی دو دفعہ ہاتھوں کو زمین پر مارے ایک

---

[1] یعنی مٹی کا غبار ہو۔ راکھ یا آٹا اور اسی قسم کی دوسری چیزوں کا غبار نہ ہو۔ ۱۲

[2] اس صورت میں بھی احوط یہ ہے کہ ہاتھ مارنے کے بعد توقف کرے یا دونوں ہتھیلیوں کو ملے تاکہ مٹی خشک ہو جائے تب مسح کرے لیکن ایسا کرنے سے اگر وقت فوت ہو جائے تو اس کی ضرورت نہیں (بغیر خشک کئے مسح کرے) ۱۲

[3] اقویٰ یہ ہے کہ نماز ساقط ہے اور بعد میں اُس کی قضا بجالانا ہوگی۔ اگرچہ احوط یہ ہے کہ اس وقت بغیر وضو ہی نماز پڑھ لے (آقائے محسن مدظلہ)

دفعہ دونوں ہاتھوں کو زمین پر مار کر پیشانی اور کنپٹیوں اور ابروؤں کا مسح کرے۔ اور اس کے بعد دونوں ہاتھوں کی پشت کا گٹوں سے انگلیوں کے سرے تک مسح کرے پھر دوبارہ دونوں ہاتھوں کو زمین پر مارے اور فقط پشتِ دست کا مسح بطریق مذکور کرے۔

اور اگر وضو کے عوض تیمم ہے تو بنا بر اقوی یک ضربی تیمم کافی ہے۔ نیز تیمم میں ترتیب و موالات کا بجالانا واجب ہے اور خود تیمم کا بجالانا واجب ہے۔ اور اگر خود بجالانے سے معذور ہے تو دوسرا شخص تیمم کرا سکتا ہے۔

# احکام تیمم

اوّل وقت سے پہلے تیمم کرنا صحیح نہیں ہے اور وقت داخل ہونے کے بعد اگر عذر برطرف ہوجانے کی اُمید ہو تو اوّل وقت تیمم نہ کرے۔ بلکہ چاہیئے کہ آخر وقت تک منتظر رہے اور جب آخر وقت مایوس ہو تو اس وقت تیمم کرکے نماز پڑھے۔ دوسرے تیمم اگر ایسے اسباب کی وجہ سے ہو جو کسی خاص عبادت سے تعلق نہیں رکھتی جیسے پانی کا نہ ملنا یا بیماری ہو تو اس صورت میں اس تیمم سے تمام عبادتیں جو طہارت کے ساتھ مشروط ہیں درست ہوجائیں گی۔ لیکن اگر تیمم تنگیٔ وقت کی وجہ سے کیا ہے تو صرف وہی عبادت اس سے درست ہوگی۔ جس کا وقت تنگ ہو۔ اور عبادتیں جائز نہ ہوں گی۔ تیسرے اگر ایک نماز کے لئے تیمم کرے۔ اور دوسری نماز کا وقت ہوجائے تو اس تیمم سے دوسری نماز صحیح ہے۔ بشرطیکہ وہ عذر بھی باقی ہو جو تیمم کا باعث ہوا ہے۔ چوتھے جو چیزیں وضو اور غسل کو باطل کر دیتی ہیں وہ سب چیزیں تیمم کو بھی باطل کر دیتی ہیں۔ اور علاوہ ان سب کے خصوصیت سے پانی کا مل جانا بھی بطلان تیمم کا باعث ہے بشرطیکہ پانی ملنے کے بعد اس کے استعمال کا موقع بھی ملے۔ اور اگر نماز شروع کر دینے کے بعد پانی آیا تو اگر رکعت اول کا پہلا رکوع بجا نہیں لایا ہے تو تیمم باطل ہوجائیگا

---

لہ پہلی ضرب میں پیشانی کا مسح کرے پھر دوبارہ ہاتھوں کو زمین پر مار کر ہاتھوں کا مسح کرے یعنی پیشانی کے لئے علیحدہ ضرب اور ہاتھوں کے مسح کے لئے علیحدہ ضرب ۲ اسکے وضو میں بھی دو مرتبہ مارنا احوط ہے بلکہ پہلی ضرب میں پیشانی اور ہاتھوں کا مسح کرنا احوط ہے (آقائے محسن مدظلہ)

اور جب تیمم باطل ہوا تو نماز بھی باطل ہو گی۔ اور اگر رکعت اوّل کا پہلا رکوع بجا لا چکا ہو تو تیمم اور نماز دونوں صحیح رہیں گے اگرچہ اس صورت میں احوط[1] یہ ہے کہ اگر وقت وسیع[2] ہو تو وضو کر کے اس نماز کا پھر سے اعادہ کرے۔ پانچویں وضو یا غسل پر قادر ہونے کے باوجود دو امروں کے لئے تیمم جائز ہے ایک نماز جنازہ دوسرے سونے کے وقت۔ چھٹے غسل جنابت کے بدلے تیمم میں نماز کے لئے وضو یا دوسرا تیمم نہ ہوگا۔ ساتویں تیمم کرتے وقت انگوٹھی چھلے وغیرہ اُتار دے۔ اسی طرح پیشانی پر اور پشت دست پر کوئی چیز مانع[3] مثل پٹی وغیرہ کے ہو تو اُسے بھی دُور کرے۔

# نواں باب
## بیان غسل
## اقسامِ غسلِ واجب

اوّل غسل جنابت، دوسرے غسل حیض، تیسرے غسل نفاس، چوتھے غسل استحاضہ، پانچویں غسلِ میت، چھٹے غسل مسِ میت اور ساتویں غسل جو نذر، قسم و عہد وغیرہ کی وجہ سے واجب ہو۔

## اسبابِ جنابت

اوّل سوتے یا جاگتے میں قصداً یا مجبوراً جماع[4] سے یا بغیر جماع کے منی کا خارج ہونا اور اسی حکم میں وہ مشتبہ رطوبت[5] بھی ہے جو منی کے خارج ہونے کے بعد بذریعہ پیشاب

---

[5] غسل واجب ہونے میں تو اس رطوبت کا حکم منی ہی کا ہے لیکن اگر اس رطوبت کے علاوہ (باقی بر صفحہ

استبراء کرنے سے قبل نکلے۔ یاد رہے کہ استبراء کرنے کے بعد ایسی مشتبہ رطوبت خارج ہونے سے غسل جنابت واجب نہ ہوگا۔

دوم[1] جماع خواہ فرج[2] میں ہو یا دُبر[3] میں۔ اگرچہ منی خارج نہ ہو۔ فاعل[4] و مفعول[5] دونوں پر غسل کرنا واجب ہو جائے گا۔

ایسی حالت میں کہ جب عضو کے داخل ہونے کے متعلق شک ہو کہ داخل ہوا یا نہیں تو غسل واجب نہیں ہوتا۔ اسی طرح اگر خواب میں دیکھے لیکن منی بالکل خارج نہ ہو تو بھی غسل واجب نہیں۔ اور اگر کوئی شخص اپنے کپڑے میں منی لگی ہوئی دیکھے اور یہ یقین کرے کہ اسی کی ہے تو غسل واجب ہے اور ان نمازوں کا بجالانا لازم ہے۔ جن کے متعلق یقین ہو کہ منی خارج ہونے کے بعد پڑھی ہیں۔ پس جس وقت جنب[6] ہو۔ بہتر ہے کہ اسی وقت غسل کرے کیونکہ جب تک نجس رہتا ہے۔ رحمتِ خدا سے دُور رہتا ہے۔

غسلِ جنابت چار چیزوں کے لئے واجب ہے (۱) نمازِ میت کے علاوہ (کہ وہ بغیر غسل کے پڑھی جا سکتی ہے) ہر نماز کے لئے خواہ وہ واجب ہو یا سنّت۔ ادا ہو یا قضاء (۲) نماز واجب کے بھولے ہوئے اجزا اور نمازِ احتیاط اور بنا بر احوط (وجوبی) سجدۂ سہو کے لئے بھی (۳) طوافِ واجب۔ اگرچہ مستحب حج و عمرہ کا جزو[1] ہو۔ اور (۴) روزہ جس کی تفصیل آگے آئے گی۔

---

(گزشتہ صفحے کا بقیہ حاشیہ)

حدث اصغر بھی صادر ہو جائے تو احوط وجوبی یہ ہے کہ اس غسل پر اکتفاء کرے بلکہ نماز کے لئے وضو بھی کرے اور اگر غسل کے بعد کچھ رطوبت خارج ہو تو حکم منی میں ہے لہذا دوبارہ غسل واجب ہے (آقائے محسن حکیم)، [1] انسان کے ساتھ جماع کرنے کا یہی حکم ہے لیکن اگر حیوان کے ساتھ ہو تب بھی احوط (وجوبی) یہ ہے کہ غسل کرلے اور جماع کے علاوہ حدث اصغر بھی صادر ہو جائے تو اس غسل پر اکتفاء کرے بلکہ نماز کے لئے وضو بھی کرے ۱۲ ھ بلکہ اگر حشفہ (ختنہ گاہ) سے کم مقدار بھی داخل ہو جائے تو بنا بر احتیاط واجب غسل کرے اور اگر باوضو نہیں تھا تو وضو کرنا بھی ضروری ہے (آقائے محسن حکیم)

[1] مگر جو طواف واجب نہ ہو وہ اگر بحالتِ جنابت کرے تو باطل نہ ہوگا اگرچہ مسجد الحرام میں اس حالت میں داخل ہونا حرام ہے (آقائے محسن مدظلہ)

# محرّمات جنب

جو چیزیں جنب (شخص بحالتِ جنابت) کے لئے حرام ہیں وہ چار ہیں (۱) اسمائے الٰہی اور صفاتِ خاصہ (جیسے رحمٰن ورحیم وغیرہ) کا چھونا۔ اور اسی طرح بنا براحوط (وجوبی) حضرات انبیاء اور آئمۂ ہدیٰ علیہم السّلام اور جناب فاطمہ زہرا علیہا السّلام کے اسمائے گرامی کا چھونا (۲) قرآن مجید کے حروف کا چھونا (۳) مسجد میں داخل ہونا لیکن گزر جانے میں کوئی حرج نہیں ۔ البتہ بغیر غسل مسجد الحرام اور مسجد نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے گزرجانا[1] جائز نہیں ہے اور مشاہد مشرفۂ آئمہ علیہم السّلام بھی مساجد کے حکم میں ہیں (۴) اُن چار سورتوں (سورِ عزائم) میں سے جن میں سجدہ واجب ہے ۔ کچھ پڑھنا[2]۔ اور وہ چار سورے یہ ہیں۔

ایک سورۃ الٓمٓ تنزیل (۲۱ پارہ) دوسرے حٰمٓ السجدہ (۲۴ پارہ) تیسرے سورۃ النّجم (۲۷ پارہ) اور چوتھے سورۃ اقراء (پارہ ۳۰)۔

# مکروہاتِ جُنب

جنب کے لئے جو چیزیں مکروہ ہیں وہ دس ہیں (۱) کھانا پینا کہ فقیری کا موجب ہے اور اس سے برص کا مرض پیدا ہوتا ہے ۔ بہتر ہے کہ دفع کراہت کے لئے وضو کرے (۲) سونا مگر یہ کہ وضو کر لیا ہو (۳) خضاب کرنا ۔ اسی طرح بحالت خضاب قبل اس کے کہ وہ پورا رنگ دے ۔ اپنے آپ کو جُنب کرنا بھی مکروہ ہے (۴) سات آیات[3] سے زیادہ قرآن پڑھنا (۵) قرآن کے حروف کو چھونے کے علاوہ اس کی جلد یا ورق یا حاشیہ یا بین السطور خالی جگہ کو چھونا (۶) قرآن کو اٹھانا (۷) تیل ملنا (۸) احتلام سے جنب ہو کر جماع کرنا (۹) محترم

---

[1] اور گذرنے کی حالت میں بنابراحوط کوئی چیز مسجد میں نہ رکھے مگر اس کا جواز اقوٰی ہے (آقائے محسن مدظلہٗ)

[2] بلکہ ان آیات کا پڑھنا کہ جن میں سجدہ واجب ہوتا ہے حرام ہے اگرچہ ایک حرف ہو لیکن ان آیات کے علاوہ باقی آیات بھی بنابراحتیاط واجب نہ پڑھے (آقائے محسن حکیم)

[3] بلکہ بہتر یہ ہے کہ اصلاً ایسی حالت میں قرآن کی تلاوت ہی نہ کرے (آقائے محسن حکیم)

مقامات مثلاً مقبرۂ علماء میں داخل ہونا (۱۰) ہر محترم کام کرنا۔ مثلاً نماز میت یا غسل میت وغیرہ۔

# طریقۂ غسل جنابت

غسل کے طریقے دو ہیں۔ (۱) غسل ارتماسی اور (۲) غسل ترتیبی۔ جس کی ترتیب یہ ہے کہ نیت کرے۔ بہتر یہ ہے کہ یوں دل میں نیت کرے کہ غسل ترتیبی بجا لاتا ہوں قربۃً الی اللہ پھر اوّل سر اور گردن کو اس طرح دھوئے کہ بالوں کی جڑیں کھال تک پانی اچھی طرح پہنچ جائے۔ اس کے بعد داہنی طرف کے آدھے جسم کو گردن سے پاؤں کی انگلیوں کو مع تلوے کے دھوئے پھر اسی طرح جسم کے بائیں طرف کو دھوئے۔ بہتر ہے کہ دایاں اور بایاں حصہ دھوتے وقت شرم گاہ اور ناف کو دونوں ترتیب دھو لینا چاہیئے اور داہنی طرف کو دھوتے وقت کچھ حصہ بائیں طرف کا۔ اور بائیں طرف کو دھوتے وقت کچھ حصہ دائیں طرف کا بھی شامل کر لینا چاہیئے۔

غسل ارتماسی کی ترکیب یہ ہے کہ نیت کے بعد ایک ہی دفعہ[1] پانی میں غوطہ کھا جائے کہ سارا جسم دفعۃً واحدۃً دھل جائے۔ اور یہ ضروری نہیں کہ جسم پانی سے باہر[2] ہو۔ اور غسل ہی کے واسطے داخل کیا جائے بلکہ یہ بھی کافی ہے کہ جسم پہلے سے پانی میں ہو۔ اور بقصد غسل اندر ہی اندر دھل جائے۔

فعل حرام سے جنب ہونے والے کو چاہیئے کہ ٹھنڈے پانی سے[3] غسل کرے کیونکہ گرم پانی سے پسینہ آتا رہے گا۔ اور بدن نجس رہے گا۔

---

[1] ایک ہی دفعہ تمام بدن کا پانی میں ڈوب جانا ضروری نہیں بلکہ بدن کا بتدریجاً ڈوب جانا بھی کافی ہے بشرطیکہ ایک غوطہ سے ہو (آقائے محسن مدظلہ) [2] احوط وجوبی یہ ہے کہ غوطے سے پہلے جسم کا کچھ حصہ پانی سے باہر نکلا ہو ۱۲ [3] بلکہ گرم پانی سے اگر وہ آب کثیر ہے غسل ترتیبی یا ارتماسی دونوں کرنا جائز ہے (آقائے محسن حکیم)



: غسل جنابت کرتا ہوں واسطے رفع ہونے حدث و مباح ہونے نماز کے قربۃً الی اللہ

# مستحباتِ غسلِ جنابت

غسلِ جنابت کے بارہ میں مندرجہ ذیل امُور کا بجالانا مستحب ہے۔ اوّل بوجہ انزال کے غسلِ جنابت سے قبل پیشاب کرنا۔ دوسرے بوقت غسل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہنا۔ تیسرے تین مرتبہ کہنیوں تک دونوں ہاتھوں کا دھونا اگرچہ ایک مرتبہ بھی سُنّت ہے لیکن تین مرتبہ افضل ہے۔ چوتھے تین مرتبہ کلی کرنا۔ پانچویں تین مرتبہ ناک میں پانی ڈالنا۔ چھٹے غسل کے دوران میں ہاتھ کو جسم پر پھیرنا تاکہ ہر جگہ پانی کے اچھی طرح پہنچنے کا پورا اطمینان ہو جائے ساتویں ایسی چیزوں کو (مثلاً انگوٹھی چھلاّ وغیرہ) حرکت دینا۔ جن کے نیچے پانی خود پہنچتا ہے آٹھویں ہر عضو کو تین مرتبہ دھونا۔ نویں غسل کرنے کے وقت یہ دعا پڑھنا اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِیْ وَاشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَاَجْرِ عَلٰی لِسَانِیْ مِدْحَتَكَ وَالثَّنَاءَ عَلَيْكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ لِیْ طَهُوْرًا وَّشِفَاءً وَّنُوْرًا اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ دسویں غسل سے فارغ ہونے کے بعد یہ دُعا پڑھنا اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِیْ وَزَكِّ عَمَلِیْ وَاجْعَلْ مَا عِنْدَكَ خَيْرًا لِّیْ۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِيْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِيْنَ ط

# واجباتِ غسل

غسل کے بھی واجبات اور شرائط وہی ہیں جو وضو کے ہیں۔ فرق صرف یہ ہے غسل میں موالات[1] اور اوپر سے نیچے کی طرف پانی پہنچانا واجب نہیں۔ غسلِ جنابت میں وضو کی ضرورت نہیں ہے بلکہ خود غسل کافی ہوتا ہے۔ بخلاف دوسرے غسلوں کے کہ ان میں وضو علی الاحوط[2] واجب ہے اور بہتر یہ ہے کہ ان میں غسل سے پہلے وضو کرے۔

اور اگر کسی کو کئی غسل کرنا ہوں جیسے حیض، جنابت، مس میّت وغیرہ اور ایک غسل سب کے قصد سے کرے تو کافی ہے اسی طرح اغسالِ مستحبہ[3] میں ایک غسل کافی ہے جب ہر ایک کا عنوان پیشِ نظر[4] رکھے مثلاً یہ نیّت کریں غسلِ زیارت، غسلِ جمعہ، غسلِ توبہ وغیرہ



1۔ موالات: پے در پے۔ 2۔ علی الاحوط: واجب احتیاط کے طور پر۔ 3۔ اغسال مستحبہ: مستحب غسلوں۔ 4۔ عنوان پیش نظر: ہر ایک کی نیت کا خیال کرے۔

کو اسی ایک غسل کے ساتھ کرتا ہوں، کافی ہے۔ اگرچہ غسلِ واجب کی بھی نیت کی ہو یا نہ کی ہو[1]۔

اگر غسلِ جنابت کے بعد نواقضِ وضو میں سے کوئی چیز سرزد ہو گئی مثلاً ریح صادر ہو گئی تو یہ غسل تو صحیح رہے گا لیکن نماز کے لئے وضو کرنا لازم ہو جائے گا۔

غسلِ ارتماسی کرنے سے قبل تمام بدن کو پاک ہونا چاہیئے لیکن غسل ترتیبی کرنے سے قبل تمام بدن کا پاک کرنا ضروری نہیں ہے۔

# دسواں باب

## بیان غسل حیض و نفاس و استحاضہ

### علامات و شرائط حیض

خونِ حیض وہ خون ہے جو قرشی عورتوں کو نو برس کی عمر پوری ہونے کے بعد سے ساٹھ برس تک اور ان کے علاوہ دوسری عورتوں کو پچاس سال کی عمر تک آسکتا ہے۔ پس جو خون نو برس سے پہلے اور ساٹھ یا پچاس سال کے بعد آئے وہ حیض نہ ہوگا۔ خونِ حیض اکثر سیاہ یا سرخ اور گرم ہوتا ہے۔ جس میں سوزش ہوتی ہے اور اُچھل کر نکلتا ہے۔ یہ خون زیادہ تر عورتوں کو مہینہ میں ایک مرتبہ آتا ہے اور مدت اس کی کم سے کم تین دن ہے۔ اس سے کم ہو تو حیض نہیں ہے۔ اور ضروری ہے کہ تین دن تک مسلسل خون جاری رہے۔ حتےٰ کہ راتوں میں بھی آتا رہتا ہے۔ پس اگر تین دن مسلسل نہ آئے تو حیض نہ ہوگا۔ ہاں اگر درمیان میں

---

[1] خواہ بنا بر اقویٰ جنابت کے علاوہ کسی اور غسل کی نیت کی ہو۔ اگرچہ اس صورت میں احوط یہ ہے کہ باقی غسل بھی بجالائے (آقائے محسن مدظلہ)

ذرا ذرا سے وقفے پڑ جائیں تو کوئی حرج نہیں۔ خونِ حیض ہی تصوّر ہوگا۔ اور اگر تین دن کی مدت مسلسل نہ ہو۔ بلکہ متفرق طور پر دس دن میں پوری ہو تو مشہور بین العلماء یہ ہے کہ وہ حیض نہ ہوگا مگر احوط یہ ہے کہ اس صورت میں عورت کو چاہیئے کہ جن امور کا حائضہ کو ترک کرنا واجب ہے اُنہیں ترک کرے۔ اور جو اعمال استحاضہ والی عورت بجالاتی ہے اُنہیں بجالائے۔

اسی[1] طرح درمیانی ایّام طہارت میں پاک عورت اور حائض عورت دونوں کے احکام بجا لائے۔ اور حیض حالتِ حمل میں بھی آتا رہتا ہے اگرچہ حمل ظاہر ہوچکا ہو۔ اور دو حیضوں کے درمیان پاک رہنے کی کم سے کم مدّت دس دن ہے اور زیادہ کی کوئی حد نہیں۔ اور اگر اشتباہ ہو کہ حیض ہے یا بکارت کا خون ہے تو اس طرح شناخت ہوگی کہ تھوڑی سی روئی اندر داخل کرکے تھوڑی دیر کے بعد نکال لے۔ اگر خون روئی کے چاروں طرف اُوپر ہی اوپر بھرا ہو تو بکارت کا ہے۔ اور اگر اس کے اندر سرایت کرگیا ہو تو حیض کا ہے۔

# اقسامِ حائض

حیض کے بارہ میں یہ سمجھنا ضروری ہے کہ اس میں عورتوں کی مختلف حالتیں ہوسکتی ہیں اوّل وہ عورت جسے دو مہینوں میں یا دو مہینوں سے کم یا زیادہ میں دو دفعہ برابر خون آئے اُسے "ذات العادۃ" کہتے ہیں۔ اُس کی تین قسمیں ہیں۔ پہلی "ذات العادۃ وقتیہ وعددیہ" ہے۔ یعنی وہ عورت جس کا دونوں دفعہ کا خون وقت (تاریخ) اور عدد (دنوں کی تعداد) دونوں میں یکساں ہو۔ مثلاً پہلے مہینے میں شروع ماہ سے چھ روز تک خون آئے۔ اور اسی طرح دوسرے مہینے میں بھی پہلی تاریخ سے چھ دن تک خون آئے۔ دوسری قسم "ذات العادۃ وقتیہ" ہے یعنی وہ عورت جس کا دونوں دفعہ کا خون وقت میں یکساں ہو لیکن دنوں کی تعداد میں فرق ہو

---

[1] بیچ میں جتنے عرصہ تک پاک رہے گی اس میں پاکیزگی کی حالت کے احکام جاری رہیں گے۔ ہاں جب دوبارہ خون آئے گا اور دس دن سے آگے نہ بڑھے گا تو احتیاطاً عمل اس طرح ہوگا کہ درمیانی پاکیزگی کے دنوں میں اگر مثلاً رمضان المبارک میں روزہ رکھا ہو تو اس کی قضا بجالائیگی اور اگر نماز ترک کی ہو تو اس کی بھی قضا بجالائے گی۔

مثلاً جسے پہلے مہینے میں پہلی سے پانچویں تاریخ تک خون آیا ہو۔ اور دوسرے مہینے میں پہلی تاریخ سے چھ یا سات روز تک آیا۔ تیسری قسم "ذات العادۃ عددیہ" ہے۔ یعنی وہ عورت جس کی عادت دونوں دفعہ دنوں کی تعداد میں تو یکساں رہی ہو لیکن تاریخ میں فرق ہو۔ مثلاً ایک مہینہ میں پہلی تاریخ سے پانچویں تک۔ اور دوسرے مہینے میں چوتھی تاریخ سے آٹھویں تک خون آئے۔

دوم۔ وہ عورت جو "غیر ذات العادۃ" ہے۔ اس کی بھی تین قسمیں ہیں۔ پہلی قسم "مبتدیہ" ہے یعنی وہ عورت جسے خونِ حیض پہلے پہل آیا ہو۔ دوسری قسم "مضطربہ" ہے۔ یعنی وہ عورت جس کو اگرچہ کئی مرتبہ خون حیض آچکا ہے لیکن کوئی عادت مقرر نہ ہوئی ہو۔ مطلب یہ کہ دو دفعہ وقت یا عدد کے لحاظ سے یکساں نہ آیا ہو۔ اور تیسری قسم "ناسیہ" ہے۔ یعنی ایسی عورت جو تاریخ یا دنوں کی تعداد یا دونوں کے متعلق اپنی عادت کو بھول گئی ہو۔

پس جو عورت "ذات العادۃ وقتیہ" ہو۔ خواہ عددیہ ہو یا نہ ہو وہ اگر اپنی عادت کے دنوں میں یا اس سے دو روز[1] پہلے خون آتا دیکھے تو دیکھتے ہی اُسے حیض قرار دے۔ خواہ اُس میں حیض کی علامتیں پائی جائیں یا نہ پائی جائیں پس اگر وہ خون تین روز تک آئے تو حیض ہوگا اور تمام احکام حیض اُس پر جاری ہوں گے۔ اور اگر تین روز سے کم آئے تو جو نمازیں اور روزے اس نے ترک کئے ہوں۔ اُن کی قضا بجا لائے۔ اور "ذات العادۃ عددیہ" جو وقتیہ نہ ہو۔ اور اس طرح "غیر ذات العادۃ" کی تینوں قسمیں (مبتدیہ، مضطربہ اور ناسیہ) ان میں سے اگر کوئی عورت خون آتا دیکھے تو اگر اس میں حیض کی علامتیں ہوں تو ذات العادۃ وقتیہ" کی طرح وہ بھی اسے حیض قرار دے اور اگر علامتیں نہ ہوں تو تین دن تک احتیاط یہ اس طرح عمل کرے کہ استحاضہ والی عورت کے اعمال اور حائض کے کاموں کو جمع کرے۔ پس اگر تین روز تک مسلسل جاری رہے تو حیض ورنہ استحاضہ قرار دے۔ اور "ذات العادۃ عددیہ" خواہ وقتیہ ہو یا نہ ہو۔ اگر اُسے خون آئے اور دس دن سے آگے نہ بڑھے اور نہ تین دن سے کم رہے تو اس مدت کے اندر

---

[1] یا دو روز سے بھی زیادہ مدت اتنی کہ خون کا قبل از وقت آنا صادق آسکے۔

جتنا خون آئے گا سب حیض ہوگا خواہ مقررہ عادت سے کم ہو یا زیادہ۔ ہاں عادت پوری ہونے کے بعد سے دو روز تک احوط[1] ہے کہ ترکِ عبادت کرے اور دو روز کے بعد سے دس روز تک احوط یہ ہے کہ جو کام مستحاضہ (استحاضہ والی) کرتی ہے وہ کرے اور جو کام حائضہ کرتی ہے وہ نہ کرے۔

"غیر ذات العادۃ" خواہ مبتدئہ ہو یا مضطربہ ہو۔ ان عورتوں کا خون اگر دس دن سے آگے نہ بڑھے تو وہ بھی سب کا سب حیض ہوگا۔ اور اگر دس دن سے بڑھ جائے تو اگر مختلف قسموں کا خون ہو تو مبتدئہ، مضطربہ اور ناسیہ تینوں اپنے تئیں حائض قرار دینے میں حیض کی علامتیں دیکھیں گی۔ اگر کچھ دن خون سیاہ یا سرخ آئے اور کچھ دن زرد آئے۔ تو اگر یہ سیاہ یا سرخ خون تین دن سے کم اور دس دن سے زیادہ نہ آیا ہو۔ اور اس میں اور دوسرے حیض میں دس دن سے کم فاصلہ نہ ہوا ہو۔ تو اس کو حیض قرار دیں گی۔ اور اگر خون ایک ہی طرح کا ہو۔ یا مختلف قسموں کا ہو مگر جس خون میں حیض کی علامتیں ہوں وہ تین دن سے کم یا دس دن سے زیادہ آیا ہو تو ان دونوں صورتوں میں ایام حیض کی تعداد مقرر کرنے میں وہ اپنے خاندان کی عورتوں کی طرف رجوع کریں گی۔ اگر سب عورتیں یکساں عادت رکھتی ہوں اور اگر خاندان میں نہ ہو یا خاندان کی عورتیں یکساں عادت نہ رکھتی ہوں یا ان کی عادت ہی نہ مقرر ہوئی ہو یا اُن کی عادت معلوم نہ ہو سکے تو ان سب صورتوں میں انہیں اختیار ہے چاہے ایام حیض تین دن مانیں۔ بشرطیکہ تین دن سے زیادہ حیض آنے کا یقین نہ ہو۔ چاہے چھ دن قرار دیں۔ بشرطیکہ چھ دن سے کم یا زیادہ کا یقین نہ ہو۔ چاہے سات[1] دن قرار دیں۔ اس شرط کے ساتھ اور اس حکم میں کوئی فرق نہیں ہے خواہ ایک مہینہ میں خون دس دن سے تجاوز کر جائے یا ہر مہینہ ایسا ہی ہوا کرے۔ اور "ذات العادۃ وقتیہ" کے بارہ میں احوط یہ ہے کہ سات دن کی تعداد کو اختیار کرے۔ اگرچہ بنا بر اقویٰ[2] مذکورہ بالا تعدادوں میں سے جسے چاہے اختیار کرے اور اسی طرح جو عورت اپنے دنوں کی تعداد بھول گئی ہو۔ اس کے

---

[1] ان تمام مقامات پر جہاں ایام حیض کی تعداد قرار دینا ہو احوط بلکہ اقویٰ یہ ہے کہ سات کی تعداد کو اختیار کرے۔ ۱۲ منہ

بارہ میں بھی یہی حکم ہے۔ لیکن جو عورت تاریخ بھول گئی ہو تو وہ علامتوں کی بنا پر حیض قرار دے گی۔ اور اگر خون میں صفاتِ حیض نہ پائے جائیں تو بہتر یہ ہے کہ اپنی عادت کا حساب خون شروع ہونے سے لگائے اور اُسے حیض قرار دے۔

# احکامِ حائض

اوّل زمانۂ حیض میں نماز خواہ واجب ہو یا مستحب صحیح نہیں ہے دوسرے روزہ بھی صحیح نہیں ہے۔ لیکن واجب روزہ کی بعد کو قضا واجب ہے۔ تیسرے طواف واجب صحیح نہیں ہے۔ باقی طواف مستحب تو چونکہ مسجد الحرام میں داخل ہونا حائض کے لئے ممنوع ہے لہٰذا طواف بھی ممنوع ہوگا۔ چوتھے اسمائے الٰہی اور بنا بر احوط انبیاء آئمہ علیہم السّلام اور جناب فاطمہ زہرا علیہا السّلام کے اسمائے گرامی کو چھونا حرام ہے۔ پانچویں مسجد مکہ و مدینہ میں داخل ہونا اور دیگر مساجد میں ٹھہرنا یا ان میں کوئی چیز رکھنا حرام ہے۔ چھٹے ان سورتوں کا پڑھنا جن میں سجدہ واجب ہے، حرام ہے۔ ساتویں حالتِ حیض میں جماع[1] کرنا جب تک کہ خون آتا رہے حرام ہے لیکن خون قطع ہونے کے بعد اور غسل سے پہلے جائز ہے پس اگر حالتِ حیض میں اپنی زوجہ سے کوئی شخص جماع کرے گا تو بنا بر احوط اس پر کفارہ واجب[2] ہے آٹھویں حالتِ حیض میں طلاق دینا بھی صحیح نہیں۔ اگر شوہر باہر ہو یا زوجہ غیر مدخولہ ہو یا حاملہ ہو تو حالتِ حیض میں بھی طلاق صحیح ہو گی۔ اور حیض سے پاک ہونے کے بعد خواہ غسل نہ بھی کیا ہو طلاق صحیح ہے۔

غسل حیض ترتیبی اور ارتماسی غسل جنابت کی طرح ہوتا ہے لیکن غسلِ حیض وضو کے لئے کفایت نہیں کرتا۔ لہٰذا واجب ہے کہ نماز وغیرہ کے لئے غسل سے پہلے یا بعد وضو بھی

---

[1] اگرچہ اس نے فرج کو نہ بھی دھویا ہو اور اقویٰ و احوط کی بنا پر دُبر میں بھی وطی سے اجتناب لازم ہے آقائے محسن مدظلہ۔ [2] اول حیض میں کفارہ ۴ ۱/۲ ماشہ طلائی سکہ وسط حیض میں ۲ ۱/۴ ماشہ طلائے مسکوک اور آخر حیض میں ۹ رتی ہے اور اس کی قیمت دینا بھی کافی ہے (آقائے محسن مدظلہ)

کرے اور بہتر یہ ہے کہ غسل سے قبل وضو کر لے۔ اور اسی طرح غسل نفاس و استحاضہ و مسّ میت میں اور اس کے علاوہ تمام اغسالِ مستحبہ میں نماز وغیرہ کے لئے وضو کرنا لازم ہے۔

جس وقت خون بالکل بند ہو جائے تو غسل اور نماز واجب ہے۔ پس جب کہ دس روز سے قبل خون بند ہو جائے اور عورت کو اپنے پاک ہو جانے کا علم اور یقین ہو تو غسل کرے گی لیکن اگر خون کے قطع ہونے اور نہ ہونے میں شک ہو تو اس طرح جانچ کرنا واجب ہے کہ تھوڑی سی روئی لے کر فرج کے اندر داخل کرے اور کچھ دیر کے بعد اس کو نکالے اگر صاف نکل آئے تو سمجھے کہ حیض سے پاک ہو گئی۔ لہٰذا غسل کرے اور نماز پڑھے اور اگر روئی آلودہ نکلے تو ابھی صبر کرے یہاں تک کہ بقیہ خون بھی خارج ہو جائے یا دس روز گزر جائیں۔

## بیانِ نفاس

نفاس وہ خون ہے جو بوقتِ پیدائش عورت کے رحم سے آتا ہے اور اس کی زیادہ سے زیادہ مدت دس روز ہے اور کم سے کم مدت کے لئے کوئی حد نہیں اور ذات العادۃ عورت کا خون نفاس اس کی مقررہ عادت بھر ہوگا۔ اور اگر مقررہ عادت سے آگے بڑھ جائے تو جتنی اس کی مقررہ عادت ہوگی اتنا خون نفاس ہے۔ اور اس کے بعد استحاضہ کا خون۔ اگرچہ احوط یہ ہے کہ عادت کے بعد والے خون میں جو اعمال استحاضہ والی عورت کرے۔ اور جو امور نفاس والی عورت ترک کرے۔ ان دونوں کو جمع کرے بلکہ بہتر یہ ہے کہ اس احتیاط پر اٹھارہ دن تک عمل کرتی رہے۔ ولادت سے پہلے یا دس روز کے بعد آنے والا خون نفاس نہیں ہے اور اگر دس روز کے اندر بالکل خون نہ آئے۔ تو احکامِ نفاس جاری نہ ہوں گے۔ اور اگر ایک روز خون آکر بند ہو جائے تو صرف وہی روز نفاس کا ہوگا۔ اور اگر مثلاً پہلے روز خون آئے۔ پھر پانچویں روز آئے پھر بند ہو جائے تو وہی روز نفاس کے ہوں گے اور درمیانی تین دن جن میں پاک رہی ہے ان میں احتیاط[1] پر عمل کرے

[1] اقوی یہ ہے کہ درمیانی پاکیزگی کے دن بھی نفاس ہیں۔ اگرچہ دوبارہ خون آنے کے قبل تک احکامِ طہارت جاری ہوں گے ۱۲

یعنی حالتِ نفاس اور پاکیزگی دونوں کے احکام جمع کرے۔ ایّام حیض کی طرح نفاس کے دنوں میں بھی نماز معاف اور روزہ کی قضا واجب ہے اور جو کچھ حیض والی عورت کے لئے حرام، واجب، مستحب اور مکروہ ہے وہ سب نفاس والی عورت کے لئے بھی ہے۔

**ھدایت۔** بچّے کے پیدا ہونے پر اگرچہ خون نہ آئے لیکن عورت کا اپنے آپ کو نجس سمجھ لینا یا دوسری عورتوں کا اس کو نجس سمجھ لینا سراسر بے ہودگی اور خلافِ شرع ہے۔ اسی طرح چاہے ایک دو روز یا اس سے بھی کم خون آئے لیکن فوراً غسل نہ کرنا اور خواہ مخواہ چھٹی وغیرہ کے دن کا انتظار کرنا اور نجس رہنا۔ اور بنا بریں نماز کا ترک کرنا سخت گناہ ہے یا دس روز کے بعد جو خون آئے حالانکہ وہ استحاضہ ہے اُسے بھی نفاس ہی سمجھنا اور نجاست پر باقی رہنا بڑی جہالت اور ناشکرا پن ہے۔ غسلِ نفاس بھی بعینہٖ غسلِ حیض ہے جو مذکور ہو چکا۔

## بیانِ استحاضہ

جو خون اس طرح آئے کہ وہ حیض نہ قرار پا سکے اور نہ خون بکارت ہو۔ اور نہ کسی خاص زخم وغیرہ کی وجہ سے ہو۔ استحاضہ ہے یہ خون اکثر زرد رنگ پتلا اور سرد ہوتا ہے اور سستی سے نکلتا ہے خونِ استحاضہ کی تین قسمیں ہیں۔ ایک قلیلہ، دوسرے متوسطہ اور تیسرے کثیرہ۔

اوّل استحاضہ قلیلہ، وہ ہے کہ جس میں خون اتنا کم آئے کہ صرف روئی کو لگ جائے لیکن اس کے اندر سرایت نہ کرے۔ اس صورت میں غسل واجب نہیں۔ البتہ ہر نماز کے لئے خواہ وہ فریضہ ہو یا نافلہ وضو کرے اور مقام پیشاب کو پاک کر کے روئی بدلتی رہے۔

دوسرے استحاضہ متوسطہ، وہ ہے کہ خون روئی کے اندر پیوست ہو جائے لیکن دوسری طرف پھوٹ کے نہ نکلے۔ اس صورت میں پہلے احکام کا بجالانا بھی لازم ہے کہ ہر نماز کے لئے پیشاب کے مقام کو پاک کرے، روئی کو بدلے، وضو کرے اور ان امور کے علاوہ نماز صبح کے لئے ایک غسل واجب ہے۔

1. [illegible]

تیسرے استحاضہ کثیرہ وہ ہے کہ خون روئی توڑ کر باہر نکل آئے۔ اس صورت میں علاوہ اس کے کہ ہر نماز کے لئے طہارت کرنا، روئی بدلنا اور وضو کرنا ضروری ہے۔ روزانہ تین غسل واجب ہیں۔ ایک نماز صبح کے لئے، دوسرا نماز ظہرین (ظہر وعصر) کے لئے اور تیسرا مغربین (مغرب وعشاء) کے لئے۔ بشرطیکہ ظہرین اور مغربین کو ملا کر پڑھے اور اگر ملا کر نہیں بلکہ علیحدہ علیحدہ پڑھے تو ہر نماز کے لئے الگ الگ غسل واجب ہوگا۔

# چند مسائل

(۱) اگر نماز صبح کے بعد قلیلہ متوسطہ ہوجائے تو ہر نماز کے لئے وضو اور بنا بر اقویٰ ظہر و عصر دونوں کے لئے ملا کے وضو کے علاوہ غسل بھی کرے۔ اور یہی حکم ہے اگر نماز ظہر کے بعد اور عصر کے پہلے یا عصر کے بعد اور مغرب سے پہلے یا مغرب کے بعد اور عشاء سے پہلے متوسطہ ہوجائے تو عصر یا مغرب یا عشاء کے لئے غسل بھی کرے۔

(۲) احوط (وجوبی) یہ ہے کہ غسل و وضو کے بعد نماز میں تاخیر نہ کرے اور اگر ضرر نہ پہنچے تو ایسی تدبیر کرے کہ تا ختم نماز خون باہر نہ نکلے اور بہتر یہ ہے کہ وضو کو غسل سے پہلے بجالائے۔

(۳) استحاضہ متوسطہ یا کثیرہ والی عورت پر جب خون بالکل بند ہوجائے تو اس کے قطع ہونے کے لئے بھی غسل واجب ہے لیکن اگر اُس غسل کے وقت سے جو سابقہ نماز کے لئے کرچکی ہے خون نہ آیا ہو تو پہلا ہی غسل کافی ہے۔

(۴) اگر استحاضہ والی عورت نماز کے لئے غسل بجالائے تو اس کے لئے مسجد میں داخل ہونا، وہاں ٹھہرنا اور جماع وغیرہ جائز ہے۔ غسلِ استحاضہ کی ترکیب غسلِ حیض کی مثل ہے۔

# گیارھواں باب

## بیانِ غسلِ میّت و دیگر احکامِ میّت

### احتضار

احتضار (جانکنی) کے وقت مرنے والے کے پاس جو لوگ موجود ہوں اُن کو اور بعد انتقال دوسرے لوگوں کو مندرجہ ذیل اُمور کا لحاظ رکھنا چاہیئے۔

(۱) واجب ہے کہ حالتِ احتضار میں محتضر (جو حالت جانکنی میں ہو) کو اس طرح قبلہ رُخ[ع] لٹائیں کہ منہ اور پاؤں کے تلوے قبلہ کی سمت ہوں اور بنا بر احوط[ع] غسل سے فراغت تک میّت کو اسی طرح قبلہ رُخ رکھیں پھر اس طرح رکھیں کہ جیسے جنازہ کو نماز کے لئے رکھتے ہیں (۲) مستحب ہے کہ مرنے والے کو کلمۂ شہادتین اور آئمہ طاہرین علیہم السّلام کی امامت و ولایت کا اقرار اور دیگر اعتقاداتِ حقّہ کی تلقین کریں (۳) یہ کلمات تلقین کئے جائیں۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِیْمُ الْكَرِیْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبِّ الْاَرَضِیْنَ السَّبْعِ وَمَا فِیْهِنَّ وَمَا بَیْنَهُنَّ وَرَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ط اور یہ دعا پڑھیں۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیَ الْكَثِیْرَ مِنْ مَّعَاصِیْكَ وَاقْبَلْ مِنِّی الْیَسِیْرَ مِنْ طَاعَتِكَ اور یہ دعا یَا مَنْ یَّقْبَلُ الْیَسِیْرَ وَیَعْفُوْ عَنِ الْكَثِیْرِ اِقْبَلْ مِنِّی الْیَسِیْرَ وَاعْفُ عَنِّی الْكَثِیْرَ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَفُوُّ الْغَفُوْرُ ط اور یہ دعا: اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِیْ فَاِنَّكَ رَحِیْمٌ ط

---

ع مسلمان کو قبلہ رخ لٹانا ہر مسلمان پر احتیاط واجب ہے بلکہ اگر ممکن ہو تو خود محتضر[ع] اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو حاکم شرع اور ولی جنازہ سے بصورت امکان اجازت لینا ضروری ہے (آقائے محسن حکیم)

خصوصًا دُعائے عدیلہ پڑھیں (۴) مستحب ہے کہ مرنے والے کے پاس قرآن مجید پڑھیں تاکہ جان کنی کا مرحلہ سہل ہوجائے۔ خصوصًا سورہ یٰسٓ (پارہ ۲۲) سورہ صافات (پارہ ۲۳) سورہ احزاب (پارہ ۲۱) اور آیۃ الکرسی ھُمْ فِیْھَا خٰلِدُوْنَ تک پڑھیں (۵) اگر جان کنی دشوار ہو تو اُس کو وہاں منتقل کریں کہ جہاں وہ ہمیشہ نماز پڑھا کرتا تھا۔ بشرطیکہ وہاں تک لے جانے میں اُسے اذیّت نہ ہو (۶) مستحب ہے کہ روح نکلنے کے بعد میّت کے چشم و لب بند کردیں اور دونوں ہاتھوں کو دونوں پہلوؤں میں پھیلا دیں (۷) میّت کو کسی کپڑے سے ڈھانک دیں (۸) اگر رات میں انتقال ہو تو احترامِ میّت میں وہاں چراغ روشن کردیں (۹) مومنین کو جنازہ کے ساتھ شریک ہونے کے لئے اطلاع دیں (۱۰) دفن میں جلدی کریں (۱۱) اگر مرنے میں شبہ ہو تو واجب ہے کہ تاخیر کریں تاکہ یقین حاصل ہوجائے۔ میّت کو تنہا چھوڑنا اور جنب[1] یا حائض کا میّت کے پاس آنا۔ اور حالتِ نزع میں مرنے والے کو ہاتھ لگانا اور بوقتِ جان کنی اس کے پاس زیادہ باتیں کرنا یا زیادہ رونا مکروہ ہے۔

## ولیِّ میّت

جملہ[2] اعمالِ واجبہ غسل و کفن اور نماز و دفن واجب کفائی ہیں۔ یعنی تمام مومنین پر واجب ہیں لیکن اگر صرف ایک شخص ان کاموں کو انجام دے دے تو یہ فرض دوسروں سے ساقط ہوجائے گا۔ میّت کے ولی کی اجازت کے بغیر کوئی دوسرا شخص متوجہ نہیں ہو سکتا لیکن اگر وہ (ولیِّ میّت) اپنے فرائض میں کوتاہی کر رہا ہو۔ اور میّت کو بے دفن و کفن ڈال رکھا ہو تو پھر دوسروں پر واجب ہوگا کہ وہ بغیر اس کی اجازت کے بھی متوجہ ہوں۔ میّت اگر زوجہ ہے تو شوہر تمام اعزّہ و اقربا سے اولیٰ[3] ہے اور وہ غسل دینے کا سب سے زیادہ حقدار ہوگا۔ اور اگر زوجہ نہ ہو تو اگر کسی خاص شخص کے غسل دینے کے بارے میں وصیّت نہ ہو تو جو میراث میں سب سے زیادہ حقدار ہے (پہلے طبقۂ اوّل، پھر طبقہ دوم۔ پھر طبقہ سوم) وہی غسل دینے میں بھی سب سے زیادہ حقدار ہوگا۔ اور اگر وصیّت





1۔ جنب: وہ مرد یا عورت جس پر غسلِ جنابت واجب ہے۔ 2۔ جملہ: تمام۔ 3۔ اَولیٰ: افضل۔

کی ہو تو اقرب یہ ہے کہ جس کے متعلق وصیت ہو گی وہ سب پر مقدم ہو گا۔ اور بنا بر احوط جہاں تک ممکن ہو اجازت ولی اور وصیت پر عمل دونوں کو جمع کر لیا جائے۔ ہر طبقۂ ورثہ میں عورت سے مرد مقدم رہے گا اور ترکہ میں زیادہ حصہ والا شخص بمقابلہ کم حصہ والے کے ولی ہو گا اور کسی طبقہ کا شخص موجود نہ ہو تو حاکم شرع بنا بر احوط اوروں پر مقدم ہو گا۔ اور اس کے بعد مومنین عادلین ہوں گے۔

# احکامِ غسلِ میّت

میّت کو غسل دینا ثواب عظیم اور اجر جسیم کا موجب ہے۔ چنانچہ حدیث میں ہے کہ جو کوئی شخص میت کو غسل دیتا ہے تو اس کے بارے میں خدا فرماتا ہے کہ میں اس شخص کے گناہوں کو اس طرح دھوؤں گا کہ جس طرح ایک دن یہ ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا تھا لہٰذا مومنین کو چاہیئے کہ حصولِ ثواب کے لئے میّت مومن کو غسل دینے میں ایک دوسرے پر سبقت کریں غسل کے متعلق بوڑھے، جوان یا بچہ کی میّت میں کچھ فرق نہیں یہاں تک کہ چار مہینے کی مدّت کا حمل بھی اگر ساقط ہو جائے تو اس بچّہ کو بھی بمطابق قاعدہ غسل و کفن دینا اور دفن کرنا واجب ہے۔ البتہ چار مہینے سے کم میں ساقط ہونے پر غسل واجب نہیں ہے بلکہ کپڑے میں لپیٹ کر دفن کریں۔

دو قسم کی میّت غسل سے مستثنیٰ ہے۔ ایک شہید جو معرکۂ جہاد میں مارا جائے۔ اُسے بغیر غسل و کفن انہی کپڑوں میں بعد نماز جنازہ دفن کر دیا جائے گا۔ دوسرے وہ شخص کہ جس کا قتل کرنا شرعاً واجب ہو کہ اس کو اوّل غسلِ میّت کرنے کا حکم دیا جائے گا اور کفن پہننے کے بعد قتل کیا جائے گا پھر اس پر نماز پڑھ کر دفن کر دیا جائے گا۔

## شرائطِ غسل دہندہ

میّت کو غسل دینے والے کے لئے چند شرائط ہیں۔ اوّل یہ کہ وہ بالغ و عاقل اور شیعہ[1]

---

[1] محلِ تامل ہے ہاں مسلمان ہونا ضرور شرط ہے ۱۲ آقائے بروجردی

اثنا عشری ہو۔ دوسرے یہ کہ اگر میّت مرد کی ہو تو غسل دینے والا بھی مرد ہو۔ اور اگر عورت کی میّت ہے تو غسل دہندہ عورت ہونی چاہیئے اس لئے کہ مرد کا عورت کو اور عورت کا مرد کو غسل دینا جائز نہیں ہے اگرچہ وہ ایک دوسرے کے محرم ہی کیوں نہ ہوں لیکن مجبوری کی حالت میں کپڑا ڈال کر غسل دینا جائز ہے۔ اور اگر میّت نامحرم کی ہو تو حالتِ مجبوری میں بھی جائز نہیں ہے۔ البتہ شوہر اپنی بیوی کو اور بیوی اپنے شوہر کو ہر صورت میں غسل دے سکتی ہے۔ اور احتیاط یہ ہے کہ شوہر یا زوجہ میّت کی شرم گاہ پر نظر نہ کرے اسی طرح کنیز کو اس کا آقا بھی غسل دے سکتا ہے۔ اور احوط (وجوبی) یہ ہے کہ آقا کو کنیز غسل نہ دے اور مرد کا تین سال تک کی لڑکی کو، اور عورت کا تین سال تک کے لڑکے کو بغیر کپڑا ڈالے غسل دینا صحیح ہے۔

## کیفیّت غسلِ میّت

میّت کو تین غسل ترتیب وار دینا واجب ہیں۔ پہلا غسل آبِ سدر یعنی بیری کے پانی سے۔ دوسرا کافور کے پانی سے۔ ان دو پانیوں میں کم سے کم بیری کے پتوں کی جھاگ اور کافور اتنی مقدار میں ہو کہ اُسے آبِ سدر یا آبِ کافور کہہ سکیں۔ اور زیادہ سے زیادہ مقدار یہ ہے کہ وہ پانی ہونے سے خارج نہ ہو جائے یعنی آبِ مضاف نہ کہلائے۔ تیسرا غسل خالص سادہ پانی سے۔ سب سے پہلے میّت کو تختہ پر اس طرح لٹائیں کہ پاؤں قبلہ کی طرف رہیں۔ کپڑوں کو پاؤں کی طرف سے نکالیں۔ اگر تنگ ہوں تو ولی کی اجازت سے چاک کر دیں۔ واجب ہے کہ غسل سے پہلے میّت سے نجاست[1] اور میل و کثافت وغیرہ دور کریں۔ اور تمام جسم کو پاک کر لیں۔ اور واجب ہے کہ میّت کی شرم گاہ کو نامحرم سے چھپائیں۔ اس کے بعد واجب ہے کہ غسل دینے والا اور اگر کوئی اس کا مددگار ہو تو

---

[a] اگرچہ بنابر اقویٰ اسکا جواز باکراہت ہے (آقائے محسن حکیم) ع اور مسائل غسل سے واقف ہو بلکہ اگر کوئی دوسرا شخص وقتِ غسل غسّال کو مسائل بتاتا رہے تو بھی جائز اور کافی ہے (آقائے محسن حکیم) [1] بنابر احوط (وجوبی) اسی رح پاک کریں جس طرح تمام متنجس چیزیں جو کسی نجاست سے نجس ہو جائیں پاک کی جاتی ہیں۔

احوط یہ ہے کہ وہ بھی اس طرح نیّت کرے کہ "اس میّت کو غسل دیتا ہوں آب سدر سے واجب قربۃً الی اللہ۔ اور اسی طریق پر غسل دینا شروع کرے کہ جس طرح غسل جنابت کیا جاتا ہے کہ اوّل سر و گردن کو ایسا دھوئے کہ بالوں کی جڑ تک خوب پانی پہنچ جائے۔ پھر ذرا کروٹ دے کر میّت کی داہنی جانب گردن سے لے کر پاؤں کی انگلیوں تک مع تلوے کے دھوئے۔ اور پھر اسی طرح بائیں جانب کو دھوئے۔ پیشاب و پاخانے کے مقامات کو دونوں طرف کے ساتھ پورا دھوئے۔ اس کے بعد کافور کے پانی کے ساتھ دوسرا غسل شروع کرے۔ اس طرح نیّت کرے کہ اس میّت کو غسل دیتا ہوں آب کافور سے واجب قربۃً الی اللہ۔ اور اسی طرح غسل دے جیسا کہ مذکور ہوا۔ پھر خالص پانی سے تیسرا غسل شروع کرے۔ اور یہ نیّت کرے کہ اس میّت کو غسل دیتا ہوں آب خالص سے واجب قربۃً الی اللہ۔ اور اسی ترتیب سے غسل دے۔

# مستحبّاتِ غسلِ میّت

غسلِ میّت کے بارہ میں حسب ذیل اُمور مستحب ہیں۔ چھت وغیرہ کے نیچے غسل دینا تاکہ زیرِ آسمان نہ ہو (۲) غسل کا پانی گرنے کے لئے گڑھا کھودنا (۳) غسل دینے والے کو میّت کے داہنی طرف رہنا (۴) غسل دینے والے کو ہر غسل میں اپنے دونوں ہاتھ کہنیوں تک دھونا (۵) غسل سے پہلے میّت کو بغیر کلّی اور ناک میں پانی ڈالنے کے لئے وضو دینا (۶) ہر غسل میں میّت کے سر اور داہنی جانب اور بائیں جانب کو تین تین مرتبہ دھونا (۷) میّت کی انگلیاں اور دوسرے جوڑوں کو آہستگی سے ملنا اور نرم کرنا (۸) غسل دینے میں میّت کے جسم پر ہاتھ پھیرنا تاکہ تمام اعضاء پر اچھی طرح پانی پہنچ جائے (۹) غسل دینے والے کو غسل کے وقت ذکر الٰہی میں مشغول رہنا۔ اور بہتر یہ ہے کہ برابر یہ کہتا رہے۔ رَبِّ عَفْوَكَ عَفْوَكَ (۱۰) تینوں غسل سے فارغ ہونے کے بعد میّت کے جسم کو پاکیزہ کپڑے سے خشک کرنا تاکہ کفن جلدی بوسیدہ نہ ہو (۱۱) اگر غسل دینے والا شخص ہی میّت کو کفن پہنائے تو اس کا اپنے دونوں ہاتھوں کو کہنیوں تک تین مرتبہ

اور دونوں پاؤں کو گھٹنوں تک دھونا۔

# مکروہاتِ غسلِ میّت

غسلِ میت کے متعلق جو اُمور مکروہ ہیں وہ آٹھ ہیں (۱) میّت کو بٹھا کر غسل دینا (۲) غسل دینے والے کا اپنے دونوں پاؤں کے درمیان میّت کو لینا۔ تیسرے میّت کا سر مونڈنا یا کسی اور حصۂ جسم کے بال اکھاڑنا۔ چوتھے ناخن کاٹنا، پانچویں بالوں میں کنگھی کرنا۔ چھٹے گرم پانی سے غسل دینا۔ ساتویں غسل کا پانی پاخانہ یا چوبچہ میں چھوڑنا۔ آٹھویں حاملہ عورت کی میّت کے شکم پر ہاتھ پھیرنا۔

# چند مسائل

(۱) اگر میّت جنب[1] یا حائض ہو تو غسلِ جنابت یا غسلِ حیض کی ضرورت نہیں ہے بلکہ صرف غسلِ میّت کافی ہے (۲) اگر اتنا پانی نہ ہو کہ اس سے تینوں غسل ہو سکیں تو ترتیب وار غسل دیں اور پانی ختم ہونے پر باقی غسل کے عوض تیمم کرائیں۔ اگر بیری کے پتے اور کافور میسّر نہ ہوں تو تینوں غسل آبِ خالص سے دئے جائیں لیکن نیّت میں ترتیب کا خیال رکھیں (۳) اگر اثنائے غسل میں یا بعد غسل کے میّت سے کوئی نجاست خارج ہو یا کسی دوسری نجاست سے میّت کا بدن نجس ہو جائے تو غسل کا اعادہ واجب نہیں لیکن نجاست کا دور کرنا اور طہارت ضروری ہے (۴) اگر غسلِ میّت کے لئے پانی بالکل دستیاب[2] نہ ہو تو میّت کو تین تیمم دئے جائیں، ایک عوض سدر۔ دوسرا عوضِ کافور اور تیسرا عوضِ آبِ خالص کی نیّت سے۔ لیکن احوط یہ ہے کہ چار تیمم کرائیں اور چوتھے میں نیّت کریں کہ یہ تیمم تینوں غسلوں کے عوض ہے (۵) اگر میّت بغیر غسل کے دفن ہو گئی ہو یا کوئی ایک غسل بھول کر رہ جائے یا بعد دفن کے غسل کا باطل ہونا معلوم ہو تو پھر غسل یا تیمم کے لئے قبر کھولنا جائز ہے بشرطیکہ

[1] تو بنا بر احوط میت کو ہر غسل (تینوں غسلوں) کے عوض تین تیمم کرائیں اور تیسرے یا پہلے یا دوسرے تیمم میں "ما فی الذمہ" کا قصد کریں (آقائے محسن ظلہ)

اس سے میت کی ہتک نہ ہو۔ (۶) غسلِ میت پر اُجرت لینا ناجائز ہے۔ بلکہ اگر مزدوری کی نیت سے غسل دے گا کہ قربۃً الی اللہ اس عمل کا ہونا مقصود نہ ہو تو غسل بھی باطل ہے لہٰذا مناسب ہے کہ جو روپیہ غسل دینے والے کو دیا جائے وہ اس روپیہ وغیرہ کو اپنا مقصدِ اصلی اور غسل دینے کی اُجرت نہ قرار دے بلکہ اس کو قربۃً الی اللہ بجالانے کی نیت رکھے (۷) اگر میت کا ناخن یا بال یا دانت وغیرہ جدا ہو جائے تو اُسے بھی کفن میں رکھ کر دفن کر دیا جائے۔

## حنوطِ میّت

مُردہ کو غسل دینے کے بعد اس کی پیشانی دونوں ہتھیلیاں، دونوں گھٹنے اور پاؤں کے دونوں انگوٹھے جو سجدہ کے سات مقامات ہیں۔ ان پر کافور[1] ملنا واجب ہے خواہ کفن پہنانے سے پہلے یا بعد میں لیکن بہتر یہ ہے کہ پہلے ہو۔ اور اسی کو حنوط کہتے ہیں بہتر ہے کہ غسل کے لئے کافور کے علاوہ حنوط کا کافور ۲ تولہ ۶ ماشہ ۱/۲ ۳ رتی ہو۔ اور کم سے کم فضیلت کا مرتبہ ۴/۱ ۴ ماشہ مقدار ہے مستحب ہے کہ کافور کو ہاتھ سے ملیں۔ اور پیشانی سے حنوط شروع کریں اور پھر باقی اعضاء میں جس پر اوّل چاہیں مل دیں۔ اور جو کچھ باقی بچے اُس کو سینہ پر ڈال دیں۔ یہ بھی مستحب ہے کہ سب جوڑوں میں مل دیں۔ اگر کافور صرف اس قدر مل سکے کہ غسل اور حنوط دونوں کے لئے کافی نہ ہو سکے تو غسل مقدم ہے اگر کچھ باقی رہے اور محض ایک عضو کے حنوط کے لائق ہو۔ تو پیشانی کا حنوط کر دیا جائے گا ورنہ بالکل کافور نہ ہونے پر حنوط ساقط ہے اور جو شخص حالتِ احرام میں مر جائے اس کے متعلق حنوط ساقط ہے[2]۔

## کفنِ میّت

کفن کے واجب پارچے میت کے اصل ترکہ سے لئے جائیں اگرچہ اس پر قرضہ ہو

---

[1] مستحب ہے کہ حنوط میں خاک تربت حضرت سید الشہداء علیہ السلام شامل کر لی جائے [2] کافور بلکہ کوئی خوشبو بھی اس کے پاس نہ لے جائیں نہ غسل میں نہ حنوط میں۔ آقائے محسن مدظلہ

البتہ زوجہ کا کفن[1] شوہر پر واجب ہے لیکن اگر شوہر فقیر ہو تو واجب نہ ہوگا۔ اور اگر خود میّت محتاج ہو اور کچھ بھی مال نہ چھوڑے تو بغیر کفن کے دفن کر سکتے ہیں لیکن مومنین کے لئے مستحب اور نہایت درجۂ ثواب کا باعث ہے کہ اپنے پاس سے اس کو کفن دیں چنانچہ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص کسی مومن کو کفن دے مثل اس کے ہے جو میّت کے لئے روز قیامت لباس کا ضامن ہوگیا ہو۔

## شرائطِ کفن

کفن میں چند شرطیں ضروری ہیں۔ اوّل یہ کہ مباح ہو۔ دوسرے یہ کہ نجس نہ ہو۔ تیسرے یہ کہ غصبی نہ ہو چوتھے یہ کہ خالص ریشم کا نہ ہو۔ پانچویں یہ کہ کھال کا نہ ہو۔ خواہ حلال گوشت تزکیہ شدہ جانور ہی کی کھال کیوں[2] نہ ہو بلکہ احوط یہ ہے کہ حلال گوشت جانور کے اون تک کا نہ ہو۔

## کیفیت کفن

میّت مرد ہو یا عورت خواہ بوڑھا ہو یا جوان یا بچہ تین پارچوں کا کفن دینا واجب ہے۔ ایک کفنی جو میّت کو شانے سے لے کر آدھی پنڈلی تک یعنی جسم کے آگے پیچھے دونوں رُخ سے ڈھانک لے۔ اور افضل یہ ہے کہ قدموں تک ہو۔ دوسرے لنگ جو ناف اور زانو کے درمیانی حصہ کو ڈھانک لے اور افضل سینہ سے قدم تک ہے۔ اور تیسرے پورٹ کی چادر جو اتنی ہو کہ میّت کا سارا جسم اس میں آجائے اس طرح کہ طول اتنا ہو کہ دونوں سرے باندھے جاسکیں۔ اور عرض اتنا کہ ایک سرا دوسرے سرے پر آجائے ان تین کپڑوں کے علاوہ باقی پارچات کفن سُنّت ہیں۔ مردانی میت کے لئے ایک عمامہ جو بہتر ہے کہ اتنا ہو جس کو سر پر لپیٹنے کے بعد دونوں طرف تحت الحنک ہو سکیں۔ دوسرے ران پیچ۔ تیسرے پورٹ کی چادر دوسری اور چادر بلکہ تیسری چادر بھی مستحب ہے۔ زنانی میّت کے لئے ایک مقنعہ دوسرے اوڑھنی تیسرے سینہ بند اتنا کہ جو پستانوں پر پشت کی طرف بندھ سکے۔ چوتھے ران پیچ اور پانچویں مثل مرد کے ایک اور چادر بلکہ عورت کے لئے خصوصیت کے ساتھ تیسری چادر مستحب ہے۔ معمولی اوسط جسم کی میّت کے لئے حسب ذیل تعداد میں کپڑا دینا مناسب ہے۔*

---

* قد کے لحاظ سے کفن کا کپڑا کم یا زیادہ ہو سکتا ہے (مرتب)

[1] حتیٰ کہ بنا بر احوط زوجہ ناشزہ اور متعہ کا بھی کفن واجب ہے ۱۲۔ آقائے بروجردی۔

[2] البتہ حلال گوشت جانور کے بالوں کا کفن دینا بنا بر اقوی جائز ہے (آقائے محسن حکیم)

| | کفنی یا پیراہن | لنگ | چادر پوٹ | ران پیچ | عمامہ | بالائی چادر | = کل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **مردانہ کفن** | ۲ گز ۸ گرہ | ۱ گز ۸ گرہ | ۳ گز ۱۲ گرہ | ۱ گز ۴ گرہ | ۳ گز | ۶ گز | = ۱۸ گز |

| | کفنی | لنگ | چادر پوٹ | ران پیچ | مقنعہ | اوڑھنی | سینہ بند | بالائی چادر | = کل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **زنانہ کفن** | ۲ گز ۸ گرہ | ۱ گز ۸ گرہ | ۳ گز ۱۲ گرہ | ۱ گز ۴ گرہ | ۱۳ گرہ | ۱ گز ۸ گرہ | ۱۲ گرہ | ۶ گز | = ۱۸ گز |

# مستحبات کفن

کفن کے بارے میں حسب ذیل اُمور مستحب ہیں (۱) عمدہ کفن دینا (۲) یقینی مالِ حلال سے کفن دینا (۳) احرام کے کپڑے یا اُس کپڑے کا کفن دینا جس میں نماز پڑھی ہو (۴) مرنے سے پہلے اپنا کفن وغیرہ تیار رکھنا (چنانچہ حدیث میں ہے کہ "جو شخص اپنا کفن تیار رکھے اُس کا شمار غافل لوگوں میں نہ ہوگا" (۵) کفن کا سفید کپڑا ہونا (۶) کفن کو اُسی ڈورے سے سینا (۷) کفن میں خاکِ شفا رکھنا (۸) کچھ کافور کفن میں ڈالنا (۹) میّت کے مقام پیشاب پائخانہ پر کفن کے اندر کافی مقدار میں روئی رکھنا (۱۰) کفن کے تمام پارچے خواہ واجب ہوں یا مستحب اُن کے حاشیہ پر میّت اور اُس کے باپ کا نام اور توحید، رسالت و امامت کی شہادت خاکِ شفا سے لکھنا جس کی مختصر صورت کافی ہے۔

فلاں بن فلاں / فلاں بنت فلاں یَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ وَاَنَّ عَلِيًّا وَّالْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ وَعَلِيًّا وَّمُحَمَّدًا وَّجَعْفَرًا وَّمُوْسٰى وَعَلِيًّا وَّمُحَمَّدًا وَّعَلِيًّا وَّالْحَسَنَ وَالْحُجَّةَ الْقَآئِمَ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ اَوْلِيَآءُ اللّٰهِ وَاَوْصِيَآءُ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَاَئِمَّتِيْ وَاَنَّ الْبَعْثَ وَالثَّوَابَ وَالْعِقَابَ حَقٌّ ط

اور تمام قرآن مجید و دُعائے جوشن کبیر و جوشن صغیر کا لکھنا بھی مستحب ہے۔ حدیث میں وارد ہے کہ جو کوئی جوشن کبیر کو کافور یا مشک سے ایک برتن پر لکھے اور اس کو دھو کر

کفن پر چھڑکے تو خداوندِ عالم اس کو نکیرین کے ہول اور عذابِ قبر سے بے خوف کر دیتا ہے اور فرشتے اس کو بہشت کی خوشخبری دیتے ہیں اور اس کی قبر کشادہ ہو جاتی ہے۔

## مکروہاتِ کفن

کفن کے متعلق چند اُمور مکروہ ہیں (۱) کفن کو لوہے کی چیز مثلاً قینچی یا چاقو سے کاٹنا (۲) کفن میں آستین یا تکمہ بنانا۔ البتہ اگر میت اپنے لباس میں دفن کی جائے تو آستین باقی رکھنے میں مضائقہ نہیں (۳) کفن کے پارچوں کا سینا۔ بلکہ مستحب ہے کہ ایسے طول و عرض کا کپڑا لیا جائے جس میں جوڑ لگانے کی ضرورت نہ ہو۔ اور اگر نہ ملے تو مجبوری میں حرج نہیں ہے (۴) کفن سینے کے لئے ڈورے کو آبِ دہن سے تر کرنا (۵) کفن کو خوشبو لگانا (۶) ریشم ملے ہوئے کپڑے کا کفن دینا۔ بغیر تحت الحنک عمامہ سر پر لپیٹنا۔

## جریدتین

میت کے ساتھ دو تر و تازہ لکڑیاں رکھنا سنتِ مؤکدہ ہے۔ ان کو "جریدتین" کہتے ہیں۔ جہاں تک ممکن ہو درختِ خرما کی لکڑی ہو۔ ورنہ پھر بیری اور اس کے بعد بید یا انار ہے اور اگر ان میں سے بھی کوئی نہ ہو تو ہر تازہ لکڑی کافی ہے۔ حدیث میں ہے کہ جب تک یہ لکڑیاں خشک نہیں ہوتیں میت سے عذابِ قبر برطرف رہتا ہے اور مستحب ہے کہ کفن کی طرح جریدتین پر بھی کلمۂ شہادتین اور اسمائے آئمہ معصومین علیہم السّلام لکھے جائیں دونوں پر روئی لپیٹ کر ایک لکڑی کو کفنی کے اندر داہنی طرف میت کے جسم سے ملا کر اس طرح رکھیں کہ اس کا سرا میت کی ہنسلی سے ملا رہے۔ اسی طرح دوسری لکڑی بائیں جانب رکھیں لیکن کفنی سے اُوپر رکھا جائے

## ترتیب کفن

پہلے کسی پاک چیز پر خواہ فرش ہو یا چارپائی پوٹ کی چادر بچھائیں۔ اُس پر کفنی کا

گریبان پھاڑ کر آدھی چادر پر بچھا دیں اور باقی کو سرہانے کی طرف رہنے دیں پھر لنگ مقام ناف سے پنڈلیوں تک بچھا دیں۔ پھر ران پیچ کا ایک سرا پھاڑ کر اس جگہ رکھیں جہاں میّت کی کمر رہے گی۔ اس کے بعد میّت کو کفن پر لٹا دیں اور اس طرح حنوط کریں جس طرح کہ اوپر بیان کیا گیا ہے۔ پھر ران پیچ کا پھٹا ہوا سرا میّت کی کمر میں اس طرح باندھیں کہ گرہ ناف پر ہو۔ اور میّت کے شرم گاہ پر اچھی طرح روئی رکھ دیں۔ اور ران پیچ کا دوسرا سرا اس گرہ میں نکال کر کھینچ دیں تاکہ مثل لنگوٹ کے ہو جائے اور روئی نہ گر سکے۔ اس کے بعد میّت کے دونوں پاؤں ملا دیں اور باقی ران پیچ کو رانوں پر لپیٹ دیں اور نیچے سے داہنی طرف کو سرا نکال کر کسی تہ میں دبا دیں تاکہ کھلنے نہ پائے اس کے بعد لنگی باندھیں۔ اور اگر عورت کی میّت ہو تو سینہ بند سینہ پر رکھ کر پشت پر گرہ لگا دیں۔ اور کفنی کا وہ سرا جو سرہانے رکھا ہوا ہے گلے میں ڈال کر پہنا دیں۔ اس کے بعد میّت مرد کی صورت میں عمامہ باندھیں اور اس کے دونوں سرے ٹھوڑی کے نیچے سے نکال کر داہنی جانب کا سرا سینہ کے بائیں حصّہ پر اور بائیں جانب کا سرا سینہ کے داہنے حصّہ پر ڈال دیں۔ اسے تحت الحنک کہتے ہیں اور میّت عورت ہونے کی صورت میں سر پر مقنعہ مثل رومال کے لپیٹ کر گرہ لگا دیں پھر اوڑھنی اڑھا دیں۔ لپوٹ کی چادر باندھنے سے پہلے خاکِ شفا اور جریدتین رکھ دیں۔ جیسا کہ بیان ہو چکا۔ چادر کی ایک جانب میّت پر ڈال کر دوسری جانب سے اس طرح ڈھک دیں کہ چادر کا ایک حصہ دوسرے حصّہ پر آ جائے پھر ایک دھجی سے میّت کے سر کی طرف چادر کو سمیٹ کر باندھیں۔ اور ایک دھجی سے کمر پر اور ایک دھجی سے پاؤں کی طرف گرہ لگا دیں تاکہ کفن نہ کھلے اور چادر کی ایک تہہ دوسری تہہ سے علیحدہ نہ ہو جائے۔

## مشایعتِ جنازہ

جنازہ کے ساتھ چلنا اور اس کو کندھا دینا ثوابِ عظیم کا باعث ہے۔ احادیث میں اس بارہ میں بے شمار آداب و فضائل وارد ہوئے ہیں چنانچہ منقول ہے کہ جب جنازہ پر نظر پڑے تو کہے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ ھٰذَا

مَا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَصَدَقَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ. اَللّٰهُمَّ زِدْنَا اِيْمَانًا وَّتَسْلِيْمًا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ تَعَزَّزَ بِالْقُدْرَةِ وَقَهَرَ الْعِبَادَ بِالْمَوْتِ ؕ

حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام جس وقت جنازہ ملاحظہ فرماتے تو کہتے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَجْعَلْنِيْ مِنَ السَّوَادِ الْمُخْتَرَمِ جنازہ کو اٹھانے والے کہیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ جنازہ کو چار آدمی چاروں گوشوں سے کاندھے پر اٹھائیں۔ کاندھا اس طرح دیں کہ اوّل میت کے داہنے شانے کو اپنے داہنے کاندھے پر پھر میت کے داہنے پاؤں کی طرف پھر میت کے بائیں پاؤں کی طرف اپنے بائیں کاندھے پر اور پھر اُسی کاندھے سے میت کے بائیں شانہ کو اٹھائیں۔ اور یہ خیال رکھیں کہ جب جنازہ کی ایک طرف سے دوسری طرف جائیں تو جنازہ کے آگے سے نہ گزریں بلکہ پیچھے سے جائیں۔ اور دعا و استغفار کے علاوہ آپس میں کوئی دنیوی کلام نہ کریں۔

# نمازِ میّت

نمازِ میّت واجب کفائی[1] ہے۔ اور یہ نماز جماعت سے ضروری نہیں ہے۔ اگر تنہا ایک شخص بھی پڑھ لے تو کافی ہے۔ البتہ جماعت مستحب ہے۔ اس نماز میں طہارت شرط نہیں ہے۔ جنب[2] و حائض و بے وضو سب پڑھ سکتے ہیں۔ لیکن سنّت ہے کہ نماز پڑھنے والا باوضو ہو یا غسل کی حاجت ہو تو غسل کرے بلکہ اس موقع پر باوجود پانی موجود ہونے کے تیمّم بھی صحیح ہے۔ ہر مسلمان شیعہ اثنا عشری کی میّت پر خواہ وہ نیک اعمال ہو یا بد اعمال۔ مرد ہو یا عورت، شہید ہو یا کسی دوسری صورت یعنی قصاص وغیرہ میں قتل کر دیا گیا ہو یا خودکشی کی ہو نماز پڑھنا واجب ہے۔ اس میں چھ سال کا بچہ بھی داخل ہے اور چھ سال سے کم عمر والے پر نماز پڑھنا مستحب ہے۔ بشرطیکہ مردہ پیدا نہ ہوا ہو۔ اور اگر کسی میّت کو بغیر نماز جنازہ پڑھے دفن کر دیا ہو تو اس کی قبر پر نماز پڑھنا واجب ہے کافر کی میّت پر نماز پڑھنا جائز نہیں ہے۔ نماز کے صحیح ہونے میں شرط یہ ہے کہ نماز

[1] واجب کفائی: یعنی تمام مومنین پر واجب ہے لیکن اگر کوئی ایک شخص بھی بجا لائے تو دوسروں سے ساقط ہو جائے گا۔ [2] جنب: وہ مرد یا عورت جس پر غسل جنابت واجب ہے۔

گذار بنا بر احوط وجوبی[1] شیعہ اثنا عشری ہو۔ اور اگر طفل صغیر[2] نماز میت پڑھے تو صحیح ہے مگر اس کے پڑھنے سے باقی تمام مکلفین[3] پر سے ساقط نہ ہوگی۔ اور نماز میت خواہ فرادیٰ[4] پڑھی جائے خواہ بجماعت جب تک کہ میت کے ولی کی اجازت نہ لی جائے جائز نہ ہوگی۔ اگر نماز جماعت سے پڑھی جائے تو مقتدی بھی امام جماعت کے ساتھ پڑھتے رہیں۔ اگر وہ دعائیں یاد نہ ہوں اور آواز نہ آتی ہو تو مختصر دعائیں بھی پڑھ سکتے ہیں بہر حال خاموش نہ کھڑے رہیں۔ جنازہ کو اس طرح رکھیں کہ جب نماز پڑھنے والے قبلہ رخ کھڑے ہوں تو مردہ کا سر اس کے داہنی جانب اور پاؤں بائیں جانب رہیں۔ اگر میت مرد ہو تو پیش نماز اس کی کمر کے مقابل اور اگر میت عورت ہے تو اس کے سینے کے برابر کھڑا ہو۔ اس نماز کی ترکیب یہ ہے کہ اول اس طرح نیت کرے کہ اس حاضر میت پر نماز پڑھتا ہوں واجب قربۃً الی اللہ اس کے ساتھ ہی ہاتھ کانوں تک اٹھا کر ایک مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہے اور پڑھے اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ ط اَرْسَلَہٗ بِالْحَقِّ بَشِیْرًا وَّنَذِیْرًا بَیْنَ یَدَیِ السَّاعَۃِ ط پھر دوسری مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْحَمْ مُحَمَّدًا وَّاٰلَ مُحَمَّدٍ کَاَفْضَلِ مَا صَلَّیْتَ وَسَلَّمْتَ وَبَارَکْتَ وَتَرَحَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَاٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَالشُّھَدَآءِ وَالصِّدِّیْقِیْنَ وَعِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ ط پھر تیسری مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْیَآءِ مِنْھُمْ وَالْاَمْوَاتِ تَابِعْ بَیْنَنَا وَبَیْنَھُمْ بِالْخَیْرَاتِ اِنَّکَ مُجِیْبُ الدَّعَوَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ط پھر چوتھی مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ

---

لہ اور بلوغ شرط صحت نہیں ہے لہ بعید نہیں کہ جمیع مکلفین پر سے ساقط ہو جائے (آقائے محسن مدظلہ)

1۔ [illegible] 2۔ طفل صغیر: کم سن بچہ 3۔ مکلفین: بالغ [illegible] 4۔ فرادیٰ: اکیلے [illegible] ۔ 5۔ [illegible] ۔ 6۔ [illegible] داہنی طرف

کہہ کر اگر میّت مرد ہو تو اس طرح دُعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّ هٰذَا عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدِكَ وَابْنُ اَمَتِكَ نَزَلَ بِكَ وَاَنْتَ خَيْرُ مَنْزُوْلٍ بِهٖ اَللّٰهُمَّ اِنَّا لَا نَعْلَمُ مِنْهُ اِلَّا خَيْرًا وَّاَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنَّا اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ هٰذَا مُحْسِنًا فَزِدْ فِيْ اِحْسَانِهٖ وَاِنْ كَانَ مُسِيْئًا فَتَجَاوَزْ عَنْهُ وَاغْفِرْ لَهٗ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ عِنْدَكَ فِيْ اَعْلٰى عِلِّيِّيْنَ وَاخْلُفْ عَلٰى اَهْلِهٖ فِي الْغَابِرِيْنَ وَارْحَمْهُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ؁ پھر پانچویں مرتبہ اَللّٰهُ اَكْبَرُ کہہ کر نماز ختم کرے۔ اور اگر عورت کی میّت ہو تو چوتھی تکبیر کے بعد یہ دُعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّ هٰذِهٖ اَمَتُكَ وَابْنَةُ عَبْدِكَ وَابْنَةُ اَمَتِكَ نَزَلَتْ بِكَ وَاَنْتَ خَيْرُ مَنْزُوْلٍ بِهٖ اَللّٰهُمَّ اِنَّا لَا نَعْلَمُ مِنْهَا اِلَّا خَيْرًا وَّاَنْتَ اَعْلَمُ بِهَا مِنَّا اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَتْ هٰذِهٖ مُحْسِنَةً فَزِدْ فِيْ اِحْسَانِهَا وَاِنْ كَانَتْ مُسِيْئَةً فَتَجَاوَزْ عَنْهَا وَاغْفِرْ لَهَا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا عِنْدَكَ فِيْ اَعْلٰى عِلِّيِّيْنَ وَاخْلُفْ عَلٰى اَهْلِهَا فِي الْغَابِرِيْنَ وَارْحَمْهَا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ؁ اور پانچویں مرتبہ اَللّٰهُ اَكْبَرُ کہہ کر نماز ختم کرے۔ اور اگر میّت نابالغ کی ہو تو چوتھی تکبیر کے بعد اس طرح دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ لِاَبَوَيْهِ وَلَنَا سَلَفًا وَّفَرَطًا وَّاَجْرًا ؁ پھر پانچویں تکبیر کہہ کر نماز ختم کرے۔ اگر میّت ضعیف العقل ہو کہ اچھی طرح حق و باطل میں تمیز نہ کر سکے تو چوتھی تکبیر کے بعد یہ کہے۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا سَبِيْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ ؁ پھر پانچویں تکبیر کہہ کر نماز ختم کرے۔ اور اگر میّت مجہول الحال ہو یعنی اس کا مذہب معلوم نہ ہو تو چوتھی تکبیر کے بعد اس طرح کہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ يُحِبُّ الْخَيْرَ وَاَهْلَهٗ فَاغْفِرْ لَهٗ وَارْحَمْهُ وَتَجَاوَزْ عَنْهُ پھر پانچویں تکبیر کہہ کر نماز ختم کرے۔

اگر کسی شخص کو اتنی طولانی دعائیں یاد نہ ہو سکیں تو کم سے کم اتنا ہی یاد کر لے کہ پہلی تکبیر کے بعد کہے اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؁ اور دوسری تکبیر کے بعد کہے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ ؁ اور

تیسری تکبیر کے بعد پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ اور چوتھی تکبیر کے بعد اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِھٰذَا الْمَیِّتِ یا لِھٰذِہِ الْمَیِّتِ اور پھر پانچویں تکبیر کہہ کر نماز ختم کرے۔ اور سُنّت ہے کہ نماز سے فارغ ہو کر کہے۔

رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ط اور نماز کے بعد سب لوگ اپنے مقام پر اُس وقت تک کھڑے رہیں جب تک کہ جنازہ وہاں سے اٹھایا نہ جائے خصوصاً پیش نماز۔

مستحب ہے کہ جوتے اتار کر نماز پڑھے۔ ہر تکبیر پر ہاتھوں کو بلند کرے نمازِ جماعت میں ماموین کو امام کے پیچھے کھڑا ہونا چاہیئے۔ اگرچہ ایک ہی ماموم ہو۔ امام کو میّت اور مومنین کے لئے بہت دعا کرنی چاہیئے۔ نمازِ میّت مسجدوں میں پڑھنی مکروہ ہے۔

## دفنِ میّت

میّت کو اس طرح زیرِ خاک پوشیدہ کرنا کہ وہ درندوں سے محفوظ رہے اور بدبو نہ پھیلے۔ مثل نمازِ میّت کے واجب کفائی[1] ہے۔ اور اس میں ولی کے اذن[2] کی ضرورت ہے اور واجب ہے کہ میّت کو قبر میں داہنی کروٹ سے رو بقبلہ لٹائیں۔ اگر میّت کشتی یا جہاز میں ہو۔ اور دفن کرنا ناممکن ہو تو کسی بڑے ظرف[3] میں رکھ کر سر باندھ دیں اور دریا میں چھوڑ دیں یا اس کے پیروں میں کوئی وزنی چیز باندھ کر دریا میں ڈال دیں۔ جب دفن کے لئے جنازہ کو قبر کے قریب لائیں تو مستحب ہے کہ اوّل قبر سے دو تین گز کے فاصلہ پر اس کو رکھ دیں۔ پھر اٹھائیں اور کچھ آگے بڑھا کر رکھ دیں۔ پھر یہاں سے اٹھا کر قبر کے بالکل قریب لے جائیں۔ پھر تیسری مرتبہ آہستہ آہستہ قبر میں اتاریں۔ اگر میّت مرد ہو تو اس کو قبر کی پائنتی سے اس طرح اندر اتاریں کہ اول سر داخل ہو۔ اور عورت کو قبر کے اس پہلو سے جو قبلہ کی طرف ہے عرض میں داخل کریں۔ باپ کا بیٹے کی قبر میں داخل ہونا مکروہ ہے۔ عورت کی میّت کو قبر میں اتارتے وقت پردہ کر لیا جائے۔ عورت کی میّت کو شوہر ورنہ ایسا رشتہ دار جو محرم ہو۔ اور اس کے نہ ہونے کی صورت میں دوسرا اور عزیز قبر میں اتارے

[illegible]

میّت کو قبر میں اتارنے والا شخص اس وقت باوضو اور سر ننگے، ننگے پاؤں کپڑوں کے بٹن یا بند اور تکمہ کو کھولے ہوئے ہو۔ جب میّت کو قبر میں رکھنے کے لئے اٹھایا جائے تو کہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَعَلٰى مِلَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ اِلٰى رَحْمَتِكَ لَا اِلٰى عَذَابِكَ اَللّٰهُمَّ افْسَحْ لَهٗ فِيْ قَبْرِهٖ وَلَقِّنْهُ حُجَّتَهٗ وَثَبِّتْهُ بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ وَقِنَا وَاِيَّاهُ عَذَابَ الْقَبْرِ ط اور قبر دیکھنے کے وقت کہے۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ رَوْضَةً مِّنْ رِيَاضِ الْجَنَّةِ وَلَا تَجْعَلْهُ حُفْرَةً مِّنْ حُفَرِ النَّارِ ط اور میّت مرد کو قبر میں رکھتے وقت کہے اَللّٰهُمَّ عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدِكَ وَابْنُ اَمَتِكَ نَزَلَ بِكَ وَاَنْتَ خَيْرُ مَنْزُوْلٍ بِهٖ ط اور میّت عورت کو قبر میں رکھتے وقت کہے۔ اَللّٰهُمَّ اَمَتُكَ وَابْنَةُ عَبْدِكَ وَابْنَةُ اَمَتِكَ نَزَلَتْ بِكَ وَاَنْتَ خَيْرُ مَنْزُوْلٍ بِهٖ ط اور قبر میں رکھنے کے بعد کہے۔ اَللّٰهُمَّ جَافِ الْاَرْضَ عَنْ جَنْبَيْهِ وَصَاعِدْ عَمَلَهٗ وَلَقِّهٖ مِنْكَ رِضْوَانًا اور عورت کے واسطے کہے اَللّٰهُمَّ جَافِ الْاَرْضَ عَنْ جَنْبَيْهَا وَصَاعِدْ عَمَلَهَا وَلَقِّهَا مِنْكَ رِضْوَانًا ط اور سورہ فاتحہ، سورہ اخلاص اور معوذتین اور آیۃ الکرسی پڑھے۔ اس کے بعد میّت کو داہنی جانب قبلہ رُخ لٹانے کے بعد سُنّت ہے کہ کفن کے بند کھول دیں اور میّت کے منہ سے کپڑا ہٹا دیں تاکہ داہنا رخسارہ زمین سے لگ جائے۔ اور تکیہ کی طرح سر کے نیچے کچھ مٹی رکھ کر اس کو بلند کریں۔ اور منہ کے سامنے تھوڑی سی خاکِ شفا یا سجدہ گاہ اس طرح رکھ دیں کہ آلودہ ہونے کا اندیشہ نہ رہے۔ پھر میّت کا ولی یا وہ جس کو اجازت دے قبر کے اندر ایک طرف کھڑا ہو تاکہ میّت اس کے دونوں پاؤں کے درمیان نہ ہو جائے۔ اور اپنے ہاتھ قینچی کی طرح کر کے داہنے ہاتھ سے میّت کا داہنا شانہ اور بائیں ہاتھ سے میّت کا بایاں شانہ پکڑے اور اچھی طرح تلقین کے وقت ہلاتا رہے اور بہتر ہے کہ عربی اور میّت کی زبان میں دونوں طرح تلقین ہو۔

## تلقین مرد

اِسْمَعْ اِفْهَمْ اِسْمَعْ اِفْهَمْ اِسْمَعْ اِفْهَمْ يَا فُلَانَ بْنَ فُلَانٍ[1] هَلْ اَنْتَ



[1] فلاں بن فلاں کی بجائے متوفی اور اس کے باپ کا نام لے ۱۲

عَلَى الْعَهْدِ الَّذِي فَارَقْتَنَا عَلَيْهِ مِنْ شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ وَسَيِّدُ النَّبِيِّيْنَ وَخَاتَمُ الْمُرْسَلِيْنَ وَاَنَّ عَلِيًّا اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَسَيِّدُ الْوَصِيِّيْنَ وَاِمَامٌ نِ افْتَرَضَ اللّٰهُ طَاعَتَهٗ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ وَاَنَّ الْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ وَعَلِيَّ ابْنَ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدَ ابْنَ عَلِيٍّ وَّجَعْفَرَ ابْنَ مُحَمَّدٍ وَّمُوْسَى ابْنَ جَعْفَرٍ وَّعَلِيَّ ابْنَ مُوْسٰى وَمُحَمَّدَ ابْنَ عَلِيٍّ وَّعَلِيَّ ابْنَ مُحَمَّدٍ وَّالْحَسَنَ ابْنَ عَلِيٍّ وَّالْقَائِمَ الْحُجَّةَ الْمَهْدِيَّ صَلَوٰتُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَئِمَّةُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَحُجَجُ اللّٰهِ عَلَى الْخَلْقِ اَجْمَعِيْنَ وَاَئِمَّتَكَ اَئِمَّةُ هُدًى اَبْرَارٌ يَا فُلَانَ[1] بْنَ فُلَانٍ اِذَا اَتَاكَ الْمَلَكَانِ الْمُقَرَّبَانِ رَسُوْلَيْنِ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى وَسَئَلَاكَ عَنْ رَّبِّكَ وَعَنْ نَّبِيِّكَ وَعَنْ دِيْنِكَ وَعَنْ كِتَابِكَ وَعَنْ قِبْلَتِكَ وَعَنْ اَئِمَّتِكَ فَلَا تَخَفْ وَلَا تَحْزَنْ وَقُلْ فِيْ جَوَابِهِمَا اَللّٰهُ جَلَّ جَلَالُهٗ رَبِّيْ وَمُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نَبِيِّيْ وَالْاِسْلَامُ دِيْنِيْ وَالْقُرْاٰنُ كِتَابِيْ وَالْكَعْبَةُ قِبْلَتِيْ وَاَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ اِمَامِيْ وَالْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ نِ الْمُجْتَبٰى اِمَامِيْ وَالْحُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ نِ الشَّهِيْدُ بِكَرْبَلَاءَ اِمَامِيْ وَعَلِيٌّ زَيْنُ الْعَابِدِيْنَ اِمَامِيْ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَلِيٍّ بَاقِرُ عِلْمِ النَّبِيِّيْنَ اِمَامِيْ وَجَعْفَرُ نِ الصَّادِقُ اِمَامِيْ وَمُوْسَى الْكَاظِمُ اِمَامِيْ وَعَلِيُّ نِ الرِّضَا اِمَامِيْ وَمُحَمَّدُ نِ الْجَوَادُ اِمَامِيْ وَعَلِيُّ نِ الْهَادِيْ اِمَامِيْ وَالْحَسَنُ الْعَسْكَرِيُّ اِمَامِيْ وَالْحُجَّةُ الْمُنْتَظَرُ اِمَامِيْ هٰؤُلَاءِ صَلَوٰتُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ اَئِمَّتِيْ وَسَادَتِيْ وَقَادَتِيْ وَشُفَعَائِيْ بِهِمْ اَتَوَلّٰى وَمِنْ اَعْدَائِهِمْ اَتَبَرَّءُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ثُمَّ اعْلَمْ يَا فُلَانَ[1] بْنَ فُلَانٍ اَنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى نِعْمَ الرَّبُّ وَاَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نِعْمَ الرَّسُوْلُ



[1] فلاں بن فلاں کی بجائے متوفی اور اس کے باپ کا نام لے۔

وَاَنَّ اَمِیْرَ الْمُؤْمِنِیْنَ عَلِیَّ ابْنَ اَبِیْ طَالِبٍ وَّ اَوْلَادَهٗ الْاَئِمَّةَ الْاَحَدَ عَشَرَ نِعْمَ الْاَئِمَّةُ وَاَنَّ مَا جَآءَ بِهٖ مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ حَقٌّ وَّاَنَّ الْمَوْتَ حَقٌّ وَّسُؤَالَ مُنْكَرٍ وَّنَكِيْرٍ فِي الْقَبْرِ حَقٌّ وَّالْبَعْثَ حَقٌّ وَّالنُّشُوْرَ حَقٌّ وَّالصِّرَاطَ حَقٌّ وَّالْمِيْزَانَ حَقٌّ وَّتَطَائُرَ الْكُتُبِ حَقٌّ وَّالْجَنَّةَ حَقٌّ وَّالنَّارَ حَقٌّ وَّ اَنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ لَّا رَيْبَ فِيْهَا وَ اَنَّ اللّٰهَ يَبْعَثُ مَنْ فِي الْقُبُوْرِ اَفَهِمْتَ يَا فُلَانَ ابْنَ فُلَانٍ ثَبَّتَكَ اللّٰهُ بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ هَدَاكَ اللّٰهُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ عَرَّفَ اللّٰهُ بَيْنَكَ وَبَيْنَ اَوْلِيَآئِكَ فِيْ مُسْتَقَرٍّ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ اَللّٰهُمَّ جَافِ الْاَرْضَ عَنْ جَنْبَيْهِ وَاصْعَدْ بِرُوْحِهٖ اِلَيْكَ وَلَقِّهٖ مِنْكَ بُرْهَانًا ۔ اَللّٰهُمَّ عَفْوَكَ عَفْوَكَ ۔

# تلقین عورت

اِسْمَعِيْ اِفْهَمِيْ اِسْمَعِيْ اِفْهَمِيْ اِسْمَعِيْ اِفْهَمِيْ يَا فُلَانَةَ بِنْتَ[1] فُلَانٍ هَلْ اَنْتِ عَلَى الْعَهْدِ الَّذِيْ فَارَقْتِنَا عَلَيْهِ مِنْ شَهَادَةِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ لَهٗ وَاَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ وَسَيِّدُ النَّبِيِّيْنَ وَخَاتَمُ الْمُرْسَلِيْنَ وَاَنَّ عَلِيًّا اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَسَيِّدُ الْوَصِيِّيْنَ وَاِمَامٌ افْتَرَضَ اللّٰهُ طَاعَتَهٗ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ وَاَنَّ الْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ وَعَلِيَّ بْنَ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدَ بْنَ عَلِيٍّ وَّجَعْفَرَ بْنَ مُحَمَّدٍ وَّمُوْسَى ابْنَ جَعْفَرٍ وَّعَلِيَّ بْنَ مُوْسٰى وَ مُحَمَّدَ بْنَ عَلِيٍّ وَّعَلِيَّ بْنَ مُحَمَّدٍ وَّالْحَسَنَ بْنَ عَلِيٍّ وَّالْقَآئِمَ الْحُجَّةَ الْمَهْدِيَّ صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَئِمَّةُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَحُجَجُ اللّٰهِ

---

[1] فلاں ابن فلاں کی جگہ متوفیہ اور اس کے باپ کا نام لے ۱۲

عَلَى الْخَلْقِ اَجْمَعِيْنَ وَ اَئِمَّتُكِ اَئِمَّةُ هُدًى اَبْرَارٌ يَا فُلَانَةَ بِنْتَ فُلَانٍ
اِذَا اَتَاكِ الْمَلَكَانِ الْمُقَرَّبَانِ رَسُوْلَيْنِ مِنْ عِنْدِ اللهِ تَبَارَكَ وَ
تَعَالٰى وَسَئَلَاكِ عَنْ رَبِّكِ وَعَنْ نَبِيِّكِ وَعَنْ دِيْنِكِ وَعَنْ كِتَابِكِ
وَعَنْ قِبْلَتِكِ وَعَنْ اَئِمَّتِكِ فَلَا تَخَافِيْ وَ لَا تَحْزَنِيْ وَقُوْلِيْ فِيْ
جَوَابِهِمَا اَللهُ جَلَّ جَلَالُهٗ رَبِّيْ وَمُحَمَّدٌ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ
نَبِيِّيْ وَالْاِسْلَامُ دِيْنِيْ وَالْقُرْاٰنُ كِتَابِيْ وَالْكَعْبَةُ قِبْلَتِيْ وَاَمِيْرُ
الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ اِمَامِيْ وَالْحَسَنُ بْنُ عَلِيِّ نِ الْمُجْتَبٰى
اِمَامِيْ وَالْحُسَيْنُ بْنُ عَلِيِّ نِ الشَّهِيْدُ بِكَرْبَلَاءَ اِمَامِيْ وَعَلِيٌّ زَيْنُ الْعَابِدِيْنَ
اِمَامِيْ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَلِيٍّ بَاقِرُ عِلْمِ النَّبِيِّيْنَ اِمَامِيْ وَجَعْفَرُ الصَّادِقُ
اِمَامِيْ وَمُوْسَى الْكَاظِمُ اِمَامِيْ وَعَلِيُّ نِ الرِّضَا اِمَامِيْ وَمُحَمَّدُ الْجَوَادُ
اِمَامِيْ وَعَلِيُّ نِ الْهَادِيْ اِمَامِيْ وَالْحَسَنُ الْعَسْكَرِيُّ اِمَامِيْ وَالْحُجَّةُ
الْمُنْتَظَرُ اِمَامِيْ هٰؤُلَاءِ صَلَوَاتُ اللهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ اَئِمَّتِيْ وَسَادَتِيْ
وَقَادَتِيْ وَشُفَعَائِيْ بِهِمْ اَتَوَلّٰى وَمِنْ اَعْدَائِهِمْ اَتَبَرَّأُ فِي الدُّنْيَا وَ
الْاٰخِرَةِ ثُمَّ اِعْلَمِيْ يَا فُلَانَةَ بِنْتَ فُلَانٍ اَنَّ اللهَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى نِعْمَ
الرَّبُّ وَاَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ نِعْمَ الرَّسُوْلُ وَاَنَّ اَمِيْرَ
الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ وَّاَوْلَادَهُ الْاَئِمَّةَ الْاَحَدَ عَشَرَ نِعْمَ
الْاَئِمَّةُ وَاَنَّ مَا جَاءَ بِهٖ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ حَقٌّ وَّ اَنَّ
الْمَوْتَ حَقٌّ وَّسُؤَالَ مُنْكَرٍ وَّنَكِيْرٍ فِي الْقَبْرِ حَقٌّ وَّالْبَعْثَ حَقٌّ وَّالنُّشُوْرَ
حَقٌّ وَّالصِّرَاطَ حَقٌّ وَّالْمِيْزَانَ حَقٌّ وَّتَطَايُرَ الْكُتُبِ حَقٌّ وَّالْجَنَّةَ حَقٌّ
وَّالنَّارَ حَقٌّ وَّاَنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ لَّا رَيْبَ فِيْهَا وَاَنَّ اللهَ يَبْعَثُ مَنْ
فِي الْقُبُوْرِ اَفَهِمْتِ يَا فُلَانَةُ ثَبَّتَكِ اللهُ بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ هَدَاكِ اللهُ
اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ عَرَّفَ اللهُ بَيْنَكِ وَبَيْنَ اَوْلِيَائِكِ فِيْ مُسْتَقَرٍّ مِّنْ
رَحْمَتِهٖ اَللّٰهُمَّ جَافِ الْاَرْضَ عَنْ جَنْبَيْهَا وَاصْعَدْ بِرُوْحِهَا اِلَيْكَ



لہ فلانۃ بنت فلاں کی جگہ متوفیہ اور اس کے باپ کا نام لے۔ ۲ یہاں متوفیہ کا نام لیا جائے۔

وَلَقِّهَا مِنْكَ بُرْهَانًا اَللّٰهُمَّ عَفْوَكَ عَفْوَكَ ۔

# احکام بعد تلقین

تلقین کے بعد جو شخص قبر کے اندر ہو وہ پاؤں کی طرف سے باہر نکلے اور سرہانے کی طرف سے قبر کو بند کرنا شروع کریں۔ اگر مرد کی میت ہو تو بند کرتے وقت یہ دُعاء پڑھے اَللّٰهُمَّ صِلْ وَحْدَتَهٗ وَاٰنِسْ وَحْشَتَهٗ وَاٰمِنْ رَوْعَتَهٗ وَاَسْكِنْ اِلَيْهِ مِنْ رَحْمَتِكَ رَحْمَةً تُغْنِيْهِ بِهَا عَنْ رَحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ فَاِنَّمَا رَحْمَتُكَ لِلظَّالِمِيْنَ ط اور میت عورت کے لئے اس طرح دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ صِلْ وَحْدَتَهَا وَاٰنِسْ وَحْشَتَهَا وَاٰمِنْ رَوْعَتَهَا وَاَسْكِنْ اِلَيْهَا مِنْ رَحْمَتِكَ رَحْمَةً تُغْنِيْهَا بِهَا عَنْ رَحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ فَاِنَّمَا رَحْمَتُكَ لِلظَّالِمِيْنَ ط
پھر اقربا کے علاوہ سب لوگ ہاتھ کی پشت سے تین تین مرتبہ مٹی دیں۔ اور کہتے جائیں۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ ط سنّت ہے کہ زمین سے چار انگل یا بالشت بھر بلند قبر کو چوکور بنائیں۔ پھر قبر پر اس طرح پانی چھڑکیں کہ پانی ڈالنے والا قبلہ رُخ ہو کر سرہانے سے ڈالتا ہوا پاؤں تک اور وہاں سے پھر سرہانے تک لائے اور درمیان میں سلسلہ منقطع نہ ہو۔ باقی جو پانی بچے اُس کو درمیان قبر میں ڈال دیا جائے۔ اس کے بعد سب لوگ قبلہ رُخ اپنی اُنگلیاں قبر پر اس طرح رکھ کر کہ ان کا نشان پڑ جائے سات مرتبہ سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ پڑھیں۔ جب سب فارغ ہو کر وہاں سے چلے جائیں تو پھر وہی تلقین باآواز بلند قبر کے سرہانے بیٹھ کر پڑھی جائے یہ تلقین جان کنی کی حالت میں اور کفن پہنانے کے بعد بھی مستحب ہے۔

قبر پختہ کرنا مکروہ ہے۔ سوائے ایسے افراد کے جو دینی حیثیت سے قابلِ تعظیم ہیں۔ اور جن کی یاد کا قائم رکھنا مذہبی احساس کا ایک مظاہرہ ہے۔ جیسے شہدائے راہِ خدا، اور علمائے صالحین بطور نشان ایک پتھر نصب کر دیں۔ اور اگر قبر دھنس جائے تو مٹی ڈال کر درست کر دیں۔ صاحبِ مصیبت کے لئے اپنا منہ پیٹنا،

طمانچہ لگانا[۱]، اپنے آپ کو زخمی کرنا اور بال نوچنا وغیرہ حرام ہے۔ خواہ اعزہ کے مرنے میں ہو یا غیروں کے۔ اور اسی طرح کپڑے پھاڑنا حرام ہے۔ لیکن باپ اور بھائی کے مرنے میں کپڑا پھاڑنا حرام نہ ہوگا۔ دو میت کو ایک قبر میں دفن کرنا اور میت کو ایک شہر سے دوسرے شہر میں لے جانا مکروہ ہے اور میت کی ہڈیوں کو تھیلے میں رکھ کے دفن کریں تو بھی کوئی مضائقہ نہیں[۱] ہے۔ قبر پر بیٹھنا اور قبر سے راستہ چلنا مکروہ ہے۔

احادیث معتبرہ میں وارد ہوا ہے کہ جس شخص پر مصیبت نازل ہو۔ اس کو چاہیئے کہ محمد و آلِ محمد علیہم السلام کی مصیبتوں کو یاد کر کے اشک بہائے۔ ان کے ماتم میں نالہ و فریاد کرنا مستحب اور ثواب عظیم کا باعث اور موجب بخشش و مغفرت ہے۔ سُنّت ہے کہ مومنین اہلِ میت سے رسمِ تعزیت ادا کریں اور تسلّی دیں اور تین روز تک کھانا بھیجیں لیکن خود نہ کھائیں کیونکہ یہ مکروہ ہے اور اہل جاہلیت کا عمل ہے۔

# نبش قبر

دفن کے بعد قبر کا کھودنا حرام[۲] ہے۔ البتہ اگر اتنا زمانہ گذر جائے کہ قبر کہنہ ہوگئی ہو اور مردہ کے آثار باقی نہ ہوں تو نبش (کھودنا) جائز ہے۔ لیکن بزرگانِ مذہب علماء وصلحاء کے قبور نہ کھودنا چاہیئیں بلکہ ان کی تعمیر کرنا چاہیئے تاکہ ان کی قبروں کے نشان باقی رہیں۔ اس کے علاوہ وہ مواقع جہاں قبر کھودنا جائز ہے یہ ہیں۔

(۱) غصبی زمین میں میت دفن ہوگئی ہو۔ اور مالک زمین کسی طرح راضی نہ ہو۔

(۲) غصبی کفن دے دیا گیا ہو۔

---

ع اگر ضرر ہو ورنہ جائز ہے۔ بلکہ بعض موارد میں بہتر ہے (مثلاً آئمہ معصومینؑ کی مصیبت پر) (آقائے محسن حکیم)

[۱] اگر ہڈیاں ایک دوسرے سے جدا ہوگئی ہوں ورنہ جس طرح عموماً دفن و کفن ہوتا ہے اُسی طرح لازماً ہوگا۔ [۲] میت کو قبر سے نکال کر مشاہد مشرفہ معصومین علیہم السلام میں منتقل کرنا بنا بر اقوی جائز ہے (آقائے محسن مدظلہ)

(۳) کوئی شے مالیت کی قبر میں رہ گئی ہو۔

(۴) شرعی مطلب میں گواہی کے سلسلہ میں، بشرطیکہ گواہی میت کے دیکھنے پر موقوف ہو۔

(۵) میّت کو بغیر غسل وکفن کے دفن کر دیا گیا ہو یا قبر میں اس کو قبلہ کی طرف نہ لٹایا گیا ہو۔

**مسئلہ** ۔ اگر حاملہ عورت مر جائے اور اس کے پیٹ میں بچہ زندہ ہو تو اس صورت میں بائیں پہلو سے پیٹ چاک کر کے بچہ کو نکال کر سی دیں۔ اور اس کے بعد میّت کو غسل دے کر حسبِ قاعدہ دفن کرا دیں۔

# نماز ہدیۂ میّت

اِسے نمازِ وحشت بھی کہتے ہیں۔ شبِ دفن مغرب وعشاء کے درمیان ورنہ آخر شب تک جس وقت ہو سکے دو رکعت نماز پڑھنا مستحب ہے۔ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسیؔ[1] اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ پڑھے اور سب امور نماز صبح کی طرح ادا کرے۔ نماز ختم کرنے کے بعد کہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّابْعَثْ ثَوَابَ ھَاتَیْنِ الرَّکْعَتَیْنِ اِلٰی قَبْرِ فُلَانٍ ۔ اور لفظ فلاں کی جگہ میّت کا نام لے۔

# غسل مسِ میّت

جو شخص میّت کو سرد ہو چکنے کے بعد اور اُسے غسل دینے سے پہلے مس کرے اُس پر غسلِ مس میّت واجب ہو گا۔ اگرچہ بنا بر اقویٰ[1] میّت کے دانت اور ناخن ہی سے کیوں نہ مس کرے۔ اور میّت کے بال چھونے سے غسل واجب نہیں ہوتا۔ اگر ایک یا دو غسل میّت کو دے چکے ہوں اور تیسرا غسل پورا ہونے سے قبل کوئی میت کو چھوئے تو بھی غسل واجب ہے۔ تاوقتیکہ تینوں غسل ختم نہ ہو جائیں غسل مسِ میّت کی کیفیت بھی غسلِ جنابت کی طرح ہے۔ فرق یہ ہے کہ مثل غسل حیض وغیرہ کے یہ بھی وضو کے لئے

---

[1] ھُمْ فِیْھَا خَالِدُوْنَ تک۔



[1] ۔ اقویٰ: حاشیہ صد ۳۹ دیکھئے۔

کفایت نہیں کرتا۔ بلکہ نماز کے لئے وضو واجب ہے لیکن مس نیت سے مسجد میں داخل ہونا یا سجدہ والی سورتوں کا پڑھنا حرام نہیں ہے۔

# بارھواں باب نماز

## اہمیت و ثواب نماز

خداوند عالم قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے۔ اَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَلَا تَکُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ۔ یعنی نماز قائم کرو اور مشرک نہ بنو۔ پس منکرِ نماز کافر ہی نہیں بلکہ مشرک ہے۔ اور مشرک مستحق شفاعت نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا ظاہر ہے کہ مسلمان اور کافر کے درمیان حدِ فاصل نماز ہے۔ خدا نے قرآن میں قریباً چھپتر مقامات پر بندوں کو عبادت بجالانے اور نماز پڑھنے کا حکم دیا ہے۔ اور حدیث میں ہے کہ اگر نماز قبول ہوگئی تو باقی اعمال بھی قبول ہو جائیں گے۔ اور اگر نماز رد کردی گئی تو باقی اعمال بھی مردود ہو جائیں گے۔ جناب صادق آلِ محمد علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جو شخص نماز کو سُبک و خفیف جان کر اس کی پرواہ نہ کرے وہ ہم میں سے نہیں ہے اور ہماری شفاعت اس کو نہیں پہنچ سکتی اس سے نماز کی اہمیت و عظمت روزِ روشن کی طرح واضح ہے۔

جناب رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم ارشاد فرماتے ہیں کہ ہر ایک چیز کے لئے ایک زینت ہے۔ اور اسلام کی زینت نماز پنج گانہ ہے اور ہر چیز کا ایک رکن ہے اور ایماندار کا رکن پانچوں وقت کی نماز ہے۔ اور ہر چیز کے لئے ایک چراغ ہے اور مومن کے دل کا چراغ پنج گانہ نماز ہے۔ ہر شے کی ایک قیمت ہے اور بہشت کی قیمت نماز پنجگانہ ہے۔ توبہ کرنے والے کی توبہ۔ مال میں برکت، رزق میں وسعت، چہرہ کی رونق، مومن کی عزت، رحمت کا نزول، دعا کی قبولیت، اور گناہوں کا کفارہ یہی نماز ہے۔

# عذاب ترکِ نماز

جناب رسُولِ خدا صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلّم فرماتے ہیں کہ نماز دین کا ستون ہے پس جس نے اپنی نماز کو ترک کیا۔ اُس نے اپنے دین کو منہدم کیا۔ نیز حضرت فرماتے ہیں کہ جس شخص نے عمداً نماز کو ترک کیا کہ نہ اُس کے ثواب کی اُمید رکھتا ہے۔ اور نہ عذاب کا خوف ہے۔ اَیسے شخص کے بارے میں مجھ کو کچھ پروا نہیں کہ خواہ وہ یہودی مرے یا نصرانی یا مجوسی۔ آں حضرتؐ ارشاد فرماتے ہیں کہ اپنی نمازوں کو ضائع و برباد نہ کرو۔ اِس لئے کہ جس نے اپنی نمازوں کو برباد کیا۔ خداوند عالم اس کو منافقین کے ہمراہ جہنّم میں داخل کرے گا۔

جو نماز کو سُبک سمجھ کر ترک کرے وہ کافر ہے۔ اور بے پرواہی کے طور پر ترک کرنے والا سخت عذاب کا مستحق ہے جس کی حد نہیں بتلائی جا سکتی جتنا یہ تساہل بڑھے اتنا ہی سزا کا مستحق ہے۔

# واجب نمازیں

زمانۂ غیبتِ امامِ آخر الزمان علیہ السلام میں سات نمازیں واجب ہیں۔ اوّل نمازِ پنجگانہ جو حالتِ حضر میں سترہ رکعتیں ہیں۔ ظہر کی چار رکعت عصر کی چار رکعت مغرب کی تین رکعت۔ عشاء کی چار رکعت اور صبح کی دو رکعت۔ دوسرے نمازِ جمعہ جو بنا بر اقوائے مابین جمعہ و ظہر واجب تخییری ہے[1]۔ تیسرے نماز آیاتؑ۔ چوتھے نماز طواف واجب۔ پانچویں نماز نذر یا عہد یا قسم یا اجارہؑ۔ چھٹے نماز والدین جو اُن سے کسی عذر کی وجہ سے یا بغیر عذر کے بھی فوت ہوگئی ہو تو وہ بڑے بیٹے پر واجب ہے ساتویں نماز میّت جس کا بیان احکامِ میّت میں ہو چکا ہے۔

---

[1] یعنی نماز گذار کو اختیار ہے خواہ جمعہ پڑھے یا ظہر نماز جمعہ بہر حال افضل ہے نماز جمعہ پڑھنے کے بعد احتیاط واجب یہ ہے کہ نماز ظہر کو بھی پڑھے (الاحقر نقوی عفی عنہ)



کسی کی نماز پڑھنا۔

# سُنّتی نمازیں

سُنّتی نمازیں[1] بہت ہیں لیکن جن کی زیادہ تاکید ہے وہ نوافل یومیہ ہیں جو تعداد نمازِ پنج گانہ سے دُگنی تعداد یعنی چونتیس[2] رکعتیں ہیں۔ اوّل آٹھ رکعتیں نافلہ ظہر کی ہیں۔ جو زوال کے بعد فریضۂ ظہر سے پہلے دو دو رکعتی نماز کرکے پڑھی جاتی ہیں۔ دوسرے اسی طرح آٹھ رکعتیں فریضۂ عصر سے قبل، تیسرے اسی طرح چار رکعتیں فریضۂ مغرب کے بعد۔ چوتھے فریضۂ عشاء کے بعد دو رکعتیں[3] بیٹھ کر کہ جن کا ایک رکعت میں شمار ہوتا ہے اُسے نمازِ وتیرہ کہتے ہیں۔ پانچویں آٹھ رکعت نمازِ شب نصف رات کے بعد دو۔ دو رکعت کرکے چھٹے دو رکعت نمازِ شفع۔ ساتویں نمازِ شفع کے بعد ایک رکعت نمازِ وتر اور آٹھویں دو رکعت فریضۂ صبح سے قبل۔

ان نمازوں میں یہ جائز ہے کہ صرف سورۃ الحمد پر اکتفا کرے۔ دوسرا سورۃ اور قنوت نہ پڑھے اور یہ بھی جائز ہے کہ بعض نوافل کو بجالائے اور بعض کو چھوڑ دے لیکن جہاں تک ممکن ہو چھوڑنا نہیں چاہیئے۔ اور جو نمازیں سفر میں قصر پڑھے جیسے ظہر، عصر اور عشاء[4] ان کے نوافل ساقط ہوں گے لیکن نافلۂ مغرب و صبح ساقط نہ ہوں گے۔ اور بحالتِ اختیار بیٹھ کر بھی نوافل پڑھ سکتا ہے۔

# مقدّماتِ نماز

نماز شروع کرنے سے پہلے جن اُمور کا جاننا اور پہچاننا ضروری ہے وہ پانچ ہیں،

---

[1] سنّتی نمازوں کی تعداد اور ان کے تفصیلی احکام و آداب اور دعائیں بمعہ اُردو ترجمہ رسالہ "زینۃ العابدین" میں دیکھیں جو افتخار بک ڈپو رجسٹرڈ اسلام پورہ لاہور سے مل سکتی ہے۔

[2] اور حالتِ سفر میں گیارہ رکعتیں ہیں یعنی ظہر کی دو۔ عصر کی دو۔ مغرب کی تین، عشاء کی دو اور صبح کی دو رکعت ہیں۔ الاحقر نقوی عفی عنہ ۔ [3] کھڑے ہو کر جائز ہے (آقائے محسن مدظلہ)

[4] نافلۂ عشاء بقصد رجاء مطلوبیت پڑھ سکتا ہے (آقائے محسن حکیم)

اول، نماز کا وقت۔ دوسرے قبلہ کی شناخت، تیسرے نماز کی جگہ، چوتھے لباس نماز اور پانچویں لباس و بدن کی طہارت۔ ان میں سے ہر ایک کا علیحدہ علیحدہ بیان کیا جاتا ہے۔

# اوقاتِ نماز پنجگانہ

نمازِ ظہر و عصر کا وقت زوال آفتاب (یعنی جب آفتاب دائرہ نصف النہار تک پہنچ جائے) سے شروع ہو کر غروب تک رہتا ہے۔ زوال آفتاب کے بعد بقدر نماز ظہر کے مخصوص ظہر کا وقت ہے اور غروبِ آفتاب سے بقدر نمازِ عصر جو وقت باقی رہے وہ مخصوص عصر کا وقت ہے کہ ان خاص اوقات پر ظہر کے مخصوص وقت میں بغیر اس کے ادا کئے عصر کی نماز صحیح نہیں اور عصر کے مخصوص وقت میں بغیر اس کے ادا کئے ظہر کی نماز صحیح نہیں۔ ظہر کا وقت فضیلت زوال آفتاب سے لے کر اس وقت تک ہے کہ سایہ ہر چیز کا اس کی برابر ہو جائے۔ اور عصر کا وقتِ فضیلت اس وقت تک باقی رہتا ہے۔ جب تک سایہ کسی چیز کا اس سے دگنا ہو جائے۔ مغرب کا وقت غروبِ شرعی یعنی اُفق مشرق سے سرخی زائل ہونے کا وقت ہے اور اس وقت تک رہتا ہے کہ نصف شب میں بقدر ادائے عشاء کا وقت رہ جائے اور عشاء کا وقت غروبِ شرعی سے بقدر ادائے مغرب گزرنے کے بعد نصف شب تک ہے غروبِ آفتاب کے بعد فوراً بعد بقدر تین رکعت کے مخصوص مغرب کا وقت ہے اور آخر میں جب نصف شب کے لئے بقدر چار رکعت کے وقت باقی رہے۔ یہ مخصوص عشاء کا وقت ہے۔ نماز مغرب کا وقت فضیلت غروب سے لے کر مغرب کی سرخی دور ہونے تک باقی رہتا ہے۔ اور نماز عشاء کا وقتِ فضیلت مغرب کی سرخی دور ہونے سے لے کر تہائی رات تک ہے۔ اگر ازراہِ عصیان یا سہواً یا جہالت سے نماز

---

ص۱ احوط یہ ہے کہ سرخی مشرق انسان کے سر کے اوپر سے گذر جائے (آقائے محسن حکیم)

مغرب وعشاء کے ادا کرنے میں نصف شب سے بھی زیادہ تاخیر ہو جائے تو واجب ہے کہ صبح صادق سے پہلے[1] بجا لے آئے۔ لیکن نیّت میں ادا یا قضا کا تعین نہ کرے

نمازِ صبح کا وقت اُفق میں سفیدی پھیلنے کی ابتداء سے کہ جو صبح صادق ہے۔ سورج نکلنے تک باقی رہتا ہے۔ اور اس کی فضیلت کا آخری وقت مشرق کی سمت سرخی ظاہر ہونے تک ہے۔

ہر نماز اس وقت تک نہ پڑھنی چاہیئے جب تک کہ اس کے وقت کے داخل ہو جانے کا یقین نہ ہو جائے۔ البتہ دو عادلوں کی گواہی[2] پر اعتبار کرے۔ اگر مذکورہ چیزوں پر اعتماد کرکے نماز پڑھ لے اور بعد میں ظاہر ہو کہ پوری نماز وقت آنے سے پہلے ہوئی تو نماز کا اعادہ کرے اور اگر اثنائے نماز میں وقت داخل ہو چکا خواہ سلام ہی سے پہلے تو نماز صحیح ہے۔

اگر کوئی شخص بھول کر نماز ظہر سے پہلے نماز عصر شروع کر دے اور حالتِ نماز میں یاد آئے تو نماز ظہر کی طرف عدول کرے (یعنی عصر کی نیّت کو ظہر کی نیّت میں بدل دے) اور اس کے بعد نماز عصر ادا کرے۔ اور اگر نماز عصر پہلے پڑھ لی ہو۔ پھر یاد آئے کہ ظہر نہیں پڑھی تو اس صورت میں احوط یہ ہے کہ بعد کی نماز کو ظہر یا عصر کی تعیین کئے بغیر "مافی الذمہ" (یعنی جو نماز میرے ذمہ ہے) کی نیّت سے بجا لائے[3] اور اگر مغرب اور عشاء میں بھی یہی صورت بھول کر ہو جائے اور حالتِ نماز میں ایسے وقت پر یاد آئے کہ نمازِ عشاء سے نماز مغرب کی طرف عدول کرنا ممکن ہو۔ اور ابھی عشاء کی چوتھی رکعت کے رکوع میں داخل نہیں ہوا تو نیّت کو نماز مغرب کی طرف بدل دے۔ اور اس کے بعد

---

[1] اگر طلوع صبح صادق میں مقدارِ عشاء سے زیادہ وقت نہ باقی رہا ہو تو عشاء ہی کو بجا لائے اور بعد میں احتیاطاً مغرب وعشاء دونوں قضا بجا لائے ۱۲۔

[2] اگر علم حاصل ہو سکتا ہو تو دو عادلوں کی گواہی پر اعتبار کرنا محلِ تامل ہے۔ ۱۲

[3] اگر نماز عصر پڑھنے کے بعد یاد آئے کہ ظہر نہیں پڑھی تو جائز ہے کہ زاں بعد نماز ظہر بجا لائے (آقائے محسن مدظلہ)

نماز عشاء بجالائے۔

واجب نماز سے مستحب نماز کی طرف نیّت تبدیل نہیں کی جاسکتی۔ اگر کوئی ظہر کی نیّت کرکے نماز شروع کردے۔ اور بحالتِ نماز اُسے معلوم ہو کہ وہ ظہر کی نماز پڑھ چکا ہے تو وہ اُسے عصر کی نماز میں تبدیل نہیں کرسکتا بلکہ اُسے یہ نماز چھوڑ کر پھر عصر کی نیّت سے نماز عصر پڑھے یہی حکم بعینہ مغرب و عشاء کا ہے۔

واضح رہے کہ بصورت اختیار نماز میں اتنی تاخیر کہ وقت نکل جائے جائز نہیں ہے۔ اور واجب ہے کہ پوری نماز وقت کے اندر بجالائے اور اگر عصیاناً یا سہواً اتنی تاخیر ہو کہ صرف ایک رکعت بھر کا وقت آخر میں رہ جائے تو واجب ہے کہ فوراً نماز شروع کردے۔ پس اقویٰ[1] یہ ہے کہ اس صورت میں نماز ادا قرار پائے گی[1]۔

# شناختِ قبلہ

قبلہ سے مراد کعبہ ہے جو مسجد الحرام کے درمیان واقع ہے۔ اور اس کے محاذات میں زمین سے آسمان تک سب کا سب قبلہ ہے۔ واجب ہے کہ نماز واجب کو رُو بقبلہ بجالائے بلکہ نماز مستحب میں بھی قبلہ رُو ہونا معتبر ہے۔ دُور کے مقامات پر قبلہ کی شناخت کے بہت سے طریقے ہیں۔ زوال کے وقت آفتاب کو اپنی بائیں بھوں پر لینے سے قبلہ معلوم ہوجاتا ہے۔ یا ستارہ جدی کو جو قطب شمالی کے قریب ایک ستارہ ہے۔ جسے عرفاً قطب تارہ کہتے ہیں۔ اس کی انتہائی بلندی کے وقت داہنے کاندھے کے مقابل رکھنا قبلہ کی علامت ہے۔ اگر اس طرح معلوم نہ ہو سکے تو ایسی علامتوں پر یا مسلمانوں کے شہر میں ان کے قبرستان یا مسجدوں سے قبلہ کی تشخیص پر اعتماد کرنا چاہیئے تاوقتیکہ ان چیزوں کا غلط ہونا ظاہر[2] نہ ہو۔ اور اگر کہیں قبلہ

---

[1] بنا بر اقویٰ نماز واجبہ کے وقت میں نوافل یومیہ کے علاوہ مستحب نماز پڑھنا بھی جائز ہے (آقائے محسن مدظلہ)

[2] جب قبلہ کا علم نہ حاصل ہوسکتا ہو تب اعتماد جائز ہوگا ورنہ قبلہ کی تحقیق لازم ہوگی۔ ۱۲



۱۔ اقویٰ: حاشیہ ص۲۹ دیکھیے۔

کی شناخت نہ علم سے ہو سکے نہ ظن [1] سے۔ تو واجب ہے کہ چاروں سمتوں میں ایک ایک دفعہ نماز پڑھے۔ بشرطیکہ وقت وسیع ہو۔ اور اگر وقت تنگ ہو تو جتنی بھی گنجائش ہو پڑھے خواہ ایک ہی دفعہ سہی۔ اور جس سمت میں چاہے پڑھے۔

اگر قبلہ پہچان کر نماز پڑھے۔ اور اس کے بعد ظاہر ہو کہ نماز میں رو بقبلہ نہیں۔ بلکہ پشت بقبلہ تھا یا قبلہ دہنی یا بائیں جانب تھا تو اگر وقت باقی ہو تو نماز کا اعادہ [2] کرے اور اگر نہ باقی ہو تو اس کی قضا بجا لائے۔ اور اگر اثنائے نماز میں قبلہ اور داہنی طرف کے درمیان یا قبلہ اور بائیں جانب کے درمیان تھوڑا سا انحراف ظاہر ہو تو فوراً رو بقبلہ ہو جائے اور نماز کو پورا کرے۔ نماز صحیح ہوگی۔ اور اگر نماز ختم ہونے کے بعد معلوم ہو۔ تب بھی نماز کو صحیح سمجھے۔

## مکان نماز

واجب ہے کہ نماز پڑھنے کی جگہ مباح ہو۔ غصبی نہ ہو۔ اور کھڑے ہونے کی جگہ سے محل سجدہ [3] پست و بلند نہ ہو۔ مگر ایک اینٹ بھر کی پستی و بلندی میں (جو چار انگل سے زیادہ نہ ہو) کوئی حرج نہیں ہے۔ اور لازم ہے کہ نماز اس جگہ کے مالک کی اجازت سے ہو۔ خواہ اجازت صریحی یعنی کھلم کھلا ہو یا اجازت ضمنی ہو یعنی وہ کہہ دے کہ آپ کو یہاں پر ہر بات کا اختیار ہے تو ضمناً نماز کی بھی اجازت ہو گئی یا اجازت فحوائی ہو یعنی مکان میں رہنے کی اجازت دے تو یہ مطلب بھی ثابت ہو گا کہ نماز کی اجازت بدرجہ اولیٰ ہے) یا شاہد حال سے مالک کی اجازت کا پتہ چلے جیسے مہمان خانے سرائے وغیرہ جو رفاہ عام کے لئے بنائے گئے ہوں۔ اور اگر کسی شخص نے وہ جگہ کرایہ پر لی ہو تو اب کرایہ دار کی اجازت ضروری ہو گی۔

واجب ہے کہ نماز کی جگہ ایسی نجاست سے پاک ہو جو بدن یا لباس کو نجس کرے لیکن اگر وہ مقام ایسا خشک ہو کہ جس کی نجاست اثر نہ کرے گی اور محل سجدہ پاک ہو۔ تو نماز صحیح ہے ورنہ اگر سجدہ گاہ بھی نجس ہو گی تو نماز صحیح نہیں۔



1۔ ظن: جب کسی چیز کے ہونے اور نہ ہونے، دونوں طرف کا خیال برابر ہو تو یہ یقین کا درمیانی مقام ہے اسے شک کہتے ہیں۔ یقین جب ایک طرف رجحان زیادہ ہو

بنا بر احتیاط عورت مرد سے آگے کھڑے ہو کر یا دونوں ایک دوسرے کے پہلو میں نماز نہ پڑھیں خواہ محرم ہوں یا نہ ہوں [1] [2] اگرچہ کراہت ہے اور یہ کراہت جاتی رہتی ہے اگر دونوں کے درمیان کوئی پردہ حائل ہو یا دس ہاتھ کا فاصلہ ہو۔

جن مقامات پر نماز پڑھنا مکروہ ہے منجملہ اُن کے ایک حمام بلکہ بہتر یہ ہے کہ حمام کے جامہ خانہ میں بھی نہ پڑھے۔ دوسرے ایسا مقام جہاں طبیعت نفرت کرے۔ تیسرے گھوڑے۔ گدھے وغیرہ جہاں بندھتے ہوں۔ چوتھے راستہ پر۔ پانچویں ایسے مکان میں کہ جہاں سامنے ذی رُوح کی تصویر ہو خواہ مجسّم ہو یا غیر مجسّم۔ چھٹے ایسی جگہ جہاں سامنے دروازہ کھلا ہو۔ ساتویں ایسی جگہ جہاں سامنے چراغ یا آگ روشن ہو۔ آٹھویں ایسی جگہ جہاں کوئی شخص خاص کر عورت نماز گذار کے سامنے ہو۔ نویں جہاں سامنے قرآن مجید یا کوئی کتاب یا کاغذ جس کی تحریر نمایاں ہو کھلا ہوا ہو۔ دسویں اس مکان میں جہاں کتا ہو سوائے شکاری کتّے کے۔ گیارہویں ایسی جگہ جہاں شراب یا کوئی نشہ پیدا کرنے والی چیز ہو۔ بارہویں قبرستان میں۔

مستحب ہے کہ نماز مسجد میں پڑھے۔ مسجد میں نماز پڑھنا ثواب عظیم کا باعث ہے۔ حدیث میں ہے کہ مسجد الحرام میں ایک نماز کا ثواب لاکھ نمازوں کے برابر ہے۔ اور مسجد نبوی ص میں ایک نماز کا ثواب دس ہزار نمازوں کے برابر ہے اور مسجد اقصےٰ، مسجد کوفہ اور بیت المقدس میں ایک نماز ایک ہزار نماز کے برابر ہے۔ اور مسجد جامع میں سو نمازوں کے برابر اور مسجد محلّہ میں پچیس نمازوں کے برابر۔ اور مسجد بازار میں بارہ نمازوں کے برابر ہے۔ اور قبر مبارک امیر المومنین علیہ السلام کے پاس ایک نماز کا ثواب دو لاکھ نمازوں کے برابر ہے۔ اور اسی طرح دیگر مشاہد مقدسہ میں نماز پڑھنے کے ثواب ہیں۔ مسجد کے ہمسایہ کے لئے مکروہ ہے کہ اپنی مسجد چھوڑ کر بغیر کسی عذر کے دوسری جگہ نماز پڑھے۔ لیکن عورت کے لئے مستحب ہے کہ وہ گھر ہی میں نماز پڑھے۔

---

[1] یہ احتیاط ترک نہ ہو (یعنی وجوبی ہے)۔ ۱۲ [2] بحالت نماز عورت کا آگے اور مرد کا عقب میں کھڑے ہونا بنا بر اقویٰ جائز ہے (دونوں کی نماز صحیح ہوگی) اگرچہ مکروہ ہے (آقائے محسن مدظلّہ)

کیونکہ وہ اس کے لئے مسجد سے افضل ہے بلکہ اور زیادہ فضیلت اس میں ہے کہ وہ گھر کے بھی کسی حجرہ میں نماز پڑھے۔

مسجد میں زیادہ جانا مستحب ہے بخصوصاً اُس مسجد میں جہاں نماز پڑھنے والا کوئی نہ ہو۔ اور جو شخص مسجد میں جا کر نماز پڑھنے کا عادی نہ ہو۔ اُس کے ساتھ کھانا، اُس سے کسی کام میں مشورہ لینا۔ اُس کا ہمسایہ بن کر رہنا وغیرہ مکروہ ہے۔

# لباس نماز

بحالتِ نماز مرد پر اس قدر واجب ہے کہ وہ اپنی شرم گاہ کو چھپائے اور عورت کو سوائے مُنہ اور ہاتھوں اور پاؤں کے تمام جسم یہاں تک کہ سر اور بالوں کا بھی چھپانا واجب[1] ہے۔ خواہ کوئی دیکھنے والا موجود نہ ہو۔ اگر نامحرم کے نظر پڑنے کا اندیشہ ہو۔ تو چہرہ پر نقاب ضروری ہے۔ بے شک حالتِ سجدہ میں نقاب اس قدر ہٹا لے ، کہ پیشانی کے نیچے کوئی حائل نہ رہے۔ پھر سر اٹھاتے وقت ڈال لے لباس نمازی (ساتر) کے شرائط حسب ذیل ہیں۔

(۱) لباس مباح ہو اور غصبی نہ ہو (۲) پاک ہو (۳) حرام گوشت جانور کی کھال یا اس کے اجزاء مثلاً بالوں وغیرہ کا نہ ہو[2] بلکہ اس کا کوئی جزو بھی نماز میں اپنے پاس یا لباس میں لگا ہوا نہ ہونا چاہیئے (۴) مردار کی کھال کا نہ ہو (۵) مردوں کا لباس خالص ریشم اور زربفت کا نہ ہو بلکہ مرد کے واسطے بغیر حالت نماز کے بھی ریشمی لباس کا پہننا[3] بلا کسی مجبوری کے ناجائز ہے۔ البتہ اگر کپڑے کی گوٹ خالص ریشم کی ہو تو جائز ہے۔ اگرچہ احوط[1] یہ ہے کہ چار انگل سے زیادہ چوڑی نہ ہو۔ اور ہاتھ میں سونے کی انگوٹھی پہننا بلکہ سونے سے کسی طرح بھی زینت کرنا مردوں کے لئے ہر حالت میں ناجائز ہے۔ البتہ عورتوں کے

---

[1] لیکن کنیز اور نابالغ لڑکی کے لئے سر و گردن کا چھپانا واجب نہیں [2] نہ حرام جانور کے رطوبات اس پر لگے ہوں ۱۲ آقائے بروجردی [3] البتہ حالت اضطرار اور جنگ میں مردوں کے ریشم پہننے میں کوئی حرج نہیں۔ آقائے محسن مدظلہ۔



[1] احوط: حاشیہ ص ۳۹ دیکھئے۔

واسطے یہ سب چیزیں یعنی ریشم سونا وغیرہ نماز تک میں جائز ہیں۔ ریشمی رومال اگر جیب میں ہو تو کوئی حرج نہیں۔

سونے اور چاندی کی گھڑی کا استعمال جائز ہے بلکہ طلائی زنجیر کا استعمال بھی حرام نہیں ہے۔ البتہ گردن یا اچکن وغیرہ میں طلائی زنجیر لٹکانا کہ جو باعث زینت و آرائش ہے۔ مردوں کے لئے حرام ہے۔

اگر سونے کا سکہ جیب میں ہو یا سونے سے دانتوں کی بندش ہو تو کوئی مضائقہ نہیں

سیاہ لباس کا استعمال مکروہ ہے۔ مشہور یہ ہے کہ بنی عباس کا لباس تھا۔ البتہ سیاہ جراب، عبا، عمامہ اور عزائے سید الشہداء امام حسین علیہ السّلام کے سلسلہ میں سیاہ لباس استعمال کر سکتا ہے کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

## طہارت لباس و جسم

نماز کے لئے تمام جسم کا ہر نجاست سے پاک ہونا ضروری ہے خواہ وہ کپڑا جو زیب بدن ہو۔ اس سے ستر[1] ہو یا اس کپڑے سے ستر نہ کیا ہو۔ پس اگر ایسے کپڑے میں عمداً[2] نماز پڑھی جائے گی تو باطل ہے۔ اور اگر معلوم نہ ہو تو نماز صحیح ہے۔ اگرچہ جب بعد میں معلوم ہو اور نماز کا وقت بھی باقی ہو تو اعادہ احوط[3] ہے۔ بحالت نماز بعض نجاستیں معاف ہیں۔ ایک پھوڑا، زخم وغیرہ کا خون جب تک کہ اچھا نہ ہو جائے خواہ بدن پر لگا ہوا ہو یا کپڑے پر۔ اور یہی حکم بواسیر کے خون کا ہے۔ دوسرے لباس پر انسان یا حلال جانور کا خون جو انگوٹھے کے پور سے کم ہو معاف ہے مگر حیض و نفاس و استحاضہ کا خون یا کتے اور سور اور کافر اور مردار کا خون نہ ہو۔ تیسرے پہننے کی ایسی چیز اگر نجس ہو جائے جو نماز میں ستر کے لئے تنہا کافی نہیں ہو سکتی۔ مثلاً ٹوپی، کمربند، چھوٹا رومال[5] وغیرہ۔ تو یہ نجاست بھی بحالت نماز معاف ہے۔ چوتھے کسی بچہ کو پالنے والی عورت کا کپڑا۔ بشرطیکہ دوسرا کپڑا اس کے پاس نہ ہو۔ اور دن رات میں نجس لباس کو ایک مرتبہ پاک کرے۔ اگرچہ

[1] ستر: ڈھکنا، لباس۔ [2] عمداً: جان بوجھ کر۔ [3] اعادہ احوط ہے: احتیاطاً نماز دوبارہ پڑھے۔

[5] احتیاط واجب ہے کہ ایسی چیزیں جب نجس ہو جائیں نماز کی حالت میں اپنے پاس نہ رکھے (آقائے محسن حکیم)

احوط یہ ہے کہ بچہ لڑکا ہو۔ پانچویں بدن یا لباس کی وہ نجاست بھی معاف ہے جو بحالتِ مجبوری لگے رہے۔ مثلاً بیمار میں اتنی طاقت نہ ہو کہ پانی سے پاک کر سکے یا ضرر کا خوف ہو یا نجس کپڑا اتارنے میں سردی کی اذیت ہو۔

# اذان واقامت

پنجگانہ نمازوں میں ہر مرد وعورت کے لئے اذان واقامت سُنّت ہے۔ بلکہ اقامت کی تاکید ہے۔ اور مرد کے لئے احوط یہ ہے کہ اقامت[1] کو ترک نہ کرے۔ بروز جمعہ نماز عصر کے لئے اذان ساقط ہے اگر وہ نماز جمعہ یا ظہر کے ساتھ بلا فاصلہ پڑھی جائے اذان واقامت ادا کرتے وقت حروف کی ادائیگی درست ہو۔ موالات اور ترتیب کا خیال رہے۔ اور اوّل سے آخر تک نیّت ایک رہے۔ اذان واقامت میں عقل، ایمان اور اسلام کا ہونا ضروری ہے۔ مستحب ہے کہ اذان دینے والا رو بقبلہ کھڑا ہو کر بلند آواز سے کہے۔ اذان کہتے وقت جلدی نہ کرے۔ دونوں کانوں میں انگلیاں رکھے۔ اذان و اقامت میں فاصلہ دے۔ اگرچہ ایک قدم اٹھانے یا تسبیح خوانی یا کسی دعا کے بقدر ہو اذان کے فصول ٹھہر ٹھہر کے کہے، لیکن آواز کو حلق میں گردش دینا مکروہ ہے۔ اور اگر گانے کی حد تک پہنچ جائے تو حرام ہے۔ اذان کا طریقہ یہ ہے۔ پہلے چار مرتبہ، اَللّٰہُ اَکْبَرُ پھر دو مرتبہ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پھر دو مرتبہ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ پھر دو مرتبہ اَشْھَدُ[2] اَنَّ اَمِیْرَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَ اِمَامَ الْمُتَّقِیْنَ عَلِیًّا وَّلِیُّ اللّٰہِ وَصِیُّ رَسُوْلِ اللّٰہِ وَخَلِیْفَتُہٗ بِلَا فَصْلٍ پھر دو مرتبہ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ پھر دو مرتبہ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ پھر دو مرتبہ حَیَّ عَلٰی خَیْرِ الْعَمَلِ پھر دو مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ پھر دو مرتبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

---

[1] اگرچہ اقامت کا واجب نہ ہونا بھی خالی از دلیل نہیں ہے تاہم اس کو ترک نہ کرنا چاہیئے

[2] بہ نیت استحباب لیکن بغیر قصد جزئیت۔ آقائے محسن مدظلہ۔

پس اذان ختم کرنے کے بعد ایک لحظہ توقف کرے۔ بہتر ہے کہ بیٹھ کر یا ایک قدم بڑھا کر ہاتھ بلند کرکے یہ دعا پڑھے:۔ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ قَلْبِیْ بَآرًّا وَّ عَمَلِیْ سَآرًّا وَّ عَیْشِیْ قَآرًّا وَّ رِزْقِیْ دَآرًّا وَّ اَوْلَادِیْ اَبْرَارًا وَّاجْعَلْ لِّیْ عِنْدَ قَبْرِ نَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مُسْتَقَرًّا وَّ قَرَارًا بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

پھر جب نماز کے لئے تیار ہو جائے تو اقامت کہے۔ اقامت کے فصول میں نہ ٹھہرے۔ اذان کی نسبت کم آواز میں اس طرح کہے۔ دو مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ دو مرتبہ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پھر دو مرتبہ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ دو یا ایک مرتبہ اَشْھَدُ اَنَّ عَلِیًّا حُجَّۃُ اللّٰہِ[1] پھر دو مرتبہ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ پھر دو مرتبہ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ دو مرتبہ حَیَّ عَلٰی خَیْرِ الْعَمَلِ دو مرتبہ قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ دو مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اور ایک مرتبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

# واجباتِ نماز

واجباتِ نماز گیارہ ہیں۔ ان میں پانچ تو واجبات نماز رکنی ہیں۔ جن میں عمداً۔ یا سہواً کمی یا زیادتی سے سوائے نماز جماعت کے (جس کی تفصیل آگے آئے گی) نماز باطل ہو جاتی ہے۔ وہ یہ ہیں۔ اول تکبیرۃ الاحرام، دوسرے تکبیرۃ الاحرام کی حالت میں قیام، تیسرے رکوع میں جانے سے پہلے ملا ہوا قیام جسے "قیام متصل برکوع" کہتے ہیں چوتھے رکوع اور پانچویں دونوں سجدے۔ باقی چھ واجباتِ نماز غیر رکنی ہیں۔ ان میں عمداً کمی یا زیادتی سے نماز باطل ہو جاتی ہے لیکن اگر بھول کر ہو جائے تو باطل نہیں ہوتی وہ یہ ہیں۔ اول نیت، دوسرے قرأت (سورتوں کا پڑھنا) تیسرے تشہد، چوتھے سلام۔ پانچویں ترتیب اور چھٹے موالات ان کو علیحدہ علیحدہ کسی قدر تفصیل سے بیان کیا جاتا ہے۔

---

[1] یہ جملہ کہنا مستحب ہے۔ آقائے محسن مدظلہ۔

## نیّت

ضروری ہے کہ عمل کی تعیین اور قصدِ قربت ہو یعنی نماز کا قربۃً الی اللہ بجا لانے کا قصد ہو۔ اور زبان سے ادا و قضا یا واجب و سُنّت کے الفاظ جاری کرنیکی ضرورت نہیں ہے بلکہ دل میں اس بات کا قصد ہونا چاہیئے کہ نماز صبح یا نماز ظہر پڑھتا ہوں۔ واجب قربۃً الی اللہ یا فلاں نماز پڑھتا ہوں سُنّت قربۃً الی اللہ۔ نماز احتیاط میں نیّت زبان سے نہ کرے ورنہ نماز احتیاط اور اصل نماز میں کلام بیجا کا فاصلہ ہو جائیگا۔ سب سے بڑی شرط یہی ہے کہ نماز پڑھنے میں حکمِ خدا کی تعمیل اور خلوص ہو۔ ریاکاری اور دکھاوے کا مطلق دخل نہ ہو۔ ورنہ اگر اس میں کسی طرح کی ریا اور دکھاوے کا قصد ہوگا۔ تو نماز باطل ہے ع

اگر پہلی نماز سے قبل بعد والی نماز پڑھنے لگے مثلاً نماز ظہر سے پہلے سہواً نمازِ عصر شروع کردے تو جس وقت یاد آئے فوراً ظہر کی نیّت کرلے۔ نماز صحیح رہے گی۔ اور اس کے بعد نماز عصر بجا لائے اور اگر عدول کا محل باقی نہ ہو۔ مثلاً نماز عشاء کی چوتھی رکعت کا رکوع بجا لانے کے بعد یاد آیا کہ نماز مغرب نہیں پڑھی تو اب مغرب کی نیّت نہیں ہو سکتی بلکہ نمازِ عشاء ختم کرے اور اس کے بعد نماز مغرب بجا لائے۔ دونوں نمازیں صحیح ہوں گی۔

## تکبیرۃ الاحرام

نیّت کے بعد فوراً بلا فاصلہ تکبیرۃ الاحرام یعنی اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہنا واجب ہے یہ نماز کا پہلا رکن ہے کہ اگر کوئی شخص عمداً یا سہواً اس کو چھوڑ جائے تو نماز باطل ہے تکبیرۃ الاحرام کہتے وقت بدن کو مکمل آرام و سکون ہو۔ پس اگر بدن کے حرکت کرنے کے وقت عمداً تکبیرۃ الاحرام کہے گا تو وہ باطل ہوگی۔ اس تکبیر کے علاوہ چھ اور تکبیریں

---

ع اگر جزو مستحب میں ریاکاری ہو جائے تو نماز کا باطل ہونا مشکل ہے (آقائے محسن حکیم)

سُنّت ہیں۔ کل سات تکبیریں ہو جائیں گی۔ ان میں سے جس ایک کو چاہے تکبیرۃ الاحرام قرار دے باقی چھ تکبیریں مستحب قرار پائیں گی۔ لیکن آخری تکبیر کو تکبیرۃ الاحرام قرار دینا احوط ہے۔ اور سُنّت ہے کہ تکبیر کہتے وقت دونوں ہاتھ کانوں کے پاس لے جائے۔ انگلیاں ملی ہوئی ہوں اور ہتھیلیاں قبلہ رُخ ہوں۔ اور ساتوں تکبیریں بغیر کسی دعا کے پے در پے کہی جا سکتی ہیں مگر بہتر و افضل یہ ہے کہ پہلی تین تکبیریں بقصدِ سُنّت کہے پھر یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ عَمِلْتُ سُوْٓءً وَظَلَمْتُ نَفْسِيْ فَاغْفِرْلِيْ ذَنْبِيْ اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ۔ پھر دو تکبیریں اور بقصدِ سُنّت کہہ کر یہ دُعا پڑھے۔ لَبَّيْكَ وَسَعْدَيْكَ وَالْخَيْرُ فِيْ يَدَيْكَ وَالشَّرُّ لَيْسَ اِلَيْكَ وَالْمَهْدِيُّ مَنْ هَدَيْتَ عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدَيْكَ ذَلِيْلٌ بَيْنَ يَدَيْكَ مِنْكَ وَبِكَ وَلَكَ وَاِلَيْكَ لَا مَلْجَاَ وَلَا مَنْجٰى وَلَا مَفَرَّ وَلَا مَهْرَبَ مِنْكَ اِلَّا اِلَيْكَ سُبْحَانَكَ وَحَنَانَيْكَ تَبَارَكْتَ وَتَعَالَيْتَ سُبْحَانَكَ رَبَّنَا وَرَبَّ الْبَيْتِ الْحَرَامِ۔ پھر ایک اور تکبیر کہے اور پھر بہ نیّت نماز آخری (ساتویں) تکبیر بطور تکبیرۃ الاحرام کہہ کر یہ دُعا پڑھے۔ اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ عَالِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ حَنِيْفًا مُسْلِمًا وَمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلٰوتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ۔

## قیام

کھڑے ہو کر تکبیرۃ الاحرام کہنا اور کھڑا ہونے کی حالت میں رکوع میں جانا رُکن ہے۔ اُسے عمداً یا سہواً چھوڑ دینے سے نماز باطل ہے۔ سُورۃ الحمد اور دوسرا سورۃ پڑھنے کی حالت میں قیام واجب ہے۔ اور قنوت پڑھنے میں قیام مستحب ہے بحالت اختیار کسی چیز پر ٹیک لگا کر نہ کھڑا ہو بلکہ سیدھا کھڑا ہو۔ اور قیام میں استقرار

(یعنی سکون) واجب ہے۔ اور اگر کھڑے ہونے پر قادر نہ ہو تو کسی چیز پر ٹیک لگا کر کھڑا ہو ورنہ بیٹھ کر نماز پڑھے۔ اور اگر بیٹھ بھی نہ سکتا ہو تو داہنی کروٹ سے لیٹے۔ اور اگر اس سے بھی معذور ہو تو بائیں کروٹ سے لیٹے اور اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو چت لیٹ کر اس طرح نماز ادا کرے کہ پیروں کے تلوے رُوبقبلہ ہوں۔ ان صورتوں میں بھی اگر رکوع اور سجدہ کے لئے جُھک سکے تو جھکے۔ ورنہ سر سے اشارہ کرے لیکن رکوع کے لئے کم اور سجدہ کے لئے زیادہ۔ اور اگر سر سے بھی اشارہ نہ ہو سکے تو آنکھوں کو بند کرنے سے اشارہ ہوگا۔ مگر رکوع کے لئے کم اور سجدہ کے واسطے زیادہ بند کرے۔

مستحب ہے کہ بحالتِ قیام مرد اپنے دونوں ہاتھ رانوں پر گھٹنوں کے مقابل رکھے انگلیاں باہم ملا کے رکھے۔ اور عورت ہاتھوں کو علیحدہ علیحدہ سینہ پر رکھے۔ مرد کے دونوں پاؤں میں فاصلہ تین کشادہ انگلیوں سے لے کر ایک بالشت تک ہو۔ اور عورت کے پاؤں ملے ہوئے ہوں۔ حالتِ قیام میں نگاہ مقامِ سجدہ کی طرف رہے پاؤں سیدھے اور برابر رکھے ہوئے ہوں۔ ایسی عاجزی سے کھڑا ہو کہ جس طرح ایک ادنیٰ غلام اپنے آقا کے رُوبرو کھڑا ہوتا ہے۔

## قرأت (سورتوں کا پڑھنا)

پہلی اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد اور اس کے بعد کوئی دوسرا سورہ بسم اللہ سے لے کر آخر تک پڑھنا واجب ہے۔ ہاں اگر بیمار و معذور ہو یا کوئی بوجہ ضرورت جلدی میں ہو یا وقت تنگ ہو تو فقط الحمد پڑھنے پر اکتفا کر سکتا ہے اور مغرب کی تیسری اور ظہر و عصر اور عشاء کی تیسری و چوتھی رکعت میں نمازی کو اختیار ہے کہ چاہے صرف سورۃ الحمد[1] یا اس کی بجائے تسبیحات اربعہ یعنی سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ پڑھے اور اس کے بعد ایک مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ

[1] اگر تیسری اور چوتھی رکعت میں سورۃ الحمد پڑھے تو احوط (وجوبی) ہے کہ بسم اللہ کو آہستہ ہی پڑھے۔ ۱۲

کہے۔ اور احوط یہ ہے کہ ان تسبیحات اربعہ کا ایک مرتبہ پڑھنا کافی ہے لیکن تین مرتبہ پڑھنا احوط[1] ہے۔ مغرب و عشاء اور صبح کی نماز مردوں کو بلند آواز سے پڑھنا چاہیئے۔ اور عورتوں کو اختیار ہے خواہ آہستہ پڑھیں یا آواز سے۔ بشرطیکہ نامحرم آواز نہ سنے ورنہ بلند آواز سے نماز صحیح نہ ہوگی۔ ظہر و عصر مرد و عورت دونوں کو آہستہ پڑھنا چاہیئے۔ نماز ظہر و عصر میں بسم اللہ کو بالجہر[1] پڑھنا مستحب اور نماز صبح و مغرب و عشاء میں قرائت بالجہر واجب ہے۔ جہر اور اخفات[2] کا معیار یہ ہے کہ آواز ظاہر ہو تو جہر ہے اور ظاہر نہ ہو تو اخفات ہے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ قرائت اور باقی تمام افکار نماز کو جہر سے پڑھنے میں آواز بہت بلند نہ ہو۔ اور اخفات سے پڑھنے میں بہت پست بھی نہ ہو کہ خود ہی نہ سن سکے۔ یعنی دونوں میں اعتدال ملحوظ رہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہر سورۃ کے ساتھ پڑھنا لازم ہے۔ اس لئے کہ سوائے سورۃ توبہ کے بسم اللہ تمام سورتوں کا جزو ہے۔ اور یہ لازم نہیں ہے کہ بسم اللہ شروع کرنے سے قبل[3] سورۃ کی تعیین[2] بھی کرلے۔ ہاں یہ لازم ہے کہ بسم اللہ کہتے وقت جس سورۃ کا قصد ہو۔ اس کو پڑھے۔ اور اگر کوئی اور سورۃ پڑھنا چاہے تو اس بسم اللہ کو کافی نہ سمجھے بلکہ پھر سے بسم اللہ کہے جو سورۃ پڑھ رہا ہو اس کو چھوڑ کر دوسرا سورہ پڑھ سکتا ہے۔ بشرطیکہ نصف سے تجاوز[3] نہ کیا ہو۔ مگر سورہ قل ہو اللہ اور قل یا ایہا الکافرون کو جب شروع کر دیا جائے تو ان سے عدول جائز نہیں[4] علاوہ نماز جمعہ کے کہ اس میں عدول کر کے سورۃ جمعہ یا منافقون پڑھ سکتا ہے۔ واجب نمازوں میں

---

[1] یہ احتیاط ترک نہ ہو [2] احوط (وجوبی) یہ ہے کہ سورۃ کی تعیین ہو خواہ اسی طرح ہی سہی کہ اسے کوئی سورت پڑھنے کی عادت ہو۔ پس بسم اللہ کہنے کے ساتھ اگرچہ سورۃ کی تعیین کا کوئی خاص قصد نہ کرے۔ تاہم جو سورۃ ہمیشہ پڑھتا ہے حسب عادت اس کا تعین خود بخود ذہن میں ہو جائے۔ ۱۲

[3] اگر نصف سورۃ تک بھی پہنچ جائے تو بھی چھوڑ کر دوسرا سورہ پڑھ سکتا ہے لیکن اگر آدھے سے بڑھ جائے تو پھر دوسرا سورہ نہ پڑھے (آقائے محسن حکیم)

[4] البتہ اگر کوئی کلمہ یا آیت بھول گیا ہو تو خواہ کوئی سورت ہو عدول کر سکتا ہے (آقائے محسن حکیم)

۱۔ بالجہر: آواز ظاہر کرکے ۔ ۲۔ اخفات: آواز ظاہر نہ کرنا ۔ ۳۔ قبل: پہلے ۔ ۴۔ تعین: مقرر

سجدہ والی سورتیں نہ پڑھے۔ البتہ سنتی نمازوں میں ان کا پڑھنا جائز ہے۔ جس وقت سجدہ کی آیت پڑھے تو فوراً سجدہ کرے اور پھر کھڑا ہو کر سورۃ کو پورا کرے۔

سورۃ "والضحیٰ" اور "الم نشرح" دونوں، اور اسی طرح سورۃ "الم ترکیف" اور سورۃ "لایلف" دونوں مل کر ایک سورۃ ہیں۔ اگر ایک کو پڑھے تو ساتھ میں دوسرے کا پڑھنا لازم ہے۔ دونوں کے لئے علیحدہ علیحدہ بسم اللہ کہے۔

دونوں سورتوں میں اور ان کے اجزاء میں بھی ترتیب کا لحاظ رکھے اور ان میں موالات رہے۔ اور حتی الامکان دونوں سورتوں اور تسبیحات اربعہ کو سکون و استقرار کے ساتھ کھڑے ہو کر پڑھے۔

مستحب ہے کہ پہلی رکعت میں الحمد شروع کرنے سے پہلے اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ آہستہ کہے۔ اور بسم اللہ ان نمازوں میں بھی جو آہستہ پڑھی جاتی ہیں۔ بلند آواز سے کہے۔ قرائت میں جلدی نہ کرے بلکہ اس طرح پڑھے کہ سننے والا حروف شمار کر سکے۔ خوشنما آواز سے پڑھے لیکن گانا نہ ہو۔ سورۃ قل ہو اللہ احد پڑھنے کے بعد ایک مرتبہ یا دو مرتبہ یا تین مرتبہ كَذٰلِكَ اللّٰهُ رَبِّيْ کہے۔ یاد رہے کہ یہ جزو نماز نہیں ہے۔ لیکن چونکہ مطلقاً سورۃ قل ہو اللہ کے بعد اس کا پڑھنا وارد ہوا ہے۔ لہٰذا اس کا کہنا باعث ثواب ہے۔ سورۃ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ ہر نماز کی پہلی رکعت میں اور سورہ قل ہو اللہ ہر نماز کی دوسری رکعت میں مستحب ہے۔ اگرچہ دوسری سورتیں بھی پڑھی جا سکتی ہیں۔ لیکن سورۃ قل ہو اللہ نماز میں خواہ پہلی رکعت ہو یا دوسری رکعت افضل ہے۔ اور اس کا ترک کرنا مکروہ ہے۔ دونوں رکعتوں میں ایک ہی سورۃ سوائے سورۃ توحید کے پڑھنا مکروہ ہے۔

قرائت صحیح طور سے ادا کرنا واجب ہے۔ یعنی حروف کو مخارج سے اس طرح ادا کرے کہ ایک دوسرے سے امتیاز ہو جائے۔ اور اگر کوئی نہ جانتا ہو تو سیکھے۔ ان مخارج کی پابندی لازم نہیں ہے بلکہ اس حرف کے ساتھ تلفظ صادق آنا اور عرب کے لوگوں کی طرح بولنا کافی ہے اور حرکت و سکون اور تشدید کو اچھی طرح ادا کرے۔

مشتبہ الصوت[1] تیرہ حروف ہیں۔ ء - ع اور ح - ہ - اور ت - ط - اور - ذ - ز

مشتبہ الصوت ایسے حروف کو کہتے ہیں جن کی آواز ملتی جلتی ہو۔

ض۔ظ اور ث۔س۔ص۔ ان کے علیحدہ علیحدہ مخرج حسب ذیل ہیں۔
(ء) حلق کے ابتدائی حصّہ سے جو سینہ کے متصل ہے جھٹکے کے ساتھ نکلتا ہے۔
(ع) وسط حلق سے نکلتا ہے (ح) وسط حلق سے بھری ہوئی آواز سے نکلتا ہے
(ھ۔ہ) ابتدائی حلق سے اور اس کی دھمک سینہ پر پڑتی ہے (ت) زبان کی نوک اُوپر کے اگلے دونوں دانتوں کی جڑوں سے ملا کر نکلتی ہے (ط) زبان کی نوک اُوپر کے اگلے دونوں دانتوں کی جڑوں سے ملا کر پشت زبان تالو سے لگا کر بھری آواز کے ساتھ نکلتی ہے (ذ) زبان کی نوک اُوپر کے اگلے دونوں دانتوں کے سرے سے لگا کر ہلکی آواز کے ساتھ نکلتی ہے (ز) زبان کی نوک نیچے کے اگلے دونوں دانتوں کے سرے سے لگا کر اور اُوپر نیچے کے دانتوں کو باہم ملا کر نکلتی ہے (ظ) زبان کی نوک اُوپر کے اگلے دونوں دانتوں کے سرے سے ملا کر اور اس کی پُشت تالو سے لگا کر بھری ہوئی آواز سے نکلتی ہے (ض) زبان کا کنارہ دائیں طرف، یا بائیں طرف کی داڑھوں سے لگا کر اور اُس کی پُشت تالو سے ملا کر بھری ہوئی آواز کے ساتھ نکلتی ہے۔ (ث) زبان کی نوک اُوپر کے اگلے دونوں دانتوں کے سرے سے ملا کر ہلکی آواز سے نکلتی ہے (س) زبان کی نوک نیچے کے اگلے دونوں دانتوں کے سرے سے لگا کر نکلتی ہے یہ چڑیا کی آواز کے مشابہ ہوتی ہے (ص) زبان کی نوک نیچے کے اگلے دونوں دانتوں کے سرے سے لگا کر اور پُشت زبان تالو سے ملا کر بھری ہوئی آواز میں نکلتی ہے۔

سورۃ الحمد میں چار وقف تام[1] ہیں۔ پہلا بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پر، دوسرا مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ پر، تیسرا نَسْتَعِيْنُ پر اور چوتھا وَلَا الضَّآلِّيْنَ پر۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ کو اس طرح ادا کرنا چاہیئے کہ لفظ "دُلِل" اور لِلّٰهِ رَبِّ سے لفظ "ہِرَبِّ" پیدا ہو جائے اور مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ کو اس طرح نہ پڑھنا چاہیئے کہ "کِیَو" پیدا ہو جائے اور اِيَّاكَ نَعْبُدُ میں "کَنَع" اور اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ میں "کَنَس" اور اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ میں "تَع" اور مَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ میں "بِع" کی آواز پیدا ہو جائے۔ یہ سات کلمے یعنی دُلِل، ہِرَبّ، کِیَو، کَنَع، کَنَس، تَع اور بِع) مہمل ہیں۔ قرأت میں ان کا لحاظ رکھنا اور ان سے بچنا ضروری ہے

## رکوع

تمام نمازوں کی ہر رکعت میں ایک مرتبہ رکوع واجب ہے۔ سوائے نماز آیات کے

[1] وقف تام یعنی مکمل وقف

جس میں پانچ رکوع ہیں جس کا ذکر آگے آئے گا۔ رکوع رکن نماز ہے۔ اسے عمداً یا سہواً چھوڑ دینے سے نماز باطل ہے۔ واجبات رکوع پانچ ہیں۔ اول اس قدر جھکنا کہ ہتھیلیاں گھٹنوں تک پہنچ سکے۔ اور عورت کے ہاتھ گھٹنوں سے اوپر رانوں تک پہنچ جائیں۔ دوسرے حدِ رکوع میں پہنچنے کے بعد ذکر رکوع کرنا جو بنا بر احوط تین مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ (تسبیح صغیرہ) یا ایک مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ (تسبیح کبیرہ) ہے۔ تیسرے حالت ذکر میں سکون وقرار ہونا۔ چوتھے رکوع سے سر اُٹھا کر کھڑا ہونا اور پانچویں حالت قیام میں طمانیت۔

مستحبات رکوع یہ ہیں کہ رکوع میں جانے سے قبل اللہ اکبر کہنا۔ تکبیر کہتے وقت کانوں تک ہاتھ بلند کرنا۔ انگلیاں کھول کر ہاتھوں کو گھٹنوں پر رکھنا۔ عورتوں کو اپنے ہاتھ رانوں پر رکھنا۔ گھٹنے کو پیچھے کی طرف نکالنا۔ پشت ایسی ہموار رکھنا کہ اگر پانی کا قطرہ بھی پشت پر ڈالا جائے تو ٹھہر جائے۔ گردن کو بڑھا کر پشت کے برابر کرنا۔ نگاہ پاؤں کے درمیان رکھنا۔ بازوؤں اور کہنیوں کا جسم سے ہٹا ہوا رکھنا۔ تسبیح کا تین یا پانچ یا سات مرتبہ یا زیادہ کہنا۔ اور طاق عدد پر ختم کرنا۔ درود اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ پڑھنا۔ رکوع سے سیدھا ہونے اور قرار کے بعد سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ کا کہنا۔

مکروہات رکوع یہ ہیں۔ سر کو اونچا یا نیچا کرنا۔ زانوؤں کو آگے نکالنا۔ ہاتھوں کی ہتھیلیوں کو ملانا اور زانوؤں کے درمیان رکھنا (بلکہ اس سے پرہیز کرنا احوط ہے) رکوع میں قرآن پڑھنا اور ہاتھوں کو کپڑوں کے نیچے جسم سے ملا ہوا رکھنا۔

## سجود

تمام نمازوں کی ہر رکعت میں دو سجدے واجب ہیں۔ اور یہ دونوں سجدے مل کر نماز کا رکن ہیں کہ ان کے چھوڑ دینے سے خواہ عمداً ہو یا سہواً نماز باطل ہے۔ لیکن سہواً ایک سجدہ کی کمی یا زیادتی سے نماز باطل نہیں ہے اور عمداً اس سے بھی نماز باطل ہے۔

---

۵ بلکہ انگلیوں کا بھی پہنچ جانا کافی ہے (آقائے محسن حکیم)

ؒ مطلق ذکر کی حیثیت سے کہے نہ کہ ذکر رکوع کی حیثیت سے (آقائے محسن حکیم)

واجباتِ سجدہ یہ ہیں۔ اوّل اس قدر جھکنا کہ پیشانی اور پاؤں ایک سطح پر آجائیں البتہ ایک اینٹ (جو چار انگل سے زیادہ نہ ہو) کے بقدر پست و بلند ہونے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ دوسرے سات اعضا کا زمین پر رکھنا یعنی پیشانی، دونوں ہتھیلیاں، دونوں گھٹنے اور دونوں پاؤں کے انگوٹھے۔ تیسرے اُن چیزوں پر پیشانی رکھنا جن پر سجدہ صحیح ہوتا ہے اور وہ زمین ہے۔ یا وہ چیز جو زمین سے پیدا ہوتی ہو لیکن معدن سے نہ نکلتی ہو۔ اور نہ کھائی اور نہ پہنی جاتی ہو۔ اور کاغذ[1] پر سجدہ جائز ہے لیکن جس جگہ پیشانی رکھی جائے اُس کا پاک ہونا بھی لازمی ہے۔ تمام چیزوں سے افضل خاکِ شفا کی سجدہ گاہ ہے۔ اور اگر جائز السجود چیزیں موجود نہ ہوں یا اُن پر سجدہ کرنا شدّتِ گرمی یا سردی کی وجہ سے یا تقیۃً یا اس قسم کے دیگر عذرات سے ممکن نہ ہو تو کپڑے پر سجدہ کرے۔ اور اگر یہ نہ ہو تو پشتِ دست یا معدنی چیز پر سجدہ کرے۔ لیکن پشتِ دست کو مقدم رکھنا احوط ہے اور اگر سجدہ گاہ پر اتنا میل جمع ہو جائے جو پیشانی اور سجدہ گاہ میں حائل ہو تو اس کا صاف کرنا واجب ہے۔ ورنہ نماز باطل ہوگی۔ چوتھے ذکرِ سجود کرے جو بنا بر احوط تین مرتبہ سُبْحَانَ اللهِ (تسبیح صغیر) یا ایک مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى وَبِحَمْدِهٖ (تسبیح کبیر) ہے۔ پانچویں پڑھنے کے وقت ایک حالت پر قرار پکڑنا۔ چھٹے جب تک ذکر ختم نہ ہو جائے ساتوں اعضاء اپنے مقام پر رکھے رہنا۔ ساتویں پہلے سجدہ سے سر اٹھا کر بیٹھنا پھر اسی طرح دوسرے سجدہ کے لئے جھکنا۔ اور احوط یہ ہے کہ جن رکعتوں (پہلی اور تیسری رکعت) میں تشہد نہیں، اُن کے دوسرے سجدہ سے سر اٹھا کر بیٹھنا اُسے "جلسہ استراحت" کہتے ہیں۔

مستحباتِ سجدہ یہ ہیں۔ (۱) رکوع سے سیدھا کھڑے ہونے کے بعد سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ کہہ چکے تو اللہ اکبر کہنا (۲) تکبیر کے وقت ہاتھ کانوں تک لے جانا (۳) سجدہ میں جھکنے کے لئے مرد کا اوّل ہاتھ زمین پر لے جانا اور عورت کا اول اپنے گھٹنے

---

[1] کاغذ پر سجدہ کرنا جائز ہے بشرطیکہ وہ ان چیزوں سے بنا ہوا ہو جن پر سجدہ کرنا صحیح ہے اور اگر غیر اشیائے (مثلاً کپاس و ابریشم) سے تیار کیا گیا ہو تو محلِ اشکال ہے۔ ۱۲۔ (منقول۔ آقائے محسن مذظلہ)

بیٹھ کر پہنچانا (۴) ناک کا زمین تک پہنچانا (۵) بوقت سجدہ ہاتھوں کا قبلہ رُخ اور کانوں کے مُوازی رکھنا۔ انگلیاں آپس میں ملی ہوئی ہوں (۶) سجدہ کی حالت میں ناک کے کنارہ کی طرف نگاہ رکھنا (۷) تسبیح ایک مرتبہ سے زیادہ کہنا۔ جیسا کہ رکوع میں بیان ہو چکا (۸) اس کے بعد درود پڑھنا (۹) سجدہ میں یا آخری سجدہ میں اپنی حاجات کے بارہ میں خصوصاً رزق کے لئے اس طرح دُعا کرے۔ یَا خَیْرَ الْمَسْئُوْلِیْنَ وَیَا خَیْرَ الْمُعْطِیْنَ اُرْزُقْنِیْ وَارْزُقْ عِیَالِیْ مِنْ فَضْلِكَ فَاِنَّكَ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ (۱۰) مرد کا سجدہ کے بعد بحالتِ تورّک بیٹھنا یعنی داہنے پاؤں کی پُشت کو بائیں پاؤں کے تلوے سے ملا کر بائیں ران پر بیٹھے۔ اور عورت کا اکڑوں بیٹھنا۔ اس طرح کہ تلوے پاؤں کے زمین پر ہوں اور دونوں گھٹنے کھڑے ہوئے ہوں (۱۱) پہلے سجدہ سے اُٹھنے کے بعد اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہنا (۱۲) پھر اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ کہنا (۱۳) پھر دوسرے سجدہ میں جانے سے پہلے اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہنا (۱۴) پھر دوسرے سجدہ سے اُٹھ کر اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہنا (۱۵) ہر تکبیر میں ہاتھ کانوں تک لے جانا (۱۶) سجدوں سے اُٹھ کر بیٹھنے میں ہاتھ رانوں پر رکھنا (۱۷) مرد کا ہاتھوں پر سہارا دے کر اوّل گھٹنوں کو اُٹھانا۔ اور عورت کا بیٹھے سے سیدھی کھڑی ہو جانا (۱۸) اُٹھتے وقت بِحَوْلِ اللّٰہِ وَقُوَّتِهٖ اَقُوْمُ وَاَقْعُدُ کہنا۔

مکروہاتِ سجود یہ ہیں۔ (۱) بصورتِ اقعا بیٹھنا یعنی جس طرح کتا بیٹھتا ہے (۲) سجدہ کی جگہ پر پھونک مارنا کہ دو حرف نہ نکلیں (۳) اسی طرح دونوں سجدوں کے درمیان ہاتھوں کا زمین سے بلند نہ کرنا (۴) قرآن پڑھنا۔

اگر سجدہ بجالانے سے قاصر ہو تو جتنا سجدہ کے لئے جھکنا ممکن ہو جھکے۔ سجدہ گاہ کو پیشانی سے قریب کر کے اس پر سجدہ کرے اور ذکر سجود حالتِ استقرار میں بجالائے۔

## تشہّد

نمازِ صبح میں دوسری رکعت میں آخری سجدہ سے سر اُٹھانے کے بعد اور نماز ظہر و عصر و مغرب و عشاء میں دوسری رکعت کے آخری سجدہ سے فارغ ہونے کے بعد اور پھر آخری رکعت کے دوسرے سجدہ سے سر اٹھانے کے بعد تشہد واجب ہے۔

اور وہ یہ ہے۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ۔ واجب ہے کہ یہ سب صحیح طور سے اور سکون و استقرار اور اسی ترتیب سے جیسا کہ مذکور ہوا پڑھے۔ موالات[1] قائم رکھے اور تشہد کے لئے مرد اور عورت اسی طرح بیٹھیں جس طرح دونوں سجدوں کے درمیان بیٹھنے کے متعلق بیان کیا گیا ہے۔ مستحب ہے کہ ہاتھ زانوں پر ہوں۔ انگلیاں آپس میں ملی رہیں اور نگاہ گود کی طرف رہے۔ سنت ہے کہ تشہد پڑھنے سے پہلے کہے بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَخَيْرُ الْاَسْمَآءِ كُلُّهَا لِلّٰهِ اور صلوات کے بعد کہے۔ وَتَقَبَّلْ شَفَاعَتَهٗ فِيْ اُمَّتِهٖ وَارْفَعْ دَرَجَتَهٗ۔

# سلام

نماز کی آخری رکعت میں تشہد کے بعد اس طرح سلام پڑھے اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَ عَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ۔ آخری دو سلاموں میں سے ایک واجب ہے پس اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا یا اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ میں سے ایک پڑھنے کے بعد دوسرا سنت[1] ہو جائے گا۔ اور پہلا سلام اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ نماز کے صیغہ ہائے سلام میں سے نہیں ہے بلکہ تشہد کے تابع اور مستحب ہے اور ترک نہ کرنا احوط ہے۔ واجب ہے کہ تشہد و صلوات کے فقروں میں ترتیب ہو۔ موالات قائم رہے۔ بیٹھے بیٹھے بجالائے۔ صحیح طور سے اور طمانیت سے بجالائے۔

# ترتیب

نماز کے سب افعال کو ترتیب وار بجالانا واجب ہے۔ یعنی جس ترتیب سے بیان ہوئے ہیں اسی طرح سے بجالائے اور مقدم کو موخر اور موخر کو مقدم نہ کرے ورنہ نماز باطل ہو جائے گی۔

---

[1] جائز ہے کہ ان دو سلاموں میں سے ایک ہی سلام پر اکتفا کرے اگرچہ احتیاط مستحب یہ ہے کہ دونوں سلام بجالائے (آقائے محسن حکیم)

# موالات

نماز کے تمام افعال کو پے در پے بجالانا واجب ہے۔ایک فعل کے بعد دوسرے فعل کے بجالانے میں اتنی خاموشی اختیار یا تاخیر نہ کرے کہ نماز گذار کی صورت باقی نہ رہے یعنی بلا فاصلہ بجالائے۔نماز میں بڑی بڑی سورتیں پڑھنا یا رکوع وسجود میں طول دینا اس سے نماز کی صورت میں کچھ فرق نہیں پڑتا۔

# قنوت

ہر نماز کی دوسری رکعت میں رکوع میں جانے سے قبل قنوت سنت ہے۔ اور مستحب ہے کہ ہر نماز میں خواہ جہری ہو یا اخفاتی قنوت کو بلند آواز سے پڑھے مگر ماموم جو امام کے ساتھ نماز ادا کر رہا ہے باآواز بلند نہ پڑھے۔اسی طرح مستحب ہے کہ دوسرا سورہ پڑھنے کے بعد تکبیر کہہ کر دونوں ہاتھ منہ کے برابر اٹھائے۔ہتھیلیاں آسمان کی طرف رہیں انگلیاں آپس میں ملی ہوئی ہوں مگر انگوٹھے کھلے ہوں۔نگاہ ہتھیلیوں کی طرف رکھے۔کوئی دعا پڑھے۔دعائے منقولہ مثلاً کلمات کشائش وغیرہ پڑھنا سنت ہے جو اس طرح پڑھے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبِّ الْاَرَضِيْنَ السَّبْعِ وَمَا فِيْهِنَّ وَمَا بَيْنَهُنَّ وَرَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اور ان کلمات کے بعد کہے۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَعَافِنَا وَاعْفُ عَنَّا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ اور بہتر یہ ہے کہ درود سے شروع کرے اور درود ہی پر ختم کرے۔

# مختصر ترکیب نماز

نماز کا وقت داخل ہونے پر وضو کر کے اذان کہے۔پھر اقامت کہے اور قبلہ رخ

ؔ صرف نماز شفع میں اشکال ہے۔ آقائے محسن مدظلہ۔

کھڑا ہو کر دل میں نیت اس طرح کرے کہ مثلاً نماز صبح پڑھتا پڑھتی ہوں میں ادا یا قضا واجب قربۃً الی اللہ کانوں کی لو تک دونوں ہاتھوں کو لے جا کر اللہ اکبر کہے۔ مرد اپنے ہاتھ بالمقابل گھٹنوں کے رانوں پر۔ اور عورت اپنے ہاتھ چھاتیوں پر علیحدہ علیحدہ رکھے۔ پھر استعاذہ یعنی اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ کہہ کر مع بسم اللہ کے سورۃ الحمد پڑھے۔ اس کے بعد سورہ اِنَّا اَنْزَلْنٰہُ یا جو سورۃ یاد ہو مع بسم اللہ کے پڑھے۔ پھر اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر رکوع میں جائے۔ مرد دونوں ہاتھ گھٹنوں پر اور عورت رانوں پر رکھ کر ایک مرتبہ یا ایک سے زیادہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ کہے۔ درود پڑھے پھر سیدھا کھڑا ہو کر سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ کہہ کر اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہے اور سجدہ میں جائے۔ مرد بازو پھیلا کر اور عورت جسم ملا کر سجدہ کرے اور ایک مرتبہ یا ایک سے زیادہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی وَبِحَمْدِہٖ کہہ کر اُٹھ کر بیٹھے۔ مرد بحالت تورک بیٹھے۔ جیسا کہ سجود میں بیان ہو چکا اور عورت اکڑوں بیٹھے اس طرح کہ تلوے پاؤں کے زمین پر ہوں۔ اللہ اکبر کہہ کر ایک مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ کہے۔ پھر اللہ اکبر کہہ کر دوسرا سجدہ (پہلے سجدہ کی طرح) بجالائے۔ پھر اس دوسرے سجدہ سے اُٹھ کر بیٹھے اور اللہ اکبر کہے۔ اس کے بعد دوسری رکعت کے لئے بِحَوْلِ اللّٰہِ وَقُوَّتِہٖ اَقُوْمُ وَاَقْعُدُ کہتے ہوئے کھڑا ہو جائے اور پہلی رکعت کی طرح سورۃ الحمد اور اس کے بعد سورۃ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ مع بسم اللہ کے پڑھے اور ایک یا دو یا تین مرتبہ کَذٰلِکَ اللّٰہُ رَبِّیْ کہے اور اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر دونوں ہاتھ اٹھا کر دعائے قنوت پڑھے (جیسا کہ قنوت کے بیان میں ذکر کیا گیا) پھر اللہ اکبر کہہ کر پہلی رکعت کی طرح رکوع، اور دونوں سجدے بجالائے۔ جب دوسرے سجدے سے اُٹھ کر بیٹھے تو تشہد پڑھے (جیسا کہ بیان ہو چکا) پس اگر یہ نماز دو رکعتی ہے تو تین سلام (جیسا کہ ذکر کیا جا چکا ہے۔) پڑھ کر نماز ختم کر دے۔

اگر مغرب کی نماز (یعنی تین رکعتی) ہے تو تشہد پڑھ کر سلام نہ پڑھے بلکہ پہلی رکعت کی طرح تیسری رکعت کے لئے بِحَوْلِ اللّٰہِ وَقُوَّتِہٖ اَقُوْمُ وَاَقْعُدُ کہتے ہوئے کھڑا ہو جائے اور آہستہ آہستہ تین مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

وَاللّٰہُ اَکْبَرُ۔ پڑھے اور ایک مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ کہے پھر اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر پہلی رکعت کی طرح رکوع اور دونوں سجدے بجالائے اور دوسرے سجدہ سے اُٹھ کر بیٹھے اور تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔

اور اگر نماز ظہر یا عصر یا عشاء (یعنی چو رکعتی) ہے تو تیسری رکعت کا دوسرا سجدہ کرنے کے بعد بِحَوْلِ اللّٰہِ وَقُوَّتِہٖ اَقُوْمُ وَاَقْعُدُ کہتے ہوئے کھڑا ہو جائے۔ اور تیسری رکعت کی طرح اس چوتھی رکعت کو بھی بجالائے۔ اور رکوع اور دونوں سجدے کر کے تشہد اور سلام پڑھے اور نماز ختم کرے۔

ہر نماز کے بعد فوراً تین مرتبہ ہاتھ کانوں تک اٹھا کر اللہ اکبر کہنا تعقیبات نماز میں شامل ہے۔

# تعقیبات نماز

نماز سے فارغ ہونے کے بعد اوراد و وظائف اور تلاوت قرآن میں مشغول ہونے کو "تعقیب" کہتے ہیں۔ یہ سُنت مؤکدہ[1] ہے۔ اس سے نماز کامل ہوتی ہے۔ دنیا و آخرت کے مطالب حاصل ہوتے ہیں۔ روحانیت و نورانیت میں اضافہ ہوتا ہے۔ دعا کرنے کا حکم قرآن مجید کی متعدد آیات سے ثابت ہے۔ چنانچہ ایک مقام پر خدا ارشاد فرماتا ہے اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ اِنَّ الَّذِیْنَ یَسْتَکْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِیْ سَیَدْخُلُوْنَ جَھَنَّمَ دَاخِرِیْنَ ۝ یعنی تم مجھ سے دُعا کرو۔ میں تمہاری دُعا قبول کروں گا۔ یقیناً جو لوگ میری عبادت سے سرکشی کرتے ہیں وہ عنقریب ذلیل و خوار ہو کر داخل جہنم ہوں گے۔ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ دن رات خدا سے دعا کرو۔ کیونکہ مومن کا ہتھیار دُعا ہے جو دشمنوں سے نجات دے گا۔ جناب امیر المومنین علیہ السّلام کا ارشاد ہے کہ دعا مومن کی سپر ہے جب تو دروازہ کھٹکھٹائے گا تو کھل کر رہے گا۔ اور حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے لوگوں نے دریافت کیا کہ کونسی عبادت سب سے بہتر ہے؟ فرمایا کہ خداوند عالم کے نزدیک کوئی امر اس سے بڑھ کر نہیں ہے کہ دعا کی جائے اور اُس سے کچھ مانگا جائے۔ اور کوئی شخص خدا کا دشمن اس سے زیادہ نہیں ہے جو خدا کی عبادت سے سرکشی



[1] سنت مؤکدہ: وہ سنت جس کی تاکید کی گئی ہو۔

کرے۔ اور اس سے کسی چیز کا سوال نہ کرے۔ پس جب دعا کرے با طہارت ہو۔ رو بقبلہ بیٹھے۔ خدا کی حمد و ثنا بجالائے۔ اور سوال سے اول و آخر محمدؐ و آل محمدؐ پر درود پڑھے۔ دعا میں جلدی نہ کرے۔ ہاتھ اٹھا کر دعا کرے۔ رجوع قلب ہو۔ اپنے گناہوں کا اعتراف کرے۔ اور مومن بھائیوں کے لئے دعا کو مقدم کرے۔ جب یہ تمام امور موجود ہوں گے تب حقیقی دعاء ہو سکتی ہے۔

بعض احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ خداوند عالم کو اپنے نیک بندہ کی آواز اچھی معلوم ہوتی ہے کہ اس کی آواز کو سنتا ہے۔ جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم سے منقول ہے کہ کبھی کوئی خدا کا دوست کسی امر کے لئے دعا کرتا ہے۔ اور خداوند عالم جبرئیل امین سے فرماتا ہے کہ اس کی حاجت جلدی پوری کرو۔ حدیث قدسی میں ہے۔ اے فرزند آدم مجھے یاد کر بعد صبح ایک ساعت اور بعد عصر ایک ساعت، تاکہ میں تیری مہمات کی کفایت کروں اور تیرے کاموں کی کارسازی کروں۔

# تعقیبات مشترکہ

وہ دعائیں جو کسی خاص نماز سے مخصوص نہیں ہیں بلکہ ہر نماز کے بعد پڑھی جا سکتی ہیں وہ یہ ہیں۔ اول ہر نماز کا (خواہ واجب یا سنت) سلام پڑھنے کے بعد کانوں تک ہاتھ اٹھا کر تین مرتبہ اللہ اکبر کہیں۔ دوسرے محمد و آل محمد علیہم السلام پر صلوات بھیجیں۔ تیسرے بہترین اعمال تسبیح فاطمہ زہراء سلام اللہ علیہا ہے۔ امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ ہر نماز کے بعد تسبیح فاطمہ زہرا پڑھنا میرے نزدیک ہزار رکعت نماز سے بہتر ہے اور اس کی کیفیت یہ ہے کہ پہلے چونتیس مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ پھر تینتیس مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ پھر تینتیس مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ کہے۔ اور مستحب ہے کہ خاکِ شفا کی تسبیح پر پڑھے روایت میں ہے کہ جب یہ تسبیح کسی کے ہاتھ میں ہوتی ہے چاہے وہ خود غافل ہو لیکن یہ تسبیح ذکرِ خدا کرتی ہے اور اس کا ثواب اس شخص کے نامۂ اعمال میں لکھا جاتا ہے۔ چوتھے حضرت امام جعفرِ صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جو شخص ہر نماز فریضہ کے بعد اس سے پہلے کہ اپنے

پاؤں کو حرکت دے۔ تین مرتبہ اس دُعاء کو پڑھے تو خداوند عالم اس کے گناہوں کو بخش دیتا ہے۔ وہ دعا یہ ہے۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَ اَتُوْبُ اِلَیْهِ پانچویں یہ دُعا پڑھے یَا مَنْ یَّفْعَلُ مَا یَشَآءُ وَلَا یَفْعَلُ مَا یَشَآءُ غَیْرُهٗ ۔ چھٹے یہ دعا پڑھے یَا مَنْ لَّا یَشْغَلُهٗ سَمْعٌ عَنْ سَمْعٍ وَّیَا مَنْ لَّا یُغَلِّطُهُ السَّآئِلُوْنَ وَیَا مَنْ لَّا یُبْرِمُهٗ اِلْحَاحُ الْمُلِحِّیْنَ اَذِقْنِیْ بَرْدَ عَفْوِكَ وَحَلَاوَةَ رَحْمَتِكَ وَمَغْفِرَتِكَ ۔ ساتویں جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو کوئی ہر نماز کے بعد اس دعاء کو پڑھے اور عمداً ترک نہ کرے تو بروز قیامت جس دروازے سے چاہے گا بہشت میں داخل ہوگا دعا یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ اهْدِنِیْ مِنْ عِنْدِكَ وَ اَفِضْ عَلَیَّ مِنْ فَضْلِكَ وَانْشُرْ عَلَیَّ مِنْ رَّحْمَتِكَ وَاَنْزِلْ عَلَیَّ مِنْ بَرَكَاتِكَ ط آٹھویں ایک شخص نے آں حضرتؐ سے بیماری و تنگدستی کی شکایت کی۔ آپؐ نے فرمایا کہ ہر نماز فریضہ کے بعد یہ دعاء پڑھا کرو۔ تَوَكَّلْتُ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّلَمْ یَكُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ فِی الْمُلْكِ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِیْرًا ۔ نویں جناب امیر علیہ السّلام سے منقول ہے کہ بعد نماز فریضہ کے یہ دُعا پڑھے۔ اِلٰهِیْ هٰذِهٖ صَلٰوتِیْ صَلَّیْتُهَا لَا لِحَاجَةٍ مِّنْكَ اِلَیْهَا وَلَا رَغْبَةٍ مِّنْكَ فِیْهَآ اِلَّا تَعْظِیْمًا وَّطَاعَةً وَّاِجَابَةً لَّكَ اِلٰی مَآ اَمَرْتَنِیْ بِهٖ اِلٰهِیْٓ اِنْ كَانَ فِیْهَا خَلَلٌ اَوْ نَقْصٌ مِّنْ رُكُوْعِهَآ اَوْ سُجُوْدِهَا فَلَا تُؤَاخِذْنِیْ وَتَفَضَّلْ عَلَیَّ بِالْقَبُوْلِ وَالْغُفْرَانِ بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ط دسویں جناب امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت ہے کہ بعد نماز صبح و شام پڑھے۔ سُبْحَانَكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اِغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ كُلَّهَا جَمِیْعًا فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ كُلَّهَا جَمِیْعًا اِلَّآ اَنْتَ ۔ گیارہویں جناب امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جو کوئی شخص اس دُعاء کو صبح و شام پڑھے گا تو وہ مستحق جنت ہوگا۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اُشْهِدُكَ وَاُشْهِدُ

مَلٰٓئِكَتِكَ الْمُقَرَّبِيْنَ وَحَمَلَةَ عَرْشِكَ الْمُصْطَفِيْنَ اِنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ط وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاَنَّ اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيًّا وَّالْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ وَعَلِيَّ بْنَ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدَ بْنَ عَلِيٍّ وَّجَعْفَرَ بْنَ مُحَمَّدٍ وَّمُوْسَى بْنَ جَعْفَرٍ وَّعَلِيَّ بْنَ مُوْسٰى وَمُحَمَّدَ بْنَ عَلِيٍّ وَّعَلِيَّ بْنَ مُحَمَّدٍ وَّالْحَسَنَ بْنَ عَلِيٍّ وَّالْحُجَّةَ بْنَ الْحَسَنِ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ اَئِمَّتِيْ وَ اَوْلِيَآئِيْ عَلٰى ذٰلِكَ اَحْيٰى وَعَلَيْهِ اَمُوْتُ وَعَلَيْهِ اُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط بارھویں ہر نماز واجب کے بعد کہے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَجِرْنِيْ مِنَ النَّارِ وَارْزُقْنِي الْجَنَّةَ وَزَوِّجْنِي الْحُوْرَ الْعِيْنِ۔ تیرھویں ہر نماز کے بعد کہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ مِنْ كُلِّ خَيْرٍ اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ وَ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ كُلِّ شَرٍّ اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ عَافِيَتَكَ اُمُوْرِيْ كُلِّهَا وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ خِزْيِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَةِ۔ ایضاً۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَاَسْئَلُهٗ اَنْ يُّصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيَّ چودھویں یہ دعا تین مرتبہ پڑھے۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ اَذْنَبْتُهٗ عَمْدًا اَوْ خَطَآءً اَوْ سِرًّا اَوْ عَلَانِيَةً وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ مِنَ الذَّنْبِ الَّذِيْٓ اَعْلَمُ وَمِنَ الذَّنْبِ الَّذِيْ لَآ اَعْلَمُ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ وَغَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَسَتَّارُ الْعُيُوْبِ وَكَشَّافُ الْكُرُوْبِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط پندرھویں یہ دعا ہر نماز کے بعد پڑھے۔ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ نَّبِيًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِالْقُرْاٰنِ كِتَابًا وَّبِالْكَعْبَةِ قِبْلَةً وَّبِعَلِيٍّ وَّلِيًّا وَّاِمَامًا وَّبِالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ وَّجَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ وَّمُوْسَى بْنِ جَعْفَرٍ وَّعَلِيِّ بْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ وَّعَلِيِّ بْنِ مُحَمَّدٍ وَّالْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ وَّ

الْحُجَّةِ بْنِ الْحَسَنِ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ اَئِمَّةٌ وَّسَادَةٌ وَّقَادَةٌ بِهِمْ اَتَوَلّٰى وَ مِنْ اَعْدَائِهِمْ اَتَبَرَّءُ پس تین مرتبہ کہے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ وَالْمُعَافَاةَ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ط سولہویں ایک مرتبہ اس دعا کا پڑھنا باعث ثواب عظیم اور وسعت رزق کا موجب ہے اور مضامین عالیہ پر مشتمل ہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْاِيْمَانَ بِكَ وَالتَّصْدِيْقَ بِنَبِيِّكَ وَالْعَافِيَةَ مِنْ جَمِيْعِ الْبَلَاءِ وَالشُّكْرَ عَلَى الْعَافِيَةِ وَالْغِنٰى عَنْ شِرَارِ النَّاسِ اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا صَلٰوتَنَا وَصِيَامَنَا وَقِيَامَنَا وَقُعُوْدَنَا وَرُكُوْعَنَا وَسُجُوْدَنَا وَتَسْبِيْحَنَا وَتَضَرُّعَنَا وَلَا تَضْرِبْ بِوُجُوْهِنَا يَا سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا۔ اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قُلُوْبَنَا مِنَ النِّفَاقِ وَاَعْمَالَنَا مِنَ الرِّيَاءِ وَبُطُوْنَنَا مِنَ الْحَرَامِ وَفُرُوْجَنَا مِنَ الْفُجُوْرِ وَاَعْيُنَنَا مِنَ الْخِيَانَةِ فَاِنَّكَ تَعْلَمُ خَائِنَةَ الْاَعْيُنِ وَمَا تُخْفِي الصُّدُوْرُ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ صَبْرًا جَمِيْلًا وَّفَرَجًا قَرِيْبًا وَّاَجْرًا عَظِيْمًا وَّتَوْبَةً نَّصُوْحًا وَّقَلْبًا سَلِيْمًا وَّلِسَانًا ذَاكِرًا وَّبَدَنًا صَابِرًا وَّرِزْقًا وَّاسِعًا وَّسَعْيًا مَّشْكُوْرًا وَّذَنْبًا مَّغْفُوْرًا وَّعِلْمًا نَافِعًا وَّوَلَدًا صٰلِحًا وَّسِنًّا طَوِيْلًا وَّعَمَلًا مَّقْبُوْلًا وَّدُعَاءً مُّسْتَجَابًا وَّكَسْبًا طَيِّبًا وَّنَعِيْمًا مُّقِيْمًا وَّجَنَّةً وَّحَرِيْرًا وَّنَضْرَةً وَّسُرُوْرًا اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ رِزْقِيْ فِي السَّمَاءِ فَاَنْزِلْهُ وَاِنْ كَانَ فِي الْاَرْضِ فَاَخْرِجْهُ وَاِنْ كَانَ بَعِيْدًا فَقَرِّبْهُ وَاِنْ كَانَ قَرِيْبًا فَيَسِّرْهُ وَاِنْ كَانَ يَسِيْرًا فَبَارِكْ لَنَا فِيْهِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ سترھویں برائے دفع بلیات اور قضائے حاجات یہ دعا نہایت مجرب ہے اور حضرت صاحب الزمان علیہ السلام سے منقول ہے کہ ہر روز ایک مرتبہ پڑھے اَللّٰهُمَّ اَنْتَ عَالِمٌ بِسَرَائِرِنَا فَاَصْلِحْهَا وَاَنْتَ عَالِمٌ بِحَوَائِجِنَا فَاقْضِهَا وَاَنْتَ عَالِمٌ بِذُنُوْبِنَا فَاغْفِرْهَا وَاَنْتَ عَالِمٌ بِاَعْدَائِنَا فَاَهْلِكْهُمْ وَاَنْتَ عَالِمٌ بِاَمْرَاضِنَا فَاشْفِهَا وَاَنْتَ عَالِمٌ بِمُهِمَّاتِنَا فَاكْفِهَا يَا كَافِيَ الْمُهِمَّاتِ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط

اٹھارویں یہ وہ دعا ہے جو حضرت جبرائیل نے حضرت یوسف علیہ السلام کو تعلیم کی تھی جبکہ وہ زندان میں تھے پس داہنے ہاتھ سے اپنی ریش کو پکڑے اور بائیں ہاتھ کی ہتھیلی کو آسمان کی طرف کشادہ کرے اور سات مرتبہ کہے یَا رَبَّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَ عَجِّلْ فَرَجَ اٰلِ مُحَمَّدٍ اور اسی حالت میں تین مرتبہ کہے :- یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ ارْحَمْنِیْ وَ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ۔ انیسویں۔ سو مرتبہ یا چالیس یا تیس مرتبہ پڑھے۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ۔ بیسویں۔ آیۃ الکرسی[1] پڑھے۔ ھُمْ فِیْھَا خَالِدُوْنَ تک۔ اسے پڑھنے والا اس روز بے خوف رہتا ہے اور کوئی گناہ اس سے صادر نہیں ہوتا۔

# تعقیب نماز صبح

(۱) یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اَحْیِنِیْ عَلٰی مَآ اَحْیَیْتَ عَلَیْہِ عَلِیَّ بْنَ اَبِیْ طَالِبٍ وَّ اَمِتْنِیْ عَلٰی مَا مَاتَ عَلَیْہِ عَلِیُّ بْنُ اَبِیْ طَالِبٍ عَلَیْہِ السَّلَامُ۔ (۲) سو مرتبہ کہے۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ (۳) سو مرتبہ کہے اَسْئَلُ اللّٰہَ الْعَافِیَۃَ (۴) سو مرتبہ کہے اَسْتَجِیْرُ بِاللّٰہِ مِنَ النَّارِ (۵) سو مرتبہ کہے۔ وَ اَسْئَلُہُ الْجَنَّۃَ (۶) سو مرتبہ کہے اَسْئَلُ اللّٰہَ الْحُوْرَ الْعِیْنَ (۷) سو مرتبہ کہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ (۸) سو مرتبہ کہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ (۹) یہ دعا دس مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ خوش حال ہو جائے گا سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَ بِحَمْدِہٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ وَ اَسْئَلُہُ مِنْ فَضْلِہٖ (۱۰) جناب صادق آل محمد علیہ السلام سے منقول ہے کہ برائے حصول حسنات دنیا و آخرت اور درد چشم دفع ہونے کے واسطے یہ دعا نماز صبح و مغرب کے بعد پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَیْکَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اَنْ تَجْعَلَ النُّوْرَ فِیْ بَصَرِیْ وَالْبَصِیْرَۃَ فِیْ دِیْنِیْ وَالْیَقِیْنَ فِیْ قَلْبِیْ وَالْاِخْلَاصَ فِیْ عَمَلِیْ وَالسَّلَامَۃَ فِیْ نَفْسِیْ وَالسَّعَۃَ فِیْ رِزْقِیْ وَالشُّکْرَ لَکَ



[1] پارہ ۳

اَبَدًا مَّآ اَبْقَيْتَنِیْ (۱۱) ہاتھ سینہ پر رکھ کر ستر مرتبہ پڑھے یَافَتَّاحُ (۱۲) پھر یہ پڑھے
لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِیْ لَا يَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ
الَّذِیْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِی الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ
وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ط (۱۳) حضرت امام رضا علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جو
شخص اس دعا کو بعد نماز صبح پڑھے تو جو حاجت خدا سے طلب کرے گا پوری ہوگی اور غم و الم
کو دفع فرمائے گا۔ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَ
اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ فَوَقٰهُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِ
مَا مَكَرُوْا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا
لَهٗ وَنَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِيْنَ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ
الْوَكِيْلُ فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَفَضْلٍ لَّمْ يَمْسَسْهُمْ سُوْٓءٌ مَا شَآءَ
اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا مَا شَآءَ النَّاسُ مَا شَآءَ اللّٰهُ
وَاِنْ كَرِهَ النَّاسُ حَسْبِیَ الرَّبُّ مِنَ الْمَرْبُوْبِيْنَ حَسْبِیَ الْخَالِقُ مِنَ
الْمَخْلُوْقِيْنَ حَسْبِیَ الرَّازِقُ مِنَ الْمَرْزُوْقِيْنَ حَسْبِیَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ
حَسْبِیْ مَنْ هُوَ حَسْبِیْ حَسْبِیْ مَنْ لَّمْ يَزَلْ حَسْبِیْ حَسْبِیْ مَنْ كَانَ مُذْ
كُنْتُ حَسْبِیْ لَمْ يَزَلْ حَسْبِیْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ
رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ط (۱۴) دعائے امیر المومنین علیہ السّلام پڑھے جو "دعائے صباح"
کے نام سے مشہور ہے۔ اس کی بہت کچھ فضیلت منقول ہے۔ مختصر یہ ہے جو کوئی نمازِ صبح
کے بعد اس دعا کو جس حاجت کے لئے پڑھے وہ پوری ہوگی۔ اگرچہ تمام دنیا بلا سے بھر جائے
لیکن اس کو کچھ ضرر نہ پہنچے گا اور لوگوں کی نگاہوں میں باعزت ہوگا۔ کوئی دشمن اس پر غالب
نہ آئے گا ایسی جگہ سے رزق ملے گا جہاں کا گمان بھی نہ ہو۔ دعا یہ ہے۔

## دعائے صباح

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ يَا مَنْ دَلَعَ لِسَانَ الصَّبَاحِ

بِنُطْقِ تَبَلُّجِهٖ وَسَرَّحَ قِطَعَ اللَّيْلِ الْمُظْلِمِ بِغَيَاهِبِ تَلَجْلُجِهٖ وَاَتْقَنَ
صُنْعَ الْفَلَكِ الدَّوَّارِ فِيْ مَقَادِيْرِ تَبَرُّجِهٖ وَشَعْشَعَ ضِيَاءَ الشَّمْسِ بِنُوْرِ
تَاَجُّجِهٖ يَا مَنْ دَلَّ عَلٰى ذَاتِهٖ بِذَاتِهٖ وَتَنَزَّهَ عَنْ مُجَانَسَةِ مَخْلُوْقَاتِهٖ
وَجَلَّ عَنْ مُلَائَمَةِ كَيْفِيَّاتِهٖ يَا مَنْ قَرُبَ مِنْ خَطَرَاتِ الظُّنُوْنِ وَبَعُدَ
عَنْ لَحَظَاتِ الْعُيُوْنِ وَعَلِمَ بِمَا كَانَ قَبْلَ اَنْ يَّكُوْنَ يَا مَنْ اَرْقَدَنِيْ
فِيْ مِهَادِ اَمْنِهٖ وَاَمَانِهٖ وَاَيْقَظَنِيْۤ اِلٰى مَا مَنَحَنِيْ بِهٖ مِنْ مِّنَنِهٖ
وَاِحْسَانِهٖ وَكَفَّ اَكُفَّ السُّوْٓءِ عَنِّيْ بِيَدِهٖ وَسُلْطَانِهٖ صَلِّ اللّٰهُمَّ عَلَى
الدَّلِيْلِ اِلَيْكَ فِي اللَّيْلِ الْاَلْيَلِ وَالْمَاسِكِ مِنْ اَسْبَابِكَ بِحَبْلِ الشَّرَفِ
الْاَطْوَلِ وَالنَّاصِعِ الْحَسَبِ فِيْ ذِرْوَةِ الْكَاهِلِ الْاَعْبَلِ وَالثَّابِتِ الْقَدَمِ
عَلٰى زَحَالِيْفِهَا فِي الزَّمَنِ الْاَوَّلِ وَعَلٰى اٰلِهِ الْاَخْيَارِ الْمُصْطَفَيْنَ الْاَبْرَارِ
وَافْتَحِ اللّٰهُمَّ لَنَا مَصَارِيْعَ الصَّبَاحِ بِمَفَاتِيْحِ الرَّحْمَةِ وَالْفَلَاحِ وَ
اَلْبِسْنِيْ اَللّٰهُمَّ مِنْ اَفْضَلِ خِلَعِ الْهِدَايَةِ وَالصَّلَاحِ وَاغْرِسِ
اللّٰهُمَّ بِعَظَمَتِكَ فِيْ شِرْبِ جَنَانِيْ يَنَابِيْعَ الْخُشُوْعِ وَاَجْرِ اللّٰهُمَّ لِهَيْبَتِكَ مِنْ اٰمَاقِيْ زَفَرَاتِ
الدُّمُوْعِ وَاَدِّبِ اللّٰهُمَّ نَزَقَ الْخُرْقِ مِنِّيْ بِاَزِمَّةِ الْقُنُوْعِ اِلٰهِيْ اِنْ لَّمْ تَبْتَدِئْنِي الرَّحْمَةُ مِنْكَ
بِحُسْنِ التَّوْفِيْقِ فَمَنِ السَّالِكُ بِيْۤ اِلَيْكَ فِيْ وَاضِحِ الطَّرِيْقِ وَاِنْ اَسْلَمَتْنِيْ
اَنَاتُكَ لِقَائِدِ الْاَمَلِ وَالْمُنٰى فَمَنِ الْمُقِيْلُ عَثَرَاتِيْ مِنْ كَبَوَاتِ
الْهَوٰى وَاِنْ خَذَلَنِيْ نَصْرُكَ عِنْدَ مُحَارَبَةِ النَّفْسِ وَالشَّيْطٰنِ فَقَدْ
وَكَلَنِيْ خِذْلَانُكَ اِلٰى حَيْثُ النَّصَبِ وَالْحِرْمَانِ اِلٰهِيْۤ اَتَرَانِيْ مَا
اَتَيْتُكَ اِلَّا مِنْ حَيْثُ الْاٰمَالِ اَمْ عَلِقْتُ بِاَطْرَافِ حِبَالِكَ اِلَّا حِيْنَ
بَاعَدَتْنِيْ ذُنُوْبِيْ عَنْ دَارِ الْوِصَالِ فَبِئْسَ الْمَطِيَّةُ الَّتِي امْتَطَتْ نَفْسِيْ
مِنْ هَوَاهَا فَوَاهًا لَّهَا لِمَا سَوَّلَتْ لَهَا ظُنُوْنُهَا وَمُنَاهَا وَتَبًّا لَّهَا
لِجُرْاَتِهَا عَلٰى سَيِّدِهَا وَمَوْلَاهَا اِلٰهِيْ قَرَعْتُ بَابَ رَحْمَتِكَ بِيَدِ
رَجَآئِيْ وَهَرَبْتُ اِلَيْكَ لَاجِئًا مِّنْ فَرْطِ اَهْوَآئِيْ وَعَلَّقْتُ بِاَطْرَافِ

حِبَالِكَ اَنَامِلَ وَلائِي فَاصْفَحِ اللّٰهُمَّ عَمَّا كُنْتُ اَجْرَمْتُهُ مِنْ زَلَلِي
وَخَطَائِي وَاَقِلْنِي مِنْ صَرْعَةِ رِدَائِي فَاِنَّكَ سَيِّدِي وَمَوْلايَ وَمُعْتَمَدِي
وَرَجَائِي وَاَنْتَ غَايَةُ مَطْلُوبِي وَمُنَايَ فِي مُنْقَلَبِي وَمَثْوَايَ اِلٰهِي
كَيْفَ تَطْرُدُ مِسْكِيناً الْتَجَاَ اِلَيْكَ مِنَ الذُّنُوبِ هَارِباً اَمْ كَيْفَ
تُخَيِّبُ مُسْتَرْشِداً قَصَدَ اِلٰى جَنَابِكَ سَاعِياً اَمْ كَيْفَ تَرُدُّ ظَمْاٰنَ
وَرَدَ اِلٰى حِيَاضِكَ شَارِباً كَلَّا وَحِيَاضُكَ مُتْرَعَةٌ فِي ضَنْكِ الْمُحُولِ
وَبَابُكَ مَفْتُوحٌ لِلطَّلَبِ وَالْوُغُولِ وَاَنْتَ غَايَةُ الْمَسْئُولِ وَنِهَايَةُ
الْمَاْمُولِ اِلٰهِي هٰذِهِ اَزِمَّةُ نَفْسِي عَقَلْتُهَا بِعِقَالِ مَشِيَّتِكَ وَ
هٰذِهِ اَعْبَاءُ ذُنُوبِي دَرَاْتُهَا بِعَفْوِكَ وَرَحْمَتِكَ وَهٰذِهِ اَهْوَائِي
الْمُضِلَّةُ وَكَلْتُهَا اِلٰى جَنَابِ لُطْفِكَ وَرَاْفَتِكَ فَاجْعَلِ اللّٰهُمَّ
صَبَاحِي هٰذَا نَازِلاً عَلَيَّ بِضِيَاءِ الْهُدٰى وَبِالسَّلامَةِ فِي الدِّينِ
وَالدُّنْيَا وَمَسَائِي جُنَّةً مِنْ كَيْدِ الْعِدٰى وَوِقَايَةً مِنْ مُرْدِيَاتِ
الْهَوٰى اِنَّكَ قَادِرٌ عَلٰى مَا تَشَاءُ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ
الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ
اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ تُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي
اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ
مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ لا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ
مَنْ ذَا يَعْرِفُ قَدْرَكَ فَلا يَخَافُكَ وَمَنْ ذَا يَعْلَمُ مَا اَنْتَ فَلا يَهَابُكَ
اَلَّفْتَ بِقُدْرَتِكَ الْفِرَقَ وَفَلَقْتَ بِرَحْمَتِكَ الْفَلَقَ وَاَنَرْتَ بِكَرَمِكَ
دَيَاجِيَ الْغَسَقِ وَاَنْهَرْتَ الْمِيَاهَ مِنَ الصُّمِّ الصَّيَاخِيدِ عَذْباً وَ
اُجَاجاً وَاَنْزَلْتَ مِنَ الْمُعْصِرَاتِ مَاءً ثَجَّاجاً وَجَعَلْتَ الشَّمْسَ
وَالْقَمَرَ لِلْبَرِيَّةِ سِرَاجاً وَهَّاجاً مِنْ غَيْرِ اَنْ تُمَارِسَ فِيمَا ابْتَدَاْتَ
بِهِ لُغُوباً وَلا عِلاجاً فَيَا مَنْ تَوَحَّدَ بِالْعِزِّ وَالْبَقَاءِ وَقَهَرَ عِبَادَهُ

بِالْمَوْتِ وَالْفَنَاءِ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهِ الْاَتْقِيَاءِ وَاسْمَعْ نِدَآئِيْ وَاسْتَجِبْ دُعَآئِيْ وَحَقِّقْ بِفَضْلِكَ اَمَلِيْ وَ رِجَآئِيْ يَا خَيْرَ مَنْ دُعِيَ لِكَشْفِ الضُّرِّ وَالْمَاْمُوْلِ لِكُلِّ عُسْرٍ وَّ يُسْرٍ بِكَ اَنْزَلْتُ حَاجَتِيْ فَلَا تَرُدَّنِيْ مِنْ سَنِيِّ مَوَاهِبِكَ خَآئِبًا يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط پس سجدہ میں جائے اور یہ کہے اِلٰهِيْ قَلْبِيْ مَحْجُوْبٌ وَّنَفْسِيْ مَعْيُوْبٌ وَّعَقْلِيْ مَغْلُوْبٌ وَّهَوَآئِيْ غَالِبٌ وَّطَاعَتِيْ قَلِيْلٌ وَّمَعْصِيَتِيْ كَثِيْرٌ وَّلِسَانِيْ مُقِرٌّ بِالذُّنُوْبِ فَكَيْفَ حِيْلَتِيْ يَا سَتَّارَ الْعُيُوْبِ وَيَا عَلَّامَ الْغُيُوْبِ وَيَا كَاشِفَ الْكُرُوْبِ اِغْفِرْ ذُنُوْبِيْ كُلَّهَا بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ يَا غَفَّارُ يَا غَفَّارُ يَا غَفَّارُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط

## تعقیب نماز ظہر

اوّل ۔ سنّت ہے کہ نماز ظہر کے بعد داہنے ہاتھ سے اپنی ڈاڑھی کو پکڑے ۔ اور بایاں ہاتھ آسمان کی طرف بلند کرے اور سات مرتبہ یہ کہے يَا رَبَّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَعْتِقْ رَقَبَتِيْ مِنَ النَّارِ ط دوسرے دس مرتبہ کہے ۔ بِاللّٰهِ اعْتَصَمْتُ وَبِاللّٰهِ اَثِقُ وَعَلَى اللّٰهِ اَتَوَكَّلُ ۔ تیسرے حضرت امام علی نقی علیہ السّلام سے منقول ہے ۔ کہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم جو نماز ظہر کے بعد دعائیں پڑھتے تھے ۔ اُن میں یہ دعا بھی تھی ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ٥ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ اَللّٰهُمَّ لَا تَدَعْ لِيْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ

وَلَا سُقْمًا اِلَّا شَفَیْتَہٗ وَلَا عَیْبًا اِلَّا سَتَرْتَہٗ وَلَا رِزْقًا اِلَّا بَسَطْتَہٗ وَلَا خَوْفًا اِلَّا اٰمَنْتَہٗ وَلَا سُوْءً اِلَّا صَرَفْتَہٗ وَلَا کَرْبًا اِلَّا کَشَفْتَہٗ وَلَا دَیْنًا اِلَّا قَضَیْتَہٗ وَلَا حَاجَۃً ھِیَ لَکَ رِضًا وَلِیَ فِیْھَا صَلَاحٌ اِلَّا قَضَیْتَھَا یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ اٰمِیْنَ۔ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ ہ

# تعقیب نماز عصر

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جو شخص نماز عصر کے بعد ستر مرتبہ استغفار یعنی اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ کہے۔ خداوند عالم اس کے سات سو گناہ بخش دیتا ہے۔ دوسرے حضرت امام محمد تقی علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جو شخص بعد نماز عصر دس مرتبہ سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ پڑھے۔ خداوند عالم بروز قیامت تمام خلائق کے ثواب کے برابر اسے ثواب عطا فرمائے گا۔ تیسرے جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم سے منقول ہے کہ جو شخص بعد نماز عصر یہ استغفار ایک مرتبہ پڑھے۔ تو اس کے گناہ بخشے جائیں گے۔ وہ استغفار یہ ہے۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ وَاَسْئَلُہٗ اَنْ یَّتُوْبَ عَلَیَّ تَوْبَۃَ عَبْدٍ ذَلِیْلٍ خَاضِعٍ فَقِیْرٍ بَائِسٍ مِّسْکِیْنٍ مُّسْتَکِیْنٍ مُّسْتَجِیْرٍ لَّا یَمْلِکُ لِنَفْسِہٖ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا وَّلَا مَوْتًا وَّلَا حَیٰوۃً وَّلَا نُشُوْرًا پس کہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ نَّفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ قَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ وَمِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ وَمِنْ صَلٰوۃٍ لَّا تُرْفَعُ وَمِنْ دُعَاءٍ لَّا یُسْمَعُ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الْیُسْرَ بَعْدَ الْعُسْرِ وَالْفَرَجَ بَعْدَ الْکَرْبِ وَالرَّخَاءَ بَعْدَ الشِّدَّۃِ اَللّٰھُمَّ مَا بِنَا مِنْ نِّعْمَۃٍ فَمِنْکَ وَحْدَکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلَیْکَ۔ چوتھے منقول ہے کہ حضرت امیر المومنین علیہ السّلام نماز عصر کے بعد یہ دعا پڑھتے تھے۔ سُبْحَانَ ذِی الطَّوْلِ وَالنِّعَمِ سُبْحَانَ ذِی الْقُدْرَۃِ وَالْاِفْضَالِ اَسْئَلُ اللّٰہَ الرِّضَا بِقَضَآئِہٖ

وَالْعَمَلَ بِطَاعَتِهٖ وَالْاِنَابَةَ اِلٰى اَمْرِهٖ فَاِنَّهٗ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ۔ پانچویں جناب صادق آلِ محمد علیہ السلام فرماتے ہیں کہ بہترین اعمال بعد نمازِ عصر یہ ہے کہ سو مرتبہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ ط پڑھے اور جس قدر زیادہ کہے بہتر ہے

# تعقیب نماز مغرب

(۱) نماز صبح یا نماز مغرب کے بعد اور کلام کرنے سے پہلے سات مرتبہ یہ کلمات کہے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط خداوند عالم ستر طرح کی بلائیں دفع فرمائے گا (۲) تین مرتبہ کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ وَلَا يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ غَيْرُهٗ (۳) پھر کہے سُبْحَانَكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اِغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ كُلَّهَا جَمِيْعًا فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ كُلَّهَا جَمِيْعًا اِلَّآ اَنْتَ (۴) اس طرح صلوات پڑھنے سے خداوند عالم سو حاجتیں پوری فرماتا ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ وَعَلٰى ذُرِّيَّتِهٖ وَعَلٰٓى اَهْلِ بَيْتِهٖ (۵) وہ دعا پڑھے جو "تعقیب نماز صبح" میں نمبر ۱ میں بیان کی گئی ہے (۶) منقول ہے کہ حضرت امیر المومنین علیہ السلام بعد نماز مغرب یہ دعا پڑھتے تھے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ يُوْلِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ كُلَّمَا وَقَبَ لَيْلٌ وَّغَسَقَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كُلَّمَا لَاحَ نَجْمٌ وَّخَفَقَ ط

# تعقیب نماز عشاء

حضرت امام علی نقی علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص نماز عشاء کے بعد سات مرتبہ سورۃ انا انزلناہ پڑھے تو اس رات میں صبح تک تمام بلاؤں سے خدا کی ضمانت میں رہے گا۔ دوسرے جناب صادق آلِ محمد علیہ السلام فرماتے ہیں کہ یہ دعا پڑھ کر

اپنی عورتوں، بچوں اور مال وغیرہ کی حفاظت کرو۔ اُعِيْذُ نَفْسِيْ وَ ذُرِّيَّتِيْ وَ اَهْلَبَيْتِيْ وَمَالِيْ بِكَلِمٰتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَهَامَّةٍ وَمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ۔ تیسرے طلب رزق کے لئے یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّهٗ لَيْسَ لِيْ عِلْمٌ بِمَوْضِعِ رِزْقِيْ وَاِنَّمَا اَطْلُبُهٗ بِخَطَرَاتٍ تَخْطُرُ عَلٰى قَلْبِيْ فَاَجُوْلُ فِيْ طَلَبِهِ الْبُلْدَانَ فَاَنَا فِيْمَا اَنَا طَالِبٌ كَالْحَيْرَانِ لَا اَدْرِيْ اَفِيْ سَهْلٍ هُوَ اَمْ فِيْ جَبَلٍ اَمْ فِيْ اَرْضٍ اَمْ فِيْ سَمَآءٍ اَمْ فِيْ بَرٍّ اَمْ فِيْ بَحْرٍ وَّعَلٰى يَدَيْ مَنْ وَّمِنْ قِبَلِ مَنْ وَّقَدْ عَلِمْتُ اَنَّ عِلْمَهٗ عِنْدَكَ وَ اَسْبَابَهٗ بِيَدِكَ وَاَنْتَ الَّذِيْ تَقْسِمُهٗ بِلُطْفِكَ وَتُسَبِّبُهٗ بِرَحْمَتِكَ اَللّٰهُمَّ فَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاجْعَلْ يَا رَبِّ رِزْقَكَ لِيْ وَاسِعًا وَّمَطْلَبَهٗ سَهْلًا وَّمَاْخَذَهٗ قَرِيْبًا وَّلَا تُعَنِّنِيْ بِطَلَبِ مَا لَمْ تُقَدِّرْ لِيْ فِيْهِ رِزْقًا فَاِنَّكَ غَنِيٌّ عَنْ عَذَابِيْ وَاَنَا فَقِيْرٌ اِلٰى رَحْمَتِكَ فَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَجُدْ عَلٰى عَبْدِكَ بِفَضْلِكَ اِنَّكَ ذُوْ فَضْلٍ عَظِيْمٍ ۝

## سجدۂ شکر

ہر نماز کے بعد تعقیبات سے فارغ ہو کر سجدۂ شکر بجا لانا سُنّتِ موکدہ ہے سجدۂ شکر کی کیفیت یہ ہے کہ ساتوں اعضا پر جو سجدہ کے لئے مقرر ہیں سجدہ کرے بلکہ مستحب ہے کہ ہاتھوں کو کہنی تک اور شکم و سینہ کو بھی زمین تک پہنچائے۔ پیشانی سجدہ گاہ پر رکھ کر سو مرتبہ اَلْعَفْوَ اَلْعَفْوَ کہے۔ پھر داہنا رخسارہ سجدہ گاہ پر رکھ کر تین مرتبہ یَا اَللّٰهُ یَا رَبَّاهُ یَا سَیِّدَاہُ پھر بایاں رخسارہ سجدہ گاہ پر رکھ کر تین مرتبہ یَا اَللّٰهُ یَا رَبَّاهُ یَا سَیِّدَاہُ کہے۔ پھر دوبارہ پیشانی سجدہ گاہ پر رکھ کر سو مرتبہ شُكْرًا لِلّٰهِ کہے (تین مرتبہ بھی کافی ہے) پھر سجدہ میں تین مرتبہ کہے رَبِّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لِيْ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ غَيْرُكَ يَا مَوْلَايَ منقول ہے کہ جو شخص بھی سجدۂ شکر میں یہ دعا پڑھے اس کے سر اٹھانے سے پہلے ہی اُس کی حاجت پوری ہو جاتی ہے۔ دعا یہ ہے اَللّٰهُمَّ لَكَ قَصَدْتُ وَ اِلَيْكَ اِعْتَمَدْتُ وَبِكَ وَثِقْتُ وَعَلَيْكَ

تَوَکَّلْتُ وَاَنْتَ عَالِمٌ بِمَا اَرَدْتُ ط حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سجدہ شکر میں یہ پڑھتے تھے۔ سَجَدَ وَجْهِيَ اللَّئِيْمُ لِوَجْهِ رَبِّيَ الْكَرِيْمِ ط اور حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام سجدۂ شکر میں کثرت سے یہ پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الرَّاحَةَ عِنْدَ الْمَوْتِ وَالْعَفْوَ عِنْدَ الْحِسَابِ ط سجدۂ شکر کے بعد صحن میں کھڑے ہو کر حضرت امام حسین علیہ السّلام کی زیارت پڑھنا معمول ہے۔ انگشت شہادت سے قبر منور کی طرف اشارہ کر کے کم از کم یہ مختصر زیارت پڑھے۔ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ۔

# تیرھواں باب

## دیگر امور متعلقہ نماز

## مبطلاتِ نماز

وہ امور[1] جن سے نماز باطل ہو جاتی ہے گیارہ ہیں۔ (۱) حدث کا صادر[2] ہونا خواہ حدث اصغر[3] ہو جیسے پیشاب وغیرہ یا حدث اکبر[4] جیسے مجنب ہونا۔ پس وضو یا تیمم و غسل کے بغیر نماز باطل ہے (۲) نماز پڑھتے میں قبلہ[5] سے اس طرح منحرف[6] ہونا کہ پشت قبلہ کی طرف ہو جائے یا انحراف داہنی یا بائیں جانب کی حد تک پہنچ جائے خواہ عمداً[7] ہو یا سہواً[8] یا ناواقفیت کی وجہ سے ہو لیکن اگر بھول کر ایسا انحراف ہو کہ قبلہ اور داہنی طرف کے درمیان یا قبلہ اور بائیں طرف کے درمیان رُخ ہو جائے ——

---

لہ بلکہ اگر فقط چہرہ بھی اتنا منحرف ہو کہ وہ پشت کی طرف دیکھ سکے تو اقویٰ یہ ہے کہ اگر عمداً ایسا کریگا تو نماز باطل ہوگی لیکن احتیاط یہ ہے کہ اگر سہواً ایسا ہو تب بھی نماز کو باطل سمجھے اور اعادہ کرے ۱۲ آقائے بروجردی۔



واجب ہو جائے۔ 5- منحرف: منہ پھیر جانا۔ 6- عمداً: جان بوجھ کر۔ 7- سہواً: بھولے سے۔ 8- اقویٰ: حاشیہ صفحہ ۲۹ دیکھیے۔ 9- اعادہ: دوہرانا

تو کوئی حرج نہیں ہے (۳) سورۃ الحمد کی تلاوت کے بعد عمداً آمین کہنا یعنی اگر بحالتِ تقیہ یا سہواً ہے تو نماز باطل نہ ہوگی۔ (۴) تو کرو دعا و قرآن کے علاوہ دو سے زیادہ حرفوں سے یا ایک ہی حرف[1] سے جو بامعنی ہو۔ عمداً کلام کرنا۔ البتہ سہواً کلام کرے تو کوئی مضائقہ نہیں (۵) قہقہہ مار کر ہنسنا (۶) خوفِ خدا کے سوا دنیوی امر کے لیئے رونا۔ خوفِ[2] خدا سے گریہ کرنا تمام عبادتوں سے افضل ہے (۷) بحالتِ نماز کھانا پینا[3] (۸) ہر وہ فعل جو منافیِ نماز ہو۔ اور جس کی وجہ سے نماز کی صورت باقی نہ رہے۔ مثلاً اُچھلنا، کودنا، تالی بجانا، یا طویل خاموشی جس سے لوگوں کو ایسا معلوم ہو کہ نماز نہیں پڑھ رہا ہے۔ اور اسی[4] طرح کے افعال[5] (۹) تکفیر یعنی بغیر تقیہ کے عمداً ہاتھ باندھ کے نماز پڑھنا[6] یہ طریقہ اہلِ سنت میں رائج ہے اور عمداً ایسا کرنے سے نماز باطل ہوگی۔ (۱۰) عدد رکعات میں شک[7] جس کی تفصیل آگے آئے گی (۱۱) نماز کے کسی جزو میں عمداً کمی زیادتی کرنا اور اگر وہ جزو رکنِ نماز ہے تو اس میں بھول کر کمی بیشی سے بھی نماز باطل ہے۔ (۱۲) مکان و لباس غصبی میں نماز پڑھنا۔

بغیر کسی مجبوری کے واجب نماز کا قطع کرنا جائز نہیں۔ اور احوط یہ ہے کہ سنتی نماز کو بھی نہ توڑا جائے۔ البتہ جان و مال کی حفاظت کے لئے ہر نماز کا قطع کرنا جائز ہے۔

---

[1] اور جوابِ سلام کے بھی علاوہ کیونکہ سلام کا انہیں الفاظ کے ساتھ بحالتِ نماز جواب دینا واجب ہے یعنی سلام کے چاروں فقروں اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ۔ سَلَامٌ عَلَیْکَ۔ سَلَامٌ عَلَیْکُمْ۔ میں سے اگر کوئی استعمال ہو تو اس کے جواب میں وہی فقرہ کہنا نماز میں بھی واجب ہے۔ ۱۲ آقائے بروجردی

[2] ایک بامعنی حرف سے نماز کا باطل ہونا مشکل ہے (آقائے محسن) [3] بنا بر احوط امام حسین و اہل بیت علیہم السلام کی مصیبت پر گریہ کرنا نماز کے علاوہ کسی اور وقت کرے (آقائے محسن)

[4] اس صورت کے علاوہ جو مستثنٰے ہے (آقائے محسن) [5] احوط یہ ہے کہ کسی فعل کثیر کو عمل میں نہ لائے اگرچہ وہ صورتِ نماز کو مٹانے والا نہ بھی ہو۔ ۱۲ آقائے بروجردی

[6] غیر محل تقیہ ہاتھ باندھنا حرام تشریعی ہے اور اس سے نماز کا باطل ہونا معلوم نہیں آقائے محسن۔

[7] یا کسی فعل کو حالتِ شک میں بجا لانا۔ (آقائے محسن)

# مکروہاتِ نماز

نماز پڑھنے میں ذراسا بھی کسی دوسری طرف آنکھ سے یا دل سے متوجہ ہونا۔ ہاتھوں سے ڈاڑھی وغیرہ سے کھیل کرنا۔ انگلیاں چٹخانا، یونہی انگڑائی لینا۔ تھوکنا۔ ناک سنکنا، آنکھیں بند کرنا ہاتھ کپڑے کے اندر رکھنا (بولنا) جس سے دو حرف پیدا نہ ہوں۔ یونہی آہ کھینچنا، رکوع میں سر نیچے کو ڈالنا۔ مرد کو بحالتِ سجدہ اپنا پیٹ رانوں سے ملا دینا۔ پیشاب، پاخانہ کی حاجت یا نیند کی غفلت میں نماز پڑھنا بلکہ ایسے تمام اُمور جو نماز میں خشوع و خضوع اور رجوعِ قلب کے خلاف ہوں مکروہ[1] ہیں۔

# شکیاتِ نماز

## شکِ افعال

(۱) اگر کسی شخص کو یہ شک ہو کہ نماز پڑھی یا نہیں۔ تو اگر وقت باقی ہے تو نماز بجا لانا واجب ہے اگرچہ گمان غالب یہ ہو کہ پڑھ چکا ہے اور اگر وقت گزرنے کے بعد شک ہو کہ نماز پڑھی یا نہیں تو قضا لازم نہیں ہے اگرچہ ظن[2] غالب یہ ہو کہ نماز نہیں پڑھی۔

(۲) اگر نماز پڑھتے وقت کسی فعل نماز میں شک ع ہو قبل[3] اس کے کہ نماز کے دوسرے فعل میں مشغول ہو۔ خواہ وہ دوسرا کام واجب ہو یا سُنّت تو چاہیئے کہ اس کو بجالائے مثلاً تکبیرۃ الاحرام کہنے میں ایسے وقت شک ہو کہ ابھی سورۃ الحمد شروع نہیں کی تو واجب ہے کہ تکبیرۃ الاحرام کہے یا ابھی دوسرا سورۃ شروع نہیں کیا۔ اور شک پڑ گیا کہ سورۃ الحمد پڑھی یا نہیں تو چاہیئے کہ سورۃ الحمد پڑھے۔ اس طرح دوسرے مقامات پر عمل کرے اور

---

ع اگر نماز کے کسی فعل کے بارہ میں دوسرے فعل میں داخل ہونے سے قبل شک ہو تو واجب ہے کہ اسے پھر سے بجالائے (آقائے محسن حکیم)



1۔ مکروہ: جس کے کرنے سے نہ کرنا بہتر ہے مگر اگر کرلے تو گناہ نہیں ہے۔ 2۔ ظن: صفحہ ۹۳ دیکھیں۔ 3۔ قبل: پہلے

اگر نماز کے کسی فعل میں اس وقت شک ہو جب وہ اُس کے بعد کے فعل میں داخل ہو چکا ہو تو اس شک کا کوئی لحاظ نہ کرے۔ مثلاً قرأت شروع کرنے کے بعد تکبیرۃ الاحرام کے متعلق یا قنوت یا رکوع میں پہنچنے کے بعد قرأت کے بارہ میں شک ہو۔

(۳) اگر رکوع کے متعلق اس وقت شک ہو جب سجدہ کے لئے سر جھکا رہا ہو مگر ابھی حدِ سجدہ تک نہ پہنچا ہو تو احوط یہ ہے[1] کہ پہلے سیدھا کھڑا ہو تب رکوع میں جائے اور نماز کو تمام کرے اور اس کے بعد اعادہ بھی کرے۔

(۴) اگر سجدہ کے متعلق تشہد میں داخل ہونے یا کھڑے ہونے کے بعد شک ہو تو کچھ خیال نہ کرے اور اگر کھڑا ہوتے میں شک ہو تو واجب ہے کہ بیٹھ جائے اور سجدہ کو بجا لائے۔

# شک رکعات

واجب نماز کی رکعتوں میں شک کی وہ صورتیں جن میں نماز باطل ہو جاتی ہے۔ اور نئے سرے سے پھر پڑھنی چاہیئے وہ آٹھ ہیں (۱) نماز دو رکعتی میں شک۔ جیسے صبح کی نماز اور ظہر و عصر اور عشاء کی پہلی دو رکعتوں میں اور سفر کی پانچوں وقت کی نمازوں میں (۲) نماز سہ رکعتی میں شک جیسے نماز مغرب (۳) چہار رکعتی نماز میں پہلی رکعت اور اس سے زیادہ کے متعلق شک مثلاً ایک پڑھی یا دو۔ ایک پڑھی یا تین اور ایک پڑھی یا چار (۴) چہار رکعتی نماز میں شک اگر دوسری رکعت کے دونوں سجدے بجا لانے سے قبل شک واقع ہو مثلاً رکعت دوسری تھی یا تیسری۔ اور دو پڑھی یا چار (۵) دو اور پانچ یا پانچ سے زیادہ میں شک اگرچہ اکمال سجدتین کے بعد ہو (۶) تین اور چھ یا چھ سے زائد میں شک (۷) چار اور چھ یا اس سے زیادہ میں شک اور (۸) رکعتوں کے متعلق شک کہ نہ معلوم کتنی رکعتیں پڑھی ہیں۔

چہار رکعتی میں شک کی وہ صورتیں جن میں نماز صحیح رہے گی، یہ ہیں:

---

[1] اقویٰ یہ ہے کہ سجدہ میں چلا جائے اور پرواہ نہ کرے (آقائے محسن مدظلہ)

(۱) دوسری اور تیسری رکعت کے متعلق اگر دوسرے سجدے سے سر اُٹھانے کے بعد شک ہو تو اُسے تیسری رکعت قرار دے کر چوتھی رکعت کے لئے کھڑا ہو جائے اور نماز تمام کرنے کے بعد فوراً ایک رکعت نماز احتیاط کھڑا ہو کر یا دو رکعت بیٹھ کر بجالائے۔ اور یہی حکم اس صورت میں بھی ہوگا جب کہ دوسرے سجدے کے ذکرِ واجب کو تمام کرنے کے بعد یہ شک ہو۔ پس نماز صحیح رہے گی۔ اور اسی طرح عمل کرے جو کچھ بیان ہوا۔ لیکن اس صورت میں بہتر یہ ہے کہ نماز احتیاط کے بعد احتیاطاً[1] اعادہ بھی کرے۔ اور یہ احتیاط ان تمام مقامات پر جاری ہوگی۔ جہاں اکمال سجدتین[2] کے بعد شک ہے۔

(۲) تیسری اور چوتھی رکعت میں اگر قیام میں یا رکوع میں یا سجدوں یا ایک سجدہ کے بعد کہیں پر بھی شک ہو تو چوتھی پر بنا کر کے نماز تمام کرے اور ایک رکعت نماز احتیاط کھڑے ہو کر یا دو رکعت نماز بیٹھ کر بجالائے۔

(۳) دوسری اور چوتھی رکعت میں اگر اکمال سجدتین کے بعد شک ہو تو چوتھی قرار دیکر نماز تمام کرے اور دو رکعت نماز احتیاط کھڑے ہو کر بجالائے۔

(۴) دوسری اور تیسری اور چوتھی رکعت میں اگر اکمال سجدتین کے بعد شک ہو تو چوتھی مان کر نماز ختم کرے اور دو رکعت نماز احتیاط کھڑے ہو کر اور پھر دو رکعت بیٹھ کر بجالائے[3]۔

(۵) چوتھی اور پانچویں رکعت میں اگر اکمال سجدتین کے بعد شک ہو تو چوتھی قرار دے اور نماز ختم کر کے دو سجدہ سہو بجالائے۔

(۶) چوتھی اور پانچویں رکعت میں اگر رکوع سے پہلے بحالتِ قیام شک ہو تو فوراً بیٹھ جائے اور نماز تمام کرنے کے بعد دو رکعت نماز احتیاط بیٹھ کر یا ایک رکعت[4] نماز کھڑے

---

[1] یہ احتیاط ترک نہ ہو بلکہ جب سجدہ میں جاتے ہی شک ہو تب بھی یہ احتیاط (یعنی اعادۂ نماز) واجب ہے ۱۲

[2] بنا بر احتیاط مستحب دو رکعت بیٹھ کر پڑھنے کی صورت اختیار کرے (آقائے محسن حکیم)

[3] یہ بھی لازم ہے کہ کھڑے ہو کر دو رکعت پہلے پڑھے اور بیٹھ کر دو رکعت بعد میں پڑھے ۱۲

[4] اگر شک چوتھی رکعت اور پانچ سے آگے کی رکعتوں کے بارہ میں ہو مثلاً چوتھی اور چھٹی یا چوتھی اور ساتویں وغیرہ) تو احوط یہ ہے کہ عمل مذکور بھی کرے اور نماز کا اعادہ بھی کرے[4] بنا بر احتیاط مستحب دو رکعت بیٹھ کر پڑھنے کی صورت کو اختیار کرے (آقائے محسن حکیم)

ہوکر بجالائے اور قیام بے جا اور ہر زیادتی کے لئے دو دو سجدۂ سہو بجالائے۔

(۷) تیسری اور پانچویں رکعت میں اگر بحالت قیام شک ہو تو بیٹھ جائے اور چوتھی قرار دے کر نماز تمام کرے اور دو رکعت نماز احتیاط کھڑے ہوکر بجالائے۔

(۸) تیسری اور چوتھی اور پانچویں رکعت میں اگر بحالت قیام شک ہو تو فوراً بیٹھ جائے اس کا شک دوسری اور تیسری اور چوتھی کے شک کی طرف پلٹ آئے گا۔ پس اس کے حکم پر عمل کرے (یعنی دو رکعت کھڑے ہوکر اور دو رکعت بیٹھ کر نماز احتیاط بجالائے)

(۹) پانچویں اور چھٹی رکعت میں اگر قیام کی حالت میں شک ہو تو بیٹھ جائے۔ اور یہ شک "بعد اکمال سجدتین چوتھی اور پانچویں کے شک" کی طرف پلٹ آئے گا۔ پس اس کے حکم پر عمل کرے (یعنی دو سجدہ سہو بجالائے)

ان تمام شک کی صورت میں یکایک عمل کرنا جائز نہیں ہے بلکہ ضروری ہے کہ اوّل تھوڑی دیر غور کرے اور سوچے۔ اگر سوچنے سے کسی ایک طرف کو ترجیح ہو جائے تو اس پر عمل کرے ورنہ اگر پھر بھی شک برقرار رہے تو جن شکوک میں نماز باطل ہو جاتی ہے۔ ان میں بنا بر احوط دیر تک خاموش رہنے یا کسی دوسرے عمل سے نماز کی صورت محو کردے نماز باطل ہو جائے گی۔ اور جو شکوک صحیح ہیں ان میں جیسا جیسا حکم دیا گیا ہے اسی طرح عمل کرے۔ ان میں نماز کو قطع کرکے نئے سرے سے نماز پڑھنا جائز نہیں[1]

سنّتی نمازوں میں اگر عددِ رکعات کا شک ہو تو اختیار ہے۔ خواہ کم پر بنا کرے یا زیادہ پر۔ مثلاً یہ شک ہو کہ ایک رکعت پڑھی یا دو رکعت۔ تو چاہے ایک قرار دے یا دو۔ لیکن اگر زیادہ بنا کرنے سے نماز باطل ہوئی جاتی ہو تو کم ہی پر بنا کرے مثلاً دو یا تین میں شک ہو تو دو قرار دے اس میں نہ نماز احتیاط ہے نہ سجدۂ سہو۔

## غیر معتبر شک

جن مقامات پر شک کا اعتبار نہیں ہے وہ یہ ہیں (۱) نماز سے فراغت کے

[1] اگرچہ "مافی الذمہ" کے قصد سے تکرار نماز احوط ہے اور سجدہ سہو کا حکم اُن تمام صورتوں میں جاری ہوگا۔ جن میں قیام کو توڑنا پڑتا ہے (آقائے محسن مدظلہ)

بعد یا وقت گزر جانے کے بعد شک خواہ عدد رکعات میں ہو یا افعالِ نماز میں ہو۔ بلکہ نماز سے فراغت کے بعد یا وقت گزر جانے کے بعد اگر ظن[1] ہو تو اس کا بھی وہی حکم ہے جو شک کا ہے یعنی غیر معتبر ہوگا۔ البتہ اگر طرفین شک باطل قرار پائیں اور منافیٔ نماز عمل میں آچکا ہو تو ایسی صورت میں اعادۂ نماز لازم ہے۔ مثلاً نماز ظہر پڑھنے کے بعد شک ہو کہ تین رکعت بجالایا ہے یا پانچ رکعت اور یہ شک اُس وقت ہوا جب کہ ختم نماز کے بعد کلام بھی کر لیا تھا۔ تو چونکہ تین اور پانچ دونوں پہلو مبطل نماز ہیں۔ اس لئے نماز کا دوبارہ بجا لانا واجب ہوگا۔

(۲) کثیر الشک کا شک خواہ عدد رکعات میں شک ہو یا افعالِ نماز میں۔ اس میں شک کا کوئی اعتبار نہیں مثلاً اگر کثیر الشک (جو زیادہ شک کرتا ہو) کو تین اور چار میں شک ہو جائے، تو چار پر بنا کرے۔ یا چار اور پانچ میں شک ہو تو بنا چار پر کرے۔ اور نماز کو صحیح سمجھے نماز احتیاط بجالانے کی اس کو ضرورت نہیں۔ اس کا معیار شرعاً یہ ہے کہ اس شخص کو ہر تین نمازوں میں کہ جو وہ پڑھتا ہو یکے بعد دیگرے کسی ایک میں شک ضرور ہو۔ جب یہ حالت ہو تو وہ کثیر الشک سمجھا جائے گا۔ اور جب تین نمازیں وہ برابر ایسی پڑھ لے کہ جن میں اس کو شک واقع نہ ہو تو وہ کثیر الشک کے حکم سے باہر ہو جائے گا۔

(۳) امام اور ماموم میں اگر ایک کو شک ہو اور دوسرے کو یاد ہو تو شک کا کوئی اعتبار نہ ہوگا[2]۔

(۴) محل گذرنے کے بعد شک کا اعتبار نہیں ہے مثلاً الحمدللہ کہنے کے بعد جب دوسرا جملہ (ربّ العالمین) کہہ چکا تو شک ہوا کہ الحمدللہ کو حائے حطّی سے ادا کیا ہے۔ یا ہائے ہوّز سے، تو یہ شک غیر معتبر ہوگا۔ البتہ اگر دوسرا جملہ کہنے سے پہلے شک ہو تو ماقبل جملہ کی تکرار کرے اور صحیح طور پر ادا کرنے کے بعد دوسرا جملہ کہے یا سورۂ حمد کی تلاوت کے

[1] اگر نماز سے فراغت کے بعد ابھی کوئی فعل منافیٔ نماز سرزد نہ ہوا ہو اور ظن کسی چیز کی کمی کا ہو تو احوط یہ ہے کہ اس ظن پر علم کا حکم جاری کرے (یعنی وہی کرے جو علم ہونے کی صورت میں کرتا) ۱۲،

[2] اپنے شک پر عمل نہ کرے بلکہ دوسرے کی یاد پر عمل کرے (آقائے محسن مدظلہ)



1۔ طرفین شک: شک کی دونوں طرفیں۔ مطلب یہ ہے کہ اگر شک کی دونوں صورتوں میں نماز باطل ہو جاتی ہو۔ 2۔ منافی نماز عمل: وہ عمل جس سے نماز باطل ہو جاتی ہے۔ 3۔ اعادہ: دوبارہ نماز پڑھنا۔ 4۔ مبطل نماز: نماز کو باطل کرنے والے

5۔ کثیر الشک: وہمی۔ 6۔ محل: موقع، مقام۔ 7۔ ماقبل: پہلے والا (جملہ دوبارہ پڑھے)۔ 8۔ ظن: حاشیہ صفحہ 29 دیکھیں۔ 9۔ احوط: حاشیہ صفحہ 9

وقت تکبیرۃ الاحرام میں شک ہو یا دوسرا سورۃ پڑھنے کی حالت میں سورۃ حمد میں شک ہو یا سجدہ میں جانے کے بعد شک کرے کہ رکوع کیا تھا یا نہیں یا رکوع میں پہنچنے کے بعد شک ہو کہ قرأت بجالایا یا نہیں تو ان تمام صورتوں میں شک کا اعتبار نہیں اور اگر سلام میں تعقیب وغیرہ میں مشغول ہو جانے کے بعد شک ہو تو یہ شک بھی ناقابل اعتبار ہے۔ البتہ اگر کسی کام میں مشغول نہیں ہوا ہے۔ نماز ختم کرنے کے فوراً بعد شک ہوا کہ سلام بجالایا یا نہیں۔ تو سلام کہنا چاہیئے۔

# ترکیب نماز احتیاط

شک کی ان صورتوں میں جن میں نمازِ احتیاط پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے۔ واجب ہے کہ فوراً سلام ختم کرتے ہی بغیر فاصلہ کے پہلے نماز احتیاط کی اس طرح دل میں نیّت کرے کہ ایک رکعت یا دو رکعت نماز احتیاط پڑھتا ہوں۔ واجب قربۃً الی اللہ۔ پھر تکبیرۃ الاحرام (اللہ اکبر) کہے۔ اس میں سورہ حمد، رکوع، دونوں سجدے۔ تشہد اور سلام جس طرح عموماً نماز میں ہوا کرتے ہیں۔ اسی ترتیب سے واجب ہیں لیکن دوسرا سورۃ اور قنوت اس میں نہیں ہوتا۔ سورہ الحمد کو اخفات[1] سے پڑھے۔ حتیٰ کہ بنا بر احوط بسم اللہ کو بھی آہستہ پڑھے۔ اس میں نہ اذان ہے اور نہ اقامت۔

# احکام ظن

یقین کی طرح ظنؒ پر بھی عمل کرنا واجب ہے۔ خصوصاً عدد رکعات میں ظن بمنزلہ یقین ہے۔ البتہ اگر دو رکعتی یا سہ رکعتی نماز یا چار رکعتی نماز کی پہلی دو رکعتوں میں ظن حاصل ہو۔ خواہ عدد رکعات سے یا افعال نماز سے متعلق ہو تو بنا بر احتیاط ظن کو بمنزلۂ شک قرار دے کر اس کے مطابق عمل کرے اور نماز کا اعادہ بھی کرے مثلاً سجدہ میں جانے سے پہلے شک ہوا کہ رکوع کیا یا نہیں۔ سوچنے کے بعد ظن قائم ہوا کہ رکوع بجالا چکا ہے۔ پھر بھی

---

[1] اگرچہ بنا بر اقوی اس کا بالجہر پڑھنا مستحب ہے (آقائے محسن مدظلہ)

رکوع بجالائے اور نماز تمام کرے۔ اعادۂ نماز بھی کرے۔ شک کی حالت میں سوچنے کے بعد جو پہلو زیادہ ترجیح کے لائق ہو وہی مظنون کہلائے گا۔ اس پر عمل کرنا چاہیئے۔ اور اگر پہلے ظن حاصل ہو۔ اس کے بعد شک پیدا ہو تو شک ہی کے حکم پر عمل کرے اور اگر اس میں تردد ہو کہ شک لاحق ہوا یا ظن تو شک کے مطابق عمل کرنا لازم ہے۔

## احکام سجدہ سہو

جن اُمور کی وجہ سے سجدۂ سہو واجب ہوتا ہے۔ پانچ ہیں (۱) کلام بے جا یعنی قرآن و ذکر و دُعا کے علاوہ نماز میں سہواً کچھ کلام کرنا (۲) سلام بے جا یعنی بے محل بھول کر سلام پڑھنا (۳) ایک سجدہ کے سہواً چھوٹ جانے سے کہ جس کے بجالانے کا موقع باقی نہ رہا ہو۔ (۴) تشہد یا اس کا کوئی جزو بھول جانے کے سبب سے کہ جس کے بجالانے کا موقع باقی نہ رہا ہو (۵) دونوں سجدوں کے بعد بیٹھنے کی حالت میں چوتھی اور پانچویں رکعت میں شک ہونے کی وجہ سے۔ ان پانچ صورتوں کے سوا کسی کمی یا زیادتی کے لئے سجدۂ سہو واجب نہیں ہے۔ احتیاطاً بہتر ہے کہ ہر زیادتی کی وجہ سے خواہ کسی امر واجب میں زیادتی ہو یا امر مستحب میں سجدۂ سہو بہ نیت قربت بجالائے۔ اسی طرح احتیاطاً ہر واجب کی کمی کے لئے سجدۂ سہو بجالائے۔ مثلاً رکوع یا سجدہ میں پڑھنا بھول گیا اور اُٹھنے کے بعد یاد آئے لیکن مستحب چیزوں کی کمی کی وجہ سے سجدۂ سہو نہیں ہے۔ البتہ اگر دعا قنوت بھول جائے اور رکوع میں پہنچنے کے بعد یاد آئے تو رکوع سے فارغ ہونے کے بعد جب کھڑا ہو تو پڑھ لے۔ اسی طرح کسی امر واجب کی نماز کے بعد قضا نہیں ہے۔ سوائے ایک سجدہ بھولنے اور تشہد یا اس کا کوئی جزو بھول جانے کی صورتوں میں کہ ان دونوں میں علاوہ سجدۂ سہو واجب ہونے کے پہلے فراموش شدہ سجدہ اور تشہد کی قضا واجب ہے کہ نماز کا سلام پڑھنے کے بعد فوراً بلا فاصلہ سجدہ کو بھولے ہوئے سجدہ کے بدلے کی نیت سے ادا کرے اور اگر فراموش شدہ افعال (یعنی سجدہ یا تشہد کی قضا بھی بجالانا ہو تو اُسے سجدۂ سہو پر مقدم کرے۔ یعنی پہلے وہ بجالائے پھر سجدۂ سہو کرے اور اگر افعال کی قضا اور نماز

احتیاط دونوں بجالانا ہوں تو اختیار ہے جسے چاہے ایک دوسرے پر مقدم کرے اگرچہ احوط یہ ہے کہ نماز احتیاط کو مقدم کرے اور اگر سجدہ سہو کرنا بھول جائے تو جب بھی یاد آجائے بجالانا چاہیئے۔ خواہ کوئی فعل منافی نماز سرزد ہونے کے بعد بھی کیوں نہ ہو۔ نماز کو کوئی ضرر نہ پہنچے گا۔

## ترکیب سجدہ سہو

اوّل نیت[1] کرے اور احتیاطاً تکبیر کہے۔ پھر سجدہ میں جائے اور پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ وَ بِاللّٰهِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ[2] پھر اُٹھ کر بیٹھے اور دوسرے سجدہ میں جائے اور یہی ذکر کرے۔ دوسرے سجدہ سے فارغ ہو کر بیٹھے اور اس طرح تشہد و سلام پڑھے اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ ط اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ ہ اور احوط یہ ہے کہ سجدۂ سہو میں ان تمام چیزوں کا اعتبار رکھے جو نماز کے سجدہ میں معتبر ہیں۔

# چودھواں باب

## بقیہ واجب نمازیں

## نماز جمعہ

نمازِ جمعہ دو رکعت ہے۔ اس کا وقت اوّل زوال سے لے کر اس وقت تک ہے

---

[1] یعنی سجدۂ سہو کرتا ہوں قربۃً الی اللہ ۔ الاحقر نقوی

[2] یا بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ۔ آقائے محسن مدظلہ۔

جب تک کہ سایہ ہر چیز کا اُس کے برابر ہو جائے۔ اس زمانہ میں نمازِ جمعہ واجب تخییری ہے لیکن جمعہ و ظہر دونوں کو قربتِ مطلقہ کی نیّت سے پڑھنا احوط ہے۔ دونوں خطبے نماز سے پہلے پڑھنا واجب ہیں۔ اگر ممکن ہو تو ہر دو خطبہ پڑھتے وقت کھڑا ہونا واجب ہے۔ اور یہ بھی واجب ہے کہ امام و خطیب ایک ہی شخص ہو۔ ماموین[1] پر خطبہ کو سکون و اطمینان سے اور کان لگا کر سُننا واجب ہے۔ نماز جمعہ ہر بالغ، عاقل مرد آزاد پر واجب ہے۔ اندھا بیمار، اپاہج، غلام، پیرِ فرتوت[2]، مسافر اور عورت سے نمازِ جمعہ ساقط ہے۔ جمعہ کے روز بعد طلوعِ صبح سفر کرنا مکروہ اور زوال کے وقت ناجائز۔ البتہ اگر ایسے مقام پر پہنچے جہاں نماز جمعہ ہوتی ہے تو کوئی مضایقہ نہیں نماز جمعہ پڑھے۔ نمازِ جمعہ جماعت سے پڑھنا اس میں مع امام کے سات یا پانچ آدمیوں کا ہونا اور نماز سے قبل دو خطبوں کا ہونا اور ایک فرسخ (یعنی تین میل تین فرلانگ انگریزی) سے کم میں دو جگہ نماز جمعہ کا نہ ہونا۔ یہ سب امور اس نماز کی شرطیں ہیں۔

پہلی رکعت میں بعد سورۃ الحمد اور سورۃ جمعہ (اٹھائیسواں پارہ) اور رکوع میں جانے سے قبل یہ قنوت یا کوئی اور دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّ عَبِيْدًا مِّنْ عِبَادِكَ الصَّالِحِيْنَ قَامُوْا بِكِتَابِكَ وَسُنَّةِ نَبِيِّكَ فَاجْزِهِمْ عَنَّا خَيْرَ الْجَزَاءِ۔ اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۃ منافقون (پارہ ۲۸) پڑھے۔ اور رکوع میں جائے۔ اور کھڑا ہو کر دوسرا قنوت پڑھنا بھی سُنّت ہے۔ باقی افعال نماز پنجگانہ نماز کی طرح بجالائے اگر کوئی شخص نماز جمعہ کی دوسری رکعت میں شریک ہو تو امام جماعت کی اس دوسری رکعت کے ساتھ اپنی پہلی رکعت کو پورا کر کے کھڑا ہو جائے گا۔ اور دوسری رکعت فرادیٰ پڑھے گا۔ جمعہ کے دن بیس رکعت نماز نافلہ ہے۔ اس طرح کہ چھ رکعت خوب دھوپ پھیل جانے کے وقت اور چھ رکعت اچھی طرح آفتاب بلند ہو جانے کے وقت اور چھ رکعت زوال سے کچھ قبل اور دو رکعت زوال کے بعد پڑھے۔

---

ح اس زمانہ میں نماز جمعہ کا جواز بہ رجائے مطلوبیت ہے اور واجب ہے کہ نماز جمعہ کے بعد نماز ظہر بھی بجالائے (آقائے محسن حکیم)

1۔ ماموین: نمازی لوگ۔ 2۔ پیرِ فرتوت: بہت زیادہ بوڑھا۔

## نذر، عہد وغیرہ سے واجب شدہ نمازیں

اگر کوئی شخص دو رکعت نماز پڑھنے کی نذر کرے یا عہد یا قسم کھائے تو یہ نماز اس پر واجب ہو گی۔ اِس طرح روزہ وغیرہ کی صورت ہے۔ اور بحالتِ مخالفت[1] کفارہ دینا لازم ہو گا۔ نذر و عہد کا کفارہ ایک غلام آزاد کرنا یا دو ماہ کے پے در پے روزے رکھنا یا ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلانا ہے۔ اور قسم کا کفّارہ ایک غلام آزاد کرنا یا تین روزے رکھنا یا دس مسکینوں کو کھانا یا لباس پہنانا ہے۔ نمازِ نذر وغیرہ میں وہی شرائط ہیں جو نماز یومیہ[2] میں ہیں صرف اتنا فرق ہے کہ اس میں زمانہ، مکان یا جائز ہیئت کی تعیین خود کرنی پڑتی ہے اگر کسی نے نذر کی کہ ایک رکعت میں دو رکوع یا ایک سجدہ کے ساتھ نماز پڑھوں گا۔ تو اس کی نذر باطل ہو گی۔ اگر نذر میں رکعات کی تعیین نہ کی گئی بلکہ مطلقاً نذر کی تو دو رکعت نماز پڑھنا بے اشکال کافی ہو گا۔

# نمازِ آیات

یہ نماز چاند اور سورج کو گہن لگنے سے یا زلزلہ یا سرخ آندھی، شدید تاریکی غیر معمولی برق و رعد اور اُن تمام حوادثات آسمانی سے واجب ہوتی ہے جو عموماً باعثِ خوف ہوں خواہ وہ شخص خود نہ ڈرے۔ چاند گہن اور سورج گہن کی نماز کا وقت گہن کے شروع سے بالکل چھوٹ جانے تک ہے بلکہ احوط یہ ہے کہ اتنی تاخیر نہ کرے کہ چھوٹنا شروع ہو جائے[5] اور زلزلہ اور دیگر آسمانی حوادث جو خوفناک ہوں، اُن کی نماز آخر عمر تک ادا[2] کرنے کی نیت سے ہو گی۔ چاند گرہن اور سورج گہن سے اگر بروقت[6] مطلع ہو گیا ہو۔ اور عمداً یا سہواً نماز نہ

---

[1] یہ احتیاط ترک نہ ہو یعنی وجوبی ہے ۱۲ [2] جن آیات کے وقت میں اتنی وسعت ہو کہ نماز پڑھی جا سکتی ہو جیسے آندھی، ان میں احوط (وجوبی) یہ ہے کہ آیت کے وقت نماز پڑھے اور اگر تاخیر ہو جائے تو احوط (وجوبی) یہ ہے کہ ادا یا قضا کا قصد کئے بغیر بجا لائے ۱۲ [3] لیکن بنا بر اقویٰ ایسی علامت کے ظاہر ہونے پر نماز میں تاخیر نہیں کرنی چاہیئے (آقائے محسن مدظلہ)

[5] اگر نماز اس وقت شروع کرے کہ سورج یا چاند چھوٹنا شروع ہو جائے تو پھر بھی نماز بہ نیت ادا پڑھے (آقائے محسن حکیم)

پڑھی ہو تو اس کی قضا بجالانا واجب ہوگی۔ اگرچہ پورا گہن نہ ہو۔ لیکن اگر بالکل چھوٹ جانے تک مطلع نہ ہوا ہو بلکہ بعد میں اطلاع ہوئی تو اگر پورا گہن ہو تو قضا بجالانا واجب ہوگی۔ ورنہ قضا نہ ہوگی اور نماز آیات کو جماعت کے ساتھ پڑھنا جائز ہے۔

یہ نماز دو رکعت ہے۔ پہلی رکعت میں پانچ رکوع، دو قنوت اور دو سجدے، اور دوسری رکعت میں پانچ رکوع، تین قنوت اور دو سجدے ہیں تفصیل اس کی یوں ہے کہ اس نماز کی نیت کرے مثلاً سورج گہن کی نماز پڑھتا/پڑھتی ہوں واجب قربۃً الی اللہ اور ساتھ ہی تکبیرۃ الاحرام یعنی اللہ اکبر کہے۔ اس کے بعد سورۃ الحمد اور ایک دوسرا سورہ جو یاد ہو پڑھے۔ پھر اللہ اکبر کہہ کر رکوع میں جائے ذکرِ رکوع کے بعد اللہ اکبر کہہ کر پھر کھڑا ہو۔ اور سورۃ الحمد اور جو سورۃ چاہے پڑھے اور دعائے قنوت پڑھے اور اللہ اکبر کہہ کر دوسرے رکوع میں جائے۔ ذکرِ رکوع کے بعد اللہ اکبر کہہ کر پھر کھڑا ہو۔ اور سورۃ الحمد اور جو سورۃ چاہے پڑھے اور اللہ اکبر کہہ کر تیسرے رکوع میں جائے۔ ذکرِ رکوع کے بعد اللہ اکبر کہہ کر پھر کھڑا ہو۔ اور سورۃ الحمد اور کوئی دوسرا سورہ جو یاد ہو پڑھے۔ اور دعائے قنوت پڑھے اور اللہ اکبر کہہ کر چوتھے رکوع میں جائے۔ ذکرِ رکوع کے بعد اللہ اکبر کہہ کر پھر کھڑا ہو۔ اور اسی طرح سورۃ الحمد اور دوسرا سورہ پڑھے۔ پھر اللہ اکبر کہہ کر پانچواں رکوع کرے۔ ذکرِ رکوع کے بعد پھر کھڑا ہو اور سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ کہہ کر سجدہ میں جائے۔ دو سجدے کرنے کے بعد دوسری رکعت کے لئے اٹھ کھڑا ہو۔ اور اسی طریق میں دوسری رکعت پانچ رکعات کے ساتھ بجالائے اور سجدے اور تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔ دوسری رکعت میں پہلے رکوع میں جانے سے قبل اور تیسرے رکوع میں جانے سے پہلے اور پانچویں رکوع میں جانے سے پیشتر دعائے قنوت پڑھے۔ اس حساب سے دونوں رکعتوں میں دس رکوع ہو جائیں گے۔ نماز آیات کی یہ صورت دوسری صورتوں سے افضل ہے۔

ایک اور طریق سے بھی نماز آیات پڑھنا جائز ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد قُلْ هُوَ اللّٰهُ کے قصد سے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کہے اور رکوع میں جائے۔ ذکرِ رکوع کرے پھر سیدھا کھڑا ہو کر قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ کہہ کر

رکوع میں جائے۔ پھر کھڑے ہو کر اَللّٰہُ الصَّمَدُ کہے اور رکوع میں جائے پھر کھڑا ہو کر لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ کہے اور رکوع میں جائے پھر سیدھا کھڑا ہو کر وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ کہہ کر رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑے ہو کر سجدہ میں جائے۔ دونوں سجدے بجا لا کر دوسری رکعت کے لئے کھڑا ہو جائے۔ اس طریق سے دوسری رکعت بجا لائے۔ اور تشہد و سلام پڑھ کر نماز تمام کرے۔

# نماز والدین

جو نماز باپ سے بلکہ بنا بر اقویٰ[2] ماں سے بھی فوت ہو گئی ہو۔ اور فوت ہونا کسی عذر[1] کی وجہ سے ہو تو ولی پر واجب ہے کہ اس کی قضا بجا لائے۔ اور "ولی" سے مراد میت کا خلف اکبر[3] ہے۔ اور بیٹی پر واجب نہیں ہے۔ اگر میت نے وصیت کی ہو کر اس کی نماز اجارہ[4] پر پڑھوائی جائے تو اجرت کی رقم ترکہ کی ایک تہائی سے نکالی جائے لیکن اگر وارث منظور کر لیں تو یہ رقم اصل ترکہ[2] سے نکالی جائے اور اگر قضائے میت بجا لانے سے قبل ولی مر جائے تو قضا دوسری میت کے ولی پر واجب نہ ہو گی۔ نہ پہلی میت کے دیگر ورثہ[3] پر واجب ہو گی۔ اور اگر ولی کسی دوسرے سے میت کی قضا نمازیں اجارہ[4] پر پڑھوائے، تو جائز اور ضروری ہے کہ جس ترتیب سے نمازیں فوت ہوئی ہوں۔ اس ترتیب سے اُن کی قضا بجا لائی جائے۔ اگرچہ مکرر پڑھنی پڑیں[5]۔ اور اگر بیٹے کے ذمہ خود اپنی نماز و روزہ کی بھی قضا واجب ہو تو یہ امر والدین کے نماز و روزہ کے متعلق مانع نہیں ہے بلکہ اُس کو اختیار ہو گا کہ چاہے اول اپنے ادا کرے یا ماں باپ

---

۱ یا بغیر عذر کے فوت ہوئی ہو تب بھی ولی پر قضا واجب ہے ہاں اگر از راہ معصیت ترک کی ہو تو بعید نہیں کہ ولی پر قضا واجب ہو

۲ اقویٰ یہ ہے کہ اجارہ کی رقم اصل مال سے نہ نکالی جائے بلکہ تہائی سے نکالی جائے ۱۲ متفق (آقائے محسن مدظلہ)

۳ اگر میت اور اس کے ولی کی موت میں اتنا فاصلہ نہ ہوا ہو کہ قضا بجا لائی جا سکتی ہو تو یہ بعید نہیں ہے کہ ولی کے بعد جو سب سے بڑا بیٹا ہو۔ اس پر قضا بجا لانا واجب ہے۔ ۱۲

۴ لیکن ولی کے اوپر سے اس وقت تک ساقط نہ ہو گی جب تک اجیر اسے ادا نہ کرے ۱۲ آقائے بروجردی۔

۵ یہاں مشقت کی وجہ سے ترتیب کا وجوب ساقط ہو گا اس لئے کہ متعدد اشخاص سے اُجرت پر نماز پڑھوائی جا سکتی ہے (آقائے محسن مدظلہ)

کے ادا کرے۔

## نماز اجارہ

از خود واجب کردہ نمازوں میں سے نماز اجارہ ہے جو میّت کی نیابت[1] میں پڑھی جاتی ہے۔ روزہ، زیارت، تلاوتِ قرآن بھی اس کے شامل ہیں۔ وارث کسی کو اُجرت دیکر ادا کرا سکتا ہے اور یہ بھی جائز ہے کہ کوئی شخص بغیر کسی اُجرت کے اُس کی طرف سے ادا کرے لیکن زندہ شخص کی طرف سے کوئی واجب امر دوسرا شخص اُجرت لے کر یا بغیر اُجرت کے ادا نہیں کر سکتا سوائے حج کے کہ اگر اس سے کوئی شخص عاجز ہو۔ اور خود نہ بجالا سکے لیکن مستطیع[2] ہو تو وہ اپنا قائم مقام دوسرے کو کر سکتا ہے۔ پس نماز پڑھنے کے لئے جو شخص اجیر کیا جائے ضروری ہے کہ نماز کی شرائط اور اس کے اجزاء وغیرہ سے واقف ہو۔ اور صحیح طریقہ پر بجالانے کا اطمینان ہو۔ ویسے ہی کسی شخص کو اُجرت کا روپیہ دے دینا اس سے مردہ بری الذمّہ نہیں ہو سکتا تاوقتیکہ اُجرت لینے والا صحیح طریقہ پر نہ بجالائے اور ایسے شخص کو بھی اجیر نہ بنانا چاہیئے جو خود معذور ہو مثلاً کھڑے ہو کر نماز نہیں پڑھ سکتا۔ بیٹھ کر پڑھتا ہے۔ اور جائز ہے کہ عورت اجیر ہو کے مرد کی نمازیں ادا کرے اور اسی طرح مرد عورت کا اجیر ہو سکتا ہے پس اگر عورت اجیر ہو تو میّت کی جہری[3] نمازوں میں اختیار ہے خواہ جہر سے پڑھے یا اخفات[4] سے۔ اگرچہ نماز مرد[5] کی ہو۔ اور اگر مرد اجیر ہو تو جہری نمازوں کو جہر سے پڑھنا معیّن ہے۔ اگرچہ عورت کی نماز ہو اور اجیر کو لازم ہے کہ نمازوں کے بجالانے میں اپنے آپ کو میّت کا قائم مقام قرار دے یا اس قصد سے بجالائے کہ فلاں میّت کے ذمہ جو نماز ہے اُس کو ادا کرتا ہوں۔

# نماز قضا

اگر کوئی شخص باوجود شرائط واجب نماز کو ازراہِ گنہگاری ترک کرنے یا سو جانے

---

[5] اگر مرد کی جہری نماز ہو تو عورت کو لازم ہے کہ جہر سے پڑھے مگر آواز شخص غیر کے کانوں تک نہ پہنچے ۱۲

1- نیابت: نائب بننا۔ 2- مستطیع: استطاعت والا۔ 3- جہری نماز: آواز سے پڑھنے والی نماز۔ 4- اخفات: آہستہ پڑھی جانے والی نماز

یا بھول جانے یا پانی اور تیمم کے واسطے مٹی وغیرہ نہ ملنے کی وجہ سے یا نشہ[1] میں ہو جانے کے سبب نماز ترک ہو جائے تو قضا بجالانا واجب ہوگا۔ لیکن کافر اصلی سے جو نمازیں ترک ہوئی ہوں۔ اسلام لانے کے بعد اُن کی قضا واجب نہ ہوگی۔ اور اسی طرح غیر شیعہ مسلمان نے جو نمازیں اپنے مذہب کے موافق پڑھی ہوں۔ راہِ حق پر آنے کے بعد اُن کی بھی قضا نہ ہوگی۔ اور حیض یا نفاس والی عورت پر اُس زمانے کے متعلق جس کی تفصیل "بیانِ حیض" میں ہو چکی ہے۔ نمازوں کی قضا واجب نہیں[3] ہے۔ اور نمازوں کی قضا کے لئے کوئی خاص وقت نہیں ہے۔ دن میں رات میں، سفر و حضر[1] میں ہر جگہ نماز پڑھ سکتا ہے۔ روزانہ نمازیں جس طرح فوت ہوئی ہوں اُسی ترتیب سے بجالانا واجب ہے۔ جو نماز پہلی ہو اس کو اوّل بجالائے پھر دوسری کی قضا کرے۔ پھر تیسری پڑھے۔ اسی طرح ترتیب وار قضا پوری کرے۔ ترتیب کے حاصل ہونے کا یہ طریقہ ہے کہ مثلاً ایک نماز ظہر اور ایک نماز عصر فوت ہوئی ہے لیکن یہ معلوم نہیں کہ پہلے روز کی کونسی ہے اور دوسرے روز کی کونسی، تو چاہیئے کہ نماز عصر پڑھے پھر نماز ظہر اور پھر نماز عصر پڑھے۔ اس صورت میں تین نمازیں ہو جائیں گی۔ اور اگر ان کے ساتھ نماز مغرب بھی فوت ہوئی ہے، تو ان تینوں نمازوں کو پڑھے۔ پھر نماز مغرب پڑھے۔ پھر ان تینوں کو پڑھے۔ اب سات نمازیں ہو جائیں گی۔ اور اگر نماز عشاء بھی فوت ہوئی ہے تو ان ساتوں نمازوں کو پڑھے پھر عشاء کی نماز پڑھے، پھر ان ساتوں کو بجالائے۔ اس صورت میں پندرہ نمازیں ہو جائیں گی۔ اور اگر نماز صبح بھی ان کے ساتھ فوت ہوئی ہو تو یہ پندرہ نمازیں پڑھے اور نماز صبح

---

[1] اس صورت میں قضا بنا بر احوط (وجوبی) ہوگی۔ ۱۲

[2] یا بنا بر احوط نشہ کے علاوہ عقل زائل ہونے کی کسی صورت سے حتیٰ کہ خود سے بے ہوش ہو جانے کی وجہ سے بھی نماز ترک ہو تو قضا واجب ہوگی۔ ۱۲

[3] اور اگر حالت پاکیزگی میں نماز بھر کا وقت مل گیا ہو۔ خواہ اول وقت میں یا آخر وقت میں اور پھر ادا نہ کی ہو تو قضا واجب ہوگی۔ آقائے محسن مدظلہ۔ ۱۲

پڑھے۔ پھر ان پندرہ نمازوں کو بجا لائے اس حالت میں سب اکتیس نمازیں ہو جائیں گی۔
نماز قضا کو ادا سے پہلے پڑھنا واجب نہیں ہے اگرچہ اقوی[1] ہے کہ پہلے پڑھے خصوصاً اگر ایک ہی نماز ہو۔ اور خاص کر اگر اسی دن کی ہو۔ پس اگر نماز سفر میں فوت ہوئی ہو تو قصر پڑھے خواہ پڑھتے وقت حضر ہی کیوں نہ ہو۔ اور اگر حضر میں فوت ہوئی ہو تو تمام پڑھے خواہ سفر میں ہو۔ اور اگر کوئی شخص اوّل وقت حضر میں ہو اور آخر وقت سفر میں ہو تو احوط یہ ہے کہ قضا اور ادا دونوں میں قصر و اتمام[2] دونوں کو جمع کرے[۱]

اور اگر کسی شخص کے ذمہ بہت نمازیں ہوں تو اس قدر نمازیں بجا لائے جس سے اس کو یقین ہو جائے کہ جو نمازیں مجھ پر تھیں وہ پوری ہوگئیں اور جس شخص کے ذمہ نمازوں کی قضا ہو وہ سنتی نمازیں بھی پڑھ سکتا ہے۔

# شرائطِ نمازِ قصر

جن شرائط کے ساتھ سفر میں نماز قصر اور روزہ قضا کرنا پڑتا ہے حسب ذیل ہیں:
اوّل یہ کہ سفر بقدر مسافت شرعیہ ہو۔ اور وہ آٹھ فرسخ (۲۷ میل ۲ فرلانگ ۴۰ گز) انگریزی احتیاطاً ۲۸ میل) ہے۔ خواہ فقط جانے میں اس قدر ہو۔ مثلاً کسی کے دو وطن ہوں جن میں آٹھ فرسخ کا فاصلہ ہو یا آمد و رفت ملا کے[۲]۔ مثلاً کوئی اپنے وطن سے چار فرسخ تک جائے۔ اور اسی دن یا اس کے بعد واپس آجائے۔ پس اگر سفر مسافت مذکورہ سے کم ہو۔ خواہ کچھ ہی کم ہو تو قصر نہ ہوگا۔ اور اگر دس دن قیام کا قصد کئے بغیر واپس آئے تو قصر[۳] ہوگا۔ اور اگر وہاں دس دن قیام کا ارادہ کر لیا تو نماز پوری پڑھنی ہوگی[ج]۔

---

ج اسی طرح اگر شک ہو کہ مسافت شرعیہ پوری ہے یا نہیں تو قصر نہ کرے (آقائے محسن حکیم)

[۱] اقوی یہ ہے کہ اُسے اختیار ہے کہ وہ آخر وقت کی اپنی تکلیف شرعی کے مطابق عمل کرے۔ آقائے محسن مدظلہ

[۲] ایسی صورت میں کہ جب آمد و رفت میں ملا کر آٹھ فرسخ ہو جائیں تو احوط یہ ہے کہ قصر و اتمام دونوں کو جمع کرے لیکن اگر پورے چار فرسخ (احتیاطاً ۱۴ میل) جائے اور جس دن زیارت میں سفر کیا ہو اُسی دن واپس آجائے یا یوں طور کہ عرفاً آمد و رفت متصل[3] قرار پائے تو فقط قصر ہوگا۔ ۱۲ [۳] البتہ اگر شک ہو کہ مقدار مذکورہ بھر سفر کیا ہے یا نہیں تب بھی قصر نہیں (آقائے محسن مدظلہ) [ج] البتہ اگر واپسی بقدر مسافت مذکورہ ہو تو قصر ہوگا (آقائے محسن مدظلہ)

1- اقوی: حاشیہ ۴۹ دیکھیے۔ 2- اتمام: پوری نماز۔ مطلب یہ کہ قصر بھی اور پوری بھی دونوں نمازیں پڑھے۔ 3- متصل: ملی ہوئی

دوسرے یہ کہ آٹھ فرسخ جانے کا عازم ہو یعنی بلا قصد و ارادہ کسی قدر بھی مسافت طے کرے تو جانے میں قصر نہ ہوگا۔ پس اگر مثلاً کسی بھاگتے شخص کے تعاقب میں بلا قصد سفر کو جائے تو قصر نہ[1] ہوگا۔ اور اگر کسی شہر کے دو راستے ہوں۔ ایک بقدر مسافت شرعیہ دوسرا کم تو جس راستہ کو اختیار کرے گا اس کا حکم جاری ہوگا۔ پس اگر آٹھ فرسخ والے راستے سے جائے گا تو نماز قصر اور روزہ افطار کرنا پڑے گا اور جو شخص کسی کے ساتھ سفر کرے (جیسے عیال نوکر وغیرہ) تو اس کا قصد بھی اس شخص کے قصد کے تابع ہوگا جس کے ساتھ سفر کر رہا ہے بشرطیکہ تابع کو متبوع کے قصد کا علم بھی ہو۔

تیسرے یہ کہ مسافت شرعیہ کا قصد آخر تک باقی رہے پس اگر اثنائے راہ میں ارادہ بدل جائے یا تذبذب[2] ہو جائے یا دس دن رہنے کا قصد کرے یا وطن سے ہو کر جائے تو ان تمام صورتوں میں قصر نہ ہوگا یعنی نماز پوری پڑھنا ہوگی۔

چوتھے یہ کہ اثنائے مسافت شرعی میں اگر اس کا کوئی مکان ہو کہ اس مکان میں اس نے چھ مہینے تک بود و باش بقصد توطن کی ہو تو قصر نہ ہوگا۔ اگر اس چھ مہینہ یا اس سے زیادہ زمانۂ توطن کے اندر کوئی عارضی سفر در پیش ہو تو وہ اس جگہ دوبارہ پہنچنے پر قطع ہو جائے گا لیکن اگر پہلے کبھی چھ مہینہ یا اس سے زیادہ بقصد توطن رہ چکا ہے لیکن اگر وہاں کا قیام ترک کر چکا ہے تو اب وہاں پہنچنا انقطاع سفر کا باعث نہ ہوگا۔ البتہ اگر وطن اصلی یعنی آبائی ہے جہاں یہ خود بھی رہا ہے تو یہاں پہنچنے پر بہرحال سفر ختم ہو جائے گا۔

وطن اصلی وہ ہے کہ جس مقام پر ہمیشہ رہنے کا ارادہ ہو جیسے وہ مقام جہاں والدین ہمیشہ سے رہتے ہوں۔ اور یہ شخص خود وہاں پیدا ہوا۔ پروان چڑھا۔

وطنِ عارضی وہ ہے کہ جہاں ہجرت کر کے جائے مثلاً کربلائے معلیٰ میں مجاورت

---

[1] البتہ اگر واپسی بقدر مسافت مذکورہ ہو تو قصر ہوگا (آقائے محسن مدظلہ)

[2] تذبذب میں جو راہ طے کی ہو اس کے علاوہ (جو کچھ باقی ہو وہ) اگر مسافت شرعیہ سے کم ہو تو اقویٰ یہ ہے کہ اتمام معیّن ہے اور اگر تذبذب میں ذرا بھی راہ طے نہ کی ہو تو اقویٰ یہ ہے کہ پھر قصر کی طرف پلٹ آئے۔ ۱۲

کے قصد سے گیا کہ اب زندگی بھر وہاں رہے گا تو ایسی صورت میں کہ بلائے معلیٰ اس کا وطن قرار پائے گا۔ اور اس صورت میں چھ مہینے تک رہنے کی شرط نہیں ہے۔ البتہ اتنے دنوں (مثلاً ایک مہینہ) قیام کہ جس کی وجہ سے عرفاً اُسے وطن کہا جائے ضروری ہے۔

پانچویں یہ کہ سفر مباح ہو۔ چوری یا ظلم یا شراب خواری وغیرہ کی غرض سے سفر نہ ہو ورنہ سفر حرام ہوگا اور موجبِ قصر نہ ہوگا۔ اسی طرح اگر تفریحاً شکار کھیلنے کے لئے سفر ہو تب بھی اتمام[1] واجب ہے۔

چھٹے یہ کہ کثیر السفر نہ ہو۔ یعنی سفر اس کا پیشہ نہ ہو جیسے ڈرائیور، گارڈ، ملاح، ساربان قاصد وغیرہ۔ پس ایسے لوگ پہلے سفر میں نماز قصر پڑھیں[2] گے۔ اور اس کے بعد دوسرے اور تیسرے سفر میں پوری نماز پڑھنا چاہیئے۔ اور احوط[3] یہ ہے کہ قصر و اتمام میں جمع کرے اور اگر وطن میں دس دن رہ جائے تو کثیر السفر کا حکم برطرف ہو جائے گا۔ اس کے بعد جو سفر ہوگا تو پہلے سفر میں قصر کرے گا اور دوسرے اور تیسرے سفر میں پوری نماز پڑھیگا۔ اور اپنے پیشہ کے علاوہ سفر کرے مثلاً زیارت کو جائے تو قصر کرے گا۔

ساتویں یہ کہ حدِ ترخص سے نکل جائے۔ یعنی شہر سے اتنا دُور ہو جائے کہ اس کی دیواریں نظر سے غائب ہو جائیں یا یہ کہ شہر کی اذان نہ سنائی دے اور بنا بر احوط دونوں باتیں ثابت ہو جائیں اور یہ شرط جانے اور واپس آنے میں یکساں ہے۔ البتہ اگر جاتے وقت کسی جگہ پہنچ کر شک ہو جائے کہ حدِ ترخص تک پہنچا یا نہیں تو وہاں پر نماز تمام پڑھے اور پلٹتے وقت وہیں پر نماز قصر کرے۔ اور احوط یہ ہے کہ قصر و اتمام دونوں کو جمع کرے اور یہ شرط وطن اور جس شہر میں قیام[4] ہو دونوں میں برابر ہے۔

---

[1] اتمام کے وجوب کا حکم عصیان پر مبنی ہے پس جب تک گنہ گار ہے پوری نماز پڑھے اور جس وقت گناہ ترک کر دے تو قصر کرے (آقائے محسن مدظلہ) [2] سفر میں پوری نماز پڑھنے کا حکم ان کے لئے اس وقت ثابت ہوگا جب عرفاً یہ کہنا صادق آئے کہ ان کا پیشہ سفر ہے اگرچہ سفر اوّل ہی میں یہ کہا جانے لگے ۱۲ آقائے محسن مدظلہ)

[3] اقویٰ یہ ہے کہ وطن کے علاوہ اور کسی جگہ بلا قصد ٹھہرنے سے کثیر السفر کا حکم برطرف نہ ہوگا ۱۲

[4] حدِ ترخص کی شرط وطن میں معتبر اور محلِ اقامت میں اشکال ہے۔ آقائے محسن مدظلہ۔



...حدِ ترخص کی دیواریں نظر سے غائب یا اذان سنائی نہ دینے کی علامتیں وطن میں تسلیم ہیں مگر جس مقام پر مسافر ٹھہرے اس میں ان علامتوں کا ماننا مشکل ہے

# دیگر احکام سفر

(۱) اگر دس روز کے قیام میں تردّد ہو۔ اور یہ نہ معلوم ہو کہ دس روز تک رہنا ہوگا یا نہیں تو نماز قصر پڑھے۔ یہاں تک کہ تیس روز گذر جائیں۔ اس کے بعد پوری نماز پڑھے گا۔ اگرچہ اُسی روز واپس ہونے کا ارادہ ہو جائے۔

(۲) اسی طرح اگر کسی مقام پر اقامتِ عشرہ[1] کے قصد سے ایک نماز (چار رکعتی) پوری پڑھ لی تو جب تک وہاں قیام رہے گا پوری نماز پڑھے گا۔ اگرچہ اس کے بعد دس دن کے قیام میں تردّد ہو جائے یا واپسی کا عزم[2] کر لے۔

(۳) چار مقامات پر قصر واجب نہیں ہے۔ اوّل مکہ معظّمہ، دوسرے مدینہ منوّرہ[1] تیسرے مسجد کوفہ، چوتھے حائرِ حضرت سیّد الشہداء علیہ السّلام۔ پس ان مقامات پر اختیار ہے۔ خواہ قصر کرے یا اتمام۔ اگرچہ احوط قصر اور افضل اتمام ہے۔ لیکن روزہ (بحالتِ سفر) ان مقامات پر نہ رکھے۔

(۴) اگر سفر میں عمداً نماز پوری پڑھے گا تو نماز باطل ہوگی۔ البتہ اگر احکامِ قصر سے واقف نہ ہو تو صحیح ہوگی۔

(۵) اگر حکمِ قصر سے واقف ہو لیکن مسافر[2] پر قصر کا وجوب[3] یا اپنا مسافر ہونا بھول جائے اور نماز پوری پڑھ لے اور نماز کے بعد یاد آئے تو اگر وقت باقی ہو تو اعادہ کرے اور اگر

---

[1] احوط یہ ہے کہ مسجد الحرام اور مسجد نبویؐ ان ہی دونوں میں یہ حکم محدود رکھے ۱۲ آقائے بروجردی

[2] حکم قصر بھولنے والے کے بارہ میں اقویٰ یہ ہے کہ وقتِ نماز میں اعادہ اور وقت کے بعد قضا بجا لانا واجب ہوگا۔ ۱۲ آقائے بروجردی

[3] مسجد الحرام اور مسجد نبویؐ میں نماز پوری پڑھنا افضل اور قصر پڑھنا احوط ہے یہ حکم مکہ و مدینہ کے لئے بھی ثابت ہے مسجد کوفہ کی ایسی جگہ کہ جو بعد میں ساختہ ملا دی گئی ہے۔ وہاں نماز قصر پڑھنا چاہیئے نیز حائر حسینی میں اگر ضریح اقدس سے زیادہ دُور فاصلہ پر نماز پڑھنا چاہے۔ تو بنابر احتیاطِ واجب فقط نمازِ قصر پڑھے (آقائے محسن حکیم)

وقت گذر چکا تو قضا واجب نہ ہوگی۔

(۶) اگر وقتِ نماز آجانے کے بعد سفر کیا ہو اور ابھی نماز نہ پڑھی ہو۔ اور حدِ ترخص سے نکل گیا ہو تو قصر کرے[1]۔ اور اگر سفر سے واپسی پر وطن میں یا جہاں اقامتِ عشرہ کا ارادہ ہو وہاں وقتِ نماز آجانے کے بعد پہنچا ہو تو نماز کو تمام کرے۔ (یعنی پوری پڑھے)

# پندرھواں باب

## بعض سُنّتی نمازوں کا بیان

### نوافلِ یومیّہ

سُنّتی نمازوں میں سب سے زیادہ نوافلِ یومیہ کی شرع میں تاکید آئی ہے۔ ان کو رواتب بھی کہتے ہیں۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ فرض نمازوں کے ادا کرتے وقت کوئی نہ کوئی کوتاہی ہو جاتی ہے۔ مثلاً رکوع و سجود و قیام وغیرہ میں خلل یا نقص کا پیدا ہو جانا۔ یا رجوعِ قلب میں کمی آجانا وغیرہ۔ ان تمام نقائص کی تلافی نوافل سے ہو جاتی ہے اور سُنّتی نمازیں واجب نمازوں کے قائم مقام ہو جاتی ہیں۔

نوافلِ یومیہ تعداد میں چونتیس رکعت ہیں۔ حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام فرماتے ہیں کہ مومن کی پانچ علامتیں ہیں (۱) اکیاون رکعات فریضہ و نافلہ دن رات پڑھنا (۲) زیارت اربعین پڑھنا (۳) سجدۂ شکر میں پیشانی خاک پر رکھنا (۴) داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہننا اور (۵) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو بالجہر پڑھنا۔ سُنّتی نمازیں بیٹھ کر پڑھنی جائز ہیں۔ خواہ کوئی مجبوری نہ ہو لیکن بہتر یہ ہے کہ کھڑے ہو کر پڑھے۔ اور تمام

---

[1] اس صورت میں احتیاط یہ ہے کہ قصر و اتمام دونوں کو جمع کرے ۱۲۔ آقائے بروجردی

[illegible] احتیاط واجب ہے کہ قصر بھی پڑھے اور پوری نماز بھی پڑھے

سنتی نمازیں سوائے بعض نمازوں (نماز اعرابی) کے دو دو رکعت کرکے مثل نماز صبح کے پڑھی جاتی ہیں جن کی ہر رکعت میں صرف سورۃ الحمد پر بھی اکتفا ہو سکتا ہے۔ بھول کر رکن کی زیادتی یا رکعتوں میں شک ہونے سے یہ نمازیں باطل نہیں ہوتیں۔ ان میں نہ سجدہ سہو نہ نماز احتیاط اور نہ بھولے ہوئے سجدہ یا تشہد کی قضا ہے ان نمازوں کا بہ نسبت مسجد کے گھر میں پڑھنا افضل ہے۔ نوافل یومیہ کے اوقات یہ ہیں۔

دو رکعت نماز نافلۂ صبح کی ادائیگی کا وقت صبح کاذب سے لے کر جب تک سُرخی مشرق کی جانب شروع ہو، باقی رہتا ہے۔ آٹھ رکعت نماز نافلہ ظہر کا وقت زوالِ آفتاب سے لے کر اُس وقت تک ہے کہ شاخص کا سایہ دو قدم تک پہنچ جائے " شاخص " اس چیز کو کہتے ہیں جس کو سایہ دیکھنے کے لئے دُھوپ میں کھڑا کرتے ہیں۔ اور اس کے ساتویں حصّہ کو قدم کہتے ہیں۔ آٹھ رکعت نماز نافلہ عصر کا وقت نماز ظہر کی ادائیگی کے بعد اُس وقت تک ہے کہ مغرب کی جانب کی سُرخی زائل ہو جائے اور ایک رکعت نماز نافلہ عشاء (جسے نماز وتیرہ کہتے ہیں) کا وقت نماز فریضۂ عشاء کے بعد اُس وقت تک ہے کہ جب تک خود نماز عشا کا وقت باقی رہتا ہے۔ اقوٰی یہ ہے کہ نافلہ عشا[2] دو رکعت بیٹھ کر پڑھے جو ایک رکعت شمار کی جاتی ہے۔

واضح رہے کہ نافلۂ مغرب و عشاء و فجر مؤکدہ[1] ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السّلام نے نافلۂ مغرب کے بارہ میں بے حد تاکید فرمائی ہے۔ فریضۂ مغرب اور نافلۂ مغرب کے درمیان بولنا مکروہ ہے۔ اسی طرح چار رکعت نماز نافلہ مغرب (دو دو رکعت کرکے) ادا کرتے وقت درمیان میں کلام کرنا مکروہ ہے۔ اور جو نمازیں سفر میں قصر پڑھے جیسے ظہر و عصر و عشاء[2] ان کا نافلہ ساقط ہو گا لیکن دوسرے نوافل (یعنی صبح و مغرب) ساقط نہ ہوں گے۔

## نماز شب (تہجّد)

نماز شب کی فضیلت میں خاص طور سے بہت کچھ روایات وارد ہوئی ہیں چنانچہ

---

[1] احوط وجوبی یہ ہے کہ کھڑے ہو کر نہ پڑھے ۱۲ آقائے بروجردی + کھڑے ہو کر بھی جائز ہے (آقائے محسن مدظلہ)

[2] عشاء کا نافلہ بقصد رجائے مطلوبیت پڑھ سکتا ہے (آقائے محسن حکیم)

جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم فرماتے ہیں کہ نماز شب کا پڑھنے والا بے شمار اجر و ثواب کا مستحق ہوگا۔ اور جناب امیرالمومنین علیہ السلام سے روایت ہے کہ جو شخص نمازِ شب پڑھے تو خدائے بزرگ و برتر وہ اشیاء عطا فرمائے گا جو نہ کسی آنکھ نے دیکھی اور نہ کسی کان نے سُنی ہوں۔ اور جب قبر سے باہر نکلے گا تو فرشتے اُس کو بہشت کی خوش خبری دیں گے جناب صادق آلِ محمدؐ علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ بندۂ مومن کا شرف نمازِ شب کے بجالانے میں، اور اُس کی عزّت خلق سے بے نیازی میں ہے اور یہ کہ یقیناً شب میں ایک ایسی گھڑی ہے کہ جس میں جو کوئی بندۂ مومن نماز پڑھ کر خدا سے دُعا کرتا ہے۔ اُس کی دعا قبول ہوتی ہے راوی نے عرض کیا یا مولا وہ کونسی ساعت ہے۔ آپ نے فرمایا کہ آدھی رات گزرنے کے بعد جب تک تہائی رات باقی رہے۔ غرضیکہ نمازِ شب کی بہت تاکید ہے۔ حقیقتاً آدھی رات کے بعد کا وقت بڑے اطمینان کا وقت ہوتا ہے۔ مکمّل تخلیہ اور کامل سکون ہوتا ہے۔ لہٰذا رجوعِ دل اور حضورِ قلب کا پیدا ہونا زیادہ قرینِ قیاس ہے۔ اس کا وقت نصف شب سے شروع ہو کر طلوعِ صبح صادق تک باقی رہتا ہے اور جس قدر صبح سے قریب ہو۔ بہتر ہے۔ نمازِ شب بھی نماز صبح کی طرح دو دو رکعت کرکے آٹھ رکعتیں ہیں۔ اور نمازِ شفع دو رکعت اور نماز وتیرہ ایک رکعت۔ ان تینوں نمازوں کی رکعتوں کی تعداد گیارہ ہے۔ ان نمازوں کو ملا کر "نماز شب" کہتے ہیں۔

جب نماز شب کا وقت داخل ہو تو ضروریات سے فارغ ہو کر وضو کرے۔ اور عطر لگائے۔ حدیث میں وارد ہے کہ عطر لگا کر دو رکعت نماز پڑھنا اُن ستر رکعتوں سے بہتر ہے جو بے عطر کے پڑھی جائیں۔ پھر اس کے بعد نماز شروع کرے اور سات تکبیریں مع دُعاؤں کے "جن کا تکبیرۃ الاحرام" کے بیان میں ذکر کیا جا چکا ہے، بجالائے یہ نیّت کرکے کہ "نمازِ شب پڑھتا ہوں سنّت قربۃً الی اللہ" اگرچہ ان آٹھ رکعتوں کو اس طرح پڑھ سکتا ہے کہ ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۂ توحید یا جو سورۃ چاہے پڑھے۔ اور نماز صبح کی مثل دو دو رکعت کرکے نماز پوری کرے بلکہ ہر رکعت میں سورۃ الحمد پر بھی اکتفا کرسکتا ہے لیکن بہتر یہ ہے کہ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۂ توحید

(قل ھو اللہ) اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ جحد (قل یا ایہا الکفرون) پڑھے اور باقی چھ رکعتوں میں بڑی بڑی سورتیں جیسے سورۃ انعام سورۃ کہف، سورہ یٰسین وغیرہ اگر وقت وسیع ہو، پڑھے۔ اگر یاد نہ ہوں تو قرآن میں دیکھ کر پڑھ سکتا ہے۔ آٹھ رکعت ختم کرنے کے بعد سُنّت ہے کہ تسبیح جناب فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا پڑھے دُعا مانگے اور سجدۂ شکر بجالائے۔ جب ان آٹھ رکعتوں سے فارغ ہو تو یہ دُعا پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَارْحَمْنِیْ وَثَبِّتْنِیْ عَلٰی دِیْنِکَ وَدِیْنِ نَبِیِّکَ وَلَا تُزِغْ قَلْبِیْ بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنِیْ وَھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَةً اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ ط

اس کے بعد دو رکعت نماز شفع اور ایک رکعت نماز وتر باقی رہتی ہے۔ اگرچہ ان کی فضیلت کا وقت صبح کاذب اور صبح صادق کا درمیان ہے لیکن نماز شب کی آٹھوں رکعت کے بعد بھی بجالائے تو کچھ مضائقہ نہیں ہے۔ جس وقت نماز شفع شروع کرے۔ تو دونوں میں صرف الحمد پر اکتفا کر سکتا ہے مگر بہتر یہ ہے کہ ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۃ توحید یا اگر چاہے تو پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ فلق قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ والناس قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پڑھے۔ اس نماز میں دُعائے قنوت[1] نہیں ہے۔ باقی نماز مثل نماز صبح کے پڑھے۔ اور فارغ ہو کر سُنّت ہے کہ یہ دُعا پڑھے۔

اِلٰھِیْ تَعَرَّضَ لَکَ فِیْ ھٰذَا اللَّیْلِ الْمُتَعَرِّضُوْنَ وَقَصَدَکَ فِیْهِ الْقَاصِدُوْنَ وَاَمَّلَ فَضْلَکَ وَمَعْرُوْفَکَ الطَّالِبُوْنَ وَلَکَ فِیْ ھٰذَا اللَّیْلِ نَفَحَاتٌ وَجَوَائِزُ وَعَطَایَا وَمَوَاھِبُ تَمُنُّ بِھَا عَلٰی مَا تَشَاءُ مِنْ عِبَادِکَ وَتَمْنَعُھَا مَنْ لَّمْ تَسْبِقْ لَهُ الْعِنَایَةُ مِنْکَ وَھَا اَنَا ذَا عُبَیْدُکَ الْفَقِیْرُ اِلَیْکَ الْمُؤَمِّلُ فَضْلَکَ وَمَعْرُوْفَکَ فَاِنْ کُنْتَ یَا مَوْلَایَ تَفَضَّلْتَ فِیْ ھٰذِهِ اللَّیْلَةِ عَلٰی اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِکَ وَعُدْتَ عَلَیْهِ بِعَائِدَةٍ

---

[1] نماز شفع میں بر رجاء مطلوبیت (آقائے محسن حکیم)

مِّنْ عَطْفِكَ نَصِلُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ الْخَيِّرِيْنَ الْفَاضِلِيْنَ وَجُدْ عَلَيَّ بِطَوْلِكَ وَمَعْرُوْفِكَ يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ وَاٰلِهِ الطَّاهِرِيْنَ اَذْهَبَ اللّٰهُ عَنْهُمُ الرِّجْسَ وَطَهَّرَهُمْ تَطْهِيْرًا اِنَّ اللّٰهَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَدْعُوْكَ كَمَآ اَمَرْتَ فَاسْتَجِبْ لِيْ كَمَا وَعَدْتَّ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝

اس کے بعد ایک رکعت نماز وتر میں مشغول ہو۔ اس کو بھی صرف الحمد پڑھ کر بغیر کسی دوسرے سورۃ کے اور بغیر قنوت کے رکوع و سجود و تشہد و سلام بجالا کر ختم کر سکتے ہیں لیکن بہتر یہ ہے کہ جب شروع کرے تو ساتوں تکبیریں مع دعاؤں کے بجالائے ( ان میں ایک تکبیرۃ الاحرام ہے ) اور الحمد پڑھ کر تین مرتبہ سورۃ توحید، تین مرتبہ سورۃ الفلق اور تین مرتبہ سورۃ الناس پڑھے اور مستحب ہے کہ ہاتھوں کو اٹھا کر گریہ و زاری کے ساتھ قنوت پڑھے اور اوّل دعائے کشائش پڑھے، اور وہ یہ ہے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبِّ الْاَرَضِيْنَ السَّبْعِ وَمَا فِيْهِنَّ وَمَا بَيْنَهُنَّ وَرَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ط وَسَلَامٌ[1] عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ط

اس کے بعد زندہ یا مردہ چالیس مومنوں کے لئے اس طرح طلب مغفرت کرے اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِفُلَانٍ وَّفُلَانٍ اور فلاں کی جگہ کسی مومن کا نام لے۔ اس کے بعد ستر مرتبہ کہے اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ۔ پھر سات مرتبہ کہے اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ لِجَمِيْعِ ظُلْمِيْ وَجُرْمِيْ وَاِسْرَافِيْ عَلٰى نَفْسِيْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ ط اور سات مرتبہ کہے هٰذَا مَقَامُ الْعَآئِذِ بِكَ مِنَ النَّارِ اس کے بعد کہے رَبِّ اَسَاْتُ وَظَلَمْتُ نَفْسِيْ وَبِئْسَ مَا صَنَعْتُ وَهٰذِهٖ يَدَايَ يَا رَبِّ جَزَآءً بِمَا كَسَبَتْ وَهٰذِهٖ رَقَبَتِيْ خَاضِعَةً لِّمَآ اَتَيْتُ فَهَآ اَنَا ذَا بَيْنَ يَدَيْكَ فَخُذْ لِنَفْسِكَ مِنْ نَّفْسِي الرِّضَا حَتّٰى تَرْضٰى لَكَ الْعُتْبٰى

[1] احوط (وجوبی) یہ ہے کہ یا تو سلام علی المرسلین نہ کہے یا پھر اس کو آیت قرآنی کی نیت سے نہ پڑھے۔ ۱۲

لَا اَعُوْدُ پھر تین سو مرتبہ کہے اَلْعَفْوَ اَلْعَفْوَ اس کے بعد کہے رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَارْحَمْنِیْ وَتُبْ عَلَیَّ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ اس قنوت میں اس طرح اپنے دل کو متوجہ کرنے کی کوشش کرے کہ خوفِ خدا سے آنکھوں میں آنسو بھر آئیں۔ اس قنوت کے بعد رکوع و سجود و تشہد و سلام بجالائے اور نماز سے فارغ ہو کر تسبیح جناب سیّدہ پڑھے۔ اور سجدۂ شکر بجالائے اور جو چاہے خدا سے دُعا مانگے کہ آخر شب کی دعا مستجاب ہے۔

## نماز جناب رسُولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم

روایت میں ہے کہ جو شخص اس نماز کو بجالائے اُس کے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ اور رب کو جو بھی حاجت طلب کرے وہ روا ہو گی۔ یہ نماز دو رکعت ہے ہر رکعت میں سورہ الحمد ایک مرتبہ اور سورہ قدر (اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ) پندرہ مرتبہ پھر رکوع میں سورہ قدر پندرہ مرتبہ پھر رکوع سے سر اٹھانے کے بعد کھڑے ہو کر پندرہ مرتبہ پھر سجدۂ اوّل میں پندرہ مرتبہ۔ پھر سجدہ سے سر اُٹھانے کے بعد پندرہ مرتبہ پھر سجدۂ دوم میں پندرہ مرتبہ پڑھے۔ اسی ترکیب سے دوسری رکعت بجالا کر تشہد و سلام پڑھ کر نماز کو ختم کرے اور یہ دعا پڑھے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّنَا وَرَبُّ اٰبَآئِنَا الْاَوَّلِیْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِلٰهًا وَّاحِدًا وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ لَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِیَّاهُ مُخْلِصِیْنَ لَهُ الدِّیْنَ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ وَحْدَهٗ وَحْدَهٗ اَنْجَزَ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَاَعَزَّ جُنْدَهٗ وَهَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ فَلَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْهِنَّ فَلَكَ الْحَمْدُ وَاَنْتَ الْحَقُّ وَوَعْدُكَ الْحَقُّ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ وَاِنْجَازُكَ حَقٌّ وَّالْجَنَّةُ حَقٌّ وَّالنَّارُ حَقٌّ۔ اَللّٰهُمَّ لَكَ اَسْلَمْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْكَ تَوَكَّلْتُ وَبِكَ خَاصَمْتُ وَاِلَیْكَ حَاكَمْتُ یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا رَبِّ اغْفِرْ لِیْ مَا قَدَّمْتُ وَمَآ اَخَّرْتُ وَمَآ اَسْرَرْتُ وَمَآ اَعْلَنْتُ اَنْتَ اِلٰهِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاغْفِرْ لِیْ وَارْحَمْنِیْ وَتُبْ عَلَیَّ اِنَّكَ

اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ط

## نماز حضرت امیر المومنین علیہ السّلام

جناب شیخ و سیّد نے جناب صادق آلِ محمد علیہ السّلام سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جو چار رکعت نماز امیر المومنین علیہ السّلام بجالائے ، وہ گناہوں سے اس طرح پاک ہوجاتا ہے کہ جس طرح وہ روزِ پیدائش پاکیزہ تھا۔ اور اس کی تمام حاجتیں بر آتی ہیں۔ یہ نماز چار رکعت ہے جو دو دو کرکے پڑھی جاتی ہے۔ ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۃ توحید پچاس مرتبہ پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد تسبیح امیر المومنین پڑھے اور وہ یہ ہے سُبْحَانَ مَنْ لَا تَبِيْدُ مَعَالِمُهٗ سُبْحَانَ مَنْ لَا تَنْقُصُ خَزَآئِنُهٗ سُبْحَانَ مَنْ لَا اِضْمِحْلَالَ لِفَخْرِهٖ سُبْحَانَ مَنْ لَا يَنْفَدُ مَا عِنْدَهٗ سُبْحَانَ مَنْ لَا انْقِطَاعَ لِمُدَّتِهٖ سُبْحَانَ مَنْ لَا يُشَارِكُ اَحَدًا فِيْ اَمْرِهٖ سُبْحَانَ مَنْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهٗ ط

## نماز جناب سیّدہ فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا

روایت میں ہے کہ نماز جناب سیّدہ دو رکعت ہے جو حضرت جبرئیلؑ نے تعلیم فرمائی تھی اس کی ترکیب یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سو مرتبہ سورۃ قدر اور دوسری رکعت میں سورۃ حمد کے بعد سو مرتبہ سورۃ توحید پڑھے۔ نماز سے فارغ ہوکر یہ دعا پڑھے۔

سُبْحَانَ ذِی الْعِزِّ الشَّامِخِ الْمُنِيْفِ سُبْحَانَ ذِی الْجَلَالِ الْبَاذِخِ الْعَظِيْمِ سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ الْفَاخِرِ الْقَدِيْمِ سُبْحَانَ مَنْ لَبِسَ الْبَهْجَةَ وَالْجَمَالَ سُبْحَانَ مَنْ تَرَدّٰى بِالنُّوْرِ وَالْوَقَارِ سُبْحَانَ مَنْ يَرٰى اَثَرَ النَّمْلِ فِی الصَّفَا سُبْحَانَ مَنْ يَرٰى وَقْعَ الطَّيْرِ فِی الْهَوَآءِ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ هٰكَذَا لَا هٰكَذَا غَيْرُهٗ ط

سیّد علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ بروایت دیگر مندرجہ بالا دعا کے بعد مشہور تسبیح جناب

بتیدہ (۳۴ مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہ ۳۳ مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ ۳۴ مرتبہ اللّٰہ اکبر پڑھے۔ اس کے بعد سو مرتبہ محمد و آلِ محمدؐ پر صلوات بھیجے۔

## نماز دیگر

یہ شیخ و سید علیہما الرحمۃ نے صفوان سے روایت کی ہے کہ محمد بن علی حلبی بروز جمعہ صادق آلِ محمد علیہ السّلام کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور خواہش ظاہر کی کہ اُسے ایسا عمل تعلیم کیا جائے جو آج کے روز بہترین عمل ہو۔ معصومؑ نے ارشاد فرمایا کہ نہ تو جناب سیّدہ سے بڑھ کر رسولؐ خدا کے نزدیک کوئی بزرگ تر ہستی تھی۔ اور نہ کوئی چیز اس سے افضل تھی۔ جو رسُولِ خدا نے جناب سیّدہ کو تعلیم فرمائی۔ اور وہ چار رکعت نماز بہ دو سلام ہے جس کی ترکیب یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورۃ حمد کے بعد پچاس مرتبہ سورۃ توحید دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد پچاس مرتبہ سورۃ والعٰدیات۔ تیسری رکعت میں سورۃ حمد کے بعد پچاس مرتبہ سورۃ الزلزال اور چوتھی رکعت میں بعد الحمد پچاس مرتبہ سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ پڑھے اس نماز کو دو دو رکعت کر کے تشہد و سلام پڑھ کر ختم کرے۔

## نماز حضرت جعفر طیّار علیہ السلام

یہ نماز اکسیر اعظم اور کبریتِ احمر کا حکم رکھتی ہے۔ اور کثیر و معتبر روایات سے اس کی بے حد فضیلت و عظمت بیان ہوئی ہے۔ ائمہ معصومین علیہم السّلام سے منقول ہے کہ جو شخص اس نماز کو بجالائے۔ خداوند عالم اس کے گناہوں کو بخش دیتا ہے۔ اس نماز کے بجالانے کا افضل وقت روز جمعۃ المبارک ہے۔

یہ نماز چار رکعت بہ دو سلام ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۃ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ۔ اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۃ وَالْعٰدِیٰتِ اور تیسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ ایک مرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۃ توحید ایک دفعہ پڑھے لیکن ہر ایک رکعت میں سورۃ الحمد اور دوسرا معیّن سورۃ پڑھنے کے بعد پندرہ مرتبہ تسبیحات اربعہ یعنی

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ پڑھے۔ پھر یہی تسبیحات دس مرتبہ رکوع میں پھر رکوع سے سر اٹھانے کے بعد دس مرتبہ سجدۂ اُولیٰ میں۔ دس مرتبہ سجدہ سے سر اٹھانے کے بعد دس مرتبہ سجدۂ ثانی میں دس مرتبہ دوسرے سجدہ سے سر اٹھانے کے بعد دس مرتبہ پڑھے اس طرح ہر رکعت میں ان تسبیحات کا مجموعہ پچھتر ہوگا۔

جناب شیخ و سیّدؒ نے حضرت مفضل بن عمرؒ سے روایت کی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے ایک روز حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کو دیکھا کہ حضرتؑ نے نماز جعفر طیار ادا فرمائی اپنے دستِ مبارک بلند کیے۔ اور یوں کہنا شروع کیا۔ یَا رَبِّ یَا رَبِّ بقدر ایک سانس کے۔ پھر یَارَبَّاہ جس قدر سانس نے اجازت دی۔ پھر اسی طرح رَبِّ رَبِّ پھر اسی قدر یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ پھر اسی مقدار پر یَا حَیُّ یَا حَیُّ پھر اسی طریقے سے یَا رَحِیْمُ پھر اسی روش سے یَا رَحْمٰنُ پھر اس کے بعد سات مرتبہ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ط کہہ کر آپ نے یہ دُعا پڑھی اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَفْتَتِحُ الْقَوْلَ بِحَمْدِكَ وَاَنْطِقُ بِالثَّنَاءِ عَلَيْكَ وَاُمَجِّدُكَ وَلَا غَايَةَ لِمَدْحِكَ وَاُثْنِيْ عَلَيْكَ وَمَنْ يَّبْلُغُ غَايَةَ ثَنَآئِكَ وَاَمَدَ مَجْدِكَ وَاَنّٰى لِخَلِيْقَتِكَ كُنْهُ مَعْرِفَةِ مَجْدِكَ وَاَيُّ زَمَنٍ لَّمْ تَكُنْ مَمْدُوْحًا بِفَضْلِكَ مَوْصُوْفًا بِمَجْدِكَ عَوَّادًا عَلَى الْمُذْنِبِيْنَ بِحِلْمِكَ تَخَلَّفَ سُكَّانُ اَرْضِكَ عَنْ طَاعَتِكَ فَكُنْتَ عَلَيْهِمْ عَطُوْفًا بِجُوْدِكَ جَوَادًا بِفَضْلِكَ عَوَّادًا بِكَرَمِكَ يَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْمَنَّانُ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ط

# نماز حضرت سلمان فارسیؓ

یہ نماز تیس رکعت دو دو کر کے ماہ رجب کے مبارک مہینے میں پڑھی جاتی ہے پڑھنے کا طریق حسب ذیل ہے۔

دس رکعت ماہِ رجب کی پہلی تاریخ کو دو دو کر کے پڑھے ہر رکعت میں ایک مرتبہ سورہ حمد کے بعد سورۂ توحید اور سورۂ قُلْ يَآ اَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ تین تین مرتبہ پڑھے اور ہر دو رکعت

ختم کرنے کے بعد ہاتھ آسمان کی طرف بلند کرکے کہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَآ اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا یَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْکَ الْجَدُّ۔ پھر ہاتھوں کو اپنے چہرہ پر ملے۔

نیمۂ ماہِ رجب یعنی پندرھویں تاریخ کو دس رکعت نماز حسب طریق بالا بجالائے۔ اور ہر دو رکعت کے سلام کے بعد ہاتھوں کو بجانب آسمان بلند کرکے کہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اِلٰھًا وَّاحِدًا اَحَدًا فَرْدًا صَمَدًا لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا۔ پھر ہاتھوں کو اپنے چہرہ پر ملے۔

ماہ رجب کی آخری تاریخ کو اسی طرح دس رکعت نماز بجالائے اور ہر دو رکعت کے سلام کے بعد یہ دعا پڑھے۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَّصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّاھِرِیْنَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

پھر ہاتھوں کو حسب طریق سابق منہ پر ملے اور اپنی حاجت طلب کرے اس نماز کا پڑھنا بے حد اجر و ثواب اور فضیلت رکھتا ہے اور فوائد کثیرہ پر مشتمل ہے۔

## نماز اعرابی

سیدّ ابن طاؤس نے جمال الاسبوع میں شیخ تلعکبری سے نقل کیا ہے کہ اس نے بسند خود زید بن ثابت سے روایت کی۔ اس نے کہا کہ صحرا نشینوں میں سے ایک شخص نے جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں عرض کی یا مولا میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں، میں بادیہ نشین ہوں۔ اور مدینہ منورہ سے دُور رہتا ہوں لہذا ہر جمعہ میں نماز جمعہ میں شریک نہیں ہو سکتا۔ پس میرے لئے کوئی ایسا عمل فرما دیجئے کہ جس کو بجالانے سے نماز جمعہ

کی فضیلت حاصل ہو جائے اور جب میں اپنے اہل و عیال اور قبیلہ کے پاس واپس جاؤں تو ان کو بھی یہ عمل بتادوں۔ رسول خدا نے ارشاد فرمایا کہ جب دن چڑھ جائے تو دو رکعت نماز اس ترکیب سے ادا کر پہلی رکعت میں سورۃ حمد کے بعد سات مرتبہ سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ اور دوسری رکعت میں سورۃ حمد کے بعد سات مرتبہ سورہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پڑھ۔ اور تشہد و سلام کے بعد سات مرتبہ آیت الکرسی هُمْ فِيهَا خَالِدُوْنَ تک پڑھ۔ پھر آٹھ رکعت نماز بہ دو سلام ادا کر۔ اور ہر دو رکعت کے بعد بیٹھ اور تشہد پڑھ اور سلام نہ پھیر۔ اور جب چار رکعت پوری ہو جائے تو سلام پڑھ۔ اسی طریق پر باقی چار رکعت بجالا۔ اور ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ ایک مرتبہ اور سورۃ توحید پچیس مرتبہ پڑھ۔ تشہد و سلام پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا اِلٰهَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاغْفِرْ لِيْ اس کے بعد طلب حاجت کر اور ستر مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ پڑھ اور پھر سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ کہہ۔ پس آنحضرتؐ نے فرمایا کہ مجھے قسم ہے خالق کون و مکان کی جس نے مجھے برحق نبی بنا کر بھیجا۔ جو شخص اس نماز کو بروز جمعہ ادا کرے گا۔ میں اس کے لئے بہشت کا ضامن ہوں۔ اور وہ اپنی جگہ سے نہ اٹھے گا کہ خداوند عالم اس کے اور اس کے والدین کے گناہ بخش دے گا۔

## نماز شکر

اس محسن حقیقی کی احسان فراموشی جس کے احسانات و نوازشات کی کوئی حد و انتہا نہیں یقیناً انسان کے لئے سخت ترعذاب کا موجب ہے۔ خداوند عالم قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے۔ لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ وَلَئِنْ كَفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِيْ لَشَدِيْدٌ۔ یعنی اگر تم میرا شکر ادا کرو گے تو میں یقیناً تم پر نعمت کی زیادتی کروں گا۔ اور اگر تم نے کفران نعمت کیا۔ اور

ناشکری کی تو یاد رکھنا کہ میرا عذاب سخت ہے۔

جناب امام جعفر صادق علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جب خدا تجھ کو کوئی نعمت عطا فرمائے یا کوئی مصیبت تجھ سے دفع کرے تو دو رکعت نمازِ شکر بجالا۔ پہلی رکعت میں سورہ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۃ توحید اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۃ قُلْ یَا اَیُّھَا الکافرون پڑھو۔ اور پہلی رکعت کے رکوع و سجود میں اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ شُکْراً وَّ حَمْداً (از روئے شکر و حمد اللہ ہی سزاوارِ حمد و ثنا ہے) اور دوسری رکعت کے رکوع و سجود میں اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اسْتَجَابَ دُعَائِیْ وَاَعْطَانِیْ مَسْئَلَتِیْ۔ ہر قسم کی حمد ہے اللہ کے لیے جس نے میری دعا قبول فرمائی۔ اور میرا مطلب مجھے عطا کیا) پڑھو۔ تشہد و سلام پڑھ کے نماز ختم کرو۔

## نمازِ مغفرت

جناب صادق آلِ محمد علیہ السّلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص دو رکعت نماز اس ترکیب سے بجالائے کہ ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد ساٹھ مرتبہ سورۃ توحید پڑھے تو خداوندِ عالم اُس کے گناہوں کو عفو فرمائے گا۔

## نمازِ توبہ

خداوندِ عالم ارشاد فرماتا ہے یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْا اِلَی اللّٰہِ تَوْبَۃً نَّصُوْحًا۔ یعنی اے ایماندارو! خدا کی بارگاہ میں خالص دل سے توبہ کرو۔ حضرت امیرالمومنین علیہ السلام فرماتے ہیں کہ توبہ کی چھ شرطیں ہیں (۱) گزشتہ گناہوں سے نادم ہونا (۲) جو واجبات ترک ہو گئے ہوں اُن کا دوبارہ بجالانا (۳) مظلومؑ کا اپنی گردن سے اتارنا (۴) جن لوگوں کا قصور کیا ہو یعنی کسی پر ظلم کیا ہو یا کسی کا حق چھینا ہو اُن سے اپنے گناہوں کی معافی طلب کرنا (۵) دوبارہ گناہ نہ کرنے کا پختہ ارادہ کرنا اور (۶) اپنے نفس کو خدا کی عبادت اور اطاعت میں اس طرح گھلانا جس طرح اسے گناہوں سے پالا ہے اور اُسے اطاعت کا اس طرح ذائقہ چکھانا جس طرح کہ اُسے شروع میں معصیت کا ذائقہ چکھایا ہے۔

۱۔ مظلوم: حقوق العباد یعنی لوگوں کے حقوق

لہٰذا انسان کو لازم ہے کہ جو جس کا حق ہو خواہ حق خدا ہو یا حق انسان۔ اس کی ادائیگی کا اہتمام کرتے ہوئے خلوص دل سے اس طرح عمل توبہ بجالائے کہ اول غسل توبہ کرے۔ پھر سچے دل سے اس طرح صیغۂ توبہ پڑھے اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ اُشْهِدُ اللّٰهَ وَجَمِیْعَ مَلٰٓئِکَتِهٖ وَاَنْبِیَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ وَحَمَلَةِ عَرْشِهٖ وَجَمِیْعَ خَلْقِهٖ اِنِّیْ نَادِمٌ عَلٰی مَا سَلَفَ مِنَ الذُّنُوْبِ وَالْمَعَاصِیْ وَمُعْتَرِفٌ بِهَا وَاِنِّیْ عَازِمٌ عَلٰٓی اَنْ لَّآ اَعُوْدَ اِلَیْهَا وَقَدْ عَاهَدْتُ اللّٰهَ تَعَالٰی عَلٰی ذٰلِكَ اَلْفَ عَهْدٍ فِیْ عُنُقِیْ یُطَالِبُنِیْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ۝

اس کے بعد دو رکعت نماز مثل نماز صبح بجالائے۔ نماز سے فارغ ہو کر بہتر ہے۔ کہ دعائے توبہ رجوع قلب سے پڑھے جو فرمودۂ امام زین العابدین علیہ السلام ہے۔ اور صحیفۂ کاملہ میں درج ہے۔

## نماز ردّ مظالم

مظالم سے مراد لوگوں کے وہ حقوق ہیں جو کسی شخص کے ذمہ واجب الادا یا بخشوانے کے قابل ہوں خواہ وہ حقوق مالی ہوں یا غیر مالی۔ لوگوں کے حقوق کی تلافی، وارث کے پاس مال واپس کرنے یا اس سے بخشوانے یا اگر یہ ممکن نہ ہو تو اس کی طرف سے تصدّق کرنے، یا حاکم شرع کے پاس پہنچانے یا اگر یہ ممکن نہ ہو تو اُس کے حق میں دعائے مغفرت کرنے سے ہو سکتی ہے۔ اگر اس طرح تلافی ناممکن ہو تو عمل ردّ مظالم بجالائے۔ جس کی وجہ سے خداوند عالم بروز حشر صاحبان حقوق کو اس گنہگار سے راضی اور اس کے مظالم کو ردّ فرمائے گا۔ یہ نماز چار رکعت بہ دو سلام ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد ایک بار اور سورۃ توحید پچیس مرتبہ۔ دوسری رکعت میں الحمد ایک مرتبہ اور سورۃ توحید پچاس مرتبہ تیسری رکعت میں الحمد ایک بار اور سورۃ توحید پچھتر مرتبہ اور چوتھی رکعت میں الحمد ایک مرتبہ اور سورہ توحید سو مرتبہ پڑھے۔ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص اس نماز کو بجالائے تو خداوند عالم اپنے فضل و کرم سے اس کے مطالبہ کرنے والوں کو بروز قیامت راضی فرمائے گا۔ اگرچہ اُن کی تعداد ایک صحرا کے ذرّوں کے برابر ہو۔ اور

وہ نماز گذار سب سے پہلی جماعت میں داخل بہشت ہوگا۔

## نماز غفیلہ

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص نماز غفیلہ بجالائے اور طلب حاجت کرے تو خداوند عالم اُس کی حاجات کو برلائے گا اور اس کے سوال کو پورا کریگا۔ یہ نماز دو رکعت ہے جو مغرب و عشاء کے درمیان پڑھی جاتی ہے۔ اس کی ترکیب حسب ذیل ہے۔

پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد یہ آیات (پارہ ۱۷، رکوع ۶) پڑھے وَ ذَا النُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَيْهِ فَنَادٰى فِى الظُّلُمَاتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِى الْمُؤْمِنِيْنَ ط

دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد یہ آیت (پارہ ۷، رکوع ۱۳) پڑھے:

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ط وَيَعْلَمُ مَا فِى الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ط وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِىْ ظُلُمَاتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِىْ كِتَابٍ مُّبِيْنٍ ط پھر قنوت میں دونوں ہاتھوں کو بلند کر کے یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ بِمَفَاتِحِ الْغَيْبِ الَّتِىْ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّآ اَنْتَ اَنْ تُصَلِّىَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تَقْضِىَ حَاجَتِىْ۔ اس کے بعد دعا مانگے۔

## نماز مغفرت والدین

حقیقت الامر یہ ہے کہ والدین کی فرمانبرداری واجب اور ان کی رضامندی و خوشنودی بہترین طاعات سے ہے۔ ان کو ناراض رکھنا گناہ کبیرہ ہے۔ پس لازم ہے کہ انسان اپنے ماں باپ کے لئے اعمال خیر بجالائے اور ان کی مغفرت و درجات عالیہ کے لئے دعائیں کرے

اور نمازیں پڑھے۔ کم ازکم ہر شب جمعہ والدین کے لئے دو رکعت نماز بایں طریق پڑھے کہ پہلی رکعت میں ایک مرتبہ سورۃ الحمد اور دس مرتبہ رَبَّنَا اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ ط پڑھے اور دوسری رکعت میں ایک بار سورۃ الحمد اور دس بار رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ط پڑھے۔ نماز ختم کرنے کے بعد دس مرتبہ کہے۔ رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّیٰنِیْ صَغِیْرًا ط

# سولھواں باب

## نماز جماعت کا بیان

### نماز جماعت کی فضیلت

واجب نمازوں کا جماعت[1] کے ساتھ پڑھنا مستحب[2] ہے اور نماز پنجگانہ کے متعلق تاکید ہے خصوصًا نماز صبح اور مغرب و عشاء کے بارہ میں زیادہ تاکید[3] ہے۔ منقول ہے کہ عالم دین کی اقتداء میں ایک نماز پڑھنا ہزار نمازوں کے برابر ہے اور جس قدر وجوہ فضیلت ہوتے ہیں اسی قدر ثواب زیادہ ہوتا ہے۔ روایت میں ہے کہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت جبرئیل علیہ السلام سے پوچھا کہ میری اُمت کے واسطے جماعت میں کیا ثواب ہے تو جواب دیا کہ اگر دو شخص نماز جماعت پڑھیں تو خداوند عالم ہر شخص کو ہر رکعت میں ڈیڑھ سو نماز کا ثواب عطا

---

[1] بشرطیکہ اصل شرع کی طرف سے واجب ہوئی ہوں اور اگر نذر و عہد و قسم سے واجب ہوئی ہوں تو انہیں جماعت سے نہ پڑھے بلکہ احوط (وجوبی) یہ ہے کہ طواف واجب کی نماز اور نماز احتیاط بھی جماعت سے نہ پڑھے۔ اور اگر امام میت کی طرف سے اُجرت یا بلا اُجرت نماز پڑھ رہا ہو تب بھی احوط یہ ہے کہ نمازگزار اس کی اقتداء نہ کرے۔ ۱۲۔

[2] نماز جمعہ کے اگر شرائط پورے ہو جائیں تو اس میں جماعت واجب ہے۔ آقائے محسن مدظلہ۔

[3] خصوصًا اس شخص کے لئے جو مسجد کا ہمسایہ ہے اور خصوصًا اس کے لئے جو مسجد کی اذان کی آواز سنتا ہے (آقائے محسن حکیم)

فرماتا ہے۔ اور اگر نماز پڑھنے میں تین شخص ہوں تو ہر ایک کو ہر رکعت میں چھ سو نماز کا ثواب عطا فرماتا ہے۔ اور اگر چار ہوں تو ہر شخص کو ہر رکعت میں ایک ہزار دو سو نماز کا ثواب عطا فرماتا ہے۔ اور اگر پانچ ہوں تو ہر شخص کو ہر رکعت میں چار ہزار آٹھ سو نماز کا ثواب عطا فرماتا ہے اور اگر سات ہوں تو ہر ایک کو ہر رکعت میں نو ہزار چھ سو نماز کا ثواب عطا فرماتا ہے۔ اور جس وقت آٹھ آدمی ہوں تو ہر ایک کو ہر رکعت میں انیس ہزار دو سو نماز کا ثواب عطا فرماتا ہے اور جب نو آدمی نماز پڑھنے والے ہوں تو ہر شخص کے لئے ہر رکعت میں اڑتیس ہزار چار سو نمازوں کا ثواب لکھ دیتا ہے اور جس وقت دس شخص ہوں تو ہر شخص کے لئے ہر رکعت میں چھہتّر ہزار آٹھ سو نمازوں کا ثواب قرار دیتا ہے۔ اور جب دس سے زیادہ ہو جائیں تو ثواب کی یہ حالت ہے کہ اگر آسمان کاغذ بن جائیں، تمام درخت قلم بن جائیں اور تمام دریا روشنائی کا کام دیں۔ اور تمام جنّ و انسان اور فرشتے کاتب ہوں تو بھی اس کے اجر و ثواب پر قادر نہیں ہو سکتے۔ سُنّتی نمازیں جماعت کے ساتھ نہیں پڑھی جا سکتی سوائے نماز استسقاء کے جو طلبِ باراں کے لئے پڑھی جاتی ہے۔ اور نماز عیدین کہ ان کا جماعت سے پڑھنا مستحب ہے بلکہ اگر فرادیٰ پڑھ لی ہو تو دوبارہ جماعت سے پڑھنا مستحب ہے۔ اور اگر کوئی شخص دونوں سورتیں اچھی طرح نہ پڑھ سکتا ہو تو اگر وہ وقت کے اندر سیکھ سکتا ہو تو اسے سیکھنا لازم ہے۔ پھر اختیار ہے خواہ فرادیٰ پڑھے۔ یا جماعت کے ساتھ۔ اور اگر وقت کی تنگی یا ایسی ہی کسی اور وجہ سے سیکھنا ممکن نہ ہو تو پھر جماعت میں شریک ہونا واجب ہے اور اگر کسی طرح بھی درست کرنا ممکن نہیں ہے تو جماعت کے ساتھ پڑھنا واجب نہیں ہے۔ بلکہ جیسا بھی پڑھا جائے لیکن شرکتِ جماعت[1] احوط استحبابی ہے

# شرائطِ امامِ جماعت

پیشِ نماز کے لئے حسبِ ذیل شرائط ہیں۔ ایک یہ کہ بالغ ہو۔ دوسرے عاقل ہو۔ تیسرے

---

[1] اہل سنت کی جماعت میں شریک ہونا سنّت مؤکدہ ہے لیکن اس حالت میں حمد و سورۃ اخفات سے خود پڑھے اور اگر سورۃ پڑھنا ممکن نہ ہو تو سورۃ حمد پر اکتفا کرے اور اگر اس پر بھی قادر نہ ہو سکے تو جائز ہے لیکن اتمام و اعادہ احوط ہے ۔۱۲

مومن ہو۔ چوتھے عادل ہو یعنی اس میں ملکۂ عدالت پایا جاتا ہو۔ اور اتنا ہی کافی ہے کہ اس میں ظاہری خوبیاں ایسی ہوں کہ اس پر وثوق و اطمینان ہو جائے۔ پانچویں حلال زادہ ہو۔ چھٹے مرد ہو۔ اگر پیچھے نماز پڑھنے والے (ماموم) مرد ہوں یا مرد بھی ہوں اور عورتیں بھی، ساتویں کھڑا ہو کر نماز پڑھے۔ جب کہ اس کے پیچھے نماز پڑھنے والے بھی کھڑے ہو کر پڑھنے والے ہوں آٹھویں اس کی قرأت صحیح ہو۔ یعنی اگر وہ صحیح طور سے پڑھ نہیں سکتا یا بعض حروف کو دوسرے حروف سے بدل دیتا ہے تو ایسے شخصوں کو کہ جن کی قرأت درست ہو۔ اس کے پیچھے نماز پڑھنا جائز نہیں ہے۔ نویںؔ بنا براحتیاط (استحبابی) جذام و برص کا مریض نہ ہو۔ اور اس پر حدِ شرعی جاری نہ کی گئی ہو۔ اگرچہ وہ بعد میں توبہ بھی کرلے اور عرب صحرائی بھی نہ ہو۔

# شرائطِ جماعت

اوّل یہ کہ ماموم اور امام یا ماموم اور اگلی صف کے درمیان کوئی چیز حائل نہ ہو۔ جس سے امام نہ دکھائی دے لیکن اگر ماموم عورت ہو تو کوئی مضایقہ نہیں۔ دوسرے یہ کہ ماموم امام سے دُور نہ ہو۔ یعنی ماموم کا محلِّ سجدہ امام یا اگلی صف کے محلِّ سجدہ سے ایک قدم سے زیادہ فاصلہ پر نہ ہو۔ صفِ اوّل میں بقدرِ ایک آدمی کے یا اس سے کچھ زیادہ فاصلہ ہو تو حرج نہیں ہے۔ اور صفِ آخر میں دو آدمیوں کے درمیان زائد فاصلہ کا بھی حرج نہیں ہے۔ اور درمیانی صفوں میں ترکِ فاصلہ احوط ہے تیسرے یہ کہ امام کی جگہ ماموم کی جگہ سے ایک بالشت یا اس سے زیادہ بلندی پر نہ ہو۔ البتہ اگر فی الجملہ پست ہو تو کوئی حرج نہیں ہے لیکن ماموم کی جگہ امام کی جگہ سے جتنی بھی بلند ہو کوئی قباحت نہیں ہے۔ بشرطیکہ اتصال قائم رہے۔ اور اقتدا میں فرق نہ آئے۔ چوتھے یہ کہ ماموم کے کھڑے ہونے کی جگہ امام کی جگہ سے آگے نہ ہو۔ اگرچہ برابر کھڑے ہونا جائز ہے مگر احوط یہ ہے کہ ماموم امام سے پیچھے ہی رہے خواہ تھوڑا ہی سا

---

ۓ بنا بر احوط (وجوبی)۔ ۲ۓ صفِ آخر اور صفوفِ متوسط کے درمیان عدمِ فاصلہ کی مقدار واجب میں فرق نہیں ہے بلکہ تمام صفوں میں اتصال اور فاصلہ نہ ہونا سُنّتِ مؤکدہ ہے ۱۲ ۳ۓ احوط یہ ہے کہ بقدر ایک بالشت کے بھی بلندی نہ ہو۔ ہاں اگر خفیف سی بلندی ہو تو کوئی حرج نہیں ہے ۱۲ ۴ۓ یہ احتیاط ترک نہ ہو۔ ۱۲ ؛



سے کچھ زیادہ فاصلہ ہو تو حرج نہیں ہے۔ ۴۔ فی الجملہ: یعنی امام کی جگہ نیچی ہو تو کوئی حرج نہیں ہے۔

ہو۔ پانچویں یہ کہ امام اور ماموم کی نماز صورت و کیفیت میں یکساں ہو۔ پس جائز نہیں ہے کہ امام نماز یومیہ[1] پڑھے۔ اور ماموم اس کی اقتداء میں نماز میت یا عیدین پڑھے۔ اور اس کے برعکس صورت بھی جائز نہیں ہے لیکن عددِ رکعات میں یکساں ہونا واجب نہیں ہے۔ لہٰذا جائز ہے کہ حاضر مسافر کی اقتداء کرے اور مسافر حاضر کی۔ اور اس طرح جو شخص اپنی نماز فرادیٰ پڑھ چکا ہو۔ اگر وہ اسی نماز کو پھر سے جماعت کے ساتھ پڑھے تو یہ جائز بلکہ مستحب ہے۔

چھٹے یہ کہ امام جماعت ایک ہو۔ ایسا نہ ہو کہ ایک نماز میں دو شخصوں کی اقتداء میں نیت کرے ساتویں یہ کہ امام کا تعین کر کے اقتداء کی نیت کرے۔ آٹھویں یہ افعالِ نماز میں امام کی پیروی ماموم پر واجب ہے۔ یعنی کھڑا ہونا۔ رکوع میں جانا وغیرہ امور امام سے پہلے نہ بجالائے اور احوط یہ ہے کہ امام کے بعد بجالائے۔ لیکن اقوال (پڑھنے کی چیزوں) میں خواہ واجب ہوں یا سنت متابعت واجب نہیں ہے۔ البتہ تکبیرۃ الاحرام کو امام کے بعد ہی کہنا لازم ہے۔ اگرچہ احوط[2] یہ ہے کہ اقوال میں بھی متابعت کرے۔ خصوصاً سلام میں۔ اگر کوئی شخص بھول کر امام سے کچھ پہلے رکوع یا سجدہ سے اٹھ جائے تو واجب ہے کہ فوراً امام سے جا ملے۔ ایسی حالت میں بوجہ جماعت کے مثلاً ایک رکوع زائد ہو جانا معاف ہے۔ اور اگر باوجود موقع ملنے کے ایسا نہ کریگا تو ختم کر کے بہ نیت قربت دوبارہ پڑھے اور اگر عمداً امام سے کچھ پہلے سر اٹھائے تو امام کے ساتھ ہونے کے لئے دوبارہ رکوع یا سجدہ میں جانا جائز نہیں بلکہ احوط یہ ہے کہ نماز ختم کر کے دوبارہ پڑھے۔

# احکام جماعت

چونکہ جماعت کے لئے کم از کم دو آدمی ایک امام دوسرا ماموم کافی ہیں لہٰذا پیش نماز کے ساتھ نماز پڑھنے والا اگر صرف ایک مرد ہو تو مستحب ہے کہ امام کے داہنی طرف کھڑا ہو

---

[1] یومیہ نماز کے ساتھ نماز طواف پڑھنے میں اشکال ہے (آقائے محسن مدظلہ)

[2] جو اقوال حدِ سماعت میں آرہے ہوں خواہ وہ قرأت ہو یا اذکارِ رکوع و سجود وغیرہ۔ ان میں یہ احتیاط ترک نہ ہو۔ ۱۲۔

اور اگر ایک سے زیادہ ہوں تو صف باندھ کر امام کے پیچھے کھڑا ہونا مستحب ہے۔ اور اگر عورتیں بھی ہوں تو اُن کی صف مردوں کے پیچھے رہے۔ جب نماز شروع ہو پس اگر وہ جہری نماز ہے۔ جیسے صبح کی نماز یا مغرب و عشاء کی پہلی دو رکعتیں۔ تو ان میں واجب ہے کہ ماموم خود سورۃ الحمد اور دُوسرا سورہ نہ پڑھے بشرطیکہ امام کی قرأت یا ہمہمہ سُن رہا ہو۔ لیکن اگر امام کی آواز سُنائی نہ دے تو ماموم الحمد اور دوسرا سورۃ آہستہ خود پڑھ سکتا ہے یا ذکرِ خدا میں مشغول رہے یعنی سُبحَانَ اللہ سُبحَانَ اللہ کہتا رہے[ل]۔ اور اخفاتی نماز میں یعنی ظہر و عصر کی پہلی دو رکعتوں میں جن میں امام آہستہ قرأت کرتا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ ماموم خود الحمد اور سورۃ نہ پڑھے بلکہ آہستہ آہستہ سُبحَانَ اللہ سُبحَانَ اللہ کہتا رہے۔ جب تک کہ امام قرأت ختم نہ کرے۔ نماز مغرب کی تیسری رکعت اور نماز عشاء و ظہر و عصر کی آخری دو رکعتوں میں وہی حکم ہے جو بغیر جماعت کے ہوتا یعنی چاہے الحمد پڑھے یا تسبیحات اربعہ دونوں میں سے ایک واجب ہے۔ اسی طرح تمام نمازوں کی ہر رکعت کے رکوع و سجدہ میں پڑھنا یا تشہد و سلام وغیرہ بھی ماموم خود بجالائے گا اگر کوئی شخص شروع میں شریک جماعت نہ ہو سکے تو امام کے ساتھ حالتِ رکوع میں ملحق ہو جائے اگرچہ امام ذکرِ رکوع ختم کر چکا ہو تب بھی جماعت مل جائے گی۔ اور اس کی پہلی رکعت شمار ہوگی۔ اور اگر امام کی دوسری رکعت میں شریک ہو تو یہ ماموم کی پہلی رکعت ہوگی۔ لیکن مستحب ہے کہ قنوت و تشہد امام کی متابعت میں کرے اور تشہد کی حالت میں احوط یہ ہے کہ ماموم ہاتھوں کو زمین پر ٹیک کر گھٹنوں کے بل بیٹھا رہے۔ پھر امام کے ساتھ کھڑا ہو جائے اب یہ رکعت امام کی تیسری اور ماموم کی دوسری ہوگی۔ لہٰذا اس میں خود ماموم کو سورۃ الحمد اور دوسرا سورۃ آہستہ پڑھنا واجب ہے اگرچہ نماز جہری ہو پھر قنوت پڑھ کر امام کے ساتھ رکوع میں شریک ہو جائے۔ اگر قنوت پڑھنے کی مہلت نہ ملے تو قنوت چھوڑ دے۔ اور اگر دُوسرا سورہ پڑھنے کا موقع نہ ملے تو اس کو بھی چھوڑ دے۔ اور اگر الحمد کو پورا کرنے کا بھی وقت نہ

---

ل اگرچہ بہتر بلکہ احوط یہ ہے کہ خاموش کھڑے ہو کر امام کی قرأت سننے کی کوشش کرتا رہے ۱۲

ملے کہ امام رکوع سے اُٹھ کھڑا ہو تو الحمد کو پورا کرکے خود رکوع کرے اور امام سے سجدہ میں جا ملے اور امام کی آخری رکعت جب تک وہ سلام پڑھے یہ اس کے ساتھ رہے اس طریق پر کہ دونوں زانو زمین سے بلند رہیں۔ اور اگر امام کی تیسری یا چوتھی رکعت میں رکوع سے قبل شریک ہو تو خود سورۃ الحمد اور دوسرا سورۃ پڑھنا چاہیئے۔ اگر اتنی مہلت نہ ملے تو الحمد پر اکتفا ہو سکتا ہے اور اگر اوّل ہی سے یہ جانتا ہو کہ سورۃ الحمد پڑھنے کا بھی موقع نہ ملے گا کہ امام رکوع میں چلا جائیگا تو احوط یہ ہے کہ رکوع میں آنے تک امام کا انتظار کرے اور تکبیرۃ الاحرام کہہ کر اس کے ساتھ رکوع میں شریک ہو جائے اور جائز ہے کہ جماعت میں جہاں سے چاہے کسی عذر کی وجہ سے فرادی کی نیت کرکے الگ ہو جائے لیکن بغیر کسی عذر کے علیحدہ ہونا احتیاط[1] کے خلاف ہے۔

# چند مسائل

(۱) اگر کوئی ایسے وقت آئے کہ امام آخری تشہد میں ہو تو جائز ہے کہ اس کے ساتھ اس طرح شریک ہو جائے کہ نیت کرکے تکبیرۃ الاحرام کہے اور بیٹھ کر تشہد میں شریک ہو۔ جب امام سلام پڑھے تو کھڑا ہو جائے اور بغیر اس کے کہ پھر نیت کرے یا تکبیر کہے اپنی پوری نماز پڑھے۔ اس طریقے سے جماعت کا ثواب مل جائے گا۔ اگرچہ رکعت شمار نہیں ہو سکتی۔

(۲) مستحب ہے کہ پہلی صف میں صاحبان علم و فضل ہوں۔ اس لئے کہ یہ سب صفوں سے افضل صف ہے لیکن نماز جنازہ میں آخری صف افضل ہے۔ اور مستحب ہے کہ صفیں ٹھیک کھڑی ہوں۔ ایک کے کاندھے سے دوسرے کا کاندھا مقابل رہے۔ جب مؤذن قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃ کہے تو سب کھڑے ہو جائیں۔

(۳) جب امام کو کسی شخص کا رکوع میں داخل ہونا محسوس ہو جائے تو رکوع کو طول دے

---

ف اگر سورہ کا وقت نہ ہو تو فقط حمد کو پڑھے اور اگر فقط حمد کو بھی تمام کرکے رکوع میں امام کے ساتھ نہ مل سکے تو احوط یہی ہے کہ بقصدِ فرادیٰ نماز کو تمام کرے (آقائے محسن حکیم)

[1] یہ احتیاط ترک نہ ہو۔ ۱۲

اور داخل ہونے والوں کے انتظار میں رکوع دُگنا کر دے (۴) جب امام سورۃ الحمد ختم کرے تو ماموم آہستہ سے الحمد للہ رب العالمین کہیں۔

(۵) اگر ماموم عمداً امام سے پہلے رکوع یا سجدہ سے سر اُٹھائے پھر عمداً متابعت امام کی غرض سے رکوع یا سجدہ میں چلا جائے تو اُس کی نماز باطل[1] ہے۔

(۶) ماموم کے لئے بہتر ہے کہ جہری نماز میں امام کی قرأت کو سُنے اور احوط[1] بلکہ اقوی[2] کی بنا پر اپنی قرأت کو ترک کرے۔

(۷) ایک شخص نماز نافلہ میں مشغول ہے کہ جماعت منعقد ہو گئی۔ اور اُسے ڈر ہے کہ نافلہ کی وجہ سے وہ جماعت کی پہلی رکعت میں شریک نہ ہو سکے گا تو اس کے لئے نماز نافلہ کا قطع کرنا مستحب ہے۔

(۸) جماعت کو ترتیب کے ساتھ تکبیرۃ الاحرام کہنی چاہیئے خواہ صف اوّل ہو یا دوسری تیسری صف۔

(۹) اگر نماز کے درمیان میں کوئی چیز حائل ہو جائے جو باقی رہے تو جماعت باطل ہو گی اور اگر آدمی یا حیوان گذر جائے تو کوئی قباحت نہیں ہے۔

(۱۰) کھڑا ماموم بیٹھے ہوئے امام کی اقتدا نہیں کر سکتا۔ اسی طرح اعلیٰ ادنی کی اقتدا نہیں کر سکتا۔

(۱۱) پچھلی صفوں کا اگلی صف سے طولانی ہونا ضرر رساں نہیں ہے لیکن باہمی اتصال ہونا ضروری ہے۔

(۱۲) جب صف کے درمیان جگہ خالی ہو۔ اس سے بچ کر علیحدہ کھڑا ہونا مکروہ ہے بلکہ اس خالی مقام کو پُر کرنا چاہیئے۔

---

[1] بعنوان جماعت باطل ہے لیکن بعنوان فرادیٰ صحیح ہے (آقائے محسن حکیم)

۱-۲ احوط: احتیاطاً واجب ترک کرے جلسہ ۔ ۲، ۱۰۔ اقوی: حاشیہ صفحہ ۳۹ (دیکھیں)

# سترھواں باب

# بیان روزہ

## تعریف روزہ

روزہ سے مراد طلوع صبح صادق سے لے کر غروب شرعی تک جس کی علامت مشرق کی طرف سرخی کا زائل ہونا ہے۔ ان تمام چیزوں سے پرہیز کرنا ہے۔ جن کا بیان آگے آئے گا۔

ماہِ رمضان المبارک کے روزے ضروریاتِ دین سے ہیں۔ ان کے وجوب کا جو شخص منکر ہو وہ کافر اور واجب القتل ہے۔ اور جو شخص ان روزوں کے ترک کرنے کو حلال نہ سمجھتا ہو لیکن پھر بھی عمداً نہ رکھے تو وہ پچیس کوڑوں کی سزا کا مستوجب ہوگا۔ پھر اگر ایسا ہی کرے تو دوسری مرتبہ پھر سزا دی جائے گی۔ لیکن تیسری مرتبہ قتل کر دیا جائے گا۔ اگرچہ احوط یہ ہے کہ تیسری مرتبہ بھی سزا دی جائے اور چوتھی مرتبہ قتل کیا جائے[1]۔

## اقسام روزہ

واجب روزے:۔ (۱) ماہ رمضان کے روزے (۲) ماہِ رمضان کے قضا روزے[2] (۳) اعتکاف کے تیسرے دن کا روزہ (۴) حج میں قربانی کے بدلے کفارہ کے روزے (۵) نذر و عہد و قسم کے روزے (۶) کفارہ کے روزے (۷) بڑے بیٹے پر والدین کے روزے (۸) کسی شخص کے وہ روزے جن کی اجرت لی ہو۔

---

[1] احوط یہ ہے کہ وہ انسان کے سر کے اوپر سے گذر جائے (آقائے محسن حکیم)

[2] ماں کے قضا روزوں کا واجب ہونا معلوم نہیں اگرچہ ان کا بھی ادا کرنا احوط ہے (آقائے محسن مدظلہ)

حرام روزے:۔ عیدین یعنی عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے دن کا روزہ (۲) ماہِ شعبان کی تیس
تاریخ (یوم الشک) ماہِ رمضان کے قصد سے (۳) معصیت کی نذر کا روزہ (۴) چپ رہنے
کا روزہ (۵) وصال کا روزہ یعنی دن رات ملا کر یا دو دن ملانے کی نیت سے درمیان میں
افطار کے روزہ (۶) سُنتی روزہ زوجہ کا باوجودیکہ شوہر کو اس میں زحمت ہو۔ اور غلام و کنیز
سُنتی روزہ جب کہ آقا کو اس کے روزہ کی وجہ سے تکلیف ہو۔ اور بیٹے کا سُنتی روزہ جب
ماں باپ نے منع کیا ہو خصوصاً جب کہ انہیں اس سے تکلیف پہنچے (۷) ماہِ ذی الحجہ کے ایا
تشریق ۱۱، ۱۲، ۱۳ تاریخ کے روزے اُن لوگوں کے لئے جو منیٰ میں ہوں۔

سُنتی روزے:۔ اُن ایام کے علاوہ جن میں روزہ صحیح نہیں ہے ہر روز روزہ رکھنا
سنت ہے لیکن وہ روزے جو بعض دنوں کی خصوصیت سے متعلق ہیں حسب ذیل ہیں۔

(۱) ہر مہینہ کی ہر جمعرات و جمعہ کا روزہ (۲) ہر مہینہ کی پہلی اور آخری جمعرات اور دوسرے
عشرہ کی پہلی بدھ کا روزہ کہ ان کی بہت تاکید ہے (۳) ہر مہینہ کی ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخوں میں روز
ان کو ایام بیض کہتے ہیں (۴) ماہِ محرم کی پہلی، تیسری اور ساتویں تاریخ کا روزہ (۵) ماہ ربیع الاول
کی سترہ تاریخ (میلاد النبیؐ) کا روزہ (۶) کل ماہِ رجب خاص کر ماہِ رجب کی ستائیسویں تاریخ
(روز بعثت) کا روزہ (۷) کل ماہِ شعبان خاص کر ماہِ شعبان کی تیس تاریخ کا روزہ (۸) عید
دحو الارض (۲۵ ذی قعدہ) کہ اس روز خانہ کعبہ کے نیچے زمین بچھائی گئی (۹) روزِ عرفہ (ماہ ذی الحجہ
کی نویں تاریخ) (۱۰) عیدِ غدیر (۱۸ ذی الحجہ) (۱۱) عید مباہلہ (۲۴ ذی الحجہ) (۱۲) عید خاتم بخشی
(۲۵ ذی الحجہ) (۱۳) عید ماہِ رمضان کے تین یوم بعد چھ روزے (۱۴) عیدِ نوروز کا روزہ۔ ایسے
تمام روزوں کے متعلق سُنت ہے کہ جب کوئی برادرِ مومن افطار کرانا چاہے تو افطار کرے کیونکہ
روزہ رکھنے سے اس افطار میں ستر درجہ بلکہ نوے درجہ زیادہ ثواب ہے۔

مکروہ روزے:۔ وہ روزے جن کے رکھنے میں کم ثواب ہے۔

(۱) ماہِ ذی الحجہ کی نویں تاریخ کا روزہ اُس شخص کو رکھنا جو روزہ میں بوجہ ضعف عرفہ کی د
دُعائیں نہ پڑھ سکے گا۔ جو روزہ سے افضل ہیں یا چاند میں شک کی وجہ سے اُس روز عید کا
احتمال ہو۔

(۲) میزبان کی اجازت کے بغیر مہمان کا روزہ رکھنا۔
(۳) ماں باپ کی اجازت کے بغیر بیٹے کا روزہ رکھنا لیکن اگر اس روزہ سے ماں باپ کو اذیت پہنچے تو حرام ہے۔

شرائطِ صحتِ روزہ :۔ روزہ کے صحیح ہونے کی شرائط حسب ذیل ہیں۔

(۱) عقل۔ پس اگر دن کے کسی حصہ میں دیوانہ ہو تو روزہ صحیح نہیں ہوگا۔

(۲) اسلام (۳) ایمان (۴) اگر عورت ہو تو تمام دن حیض و نفاس سے پاک رہے۔

(۵) ایسے سفر[1] میں نہ ہو جس میں نماز کے قصر کا حکم ہو۔ اس لئے کہ جس مقام پر نماز قصر ہوگی وہاں روزہ نہ رکھنا چاہیئے بلکہ بعد کو اس کی قضا ہوگی۔ البتہ ایک سفر سے واپس ہوئے وطن میں یا جہاں دس روز رہنے کا قصد ہو۔ زوال سے قبل پہنچ جائے اور ابھی کوئی روزہ توڑنے والی چیز استعمال نہ کی ہو تو روزہ صحیح ہوگا۔ اور اگر کوئی شخص زوال کے بعد سفر کرے اور روزہ سے ہو تو اس کا روزہ صحیح ہے لیکن نماز قصر پڑھے گا۔ اور جب کوئی شخص ماہِ رمضان میں سفر کرے تو حدِ ترخص تک پہنچنے سے پہلے روزہ توڑنا جائز نہیں ورنہ کفارہ واجب ہو جائے گا۔ اور اگر سفر و حضر یا تنہا سفر میں روزہ رکھنے کی نذر کی جائے تو وہ روزہ سفر میں رکھنا جائز ہے۔

(۶) ضرر کا خوف نہ ہو۔ پس اگر خوف ہو کہ روزہ رکھنے سے مرض پیدا ہو جائے گا۔ یا بیماری میں زیادتی ہو جائے گی تو روزہ صحیح نہیں بلکہ بعد کو جب یہ خوف نہ رہے تو قضا واجب ہے۔ اور مرض پیدا ہونے کے فقط احتمال سے روزہ ترک کرنا جائز نہ ہوگا اور اگر عورت کو اپنے بچے کے بارہ میں ضرر کا خوف ہو کہ دودھ کم ہو جائے گا اور اس سے بچے کو نقصان پہنچے گا تو لازم ہے کہ روزہ نہ رکھے۔ اسی طرح جس حاملہ کا زمانۂ وضع حمل قریب ہو۔ اور اُسے اپنے، یا اپنے بچے کے متعلق ضرر کا خوف ہو تو اس کا بھی روزہ صحیح نہ ہوگا۔ اسی طرح مرد ہو یا عورت اگر بوڑھے ہوں۔ اور روزہ رکھنے سے معذور ہوں تو اُن پر بھی روزہ واجب نہیں ہے۔ اور

---

[1] بجز ان مقامات کے جن کی استثناء ہو گئی ہو (یعنی مسجد الحرام و مسجد نبویؐ و مسجد کوفہ اور حائر سید الشہداء) ہیں اگرچہ قصر نماز واجب نہیں ہے پھر بھی بحالتِ سفر روزہ نہیں رکھ سکتا۔

اسی طرح جو کثیر العطش[1] ہو یعنی جو دن بھر پانی پینا ترک نہ کر سکتا ہو۔ اُس پر بھی روزہ واجب نہیں ہے۔ تمام مذکورہ بالا صورتوں میں ہر روزہ کے عوض ایک مُد (احتیاطاً چودہ چھٹانک) طعام صدقہ دینا چاہیئے۔ اور جب[3] روزہ رکھنے پر قادر ہو جائیں تو اُس وقت قضا بجالانا چاہیئے۔ بالغ ہونا شرطِ صحتِ روزہ نہیں ہے۔ ہر سمجھ دار لڑکے یا لڑکی کا روزہ صحیح ہے۔ مگر ان پر واجب نہیں ہے۔

## نیّتِ روزہ

روزہ میں اُن چیزوں سے پرہیز کرنے کا قصد کرنا ضروری ہے کہ جن سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔ نیّت میں اتنا ہی کافی ہے کہ شب میں یہ ارادہ کرے کہ کل قُرْبَةً إِلَى اللهِ روزہ رکھوں گا۔ اور یہ بھی لازم ہے کہ روزہ محض حکم خدا کی تعمیل کے لئے رکھے۔ احوط یہ ہے کہ شبِ اوّل میں پورے مہینے کے روزوں کی نیت کر لے اور پھر ہر رات علیحدہ بھی نیت کرے اور اگر نیت کرنا بھول گیا ہو تو اگر زوال سے قبل یاد آجائے تو فوراً نیت کرے روزہ صحیح رہے گا۔ اور زوال کے بعد یاد آئے تو باقی دن میں منافیٔ روزہ چیزوں سے باز رہے۔ لیکن روزہ باطل ہوگا۔ ایسا ہی حکم تمام واجب[4] روزوں میں ہے۔ خواہ وہ قضا کے ہوں۔ سُنّتی روزہ کی نیّت غروبِ آفتاب سے قبل تک ہو سکتی ہے۔ اگر نیّت کے بعد دن کا تھوڑا حصہ ہی باقی رہ جائے تو کافی ہے۔ یوم الشک میں آخر شعبان کے روزہ کی نیت ضروری ہے۔ پس اگر

---

[1] جس کی پیاس بھڑکی ہوئی ہو۔ اس کو یہ شکایت خواہ کسی تکلیف اور مرض کی وجہ سے ہو یا کسی اور وجہ سے دونوں امر یکساں ہیں۔ ۱۲ [2] بوڑھے مرد و عورت اور تشنگی کے مریض جو روزہ رکھنے پر بالکل قدرت نہ رکھتے ہوں ان کے لئے یہ حکم بنا بر احتیاط (وجوبی) ہے۔ ۱۲

[3] اور اخیر کی دونوں صورتوں (یعنی غلبہ تشنگی و کبر سنی) کے علاوہ (آقائے محسن حکیم)

[4] اگر روزہ واجب معیّن ہو تو اس میں زوال تک نیت صرف اس صورت میں ہوگی کہ جب کسی عذر کی وجہ سے وہ شروع سے نیت نہ کر سکا لیکن اگر روزہ واجب معیّن نہ ہو تو اس میں یہ قید نہ ہوگی (بلکہ کسی عذر کے بغیر بھی زوال تک نیت ہو سکے گی) ۱۲

قضا یا نذر یا کفارہ یا اور کوئی اس قسم کا روزہ اس کے ذمّہ ہو تو اس کی نیّت کرے ورنہ مستحب روزہ کی نیّت کرے۔ اور دن میں جس وقت بھی معلوم ہو جائے کہ ماہ رمضان ہے۔ تو فوراً ماہ رمضان کے روزہ کی نیّت کر لے روزہ صحیح ہوگا۔ یوم الشک کے روزہ کو ماہِ رمضان کی نیّت سے رکھنا حرام ہے۔

## مبطلاتِ روزہ

وہ چیزیں جن سے روزہ میں اجتناب[1] لازم ہے اور جن کے عمداً عمل میں لانے سے قضا و کفارہ دونوں واجب ہو جاتے ہیں حسب ذیل ہیں۔

پہلے اور دوسرے کھانا اور پینا۔ خواہ وہ شئے عادتاً کھائی پی جاتی ہو یا نہیں۔ اور کھانا پینا بطریق معمول ہو یا کسی غیر معمولی طرز[1] سے ہو۔ سب کا یکساں حکم ہے۔ چنانچہ اگر ناک سے پانی اندر کھینچ لے یا دانتوں میں جو غذا رہ جاتی ہے۔ اُسے حلق سے اندر اتار لے تب بھی روزہ باطل ہوگا اور بچّوں یا جانوروں کو کھلانے کے لئے کسی چیز کا چبانا اور آٹے اور ہنڈیا سے نمک چکھنا وغیرہ بحالتِ روزہ جائز ہے۔ بشرطیکہ عمداً کچھ حلق سے نیچے نہ اُترنے پائے لیکن بہتر بلکہ احوط[2] یہ ہے کہ ایسے کام ہی نہ کرے۔ اسی طرح وضو کے لئے یا ٹھنڈک پہنچانے کے لئے بھی کلی کرنا جائز ہے لیکن غیر وضو کے علاوہ کلی نہ کرنا افضل ہے۔ کلی کے بعد تین مرتبہ لعابِ دہن جمع کر کے تھوکنا مستحب ہے لیکن اگر بے اختیار یا غفلت سے یا سہواً کلی کا پانی حلق سے اُتر جائے تو اگر نماز کے لئے وضو میں کلی ہو رہی ہو تو کوئی حرج نہ ہوگا۔ اگر نماز واجب کے وضو کے علاوہ یعنی کسی اور وضو میں کلی ہو تو احوط[2] یہ ہے کہ روزہ کی قضا بجا لائے اور اگر بیکار یا ٹھنڈک پہنچنے کے لئے کلی ہو رہی ہو تو قضا بجالانا واجب ہے۔ اور روزے میں مسواک[3] کرنا بھی جائز ہے لیکن جب تک مسواک کرے اُس کو منہ سے باہر نہ نکالے اور

---

[1] ٹیکوں سے پرہیز کرنا چاہیے، اگر ٹیکوں کا مادہ معدہ تک پہنچے تو روزہ باطل ہے اور اگر معدہ میں نہ جائے تو کوئی حرج نہیں روزہ صحیح ہوگا (آقائے محسن حکیم)۔ [2] یہ احتیاط ترک نہ ہو یعنی واجب ہے ۱۲ آقائے بروجردی۔

[3] لیکن مسواک کی وجہ سے دانتوں سے جو کچھ باہر نکلے اسے حلق سے نیچے نہ اترنے دے ۱۲۔ آقائے بروجردی۔

اگر نکالے تو خشک کر کے دوبارہ منہ میں ڈال لے۔ تیسرے عمداً جماع کرنا خواہ قُبُل میں ہو۔ یا دُبُر میں۔ انزال ہو یا نہ ہو۔ فاعل اور مفعول دونوں کے لئے حکم یکساں ہے۔ اگر دن میں روزہ دار کو احتلام ہو جائے تو روزہ باطل نہ ہوگا[2]۔ چوتھے خدا و رسولؐ اور آئمہ معصومین علیہم السلام کی نسبت بلکہ بنا بر احوط (وجوبی) جناب فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا اور تمام انبیاء و اوصیاء کی طرف بھی عمداً کوئی جھوٹی نسبت دینا یا جھوٹی حدیث نقل کرنا یا خلافِ واقعہ مسئلہ بیان کرنا اور اگر جھوٹ ہونے کا احتمال بھی ہو تو احوط یہ ہے کہ اس کی نسبت ان حضرات کی طرف نہ دے[3]۔ اور اگر قرآن و دعا کو سہواً غلط پڑھے تو روزہ باطل نہ ہوگا۔ پانچویں عمداً پانی میں غوطہ لگانا۔ خواہ سر و جسم سب پانی کے اندر ہو جائیں یا فقط سر ڈوبے۔ اگرچہ سر کے بال پانی سے باہر ہوں اور خواہ بالوں کے سوراخ بند ہوں یا نہ اور خواہ روزہ واجب ہو یا سنتی۔ ان میں کوئی فرق نہیں ہے۔ البتہ اگر کئی دفعہ میں تھوڑا تھوڑا سر کا حصہ پانی میں ڈوبے تو روزہ باطل نہ ہوگا۔ اور اگر ماہِ رمضان کے روزہ میں عمداً غسلِ ارتماسی کرے تو روزہ کے ساتھ غسل بھی باطل ہوگا۔ چھٹے حلق میں عمداً غبار کا پہنچانا اور اس کی حد صرف "خ" کا مخرج ہے۔ اگرچہ بنا بر احوط (وجوبی) غبار غلیظ نہ بھی ہو۔ اور اس میں کوئی فرق نہیں ہے کہ غبار کسی حلال چیز کا ہو یا حرام شے کا ہو۔ خود اُڑا یا ہو یا کسی اور نے اُڑایا ہو۔ پس جہاں غبار اڑ رہا ہو۔ اگر وہاں کھڑا رہے اور حلق میں غبار جانے سے حفاظت نہ کرے تو روزہ باطل اور قضا و کفارہ دونوں واجب ہوں گے اور احوط (وجوبی) یہ ہے کہ غلیظ دھوئیں اور بھاپ وغیرہ سے پرہیز کرے خواہ وہ دھواں حقہ وغیرہ کا ہو یا کسی

---

[1] سر و سینہ کی رطوبتیں اگر حلق کے اندر اُتر جائیں تو روزہ کا باطل ہونا معلوم نہیں ہے بشرطیکہ لب سے باہر نہ آئیں لیکن ایسا نہ کرنا احوط ہے بلکہ یہ احتیاط ترک نہ ہو۔ اگر فضائے دہن میں یہ رطوبتیں آجائیں (آقائے محسن مدظلہ۔

[2] محتلم کے لئے غسل میں تاخیر جائز ہے اور اسی طرح ایسے شخص کے لئے بحالتِ روزہ استبرا بالبول و سجات جائز ہے (آقائے محسن حکیم)۔ [3] لبطلان روزہ مخصوص ہے اس حالت سے جب کہ وہ جانتے ہوئے کہ یہ غلط ہے ورنہ بصورتِ دیگر مبطلِ صوم نہیں اگرچہ حقیقتاً خلافِ واقع ہو۔ آقائے محسن۔

ح لہٰذا ذاکرین و واعظین کو جب وہ ماہ رمضان میں مجالس پڑھیں فضائل و مصائب کی روایات بیان کرنے میں بہت احتیاط کرنی چاہیئے (الاحقر نقوی عفی عنہ)



غسل ارتماسی: غوطہ لگا کر غسل کرنا۔ 4۔ فضائے دہن: منہ کے اندر۔ 5۔ محتلم: جسے احتلام ہوا ہو۔ 6۔ استبرا بالبول و سجات: روزہ دار د باقی حصہ ۱۹۳

اور چیز کا ہو۔ پس حقّہ وغیرہ پینا بھی روزہ میں جائز نہیں ہے۔ ساتویں عمداً قے کرنا۔ اور اس سے بھی بنا بر اقویٰ قضا و کفارہ[1] دونوں واجب ہوں گے۔ البتہ اگر بے اختیار قے ہو جائے تو کوئی حرج نہیں۔ اور اگر غذا یا پانی بے اختیار حلق تک آجائے اور پھر اندر پلٹ جائے۔ تو روزہ باطل نہ ہوگا اور اگر نکل کر منہ میں آجائے تو واجب ہے کہ تھوک دے روزہ صحیح رہے گا۔ لیکن اگر عمداً پھر حلق سے نیچے اتار لے تو روزہ باطل اور موجب قضا و کفارہ ہوگا۔ اور اگر ضرورت کے لئے قے کرائی جائے تو کوئی گناہ نہیں لیکن روزہ باطل ہو جائے گا۔ آٹھویں عمداً منی نکالنا۔ اس میں شرط[2] یہ ہے کہ انزال کے قصد سے ہو یا جب کہ اس کا علم یا اندیشہ ہو کہ بوس و کنار وغیرہ کی حالت میں انزال ہو جائے گا۔ اور اگر روزہ میں احتلام ہو جائے تو عمداً پیشاب کے ذریعہ استبرا[3] کر سکتا ہے۔ اگرچہ یقین ہو کہ مخرج میں جو کچھ منی رہ گئی ہے وہ خارج ہوگی۔ نویں کسی سیال (بہتی) شے سے عمداً عمل لینا (حقنہ کرنا) مفسد روزہ اور موجب قضا و کفارہ ہے۔ البتہ منجمد (خشک) چیز سے حقنہ لینا مکروہ ہے لیکن اس کا ترک کرنا احوط ہے دسویں طلوع فجر تک عمداً جنابت پر باقی رہنا۔ اس سے بھی روزہ باطل اور قضا و کفارہ واجب ہوگا۔ اور جنابت ہی کی طرح حیض و نفاس[4] پر بھی باقی رہنا لیکن اس میں اقویٰ یہ ہے کہ قضا و کفارہ ہوگا۔ اگر اس قصد سے سوئے کہ غسل نہ کرے گا یا قصد غسل نہ کرے۔ اور سو جائے اور صبح تک بیدار نہ ہو تو اس کا بھی وہی حکم ہے جو عمداً جنابت پر باقی رہنے کا ہے۔ اگر قصد غسل کے ساتھ سوئے اور پہلی مرتبہ بیدار ہو کر پھر سو جائے اور صبح تک بیدار نہ ہو تو صرف قضا واجب ہوگی۔ اور دونوں میں سے کسی مرتبہ کا سونا حرام نہ ہوگا۔ اگرچہ احوط یہ ہے کہ

---

[1] بنا بر اقویٰ موجب قضا اور بنا بر احوط موجب کفارہ ہے (آقائے محسن حکیم)

[2] احوط بلکہ اقویٰ یہ ہے کہ بجز اس صورت کے کہ جب منی نہ نکلنے کی عادت ہو یعنی اطمینان ہو کہ منی نہیں نکلے گی اس حکم کو بوس و کنار میں بغیر کسی شرط کے عام رکھا جائے۔ آقائے بروجردی

[3] لیکن اگر غسل کے بعد اپنے اختیار سے پیشاب کرے اور منی نکل آئے تو اس کا روزہ باطل ہے۔

[4] یہ دونوں صورتیں (جنابت اور حیض و نفاس) ماہ رمضان اور اس کی قضا کے ساتھ مختص ہیں۔ اس کے علاوہ دوسری قسم کے روزوں کے لئے ثابت نہیں۔ آقائے محسن مدظلہ۔

دوبارہ نہ سوئے۔ اور اگر دوبارہ بیدار ہو تو پھر سونا حرام ہوگا۔ اور اگر عصیاناً[1] پھر سو جائے اور صبح تک بیدار نہ ہو تو روزہ کی قضا واجب ہوگی۔ اور احوط یہ ہے کہ کفارہ بھی دے۔ کفارہ اس صورت میں لازم ہوگا جب کہ دوسری مرتبہ سونے کے وقت اس امر کی طرف توجہ ہو کہ ممکن ہے آنکھ نہ کھلے اور یہ کہ اس صورت میں روزہ چلا جائے گا۔ مگر باوجود اس التفات و توجہ کے پھر سو رہے۔ اور جنب[2] و حائض و نفساء اگر غسل پر قادر نہ ہوں تو واجب ہے کہ تیمم کریں۔ اور تیمم کے بعد احوط یہ ہے کہ صبح تک بیدار رہیں۔ اگرچہ بیدار رہنا اکثر علمائے کے نزدیک لازم ہے مگر اقوی[1] یہ ہے کہ سونے سے تیمم باطل نہیں ہوگا۔ استحاضہ والی عورت کا روزہ صحیح رہے گا اور اس کے روزہ کی صحت اُن غسلوں[1] پر ہے جو اس پر واجب ہوتے ہیں۔ اور سنتی روزوں میں بھی جنابت پر باقی رہنا احوط کی بنا پر یہی حکم ہے۔

# اُمورِ واجبات قضا

مندرجہ ذیل چیزوں سے صرف قضا واجب ہوتی ہے۔

(۱) اگر صبح کی تحقیق سے قبل کوئی فعل منافی روزہ عمل میں لائے اور بعد میں معلوم ہو کہ اُس وقت صبح ہو چکی تھی تو روزہ کی قضا واجب ہوگی۔ اور اگر تحقیق کر لی ہو۔ اور اطمینان ہو گیا ہو کہ ابھی رات باقی ہے۔ پھر بعد میں اس کے خلاف ظاہر ہو تو بنا بر احوط قضا واجب ہوگی۔ (۲) اگر کسی کے کہنے پر کہ "ابھی رات ہے" یہ یقین کر لے۔ اور بعد ازاں اس کے خلاف ظاہر ہو تب بھی قضا واجب ہوگی (۳) اگر کسی کے اطلاع دینے پر کہ "صبح ہو چکی ہے" یہ شخص خیال کرے کہ وہ مذاق کر رہا ہے۔ پھر بعد میں معلوم ہو کہ واقعی اُس وقت صبح ہو چکی تھی۔ تب بھی قضا واجب ہوگی بلکہ اس اطلاع کے بعد اگر یقین بھی ہو کہ رات باقی ہے اور بعد میں معلوم ہو کہ صبح ہو چکی تھی، تب بھی بنا بر احوط قضا بجا لائے (۴) اگر کوئی خبر دے کہ مغرب کا وقت ہو گیا" اور خود دیکھ کے تحقیق ممکن نہ ہو۔ اور افطار کر لے۔ پھر بعد میں اس کے خلاف ظاہر ہو

---

[1] اقوی یہ ہے کہ (روزہ کی صحت) روزہ کے دن اور اس سے قبل کی رات کے غسلوں پر موقوف ہے ہاں اگر صبح کا غسل طلوع فجر سے پہلے کرے تو غسل شب کی ضرورت نہیں رہتی۔ ۱۲



یا نفاس واجب ہو۔

تب بھی قضا واجب ہوگی۔ اور اگر تحقیق ممکن ہو اور نہ کرے تو کفارہ[1] بھی واجب ہوگا۔ اور اگر ابر وغیرہ کی وجہ سے یقین ہو جائے کہ غروب ہو گیا اور افطار کرلے۔ پھر بعد میں معلوم ہو کہ اُس وقت تک دن باقی تھا تو اُس روزہ کی قضا واجب نہ ہوگی۔

## آدابِ روزہ

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ روزہ دار کو چاہیئے کہ جب وہ روزہ سے ہو تو اُس کے جمیع اعضا و جوارح یعنی آنکھ، کان، منہ، ہاتھ، پاؤں وغیرہ سب روزے سے ہوں۔ محرمات بلکہ مکروہات سے باز رہے۔ جھوٹ و بدزبانی سے زبان رُکی رہے۔ حرام پر نظر نہ کرے۔ گالی، گلوچ، لڑائی جھگڑا سے پرہیز کرے۔ حسد و غیبت نہ کرے جھوٹی اور سچی قسم نہ کھائے۔ کسی پر بے جا جبر و ظلم نہ کرے۔ بحالتِ روزہ تسبیح و ذکر خدا میں مشغول رہے اور اپنے گناہوں سے نادم ہو۔ اور استغفار کرے۔

## مکروہاتِ روزہ

(۱) وہ کام کرنا جو ضعف کا باعث ہو۔ مثلاً حمام میں زیادہ دیر ٹھہرنا یا بدن سے خون نکلوانا (۲) مشک و عنبر ملا ہوا سرمہ لگانا جس کا مزہ یا بُو حلق تک پہنچے (۳) پھول سونگھنا خاصکر[2] نرگس (۴) شیاف لینا (۵) تر لکڑی سے مسواک کرنا (۶) گیلا کپڑا بدن پر رکھنا (۷) بیکار کلی کرنا (۸) عورت کا پانی کے اندر بیٹھنا (۹) دانتوں کو نکالنا بلکہ مطلق عمل جو دانتوں سے خون نکلنے کا موجب ہو (۱۰) بغیر غرض صحیح کے کوئی چیز منہ میں داخل کرنا (۱۱) شعر پڑھنا[3]

---

[1] یہی حکم اس شخص کا بھی ہے جو اگرچہ دیکھنے سے مجبور ہو لیکن علم حاصل کرسکتا ہو۔ یعنی اگر علم حاصل نہ کرے اور افطار کرلے تو قضا و کفارہ دونوں واجب ہونگے ۱۲ (لیکن اگر خبر دینے والے دو عادل ہوں تو کفارہ نہ ہوگا اور ایک عادل کی خبر پر اعتماد کرنے میں اشکال ہے۔ آقائے محسن حکیم) [2] لیکن گلاب وغیرہ کی خوشبو و عطریات کا استعمال کرنا بے ضرر بلکہ مستحب ہے [3] بلکہ ترک احوط ہے ۱۲ [4] بعید نہیں کہ اس کا اختصاص اُن اشعار سے ہو جو بغیر اغراق مرثیہ و مدح ائمہ علیہم السلام یا مطالب حقہ کے ہوں سوائے ائمہ ہدیٰ علیہم السلام کے مرثیہ اور مدح کے دیگر اشعار پڑھنا (آقائے محسن حکیم)

# چند مسائل

(۱) ماہِ رمضان المبارک میں اختیاراً سفر کرنا جائز ہے لیکن ماہ رمضان المبارک کے علاوہ اگر ایسے واجب روزے ادا کرنے ہوں جن کا وقت معین ہو۔ جیسے قضا کا روزہ جس کا وقت تنگ رہ گیا ہو۔ یا نذر کا روزہ جس کا دن مقرر ہو تو احوط (وجوبی) بلکہ اقوٰی یہ ہے کہ سفر جائز نہیں ہے۔ اور اگر سفر میں ہو۔ اور کسی معین دن کا روزہ ادا کرنا ہو تو اقوٰی یہ ہے کہ اُس پر اقامت عشرہ[1] کا قصد کرنا واجب ہے۔

(۲) ماہِ رمضان المبارک کے روزوں کے کفارہ میں ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلانے کی بجائے نقد رقم دینا کافی نہ ہوگا (یعنی کھانا کھلانا واجب ہے)

(۳) اگر کوئی شخص ماہ رمضان میں روزہ عمداً توڑ ڈالنے کے بعد قبل زوال سفر کرے تو بنا بر احتیاط کفارہ دینا چاہیئے۔ بلکہ وجوب کفارہ قوت سے خالی نہیں ہے۔

(۴) اگر کھانے اور پینے والی چیز کو ملا کر روزہ میں استعمال کرے یا برف کی ڈلی منہ میں رکھ کر پہلے اُس کا پانی پی لے۔ اُس کے بعد ڈلی نگل لے تو ان دونوں صورتوں میں ایک کفارہ کافی ہوگا۔

(۵) ماہِ رمضان میں بحالتِ روزہ رسُولِ خدا و آئمہ معصومینؑ کی طرف جھوٹی بات منسوب کرنے سے بنا بر اقوٰی ایک کفارہ کافی ہے۔ تینوں کفاروں کی ضرورت نہیں ہے۔

(۶) اگر کسی کو ایک کفارہ پر بھی قدرت نہ ہو تو پے در پے اٹھارہ روزے رکھے۔ اگر یہ بھی امکان سے باہر ہو تو بقدر ضرورت بنا بر احوط ایک ایک مُد (احتیاطاً چودہ چھٹانک) طعام فقرا کو دے گا اور اگر ان دونوں کو جمع کرلے تو انتہائی احتیاط ہے۔ اور اگر بالکل قدرت نہیں ہے تو کفارہ کے بدلہ استغفار کرے گا۔ اگرچہ ایک ہی مرتبہ کیوں نہ ہو لیکن احوط یہ ہے کہ اگر بعد کو قدرت حاصل ہوگی تو کفارہ دے گا۔

(۷) کفارہ سے مُراد یہ ہے کہ دو مہینے کے پے در پے روزے رکھنا یا ایک بندہ آزاد کرنا یا ساٹھ مساکین کو کھانا کھلانا۔

[1] اقامت عشرہ: دس دن ٹھہرنا

(۸) اگر کوئی شخص بیماری کی وجہ سے روزہ نہ رکھے۔ اور اس مرض میں مرجائے یا روزہ رکھنے پر قدرت حاصل نہ ہو۔ حتیٰ کہ مرجائے تو کسی پر قضا بجالانا واجب نہ ہوگا۔

# ثبوت رویت ہلال

(۱) اپنی آنکھ سے چاند دیکھنا پس جس نے چاند دیکھا اُس پر روزہ واجب ہے۔ اگرچہ دوسروں نے چاند نہ دیکھا ہو۔

(۲) ماہ شعبان کے تیس روز گزر جائیں۔ اگرچہ ماہِ رمضان کا چاند نظر نہ آئے تب بھی اس روز روزہ رکھنا واجب ہے۔ اسی طرح ماہِ رمضان کے تیس دن گزر جانے کے بعد ہلالِ ماہِ شوال ثابت ہوتا ہے۔

(۳) رویت ہلال کی دو عادل گواہی دیں۔ اس طور سے کہ وہ چاند دیکھنے کی گواہی میں متفق ہوں۔ اُن کی شہادت مقبول ہوگی۔

(۴) شیاع (شہرتِ عام) یعنی لوگ عام طور پر یہ کہیں کہ ہم نے چاند دیکھا۔ اگر اس شیاع کا علم ہو تو ہلال ثابت ہوگا۔

(۵) مجتہد جامع الشرائط کا حکم بشرطیکہ اُس کی غلطی کا یقین نہ ہو۔

ان امور کے علاوہ جنتری یا کسی دوسرے حساب کا چاند کے متعلق اعتبار نہیں ہے اور اگر ایک شہر میں چاند ہو جائے اور دوسرے شہر میں ثابت نہ ہو تو اگر یہ دونوں شہر قریب کے ہوں یا دونوں کا اُفق[1] ایک ہو تو ایک مقام پر چاند کی رویت دوسری جگہ کے لئے کافی ہوگی۔

---

[1] ضروری نہیں کہ اُفق متحد ہوں یا غیر متحد۔ اگر کسی ایک مقام پر رویتِ ہلال کا ثبوت شرعاً ثابت ہو جائے تو باقی مقامات پر چاند کی رویت ثابت ہو جائے گی۔ — آقائے خوئی

# اٹھارھواں باب

## بیان زکوٰۃ

## ثوابِ زکوٰۃ و عذابِ ترکِ زکوٰۃ

قریباً پچاس مقامات پر خداوندِ حکیم نے قرآن مجید میں زکوٰۃ کے متعلق ذکر کیا ہے اور جہاں جہاں اقامۂ صلوٰۃ کا حکم ہے وہاں زکوٰۃ کی ادائیگی کے بارہ میں بھی تاکید ہے۔ زکوٰۃ کا وجوب ضروریاتِ دین اسلام سے ہے اور جو شخص عمداً اس سے انکار کرے گا وہ دائرۂ اسلام سے خارج اور کافر ہے۔ بے شک اگر مال دار لوگ اپنے مال سے وہ حق نکالیں جو خداوندِ عالم نے اُن کے ذمہ مقرر کیا ہے تو ان مومنین کی زندگی آرام سے بسر ہو سکتی ہے جو فقر و فاقہ میں مبتلا ہیں۔ اور نہایت عسرت و تنگ دستی سے دن گذار رہے ہیں۔ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم فرماتے ہیں کہ اپنے مال کی زکوٰۃ دے کر اُس کو پاک و پاکیزہ بناؤ۔ تاکہ تمہاری نماز مقبول ہو اور زکوٰۃ کو روکنے والا جہنم کی آگ میں جلے گا۔ حدیث میں وارد ہے کہ جو شخص صاحبِ نصاب ہو۔ اور اپنے مال کی زکوٰۃ نہ دے تو خدا بروزِ قیامت سانپ اور اژدھے کو اُس پر مسلط کرے گا۔ اور اُن کی گردنوں میں جہنم کی آگ کے طوق ڈالے جائیں گے۔ ائمہ اہل بیتؑ سے مروی ہے کہ زکوٰۃ نہ دینے والے قبروں سے اس طرح اُٹھیں گے کہ اُن کے ہاتھ گردنوں سے بندھے ہوں گے۔ اور فرشتے اُن کو ملامت کرتے ہوئے کہتے جائیں گے کہ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے خدا کا حق نہیں دیا۔

## شرائط وجوب زکوٰۃ

زکوٰۃ کی دو قسمیں ہیں۔ ایک زکوٰۃ بدن جس کو فطرہ کہتے ہیں اس کی تفصیل آگے

آئے گی۔ دوسرے زکوٰۃ مال جس کے واجب ہونے کی حسب ذیل شرطیں ہیں۔

اوّل بالغ ہونا، دوسرے عاقل ہونا، تیسرے آزاد ہونا[1]، چوتھے مالکِ مال ہونا۔ جو بقدر نصاب ہو۔ پانچویں مال کا صاحبِ مال کے قبضہ و تصرف میں ہونا۔ نیز جو مال قرض لیا گیا ہو۔ اس کی زکوٰۃ قرض لینے والے پر ہوگی قرض دینے والے پر نہ ہوگی۔ اور زکوٰۃِ مال واجب ہونے میں غنی ہونا ضروری نہیں ہے۔ پس جو شخص بھی مالک نصاب ہوگا اس پر زکوٰۃ واجب ہوگی۔ خواہ وہ مال اس کے سال بھر کے خرچ کو کافی نہ بھی ہو۔ اور اسی طرح قرضدار ہونا زکوٰۃ سے مانع نہ ہوگا۔ یعنی اگر کوئی شخص صاحبِ نصاب ہو۔ اور اتنا ہی یا اس سے زیادہ اس پر قرضہ ہو تو اس پر زکوٰۃ واجب ہوگی۔ اور کسی زمین کو غلہ کے عوض ٹھیکہ پر دے دے تو زکوٰۃ کاشت کار پر ہوگی جس نے ٹھیکہ پر زمین لی ہو نہ کہ مالک زمین پر۔

## اشیائے زکوٰۃ

اوّل سونا۔ دوسرے چاندی۔ تیسرے گوسفند کہ بھیڑ بکرا دنبہ سب ایک قسم ہیں خواہ نر ہوں یا مادہ۔ چوتھے اونٹ خواہ نر ہو یا مادہ۔ پانچویں گائے بیل۔ چھٹے گیہوں۔ ساتویں جو۔ آٹھویں مویز منقیٰ۔ نویں خرما۔

## بیان نصاب

۱۔ سونا۔ پہلی شرط یہ ہے کہ وہ مسکوک[2] ہو خواہ مستعمل ہو یا متروک الاستعمال ہو۔ اسلامی سکہ ہو یا غیر اسلامی۔ اسی وجہ سے زیور میں زکوٰۃ واجب نہیں۔ دوسری شرط یہ ہے کہ وہ سال بھر تک بغیر تغیر و تبدّل کے رکھا رہے۔ اور بارھواں مہینہ شروع ہو جائے۔ تیسری شرط یہ ہے کہ سونا پوری نصاب کا ہو کہ جس مقدار میں زکوٰۃ واجب ہوتی ہے۔ اس کی

---

[1] پس غلام پر زکوٰۃ واجب نہ ہوگی۔ اگرچہ ہم اس کے قائل بھی ہوں کہ وہ اپنے مال کا مالک ہوتا ہے ۱۲

[2] کرنسی نوٹوں پر طلاؤ نقرہ مسکوک کا حکم عائد نہیں ہوتا لہٰذا نوٹوں پر زکوٰۃ واجب نہیں وہ نہ سونا ہے نہ چاندی بلکہ وہ ایک کاغذ ہے جسے سونا چاندی نہیں کہا جا سکتا (الاحقر نقوی عفی عنہ)

دو نصابیں ہیں۔ پہلا نصاب ۵ تولہ ۲/۱، ماشہ ہے۔ دوسرا نصاب ایک تولہ ۲/۱ ۱ ماشہ ہے پہلے نصاب میں چالیسواں حصہ یعنی ۲/۱ ۱۳ رتی زکوٰۃ ادا کرے۔ اور دوسرے نصاب میں پونے تین رتی زکوٰۃ نکالے۔

۲۔ چاندی۔ کی شرطیں مثل سونے کی ہیں۔ اس کا پہلا نصاب ۳۹ تولہ ۲/۱ ۴ ماشہ ہے جس کی زکوٰۃ ۱۱ ماشہ ۲/۱ ۶ رتی ہوگی۔ اور دوسرا[1] نصاب، تولہ ۲/۱ ۱۰ ماشہ ہے۔ جس میں سے ۱۹ رتی زکوٰۃ میں دے۔

قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جس قدر سونا اور چاندی نصاب کے مقدار سے بڑھے اس کا چالیسواں[2] حصہ دے۔ اگرچہ بعض اوقات کچھ زیادہ دینا پڑے۔

۳ تا ۵ (گوسفند، اونٹ اور گائے) میں زکوٰۃ۔ یہ ضروری ہے کہ ان پر سال گذر جائے اور بارھواں مہینہ لگتے ہی سال پورا ہو جاتا ہے۔ اگرچہ بارھویں مہینہ کا شمار پہلے ہی سال میں ہوتا ہے۔ اور یہ بھی ضروری ہے کہ یہ چیزیں تمام سال ملکیت میں رہیں۔ ورنہ زکوٰۃ واجب نہ ہوگی۔ اور اونٹ اور گوسفند اور گائے میں یہ بھی شرط ہے کہ سائمہ ہوں یعنی تمام سال جنگل میں چرتے رہیں اور مالک کو اپنے پاس سے کھلانا نہ پڑے اور اس کا دار و مدار عرف پر ہے یعنی اگر کبھی کبھی مالک اپنے پاس سے کھلا بھی دیں تو کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ زکوٰۃ واجب ہوگی اور اگر اتنا کھلائے کہ عرفاً انہیں چرائی کے جانور نہ کہیں تو وہ معلوفہ قرار پائیں گے اور زکوٰۃ واجب نہ ہوگی۔ اور ان جانوروں کے بچے (سائمہ یا معلوفہ ہونے کی صورت میں) اپنی ماں کے تابع قرار دیے جائیں گے اور بچوں کے سال کا حساب ان کی پیدائش کے وقت سے ہوگا۔ اور اونٹ اور گائے میں یہ بھی شرط ہے کہ تمام سال ان سے آب کشی، آسیا گردانی، سواری

---

[1] لیکن دوسرا نصاب نوعی حیثیت سے ہے اس معنی میں کہ سونے چاندی کے سکے جتنے بھی بڑھتے جائیں یہی دوسری مقدار نصاب رہے گی۔ [2] لیکن زائد میں زکوٰۃ کی نیت نہ کرے ۱۲ آقائے بروجردی۔

[3] اور مال تجارت نیز وہ منافع جو دکان، مکان، باغ وغیرہ منتقل جائداد سے حاصل ہوں۔ ان کی زکوٰۃ کا بھی وہی حکم ہے جو سونے اور چاندی کی زکوٰۃ کا ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ ان میں زکوٰۃ مستحب ہے آقائے محسن حکیم۔

اور ایسا ہی کوئی کام نہ لیا گیا ہو جس سے انہیں عرف عام میں کارکن کہیں۔

## گوسفند کے نصاب پانچ ہیں

اوّل: ۴۰ جس میں ایک گوسفند ہے۔ دوسری ۱۲۱ جس میں دو گوسفند، تیسری ۲۰۱ جس میں تین گوسفند، چوتھی ۳۰۱ جس میں چار گوسفند اور پانچویں ۴۰۰ اس میں بھی چار گوسفند ہوں گی۔ اس کے بعد جس قدر بڑھتی جائیں فی سینکڑہ ایک گوسفند دینی ہوگی اور جو گوسفند زکوٰۃ میں دے وہ اگر بکری ہو تو لازم ہے کہ اُسے تیسرا سال شروع ہوگیا ہو۔ اور اگر بھیڑ یا دُنبہ ہو تو اُسے ایک سال پورا ہو چکا ہو بنا بر احوط۔

## اونٹ کے نصاب بارہ ہیں

(۱) ۵ (۲) ۱۰ (۳) ۱۵ (۴) ۲۰ (۵) ۲۵۔ ان میں ہر پانچ میں ایک گوسفند دے (۶) ۲۶ جس میں ایک اونٹ جو دوسرے سال میں لگا ہو (۷) ۳۶ جس میں ایک اونٹ جسے تیسرا سال شروع ہوگیا ہو (۸) ۴۶ جس میں ایک اونٹ جو چوتھے سال میں لگا ہو (۹) ۶۱ جس میں ایک اونٹ جس کو پانچواں سال شروع ہوگیا ہو (۱۰) ۷۶ جس میں دو اونٹ جو تیسرے برس میں لگے ہوں (۱۱) ۹۱ جس میں دو اونٹ جو چوتھے برس میں لگے ہوں یا ہر چالیس میں ایک اونٹ جسے تیسرا سال شروع ہوگیا ہو۔ اور ان نصابوں کے درمیان جو تعداد حدِ نصاب تک نہ پہنچتی ہو اس میں زکوٰۃ نہ ہوگی۔ اور جو اونٹ زکوٰۃ میں دے وہ لازم ہے کہ مادہ ہو۔

## گائے کے نصاب دو ہیں

پہلا نصاب ۳۰۔ دوسرا نصاب ۴۰ اور چالیس کے بعد اگر دونوں نصابوں کا لحاظ ہو سکتا ہو جیسے[۱] ۱۲۰ کی تعداد تو اختیار ہے جس کا چاہے لحاظ کرے اور اگر دونوں کا لحاظ نہ ہو

---

[۱] کیونکہ اس کی تقسیم ۳۰ اور ۴۰ دونوں پر ہوجاتی ہے اور اگر دونوں پر تقسیم نہ ہوسکتی ہو تو اس عدد کو لینا چاہیئے جس میں کم بچیں (الاحقر نقوی عفی عنہ)

سکے تو جس نصاب کے لحاظ سے زیادہ سے زیادہ عدد حساب میں آئیں۔ وہی معیّن ہوگا۔ پس ہر تیس میں ایک سال بھر کی گائے زکوٰۃ میں دے خواہ نر ہو یا مادہ۔ اور ہر چالیس میں ایک مادہ گائے دے جو تیسرے سال میں لگی ہو۔

## (۶ تا ۹) گیہوں، جو، مویز اور خرمے کے نصاب

ان سب کا نصاب ایک ہے اور نصاب تک پہنچنے سے پہلے زکوٰۃ واجب نہیں۔ اور جس قدر نصاب سے تجاوز ہو خواہ کم ہی ہو۔ اس کی زکوٰۃ واجب ہوگی۔ نصاب تین سو صاع (احتیاطاً ۲۱ من ۲۴ سیر) ہے۔ اس کی زکوٰۃ مختلف ہے۔ پس اگر آبپاشی نہر یا بارش سے خود بخود ہو گئی ہو تو دسواں حصّہ دینا ہوگا۔ اور اگر آلات آب کشی وغیرہ کی ضرورت پڑی ہو تو بیسواں حصّہ۔ اور دونوں قسم کی آب پاشی کی صورت میں دسویں کا تین چوتھائی (یعنی دسویں اور بیسویں کا نصف نصف) اور اس حکم کی بنا عرف عام پر ہوگی۔ مساوات یا اغلبیت[1] پر نہیں ہے۔ اور زکوٰۃ اُس وقت سے واجب ہو جائے گی۔ جب سے گیہوں یا جو یا کچّا انگور یا کچّا خرما کہا جانے لگے۔ اگرچہ انگور اور خرما میں بھی اس امر کا لحاظ رجحان[2] سے خالی نہیں ہے کہ جب عرفاً اُسے انگور یا خرما کہا جائے تب زکوٰۃ واجب ہوگی۔ اور یہ چیزیں خشک ہونے کے بعد اگر بقدر نصاب ہوں گی تو زکوٰۃ واجب[3] ہوگی۔

ان چاروں میں یہ شرط ہے کہ زکوٰۃ واجب ہونے سے قبل ان کا مالک ہو چکا ہو خواہ زراعت سے یا بیع سے یا کسی اور طریقہ سے۔ اور یہ بھی شرط ہے کہ بالیوں سے دانہ صاف ہونے اور انگور و خرما کے خشک ہونے تک زراعت میں جو کچھ مصارف ہوئے ہوں۔ وہ

---

[1] اگر آبپاشی نہر وغیرہ سے زیادہ ہوئی ہو تو احوط (وجوبی) ہے کہ دسواں حصّہ دے (اگرچہ شرکت صادق بھی آتی ہو)۔

[2] اس حکم میں اور دیگر احکام میں بھی جو ان چیزوں کے متعلق ہوں یہ احتیاط ترک نہ ہو۔ ۱۲

[3] جب کوئی شخص گندم، جو، انگور، خرما کو اُن کی زکوٰۃ واجب ہو جانے کے بعد فروخت کر دے تو ان کی زکوٰۃ فروخت کرنے والے پر ہوگی۔ اور اگر خریدنے کے بعد گندم میں دانے لگیں اور خرما زرد یا سرخ بعد میں ہوا ہو تو ان کی زکوٰۃ خریدنے والے پر واجب ہوگی (آغائے محسن حکیم)

اور شاہی مواجب نکالنے کے بعد زکوٰۃ واجب ہوگی۔

## مصرفِ زکوٰۃ

اوّل فقرا، دوسرے مساکین، تیسرے زکوٰۃ وصول کرنے والے، چوتھے مولفۃ القلوب (یعنی وہ کفار جو مسلمانوں کی طرف سے جہاد کرتے ہوں) پانچویں اُن غلاموں اور کنیزوں کو آزاد کرنا جو مصیبت و سختی میں زندگی بسر کر رہے ہوں، چھٹے قرض دار لوگ۔ ساتویں امورِ خیر جیسے مدرسہ، مسجد، کاروان سرائے، پل وغیرہ بنانا، زائروں اور حاجیوں کی امداد اور اسی قسم کے دیگر اُمور اور آٹھویں اُن مسافروں کی امداد و اعانت جو خرچ کے نہ ہونے کی وجہ سے معطل ہو جائیں اگرچہ وہ اپنے شہر میں غنی ہوں۔ مگر اس میں شرط یہ ہے کہ وہ سفر میں قرض نہ لے سکتے ہوں مستحب ہے کہ زمانۂ غیبت امام میں زکوٰۃ کا مال مجتہد جامع الشرائط کے پاس بھیج دیا جائے، اور زکوٰۃ دینے میں نیت قربت ہونا شرط ہے۔ سادات بنی ہاشم کی زکوٰۃ سید اور غیر سید دونوں لے سکتے ہیں۔ لیکن سید کو غیر سید کی زکوٰۃ لینا جائز نہیں۔ یہ امر بھی ضروری ہے کہ جن لوگوں کو زکوٰۃ کا مال دیا جائے وہ شیعہ اثنا عشری ہوں۔ اور اُن کو یہ مال دینا حرام کام میں امداد نہ ہو۔ اور شراب خور نہ ہوں۔ اور دینے والے پر اُن کا نان و نفقہ واجب نہ ہو۔ جیسے ماں باپ، اولاد، بیوی۔ اور مستحب ہے کہ ایک مستحق کو سونے چاندی کے پہلے نصاب سے کم مقدار میں زکوٰۃ نہ دے بلکہ یہ احوط ہے۔ ہاں جتنی زکوٰۃ نکالنا ہے اگر وہ مقدار مذکور یعنی سونے

---

؎ پس اس کا اخراج محل تامل ہے اگرچہ خراج شاہی اور مصارف زراعت نکالنے سے قبل جو نصاب ہو اُس کا اعتبار احوط ہے (آقائے محسن حکیم) ؎ امام یا نائب امام کی طرف سے۔ ۱۲

؎ کفار کو نہیں بلکہ اُن مسلمانوں کو دی جاسکتی ہے جن کے ایمان ضعیف ہیں۔ اور زکوٰۃ دینا اُن کے ایمان کو تقویت پہنچائے (آقائے محسن حکیم) ؎ بشرطیکہ معصیت میں صرف نہ کیا ہو۔ ۱۲ ؎ جن کا نتیجہ عام دینی فوائد ہیں ؎ بشرطیکہ سفر معصیت نہ ہو ؎ سونے چاندی کے نصاب سے کم ہو یا نہ ہو بہر حال احوط (وجوبی) یہ ہے کہ جس قدر روپے وہ عین مال یا قیمت کے لحاظ سے کم نہ ہو (یعنی ۱۱ ماشہ، رتی احتیاطاً ۱ بھر کیونکہ ایک درہم تقریباً ۱۹ رتی کا ہوتا ہے۔

یا چاندی کے پہلے نصاب سے کم ہو تو پھر کم ہی دے اور یہ بھی جائز ہے کہ ایک فقیر کو اس قدر دے کہ وہ غنی ہو جائے[1]

## مستحب زکوٰۃ

(۱) چاروں غلوں کے علاوہ ہر غلہ میں جیسے چاول چنا، جوار، ماش وغیرہ۔

(۲) دوسرے مال تجارت میں نیز اُس منافع میں جو دکان، مکان، باغ وغیرہ مستقل جائداد سے حاصل ہوں۔ اُس کی زکوٰۃ کا بھی وہی حکم ہے جو سونے چاندی کی زکوٰۃ کا ہے۔

(۳) ایسے مال میں جس پر تصرف کی قدرت نہ تھی۔

(۴) اُس مال میں جس کے متعلق مالک نے سال کے اندر زکوٰۃ سے بچنے کے لئے اُس کی صورت تبدیل کر دی ہو مثلاً روپیہ کے نوٹ کر لئے یا اُس کا زیور بنوا لیا۔

(۵) زیور میں جس کی زکوٰۃ یہ ہے کہ وہ مومنین کو عاریتاً دیا جائے۔

# انیسواں باب

## بیان خمس

## ثواب خمس

خمس فروع دین اور ضروریات دین میں سے ہے۔ پانچویں حصہ کا نام خمس ہے۔ جو محمد و آل محمد علیہم السّلام کا حق ہے۔ چونکہ زکوٰۃ صدقہ اور لوگوں کی میل کچیل ہے اس لئے خداوند عالم نے ان مقدس حضرات کے لئے زکوٰۃ کو پسند نہ فرمایا بلکہ اُن کے واسطے خاص خاص مالوں میں پانچواں حصہ مقرر کر دیا۔ پس جو شخص ان مالوں سے اس کا معمولی حصہ بھی روکے گا۔ وہ

[1] لیکن بنا بر احوط اس قدر زیادہ بھی نہ ہو کہ اس کی سال بھر کی ضروریات سے زائد ہو۔ آقائے محسن مدظلہ۔

یقیناً آئمہ اہل بیت علیہم السّلام کے حق کا غاصب قرار پائے گا۔ اور ظالم گردانا جائے گا یہ خدائے بزرگ و برتر کی بڑی رحمت ہے کہ اُس نے اولادِ رسولؐ اور سادات عالی درجات کے لئے ایسا حق قرار دیا تاکہ وہ فاقہ کشی سے محفوظ رہیں۔ لیکن افسوس ہے اُن لوگوں پر جو خمس دینے میں کوتاہی کرتے ہیں اور اولادِ رسولؐ کا بھوکا رہنا ان کو گوارا ہے۔

روایت میں ہے کہ بروز قیامت ایک منادی ندا دے گا کہ اے خلق خدا خاموش ہو جاؤ، محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کچھ کہنا چاہتے ہیں۔ اس آواز کو سن کر سب خاموش ہو جائیں گے۔ اُس وقت رسولِ خدا ارشاد فرمائیں گے کہ تم میں سے جس کسی نے مجھ پر احسان کیا ہو کھڑا ہو جائے تاکہ اُس احسان کا آج میں اُس شخص کو بدلہ دوں۔ لوگ عرض کریں گے یا رسول اللہ ہمارا آپ پر کیا احسان ہو سکتا ہے بلکہ خدا و رسولؐ کے ہم پر احسانات ہیں۔ اُس وقت جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم فرمائیں گے کہ جس کسی نے میری اولاد کے ساتھ کوئی احسان کیا ہو۔ اُن میں سے کسی بے گھر سیّد کو جگہ دی ہو۔ بھوکے کو کھانا کھلایا ہو۔ ننگے کو کپڑے پہنائے ہوں۔ وہ کھڑا ہو جائے تاکہ میں اس کو اجر دوں۔ پس جن لوگوں نے ایسا کیا ہوگا وہ کھڑے ہو جائیں گے۔ خداوندِ عالم کی جانب سے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو خطاب ہوگا کہ ان کی جزا تمہارے اختیار میں ہے۔ پس آں حضرتؐ ان لوگوں کو ایسے درجہ پر پہنچائیں گے جو آپ کے مکانوں میں سے ہوگا۔ لہٰذا جہاں تک ممکن ہو سادات کا احترام و اکرام لازم ہے۔ اور اُن کے اس حق کو ضائع نہ کرنا چاہیئے۔

# اشیائے خمس

سات چیزوں میں سے خمس نکالنا واجب ہے۔ اول لوٹ کا مال جو کافروں سے جہاد میں ہاتھ آئے۔ بشرطیکہ جنگ امامؑ کے اذنؑ[1] سے ہو۔ دوسرے معدنیات یعنی وہ چیزیں جو کان سے نکالی جائیں۔ جیسے سونا، چاندی، یاقوت، فیروزہ، نمک وغیرہ۔ مطلب یہ ہے کہ

---

۵ لیکن وہ مال جو کفار حربی سے چوری یا حیلہ سے ملے وہ بنا بر اقوی ارباح مکاسب کے حکم میں داخل ہے (یعنی اس میں بھی خمس ہوگا) آقائے محسن حکیم۔

کوئی معدن اس کی ملک میں نکل آئے یا یہ کہ کسی معدن سے ان چیزوں کو لائے لیکن اگر یہ معدنی چیزیں اس کے پاس خرید یا کسی دوسرے ذریعہ سے آئی ہوں تو ان میں خمس نہیں ہے۔ تیسرے خزانہ جو کہیں سے نکل آئے خواہ جواہر ہوں یا سونا چاندی۔ چوتھے جو چیزیں دریا اور سمندر سے غوطہ لگا کے نکال لیتے ہیں۔ جیسے مونگا موتی وغیرہ۔ اور جو بغیر اس کے دریا وغیرہ سے حاصل ہو وہ منافع[1] میں داخل ہوگا۔ پانچویں جو مالِ حلال مالِ حرام میں مِل جائے اور اس کا امتیاز نہ ہو سکے۔ چھٹے وہ زمین جس کو کافر ذمّی کسی مسلمان سے خریدے۔ البتہ اگر مسلمان کوئی زمین کافر ذمّی کو ہبہ کر دے تو اس میں خمس[2] نہ ہوگا۔ ساتویں تجارت صنعت اور جملہ قسم کے کاروبار سے جو منافع حاصل ہوں اور سالانہ آمدنی سے خرچ وضع کرکے جو کچھ بچے[3] خواہ خوراک کی قسم سے ہو یا نقد وغیرہ۔

## شرائط خمس

معدنیات وخزانہ میں شرط یہ ہے کہ ان کے حاصل کرنے میں جو مصارف ہوں۔ اُن کو وضع کرنے کے بعد جو کچھ بچے اُس کی قیمت سونے یا چاندی[4] کی پہلی نصاب تک پہنچتی ہو۔ اگرچہ احوط یہ ہے کہ خواہ کتنی ہی تھوڑی مالیت ہو اُس میں سے خمس نکالا جائے۔

**غوّاصی** یعنی غوطہ لگا کے جو چیزیں نکالی جاتی ہیں۔ اُن میں شرط یہ ہے کہ جو کچھ صرف ہوا ہے اُس کو وضع کرنے کے بعد قیمت میں ایک مثقال شرعی (۱۸ رتی) سونا یعنی ایک دینار کے برابر ہو جو حلال مال حرام کے ساتھ مخلوط ہو جائے۔ اس میں شرط یہ ہے کہ حرام مال کی مقدار اور اس کا مالک دونوں معلوم نہ ہوں۔ پس خمس نکال دینے سے یہ مخلوط مال حلال ہو جائے گا اور اگر مال حرام کی مقدار اور اس کا مالک دونوں معلوم ہوں تو لازم ہے کہ مالک کو جتنا اس کا مال ہو

---

[1] لیکن جو بغیر غوطہ لگائے حاصل ہو اس میں خصوصی طور پر احوط یہ ہے کہ منافع کے شرائط کا لحاظ کئے بغیر صرف ضروری مصارف وضع کرکے خمس دے۔ [2] اس میں بھی خمس کا واجب ہونا دلیل سے خالی نہیں ہے۔ ۱۲۔

[3] سالانہ آمدنی کی بچت کوئی الگ چیز نہیں ہے لہٰذا اگر وہ منافع تجارت وغیرہ میں آتی ہو تو خمس واجب ہوگا ورنہ نہیں ۱۲ [4] چاندی کے نصاب کا لحاظ موافق احتیاط ہے اگرچہ اشکال سے خالی نہیں ہے۔ ۱۲

دے دے اور اگر مقدار معلوم ہو، لیکن مالک کا علم نہ ہو تو جب مالک کا پتہ لگنے سے نا اُمیدی ہو جائے تب واجب ہے کہ اس مال کو مالک کی طرف سے راہ خدا میں تصدق کرے۔ اور احوط[1] ہے کہ اس میں حاکمِ شرع سے اجازت لے لے اور اگر مالک معلوم ہو لیکن مقدار معلوم نہ ہو تو جو مقدار یقینی ہو۔ اُس کا دے دینا[1] کافی ہے۔

آمدنی و منافعِ تجارت میں خمس واجب ہونے کی شرط یہ ہے کہ اپنے اور اپنے عیال کے سال بھر کا خرچ نکالنے کے بعد جو مقدار بچے خواہ تھوڑی ہی بچے۔ اور خرچ میں ضروری ہے کہ میانہ روی و اعتدال کا لحاظ کرے۔ پس اگر زیادہ خرچ کیا تو اس زیادتی کا ذمہ دار ہوگا یعنی اس میں بھی خمس دینا ہوگا۔ اور کنیز و غلام سواری کے جانور برتن۔ کتابیں، کپڑے اور خیرات تحفہ و ہدیہ[2]، شادی بیاہ، مہمان داری اور مستحب حج و زیارت کے مصارف اور اسی طرح نذر و عہد[3] و قسم اور کفارے میں جو خرچ ہو۔ اور اگر اس سال استطاعت ہو گئی ہو تو حج واجب میں جو کچھ صرف ہو۔ یہ تمام مصارف سال کے خرچ میں داخل ہوں گے۔ اور اگر کوئی شخص سال کا خرچ منافع تجارت وغیرہ کے علاوہ کسی اور ذریعہ سے پورا کرے۔ مثلاً اسے کوئی میراث مل جائے تو اس صورت میں بہتر بلکہ احوط یہ ہے کہ سال کا خرچ ان منافع سے وضع[4] نہ کرے بلکہ اس ارث وغیرہ سے نکالے اور پوری رقم کا خمس دے۔ اور منافع تجارت وغیرہ میں سال کی ابتدا اس

---

[1] بشرطیکہ کوئی یقینی مقدار اس میں نکلتی ہو اور اگر مختلف چیزیں ہوں یا قیمتوں میں فرق ہو تو بجز اس کے کوئی چارہ نہیں کہ مالک سے صلح کر لی جائے اگرچہ حاکم شرع کی مداخلت ہی سے کیوں نہ ہو۔ اور قیمتوں میں جو فرق ہو اُس کا نصف نصف بانٹ لیا جائے ۱۲ [2] ہبہ و ہدیہ میں بھی خمس ہے اور جو چیز پا جائے یا بذریعہ وصیت مل جائے۔ شکار جو آپ آجائے جانور یا کنیز کے ہاں اگر بچہ ہو جائے ان سب پر خمس واجب ہے۔ اور عورت کو جو مہر ملتا ہے اس پر بھی خمس واجب ہے۔ آقائے محسن حکیم۔

[3] نذر و عہد و قسم و کفارہ یہ چیزیں خواہ اس سال کی ہوں یا پہلے کی۔ بہر حال جس سال میں یہ مصارف ہوں گے اُسی سال کے خرچ میں داخل ہوں گے اور یہی حکم حج واجب اور نقصانات وغیرہ کے مصارف کا بھی۔ ۱۲

[4] لیکن اقوٰی یہ ہے کہ ان منافع سے سال کا خرچ وضع کر کے خمس نکال سکتا ہے (آقائے بروجردی)

وقت سے ہوگی جب سے نفع ملنا شروع ہو۔ اور خمس میں سال تمام ہونے سے یہ مطلب ہے کہ بارہ قمری مہینے پورے ہوجائیں۔ مال کی کوئی خاص مقدار مقرر نہیں ہے۔ جس قدر بھی ہوگا اس میں سے خمس نکالا جائے گا۔ اور اگر سال بھر کا خرچ وضع کرنے کی غرض سے خمس نکالنے میں آخر سال تک تاخیر کرے تو جائز ہے۔ بخلاف اور چیزوں کے کہ ان میں فوراً خمس نکالنا واجب ہے اور تاخیر جائز نہیں ہے۔

# مصرفِ خمس

خمس کے چھ سہم (حصّہ) ہوتے ہیں۔ تین حصّے امام کے۔ اور وہ اس زمانہ کے حضور صاحب العصر بارھویں امام عجل اللہ ظہورہ ہیں۔ اور تین حصّے سادات[1] کے یتیموں، مسکینوں اور پریشان حال مسافروں کے ہیں لیکن شرط یہ ہے کہ وہ مومن شیعہ اثنا عشری ہوں لیکن عادل[2] ہونا شرط نہیں ہے۔ اور ماں باپ یا صرف باپ کی طرف سے سادات بنی ہاشم ہوں[3] اور یتیم و مسکین سال بھر کا خرچ نہ رکھتے ہوں اور نہ کوئی ایسا پیشہ جانتے ہوں کہ جس سے خرچ چل سکے[4] اور مسافر کے متعلق شرط یہ ہے کہ اس شہر میں محتاج ہو جہاں وہ خمس لے اگرچہ وہ اپنے شہر میں مالدار ہو اور مسافر کو ضرورت سے زیادہ دینا جائز نہیں ہے۔

غیر امام کا سہم سادات کو بلا اجازتِ مجتہد بھی دیا جاسکتا ہے لیکن سہم امام کا اختیار

---

[1] مکاسب کے سال کی ابتدا اس وقت سے ہے جب سے کام کا آغاز کرے اور دوسری چیزوں میں اس وقت سے ہے جب فائدہ حاصل کرنا شروع ہو (آقائے محسن حکیم) ۱۲ [2] احوط (وجوبی) یہ ہے کہ جو شخص علانیہ فسق و فجور کرے اُسے خمس نہ دیا جائے (آقائے بروجردی) [3] صرف ماں کی طرف سے سیّد ہونا کافی نہیں (آقائے محسن حکیم) [4] بنا بر احوط ان کو سال بھر کے خرچ سے زیادہ نہ دے۔ آقائے محسن حکیم۔

[5] جب کوئی شخص کہے کہ میں سیّد ہوں تو اس کہنے پر اُسے خمس نہیں دیا جاسکتا جب تک کہ دو عادل اس کی سیادت کی گواہی نہ دیں اور اگر کوئی شخص اپنے شہر میں سیّد معروف ہو۔ اور اس کے سیّد ہونے پر اطمینان حاصل ہوجائے تو اُسے خمس دیا جاسکتا ہے ۱۲۔ آقائے محسن حکیم۔

مجتہد جامع الشرائط ہی کو ہے پس اگر سہم امام سادات کو بلا اجازت مجتہد دے دے تو احوط یہ ہے کہ سہم امام دوبارہ نکالے۔ اور اگر سہم امام مجتہد تک پہنچانا یا پہنچانے کے وقت تک محفوظ رکھنا ممکن نہ ہو تو جائز ہے کہ اُسے ایسے یقینی سے یقینی مصرف میں صرف کرنا چاہیئے کہ جس میں رضائے امامؑ کا پورے طور پر یقین ہو۔[1]

# بیان صدقات

حسب حال و گنجائش صدقہ دینا سنتِ موکدہ ہے۔ مستحب صدقہ کو چھپا کر دینا افضل ہے لیکن صدقہ واجب میں مخفی نہ رکھنا افضل ہے۔ اور سوال سے پہلے کسی چیز کے دینے کی ابتداء کرنا سنّت ہے اور ضروریات کے وقت زیادہ صدقہ دینا سنّت ہے۔ ماہ رمضان میں اپنے رشتہ داروں پر خصوصاً یتیموں پر اور بنی ہاشم پر خاص کر علویوں پر تصدّق کرنا سنّت ہے۔ اور یہ بھی سُنّت ہے کہ محبوب ترین اشیاء کی خیرات کرے اور صدقہ کے لئے بہترین مال اختیار کرے۔ احتیاج و فقر کا اظہار کرنا مکروہ ہے۔ اور مجالس میں سوال کرنے میں کراہت شدید ہے۔ سائل کا ردّ کرنا مکروہ ہے۔ بنی ہاشم کو زکوٰۃ لینی حرام ہے مگر بوقتِ ضرورت یا یہ کہ زکوٰۃ دینے والا بھی ہاشمی ہی ہو۔ اور بنی ہاشم پر سوائے زکوٰۃ کے دیگر واجب صدقے (جیسے نذر و کفارہ کے) حرام نہیں ہیں۔ اگرچہ نہ لینا احوط ہے لیکن سنّتی صدقہ کا لینا دینا بے اشکال جائز ہے۔

———— : : ————

[1] مثلاً مومنین کی ضروریات کا پورا کرنا اہل علم کی حاجتوں میں صرف کرنا اور ان لوگوں کو دینا جو اشاعت و ترویج دین کرتے ہیں۔ الاحقر نقوی۔

# بیسواں باب

# بیان حج

## وجوب حجؔ

خداوند عالم ارشاد فرماتا ہے کہ اللہ کے لئے لوگوں پر خانہ کعبہ کا حج کرنا واجب ہے۔ جو شخص اس کی طرف جانے کی قدرت رکھتا ہو۔ اور جو انکار کرے تو اللہ سب جہان سے غنی و بے نیاز ہے۔ پس جاننا چاہیئے کہ حج کرنا اعظم ارکانِ دین سے ہے۔ جس وقت حج واجب ہوتا ہے پھر اس میں تاخیر کرنا گناہِ عظیم ہے۔ احادیثِ صحیحہ میں امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جس شخص پر حج واجب ہو گیا ہو۔ اور بغیر عذر اس کو ترک کرے یا اتنی دیر کرے کہ مر جائے تو یہودی یا نصرانی مرے گا۔ اور قیامت کے دن یہودی یا نصرانی ہی محشور ہو گا۔ حاجی خدا کا مہمان ہوتا ہے۔ اُس کی دعائیں قبول ہوتی ہیں۔ اس کے گناہ بخشے جاتے ہیں۔ جناب رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وآلہٖ ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص سوار ہو کر حج کو جائے جتنے قدم اس کی سواری کا جانور اٹھائے گا۔ ہر ہر قدم پر خداوند عالم اس کے نامۂ اعمال میں ستّر ستّر حسنات ثبت فرمائے گا اور جو شخص پیادہ پا جائے اور مناسک حج بجالائے۔ تو ہر قدم پر سات سو حسناتِ حرم خدا اسے عطا فرمائے گا۔ راوی نے پوچھا یا رسول اللہ حسناتِ حرم سے کیا مراد ہے فرمایا کہ ہر حسنہ حسناتِ حرم کا ایک لاکھ حسنہ کے برابر ہے۔ جو حسناتِ حرم کے علاوہ ہوں۔ حدیث صحیحہ میں وارد ہے کہ ایک شخص سے حج واجب فوت ہو گیا۔ اس نے جناب رسولِ خدا کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ کوئی ایسا عمل تبلایئے کہ اگر اُسے بجالاؤں تو اس کا اجر حج کے برابر ہو جائے۔ حضورؐ نے ارشاد فرمایا۔ کہ اگر کوہ ابوقبیس کے برابر جو مکہ میں سب سے بڑا پہاڑ ہے۔ تیرے پاس سونا ہو۔ اور تو وہ سب

راہِ خدا میں صرف کرے۔ تب بھی اس کا اجر حاجی کے اجر کے برابر نہیں ہوگا۔ جو مالدار آدمی حج واجب بجالاچکا ہے اس کے لئے مستحب ہے کہ ایک سال کے بعد یا ہر تیسرے چوتھے یا پانچویں سال حج مستحب بجالاتا رہے۔

## شرائطِ وجوبِ حج

حج جسے (حجۃ الاسلام کہا جاتا ہے) اصل شریعت کی رُو سے تمام عمر میں ایک مرتبہ ہر مکلف ذی استطاعت پر واجب ہے۔ استطاعت میں حسب ذیل شرطیں ہیں۔

(۱) زادِ راہ کا اپنی حیثیت کے مطابق پورا ہونا مالِ حلال ہے۔

(۲) آمد و رفت کی مدت تک اہل و عیال واجب النفقہ کا اپنی حیثیت کے مطابق خرچ سے مطمئن ہونا۔

(۳) واپسی کے بعد سلسلۂ معیشت کا باقی رہنا ایسا نہ ہو کہ بالکل فقیر ہو جائے۔

(۴) اگر بغیر رفیق کے سفر کرنے میں عذر ہو تو رفیق کا ہونا جس حیثیت سے ممکن ہو۔ اور کفایت کرے۔ خواہ خصوصیت سے اپنے ہمراہ لے یا کوئی رفیقِ سفر ساتھ ہو جائے غرضیکہ جس طرح بھی بن پڑے۔ اور عورت کے لئے ضروری ہے کہ محرم کے ساتھ ہو۔ پردہ کا لحاظ ہر حال میں عورت کو مقدم ہے خاص کر سفر میں۔

(۵) بالغ ہونا۔ نابالغ پر حج واجب نہیں۔

(۶) عاقل و باہوش ہونا۔ لہٰذا مست و دیوانہ پر حج واجب نہیں۔

(۷) آزاد ہونا۔ پس غلام پر حج واجب نہیں۔

(۸) صحیح و سالم ہونا۔ یعنی زحمتِ سفر برداشت کرنے کی بدن میں صلاحیت ہونا۔

(۹) راہ میں امن ہونا۔

پس جب یہ شرائط پوری ہوں تو وہ شخص مستطیع ہے۔ اور اُس پر حج واجب ہے۔

**مسئلہ** جس شخص پر حج واجب ہو چکا ہو۔ اور اُس نے اتنی دیر کی کہ مر گیا تو اس کے اصل ترکہ سے ایک اجیر (نائب) مقرر کرنا چاہیئے جو اس کی نیابت میں اس کی

طرف سے حج بجالائے۔

**مسئلہ** اگر کوئی شخص مقروض ہے اور اس کے پاس صرف اتنا مال ہے کہ حج کر سکے۔ اور اگر اس قرض کو ادا کرے تو حج نہ کر سکے گا تو اس صورت میں نہ مقدور رکھنے والے کے برابر ہوگا۔

## شرائط صحت حج

(۱) مسلمان کی طرح کافر پر حج یا دیگر عبادات واجب ہیں لیکن بوجہ کفر صحیح نہیں ہیں۔

(۲) حقوق الناس کا ادا کرنا۔ لہذا خمس وزکوٰۃ اگر واجب ہوں تو چاہیئے کہ پہلے ادا کرے اور اگر اس کے مال میں حقوق النّاس اور حقوق سادات وسہم امام ہوں اور اسی مال سے وہ جا کر احرام باندھے تو غصبی ہوگا۔ لہٰذا حج صحیح نہیں ہوگا اور اگر ایسا مال کہ جس میں حقوق الناس وغیرہ مخلوط ہوں خرچ کر کے سفر کرے تو گنہ گار ہے۔

(۳) خود مجتہد ہو یا اتنا علم رکھتا ہو کہ عمل احتیاط پر کر سکے ورنہ مقلد ہو۔ اور مسائل ضروری کہ جن کی حج میں ضرورت پڑتی ہے کہ اپنے مجتہد جامع الشرائط کے فتویٰ کے مطابق جانتا ہو اگرچہ بغیر تقلید کے کوئی عبادت صحیح نہیں لیکن حج کے واسطے زیادہ تاکید ہے لہٰذا حج کے مسائل مجتہد حی اعلم کے فتویٰ کے مطابق سمجھ لے۔

(۴) نہایت ضروری ہے کہ قرأت درست ہو۔ حروف اپنے اپنے مخرج سے نکلتے ہوں۔ اگر قرأت درست نہ ہو تو محنت و زحمت کر کے جہاں تک ممکن ہو درست کرے۔ اور راہ میں بھی جہاز پر یا منزل پر جہاں موقع ملے مشق کرتا ہوا جائے پھر بھی اگر قرأت میں شک ہو۔ تو بکمال احتیاط تلبیات اربعہ خود بھی پڑھے اور اس کے لئے نائب بھی کرے اور نماز طواف خاصکر نماز طواف النساء کے لئے سب سے زیادہ احتیاط کرے۔ خود بھی پڑھے اور نائب بھی کرے

## اقسام حج

حج کی تین قسمیں ہیں (۱) حج تمتع (۲) حج قرآن (۳) حج افراد۔ آخر کے دونوں حج یعنی قرآن و افراد صرف ان لوگوں کے واسطے ہیں جن کے گھر مکہ معظمہ یا حدود حرم کے اندر ہوں۔ یعنی مکہ معظمہ کے چاروں طرف ۴۸ میل سے کم کے اندر واقع ہوں۔ اور جن لوگوں کے گھر مکہ معظمہ سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ فاصلہ پر ہوں ان کے لئے واجب

تمتع بجالائیں۔ لہٰذا بنا بریں تمام پاکستانی یا ہندوستانی شیعہ بھائیوں پر صرف حج تمتع ہی واجب ہے پس صرف اسی کے مسائل یہاں بیان کئے جاتے ہیں۔

جاننا چاہیئے کہ جسے حج تمتع کرنا ہو اُسے اعمالِ حج بجالانے سے پہلے عمرہ تمتع کرنا ضروری ہے، عمرۂ تمتع، حج تمتع پر مقدم ہے۔

# افعال عمرۂ تمتع

عمرۂ تمتع کے افعال پانچ ہیں۔

(۱) احرام باندھنا (۲) خانہ کعبہ کا طواف کرنا (۳) دو رکعت نماز طواف بجا لانا۔

(۴) صفا و مروہ کے درمیان سعی کرنا (۵) تقصیر کرنا یعنی کچھ ناخن یا بال کٹوانا۔

جب ان سے فارغ ہو جائے گا تو جو چیزیں بہ سبب احرام اس پر حرام ہو گئی تھیں حلال ہو جائیں گی۔ اور عمرۂ تمتع تمام ہو جائے گا۔ اس کے بعد جب نویں تاریخ ذی الحجہ کے قریب پہنچے تو حج تمتع کے اعمال بجالانا شروع کرے۔

# اعمالِ حج تمتع

حج تمتع کے اعمال تیرہ ہیں۔

(۱) احرام باندھنا یعنی حج تمتع کے واسطے مکہ سے احرام باندھے۔

(۲) نویں تاریخ ذی الحجہ کو مقامِ عرفات میں پہنچنا جو مکہ سے چار فرسخ ہے۔ اور وہاں وقوف کرنا۔

(۳) عرفات سے مشعر الحرام کی طرف کوچ کرنا۔ یعنی بعد مغرب روزِ عرفہ (دسویں ذی الحجہ کی شب کو) عرفات سے چل کر مشعر الحرام میں آنا جو مکہ معظمہ سے قریباً دو فرسخ ہے۔ اور وہاں دسویں ذی الحجہ کے دن طلوعِ فجر سے طلوعِ آفتاب تک وقوف کرنا۔

(۴) اسی عید قربان کے دن اور طلوعِ آفتاب کے بعد مشعر الحرام سے کوچ کرنا۔ مقامِ منیٰ میں پہنچنا اور جمرۂ عقبہ پر سنگریزے مارنا۔

(۵) مقام منیٰ میں قربانی کرنا۔

(۶) مقام منیٰ میں سر منڈوانا یا سر کے بال یا ناخن کم کرنا۔

(۷) یہ اعمال بجالانے کے بعد منیٰ سے مکہ معظمہ کی طرف لوٹ آنا اور طوافِ زیارت کرنا۔

(۸) دو رکعت نماز مقام ابراہیم میں بجالانا۔

(۹) پھر اس کے بعد صفا و مروہ کے درمیان سعی بجالانا۔

(۱۰) پھر طوافِ نساء بجالانا۔

(۱۱) دو رکعت نماز طوافِ نساء پڑھنا۔

(۱۲) پھر گیارھویں تاریخ اور بارھویں تاریخ کی رات منیٰ میں بسر کرنا بلکہ بعض اشخاص کے نزدیک تیرھویں تاریخ کی رات بھی وہیں بسر کرنا۔

(۱۳) گیارھویں اور بارھویں تاریخ کو رمی جمرات کرنا۔ یعنی تینوں جمروں پر سنگریزے مارنا بلکہ بعض اشخاص کے لئے تیرھویں تاریخ کو بھی سنگریزے مارنا ہے۔

**مسئلہ** جس شخص نے حالتِ احرام میں شکار یا بیوی سے اجتناب نہ کیا ہو تو اس پر واجب ہے کہ تیرھویں شب بھی وہیں بسر کرے اور تیرھویں تاریخ تینوں جمروں پر سنگریزے بھی مارے۔

**مسئلہ** اگر کوئی شخص جس پر حج واجب ہو چکا ہے۔ ابتدائً احرام میں ان اعمال سے جاہل ہو لیکن ارادہ یہ کرے کہ حج واجب جو اس کے ذمہ ہے۔ اُسے ادا کرتا ہوں تو عمل میں مشغول ہونے کے بعد جو رسالہ مناسکِ حج کے بیان میں اس کے پاس ہے یا کسی معلّم کا قول جو مجتہد مرجع تقلید کی رائے کے مطابق ہو۔ اگر اس کے بموجب عمل کرے گا تو اس کا عمل انشاء اللہ صحیح ہوگا۔

# بیان مواقیت

احرام اس وقت صحیح ہوگا جب کہ ان مقامات میں جن کو شرعی اصطلاح میں "میقات" کہا جاتا ہے۔ احرام باندھا جائے اور یہ "میقات" مکہ کو جانے والے اور عبور کرنیوالے

مکلف لوگوں کے لئے جو ہر طرف سے آتے ہیں مختلف ہیں۔

**۱۔ میقات مسجد شجرہ** جسے ذوالحلیفہ بھی کہتے ہیں۔ ان لوگوں کے لئے ہے۔ جو مدینہ کی طرف سے مکہ آتے ہیں۔ اور ضرورت کے وقت اس شخص کے لئے جو مدینہ کی راہ سے مکہ جاتا ہے۔ اتنی تاخیر جائز ہے کہ اپنا احرام جُحفہ میں باندھے۔

**۲۔ میقات وادیٔ عقیق** ان لوگوں کے لئے ہے جو عراق اور نجد کے راستہ سے مکہ جاتے ہیں۔ اس کے حصہ اوّل کو مسلخ۔ درمیانی حصہ کو غمرہ اور آخری حصہ کو "ذاتِ عرق" کہتے ہیں۔ اگر بطور یقین معلوم ہو جائے تو اول احرام مُسلخ سے ہے ولیکن تاخیر احوط ہے تاکہ یقین حاصل ہو جائے کہ وادیٔ عقیق میں پہنچ گیا ہے اور احوط یہ ہے کہ احرام باندھنے میں "ذاتِ عرق" تک دیر نہ کریں۔

**۳۔ میقات قرآن المنازل** ان لوگوں کے لئے ہے جو طائف سے مکہ جاتے ہیں۔

**۴۔ میقات یلملم** جو ایک پہاڑ کا نام ہے۔ ان لوگوں کے لئے ہے جو یمن کے راستہ سے مکہ آئیں۔

**۵۔ میقات جحفہ** جو شام کے راستہ جانے والے لوگوں کے لئے ہے۔

**مسئلہ** بنا بر احوط اقوی میقات کا علم حاصل کرنا لازمی ہے اور اگر علم ممکن نہ ہو تو بعید نہیں ہے کہ ظن مکتفی ہو جائے جو اہلِ خبر و معرفت لوگوں سے حاصل ہو کہ جس سے اطمینان حاصل ہو جائے۔

**مسئلہ** جن لوگوں کے گھر ان میقاتوں سے مکہ سے نزدیک تر ہیں اس صورت میں ان کا گھر ہی میقات ہے یعنی اپنے گھروں ہی میں احرام باندھ لیں۔

**مسئلہ** احرام میں حدثِ اصغر اور حدثِ اکبر سے محرم کا طاہر ہونا شرط نہیں ہے اور جنب و حائض و نفساء کا احرام باندھنا بھی جائز ہے بلکہ حائض و نفساء کے لئے غسلِ احرام مستحب ہے۔

# واجباتِ احرام

احرام کے واجبات تین ہیں:۔

اوّل نیت یعنی قصد کرے کہ میں عمرہ تمتع حجۃ الاسلام کا احرام باندھتا ہوں۔ اطاعت فرمانِ خداوندی کے لئے اپنا احرام باندھنے کے یہ معنی ہیں کہ اپنے اوپر اُن امور کو ترک کرنا ضروری قرار دے کہ جن کا ذکر کیا جائے گا اس خیال سے کہ وہ عمرہ معہودہ اور حج معہود کے افعال مقررہ شریعت بجالانے کے لئے عازم مکہ ہے۔ دوسرے چار تلبیہ کا کہنا اور اس کی صورت یہ ہے۔

لَبَّیْکَ اَللّٰھُمَّ لَبَّیْکَ لَبَّیْکَ لَا شَرِیْکَ لَکَ لَبَّیْکَ (اور اس پر بنا بر احوط یہ اضافہ کرے) اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَۃَ لَکَ وَالْمُلْکَ لَکَ لَا شَرِیْکَ لَکَ لَبَّیْکَ۔

ان فقرات کا صحیح پڑھنا اسی طرح واجب ہے جس طرح کہ تکبیرۃ الاحرام کا صحیح کہنا اور سورۂ حمد اور دوسرے سورہ کا صحیح ادا کرنا واجب ہیں۔ اگر کسی کو تلبیہ نہیں آتا تو اسے سیکھنا اور یاد کرنا واجب ہے یا کوئی شخص اسے تلقین کرے اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو جس طرح ہو سکے خود بھی ان فقروں کو ادا کرے۔ اور کسی دوسرے کو کہنے میں نائب بھی مقرر کرے۔ اور جو شخص گونگا ہو وہ انگلی سے اشارہ کرے اور اپنی زبان کو بھی حرکت دے۔

تیسرے نیت اور تلبیہ سے واجب ہے کہ احرام کے لئے صرف دو کپڑے ایک کو لنگ قرار دے جو ناف سے زانو تک کو ڈھانپ لے اور دوسرے کو اپنے کندھے پر مثل چادر کے ڈال لے جو دو شانوں کو چھپا لے۔ اور احوط یہ ہے کہ دو جامہ احرام پہننے کے وقت یہ نیت کرے کہ "میں ان دو جاموں کو برائے احرام عمرہ (یا حج) فرمانبرداری امرِ خدا کے لئے پہنتا ہوں"۔ اور اس نیت کے بعد احرام عمرہ اور تلبیہ بجالائے۔

**مسئلہ** ان دو جاموں میں ہی محرم کی نماز جائز و صحیح ہوگی۔ پس ریشمی کپڑا یا ایسا لباس جو غیر ماکول اللحم سے بنا ہو یا کسی ایسی نجاست سے متنجس ہو جو معفو نہیں ہے نیز وہ لنگ بھی جو بشرہ جسم کو نمایاں کرتا ہو۔ احرام کے لئے کفایت نہیں کرتا اور دوش پر

ڈالنے والے جامہ میں بھی یہ احتیاط ہوگی۔ جب کوئی شخص احرام باندھ چکے اور اس کے بعد اس کا لباس نجس ہو جائے تو بنا بر احتیاط واجب اُسے پاک کرے یا کوئی دوسرا پاک کپڑا تبدیل کرے۔ بلکہ بنا بر احوط اگر اس کا بدن بھی نجس ہو جائے تو بدن فوراً پاک کرے اور بعض علماء کا قول ہے کہ عورت بھی حالتِ احرام میں خالص ریشمی لباس نہ پہنے اور یہ قول قوت سے خالی نہیں ہے بلکہ بعض علماء نے تصریح فرمائی ہے کہ احوط یہ ہے کہ عورت احرام کی تمام حالتوں میں حریر خالص نہ پہنے۔ اور یہ بھی احوط ہے کہ یہ لباس چرمی اور مالیدہ مثل نمدے کے نہ ہو اور نہ سلا ہوا ہو۔

# محرماتِ احرام
# اور
# اُن کا کفارہ

وہ چیزیں جن کا محرم کے لئے استعمال حرام اور اپنے نفس پر ترک کرنا واجب ہے۔ چوبیس ہیں۔

(۱) شکار صحرائی وحشی جانوروں کا محرم پر حرام ہے اور محرم کا شکاری کی شکار میں اعانت کرنا یا نشان دہی کرنا اگرچہ اشارہ سے ہی ہو۔ اور اسے ہاتھ سے پکڑنا اور شکار کا گوشت کھانا بھی حرام ہے۔ اگرچہ غیر محرم شخص نے شکار مارا ہو۔ نیز ایسے شکار کو ذبح کرنا بھی حرام ہے جو دوسروں نے شکار کیا ہو۔ البتہ ان جانوروں کو جو موذی ہوں۔ اور جن سے اذیت کا خوف ہو۔ بحالتِ احرام مار ڈالنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اور دریائی جانوروں کے شکار کرنے میں کوئی مضایقہ نہیں۔ اسی طرح حیوانات اہلی جیسے اونٹ، گائے، بھیڑ، بکری وغیرہ۔ پس ان کو ذبح کرنا اور ان کا گوشت کھانا محرم کے لیئے جائز ہے۔ اگر محرم شکار کو ذبح کرے خواہ حرم میں ہو یا غیر حرم میں ہو یا غیر محرم شکار کو حرم میں ذبح کرے تو مشہور بین العلماء یہ ہے کہ وہ مردار ہے اور مردار کے تمام

احکام اس پر مرتب ہوں گے۔ جب کہ محرم شکار کو مارے تو اس پر کفارہ واجب ہے اور شکار کے کفارہ میں احکام و مسائل بہت زیادہ ہیں اور یہاں اس کے بیان کی گنجائش نہیں۔

(۲) اپنی عورت سے جماع کرنا یا بوسہ لینا یا خوش طبعی کرنا یا نگاہِ شہوت سے دیکھنا بنا بر احوط۔

**مسئلہ** اگر کوئی شخص بحالت احرام عمداً (نہ کہ ازراہِ نسیان و نادانی) جماع کرے عورت سے یا (العیاذاً باللہ) کسی مرد سے خواہ فرج میں ہو یا دُبر میں۔ پس اگر عمرہ مفردہ میں سعی سے قبل یہ فعل واقع ہوا ہے تو اس کا عمرہ فاسد ہوگا۔ اُسے چاہیئے کہ بنا بر احوط اسے تمام کرے، اور لازم ہے کہ دوسرا عمرہ بجالائے۔ اور ایک اونٹ کفارہ میں دے۔ اور اگر سعی کے بعد اور تقصیر سے پہلے یہ فعل کیا ہو تو بنا بر قولِ بعض علماء ایک اونٹ کا کفّارہ لازم ہوگا۔ اور احرام حج کی حالت میں خواہ حج تمتع ہو یا افراد یا قِرآن۔ پس اگر مشعر الحرام میں وقوف کے بعد سرزد ہوا ہو تو فقط ایک اونٹ کفارہ اس پر لازم ہوگا۔ اور وقوف اور مشعر الحرام سے قبل کی صورت میں ایک اونٹ کفّارہ واجب اور اس کا حج بھی فاسد ہوگا لیکن اُسے چاہیئے کہ اُسے تمام کرے اور اگلے سال حج کی قضا بھی بجالائے۔

**مسئلہ** اگر کوئی شخص شہوت کی نظر سے کسی عورت کو بوسہ دے تو ایک اونٹ کفّارہ لازم ہوگا اور اگر ازروئے شہوت نہ ہو تو ایک گوسفند کفّارہ ہوگا۔ اگرچہ بعض علماء کے نزدیک ایک اُونٹ کفّارہ ہے۔ اور یہ احوط ہے بلکہ یہ قول خالی از قوت نہیں ہے۔

**مسئلہ** اگر کسی عورت کی طرف عمداً شہوت کی نظر کرے اور انزال ہو جائے تو بنا بر احوط وہ کفارہ میں ایک اونٹ دے۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو پھر ایک گائے اور اگر یہ بھی نہ بن پڑے تو پھر ایک گوسفند دینا اس پر لازم ہوگا۔

**مسئلہ** اگر کوئی شخص جان بوجھ کر اپنی بیوی پر نظر ڈالے اور انزال ہو جائے تو اگر یہ

شہوت کی نظر تھی تو کفّارہ ایک اونٹ دینا ہوگا اور اگر شہوت سے نہیں تو کوئی کفارہ نہیں۔

(۳) حرام ہے کسی عورت سے اپنا عقد کرنا یا اپنے سے غیر کا عقد پڑھنا۔ خواہ وہ غیر محرم ہو یا حالتِ احرام میں ہو۔ اور اسی طرح عقد کا گواہ بننا یا بنا بر احوط کوئی سی گواہی دینا اگرچہ احرام باندھنے سے پہلے وہ گواہ مقرر ہو چکا ہو۔ اور احوط یہ ہے کہ عورت سے خواستگاری عقد نہ کرے لیکن اس عورت کی طرف رجوع کرنے میں جس کو طلاق رجعی دے چکا ہو کوئی عیب نہیں۔

**مسئلہ** اگر کوئی شخص ایسے انسان کا عقد پڑھے جو احرام باندھے ہوئے ہو اور عقد ہو جانے کے بعد محرم اپنی بیوی سے مجامعت بھی کرے پس ان دونوں (مجامعت کرنے والا محرم اور اس کا نکاح پڑھنے والا) پر ایک ایک اونٹ کفارہ واجب ہو جائے گا اور اگر دخول نہ کیا ہو تو کسی پر بھی کفارہ نہیں ہوگا۔ اور اسی طرح کفّارہ لازم ہے اگرچہ اس کو علم ہو کہ اس کا شوہر محرم ہے۔

(۴) استمناء یعنی اپنے ہاتھ سے یا کسی اور ذریعہ سے اپنی منی کا خارج کرنا خواہ تصوّر سے یا اپنی بیوی کے ساتھ خوش فعلیوں سے یا بیوی کے سوا کسی اور سے منی خارج کرے۔

**مسئلہ** مشت زنی سے منی خارج کرنے کے فعل کو بعض علماء نے مثل مجامعت مفسدِ حج گردانا ہے۔ اور بعض کے نزدیک تنہا کفارہ واجب ہے جو ایک اونٹ ہوگا۔

(۵) خوشبوؤں کا استعمال مثل مشک کافور و زعفران و عود و عنبر کے۔ ان کا سونگھنا یا بدن پر ملنا یا کھانا یا ایسا لباس پہننا جس میں خوشبو لگی ہوئی ہو اور اثر کر گئی ہو۔ اور اگر کسی (احرام باندھے ہوئے) کو خوشبو میں بسی ہوئی خوراک کھانے یا لباس پہننے کی احتیاج ہو جائے تو اپنے ناک کو بند کئے رکھے۔ اور احوط بلکہ واجب ہے کہ خوشبودار پھولوں کا استعمال نہ کرے اور خوشبو والے میوہ جات مثل سیب وغیرہ کو سونگھنے سے پرہیز کرنے میں انتہائی احتیاط ہے۔ اگرچہ ان کو کھانے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ البتہ

بنا بر مشہور خلوق کعبہ (ایک خوشبودار بوٹی کعبہ میں ہوتی ہے جس سے خانہ کعبہ کو معطر کرتے ہیں) خوشبو کے حکم سے مستثنیٰ ہے۔ اور بصورتِ شبہ اس سے اپنے آپ کو بچائے رکھنا احوط ہے۔ اور بازارِ عطاراں سے جو صفا و مروہ کے مابین واقع ہے۔ گزرتے وقت خوشبو کا دماغ میں پہنچنا بھی خوشبو کے حکم سے خارج ہے۔ اور بنا بر احوط اس سے بھی اپنے آپ کو بچانا چاہیئے۔ خوشبو کے استعمال کا کفارہ بنا بر مشہور ایک گوسفند ہے۔ اور بد بو سے بچانے کے لئے اپنی ناک کو بند کرنا محرم کے لئے بنا بر احوط بلکہ اقویٰ کی بنا پر حرام ہے لیکن اگر اس سے بچنے کے لئے تیز چلا جائے۔ تو کوئی حرج نہیں۔

(۶) سِلے ہوئے یا سِلے ہوئے سے مشابہ کپڑے کا پہننا احرام والے شخص پر حرام ہے مثلاً غدہ کا لحاف، بالا پوش، کلیجہ و کلاہ وغیرہ اور بنا بر احوط کسی چھوٹی سی سِلی ہوئی چیز سے بھی اجتناب کیا جائے۔ یہاں تک کہ ہمیانی بھی جس میں روپے رکھتے ہیں۔ اور جسے کمر میں باندھتے ہیں۔ اگرچہ ہمیانی کے باندھنے کا جواز اقویٰ ہے۔ جو چیز کہ مجبوری و ضرورت کی وجہ سے یا فتق کو روکنے کے لئے باندھی جائے۔ جائز ہے اس صورت میں احتیاطاً فدیہ دے دیا جائے۔ اگر کسی سِلی ہوئی چیز کے پہننے کی حاجت ہو تو اس پر ایک گوسفند کفارہ لازم ہے اور بنا بر احوط لباس احرام خصوصاً ردا میں جو دوش پر ڈالتے ہیں گرہ لگانا اور تکمہ (بٹن وغیرہ) بنانا جائز نہیں۔ اور اس لباس کو لکڑی یا سوئی وغیرہ سے بھی پیوند نہ کرے۔

**مسئلہ** بنا بر مشہور سِلے ہوئے کپڑے صرف مردوں کے لئے پہننا حرام ہے۔ پس عورتوں کے لئے بحالتِ احرام سِلا ہوا لباس جائز ہے لیکن (سوتی دستانہ جو عورتیں عرب میں ہاتھوں کو سردی سے بچانے کے لئے سیتی اور پہنتی ہیں) اس سے بچنا احوط بلکہ اقویٰ ہے۔

(۷) سیاہ سرمہ لگانا کہ جس سے زینت ہو۔ اگرچہ بنا بر احوط قصدِ زینت بھی نہ ہو۔ اور بنا بر احتیاط واجب مطلق سرمہ سے جس میں قصدِ زینت ہو۔ اجتناب کیا جائے خصوصاً اگر وہ خوشبودار ہو۔

(۸) آئینہ کا دیکھنا حرام ہے لیکن پانی میں نظر کرنا بنا بر اقوی جائز ہے اور عینک کا لگانا بھی جائز ہے اگر موجب زیب و زینت نہ ہو۔

(۹) موزہ اور جوتا اور جراب اور ہر وہ چیز جو پشتِ پا کو تمام ڈھانپ لے احرام والے انسان پر حرام ہے اور حسب تصریح بعض علماء کچھ حصہ کو ڈھانپنا مثل کل کا ڈھانپنا ہے (لہٰذا اس چیز کو بھی نہ پہنے جو پاؤں کے اوپر والے کچھ حصہ کو ڈھانپ لے) لیکن چپلی وغیرہ کے تسمے پہننے میں بنا بر احوط کوئی حرج نہیں۔ اور اگر جوتا پہننے کی احتیاج ہو تو اس کے اوپر والے حصہ کو شگافتہ کر دینا احوط ہے۔

(۱۰) فسوق۔ جس سے مراد جھوٹ بولنا، گالی دینا اور دوسروں پر اپنی فضیلت و مفاخرت کا اظہار کرنا اور اس کی حرمت میں کوئی شبہ نہیں۔

(۱۱) جدال۔ جس سے مراد لا واللہ یا بلیٰ واللہ کہنا ہے اور اس کا الحاق بنا بر احوط مطلق قسم سے ہے۔ البتہ بوقتِ ضرورت اثباتِ حق یا نفیٔ باطل کے لیے قسم کھانا جائز ہے۔

**مسئلہ** اگر جدال صدق پر مبنی ہو یعنی سچی قسم کھائے پس اس میں پہلی اور دوسری مرتبہ میں استغفار کرے۔ اور تیسری مرتبہ کے لئے ایک گوسفند کفارہ میں دے اور اگر جدال جھوٹا ہے تو بنا بر مشہور پہلی مرتبہ ایک گوسفند دوسری مرتبہ بنا بر احوط ایک گائے اور تیسری مرتبہ بنا بر اقوی ایک گائے کفارہ ہوگا لیکن جھوٹی قسم کی تمام صورتوں میں افضل و احوط کفارہ اونٹ ہے۔

(۱۲) ان جانوروں کا مارنا جو بدن میں رہتے ہیں۔ جیسے جوئیں یا کھٹمل یا پسو وغیرہ بلکہ ان کو بدن اور کپڑوں سے نکال کر ایسی جگہ ڈال دینا بھی جہاں وہ غیر محفوظ رہیں۔ بنا بر احتیاط حرام ہے۔

(۱۳) بغرضِ زینت انگوٹھی پہننا حرام ہے لیکن استحباب کی نیت سے پہننے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ حسب تصریح بعض علماء بحالتِ احرام بقصدِ زینت مہندی استعمال کرنا حرام ہے بلکہ احرام باندھنے سے پہلے بھی اثر زمانہ احرام تک رہے۔ مہندی لگانا

حرام ہے اور بنا بر احوط اسے استعمال نہ کیا جائے اگرچہ زیب و زینت کا قصد نہ بھی ہو۔

(۱۴) زینت کی غرض سے عورتوں کا زیور پہننا حرام ہے۔ لیکن ان زیوروں کو بحالت احرام رکھنے میں جو وہ عادتاً پہنے رہتی ہیں کوئی حرج نہیں۔ البتہ ان کو قصداً اپنے شوہر اور دوسرے مردوں کے سامنے جو بنا بر احوط اس کے محرم ہوں نمایاں و ظاہر نہ کریں لیکن اقوی جواز ہے۔

(۱۵) بدن پر تیل ملنا حرام ہے اگرچہ وہ بنا بر احوط بلکہ علی الاقوی خوشبودار نہ ہو۔ مگر بحیثیت ضرورت جائز ہے۔ اور اسی طرح احرام سے پہلے تیل ملنا حرام ہے اگر وہ خوشبودار ہو اور اس کی خوشبو کا اثر احرام کے وقت باقی رہے۔

(۱۶) اپنے بدن سے یا غیر کے بدن سے خواہ وہ غیر محرم ہو یا محرم۔ بالوں کو جدا کرنا حرام ہے۔ اگرچہ ایک بال ہو۔ البتہ بوقت ضرورت جائز ہے مثلاً جوؤں کی زیادتی، سر میں درد یا آنکھوں میں بال پڑ جانا جو موجب اذیت ہو۔ اور اسی طرح وضو ہے بلکہ غسل کے وقت اگر بال بغیر اکھاڑنے کے گر پڑیں تو کوئی حرج نہیں۔

**مسئلہ** جب سر پر یا داڑھی پر ہاتھ پھیرے اور اس سے ایک یا دو یا زیادہ بال گر پڑیں تو بنا بر احوط ایک مٹھی بھر جو یا گندم وغیرہ صدقہ دے۔

**مسئلہ** جب کوئی شخص اپنے سر کو مونڈے۔ اگر بوجہ ضرورت ہو۔ اس کا کفارہ ایک گوسفند دے خصوصاً اس صورت میں جب کہ بغیر ضرورت کے ہو۔ لیکن اس فرض میں احتیاط لازم نہیں۔

**مسئلہ** جب کوئی شخص اپنی دونوں بغلوں کے بال مونڈے تو کفارہ ایک گوسفند ہے اور اسی طرح ایک بغل کے بال مونڈنے کا کفارہ بنا بر احوط ایک گوسفند ہے اور تین مسکینوں کو کھانا کھلانا اقوی ہے۔

(۱۷) مرد کو اپنا سر ڈھانپنا حرام ہے یہاں تک کہ مٹی اور مہندی بھی نہ لگائے اور کوئی چیز بھی سر پر نہ لگائے بلکہ ہاتھ وغیرہ سے بھی سر کو نہ چھپانا احوط و اولی ہے اگرچہ اظہر جواز ہے۔ اور کان میں بال احتیاطاً سر کے حصہ میں محسوب ہیں۔ اور سر کا کچھ حصہ بھی سر کے حکم

میں داخل ہے سوائے اس کے کہ جس کی استثناء کی گئی ہو۔ مثلاً مشکِ آب کا تسمہ جو سر پر رکھا جاتا ہے یا رومال جو دردِ سر کی وجہ سے سر پر باندھتے ہیں۔ لیکن مُردوں کے لئے منہ کو ڈھانپنا جائز ہے (بنا براشہر و اظہر) اور کوئی شخص بحالتِ احرام سر کو پانی یا کسی جاری پانی میں نہیں ڈبو سکتا (یعنی غسلِ ارتماسی جائز نہیں)

**مسئلہ** سر کو ڈھانپنے کا کفارہ ایک گوسفند ہے اور کئی مرتبہ ڈھانپنے میں بنا بر احوط ہر مرتبہ ایک گوسفند کفارہ دے۔ خصوصاً جب کہ کوئی عذر نہ ہو۔ اور خصوصاً جب کہ متعدد دفعہ ہو۔

(۱۸) عورت کو اپنا چہرہ نقاب وغیرہ سے چھپانا حرام ہے۔ اور اسی طرح منہ کا کچھ حصہ بھی۔ لیکن نماز کے واسطے چہرے کے اطراف سے پیشانی کا کچھ حصہ سر کا پردہ مکمل کرنے کے لئے اگر چھپ جائے تو کوئی حرج نہیں مگر نماز کے بعد فوراً ہی کھول دے۔

**مسئلہ** جائز ہے کہ عورت نامحرم سے منہ چھپانے کے لئے ناک کے محاذات تک بلکہ ٹھوڑی تک چادر وغیرہ سے گھونگھٹ کھینچ لے۔ اور احوط یہ ہے کہ ہاتھ یا لکڑی سے اس چادر کو اپنے منہ سے جدا رکھے کہ وہ اس کی نقاب نہ بن جائے۔ اگرچہ اظہر جواز ہے۔

(۱۹) بحالتِ احرام مرد کو منزلیں طے کرنے میں سر پر سایہ کرنا حرام ہے مثلاً ہودج اور چھت والی موٹر وغیرہ میں بیٹھنا یا بنا براحوط چھتری وغیرہ اُوپر لگانا خواہ سوار ہو یا پیادہ اور یہ بھی احوط ہے کہ جامہ، چھتری اور اس قسم کی کوئی شئے سایہ کے طور پر نہ ہو۔ اگرچہ اس کا سایہ سر کے اُوپر نہ آتا ہو لیکن منزل پر پہنچ کر سایہ کر سکتا ہے اگرچہ اپنے کاموں کے لئے چلتا پھرتا رہے اور نہ بیٹھے لیکن احوط ہے کہ جب کہیں منزل کئے ہوئے ہو تو اسے جبکہ کاموں کے لئے آنا جانا پڑے تو اس حالت میں بھی اپنے اُوپر چھتری وغیرہ نہ لگائے لیکن منزل کرتے وقت کمرے وغیرہ میں جانے میں قطعاً کوئی حرج نہیں۔ اور اسی طرح بوقتِ ضرورت شدتِ سرما یا گرمی یا بارش سے بچاؤ کے لئے سر پر سایہ کرنا جائز ہے لیکن پھر بھی کفارہ دے مگر عورت اور بچوں کو سر پر سایہ کرنا جائز ہے اور کوئی کفارہ نہیں

**مسئلہ** سایہ کرنے کا کفارہ ایک گوسفند ہے۔ اور جب کہ کئی دفعہ سایہ کیا جائے تو بقول بعض علماء ہر روز ایک گوسفند کفارہ میں دے لیکن بعید نہیں کہ بحالتِ احرام عمرہ سایہ کرنے کا کفارہ ایک گوسفند کافی ہو جائے اور حج کا احرام میں بھی ایک گوسفند کفایت کرے۔ اگرچہ متعدد مرتبہ سایہ کے نیچے چلا آیا ہو۔

(۲۰) اپنے بدن سے خون نکالنا حرام ہے۔ غیر کے بدن سے خون نکالنے میں کوئی حرج نہیں، خواہ بدن کھجانے سے یا مسواک کرنے سے ہو جب کہ اُسے علم ہو کر ان چیزوں کی وجہ سے نکل آئے گا مگر بوقتِ ضرورت جائز ہے اور بحالتِ اختیار اس کا کفارہ بنا بر احوط ایک گوسفند ہے۔ اور بعض فقہاء کے نزدیک ایک نفر مسکین کو کھانا کھلانا فدیہ ہے۔

(۲۱) ناخن اُتارنا اگرچہ تھوڑی سی مقدار کیوں نہ ہو۔ بحالتِ احرام حرام ہے۔ البتہ ناخن کا کچھ حصّہ گر گیا ہو۔ اور باقی ماندہ حصّہ موجب تکلیف و اذیّت ہو تو اس کو اتارنے میں کوئی حرج نہیں لیکن پھر بھی کفارہ دے۔

**مسئلہ** ایک پورے ناخن کے اتارنے کا فدیہ ایک مُد طعام بنا بر احتیاط ہے اور اگر ایک ہی وقت میں ایک ہی جگہ تمام ہاتھ یا پاؤں کے ناخن اتار ڈالے تو اس کا کفارہ ایک گوسفند لازم ہوگا۔ اور اگر ایک جگہ ہاتھوں کے ناخن اور کسی دوسری جگہ پاؤں کے ناخن اُتارے تو پھر دو گوسفند کفارہ لازم ہوں گے۔

(۲۲) دانتوں کا اکھاڑنا حرام ہے۔ اگرچہ خون نہ نکلے اور اس کا کفارہ بنا بر احوط ایک گوسفند ہے۔

(۲۳) حدودِ حرم میں کی گھاس اور درخت کا اکھاڑنا حرام ہے البتہ اس درخت یا گھاس کے کاٹنے میں جو احرام والے شخص کی ملکیت میں ہوں یا خود اس نے کاشت کئے ہوئے ہوں یا اس درخت یا گھاس کے اکھاڑنے میں جو اس کے گھر میں اُگے ہوں۔ بعد اس کے کہ وہ اس کا گھر ہو گیا ہو کوئی حرج نہیں ہے اور اس حکم میں اذخر (جو ایک مشہور و معروف گھاس ہے)، اور میوہ دار درخت اور خرموں کے درخت داخل

نہیں ہیں۔

**مسئلہ** اگر کسی درخت کو کاٹ دے تو بڑے درخت کا کفارہ ایک گائے اور چھوٹے درخت کا کفارہ ایک گوسفند ہوگا۔ اور اگر درخت کا کچھ حصہ کاٹے تو اس کی قیمت صدقہ دے۔ اور گھاس اکھاڑنے کا کفارہ سوائے استغفار کے کچھ نہیں ہے

**مسئلہ** اگر احرام باندھے ہوئے شخص اونٹ کو چھوڑ دے کہ وہ گھاس کھائے تو کوئی حرج نہیں لیکن خود اس کے لئے گھاس نہیں کاٹ سکتا یہ حکم ان کے لئے ہے جو حالت احرام میں بھی نہ ہوں۔ اور جب انسان عام عادت کے ماتحت راستہ چل رہا ہے۔ اور اس کے چلنے سے حرم کا کچھ کچھ گھاس اکھڑتا جائے تو کوئی مضایقہ نہیں۔

(۲۴) ہتھیار باندھنا حرام ہے۔ مثلاً تلوار، نیزہ اور وہ آلات جسے یراق و آلات جنگ کہتے ہیں مگر بوقت ضرورت جائز ہے۔ اور بنا بر احوط ان آلات کو بھی ساتھ نہ رکھے۔ اگرچہ اس نے ان کو باندھ بھی رکھا ہو جب کہ وہ ظاہر و نمایاں ہوں۔

# واجبات طواف

عمرہ تمتع میں مکلف پر مکہ معظمہ میں داخل ہونے کے بعد خانہ کعبہ کا طواف کرنا واجب ہے اور طواف عمرہ کے ارکان میں سے ہے۔ پس اگر کوئی شخص عمداً اسے ترک کرے۔ اور اس کے بجالانے میں اتنی تاخیر کرے کہ وہ بروز عرفہ عرفات میں وقوف نہ کرسکے تو اس کا عمرہ باطل ہے۔ خواہ اس مسئلہ کو جانتا ہو یا جاہل مسئلہ ہو۔ پس اس صورت میں اس کا حج "حج افراد" میں بدل جائے گا۔ اور بنا بر احوط و اقوی اسے آیندہ سال حج تمتع بجالانا چاہیئے۔

**مسئلہ** اگر سہواً طواف ترک ہوگیا ہو تو جس وقت ہوسکے طواف بجالانا واجب ہے اور اگر وہ اپنے وطن پہنچ چکا ہو یا اگر راستہ میں ہو۔ اور واپس لوٹنا مشکل ہو تو پھر طواف کسی نائب سے کرائے۔ اور اگر سعی کرچکا تھا تو بنا بر احتیاط سعی کو پھر سے بجا لائے مگر جب کہ عمرہ کا اعادہ ذی الحجہ کے بعد ہو تو اس صورت میں بنا بر اقوی اعادہ سعی لازم نہیں۔

**مسئلہ** اگر کوئی مریض ہو، اور خود طواف نہ کر سکے تو اسے اس طرح طواف کرایا جائے کہ اس کے پاؤں زمین پر لگتے رہیں، اور اگر یہ صورت ممکن نہ ہو تو اسے کندھے پر اٹھا کر طواف کرائیں۔ اور اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو اس کے واسطے طواف کے لیے نائب مقرر کریں۔

## شرائط

جاننا چاہیئے کہ واجباتِ طواف بارہ امر ہیں جن میں سے پانچ شرط خارج اور سات واجب داخل ہیں۔

**شرط اوّل** باطہارت ہونا۔ پس محدث کے لئے طواف واجب جائز نہیں ہے اور اگر از روئے غفلت طواف کرے تو طواف باطل ہے اور اگر اثنائے طواف میں اسے حدث ہو جائے تو اس کا حکم واجباتِ داخل کے ذیل میں بیان ہوگا۔

**مسئلہ** اگر باوضو ہوتے ہوئے شک ہو جائے کہ آیا اسے حدث ہو گیا ہے یا نہ۔ تو اپنے آپ کو باطہارت سمجھے وضو لازم نہیں۔ اور اگر غیر حالت حدث میں شک ہو جائے کہ آیا وہ باوضو ہے یا نہیں تو وضو کرنا ضروری ہے۔ اور اسی طرح سے اگر طواف کے شروع و آخر میں شک ہو تو بھی وضو ضروری ہے، اور اگر طواف تمام ہونے کے بعد اخیر کی دو شکیات میں سے کوئی شک عارض ہو تو طواف کو صحیح سمجھے اور بعد کے اعمال کے لئے وضو کرے۔

**مسئلہ** اگر پانی برائے وضو یا برائے تیمم کوئی شئے موجود نہ ہو تو احوط یہ ہے کہ کسی شخص کو دجو جنب و حائض و نفساء نہ ہو نائب مقرر کرے اور خود بھی طواف بجا لائے لیکن جنب و حائض و نفساء کو چاہیئے کہ وہ برائے طواف نائب مقرر کریں، اور باقی اعمال خود بجا لائیں۔

**شرط دوم** بدن اور لباس کا نجاست سے پاک ہونا خواہ اس قدر نجاست ہی ہو۔ جو نماز میں معاف ہے مثلاً خون جو درہم بغلی سے کم ہو۔ اور دمل وغیرہ کا خون بنا براحوط اور اگر زخم وغیرہ کے خون سے اجتناب مشکل ہو تو اس حالت میں اقویٰ جواز طواف ہے۔ بلکہ اس لباس نجس میں بھی طواف کا جائز ہونا بعید نہیں جو بصورت تنہائی

نماز میں ساتر عورت نہ ہو۔

**مسئلہ** اگر طواف کر چکنے کے بعد نجاست کا علم ہوا ہو تو طواف بنابر اظہر صحیح ہے اور اگر اثنائے طواف میں لباس یا بدن کے نجس ہونے کا علم ہو جائے۔ تو اگر طواف کو چھوڑے بغیر ان کا پاک کرنا ممکن ہو تو نجاست کو دور کرے اور طواف مکمل کرے اور اگر بحالت طواف پاک کرنا ممکن نہ ہو تو چوتھے چکر شوط، تک نہ پہنچا ہو تو اتمام و استیناف کو جمع کرنا احوط ہے (یعنی یہ طواف ختم کرے اور دوبارہ طواف بھی بجا لائے اور اگر چوتھے چکر تک پہنچ گیا ہو تو اُسے پورا کرے۔ اس کا طواف صحیح ہے اور جمع کرنے کی صورت میں دو رکعت نماز طواف بجالائے۔ اور یہی حکم اس حالت کا ہے جب کہ لباس یا بدن میں بحالتِ طواف نجاست عارض ہو جائے اور اگر لباس یا بدن کی نجاست کو بھول جائے اور اس حالت میں طواف کرے تو احوط یہ ہے کہ پھر سے طواف کرے۔

**شرط سوم** مردوں کا ختنہ شدہ ہونا۔ پس ختنہ کے بغیر طواف باطل ہے اور یہ شرط عورتوں کے بارہ میں نہیں اور چھوٹے بچوں میں اس شرط کا ہونا احوط ہے لہٰذا اگر ختنہ ہوئے بغیر طواف نساء کرے یا کوئی اسے طواف نسا کرائے تو اس کا طواف باطل ہوگا۔ پس بنا بریں اس کے بالغ ہونے کے بعد عورت اُس پر حلال نہ ہوگی۔ مگر اس صورت میں کہ وہ دوسری دفعہ مکہ معظمہ جائے اور طوافِ نسا بجالائے یا کسی کو اپنی طرف سے نائب کرے جو اس کی طرف سے یہ طواف بجالائے۔

**شرط چہارم** ستر عورتین یعنی آگا پیچھا ڈھانپنا ان تمام شرائط کے ساتھ جو بنا بر احوط نماز گذارنے کے لئے ہیں بلکہ اقویٰ و معتبر ساتر کا مباح ہونا ہے۔ جس کا نماز میں اعتبار ہے بلکہ اس میں نماز گذار کے لباس کی جملہ شرطوں کا لحاظ اولیٰ ہے۔

**شرط پنجم** اس طرح سے نیت کرے کہ سات چکر طواف خانہ کعبہ کے کرتا ہوں طوافِ عمرہ تمتع جو حجۃ الاسلام کے لئے فرض ہے۔ حکم خدا کی اطاعت و فرماں برداری میں۔

# واجبات (جو طواف میں شامل ہیں)

## (جو حقیقت طواف میں داخل ہیں، سات امر ہیں)

**اوّل** طواف حجرِ اسود سے شروع کرے۔ اس طرح کہ اس کا تمام بدن حجر اسود کے سامنے سے گذرے۔ اقویٰ واحوط یہ ہے کہ طواف کرنے والا شخص حجرِ اسود سے ذرا ہٹ کر کھڑا ہو۔ اور نیّت کر کے طواف شروع کرے۔ اور اسی نیّت پر باقی رہے یہانتک کہ حجرِ اسود کے سامنے پہنچ جائے۔

**دوم** ہر چکّر (دور) کا حجرِ اسود پر ختم کرنا اور آخری (ساتواں) چکر کو تھوڑا سا حجر اسود کے سامنے تک بجالائے تاکہ یقین ہو جائے کہ وہ سات چکر بالکل ٹھیک پورے کر چکا ہے۔

**سوم** حالتِ طواف خانہ کعبہ کو بائیں ہاتھ پر رکھے لیکن اگر طواف کے کسی حصّہ میں ارکان کو بوسہ دینے کے لئے خانہ کعبہ کی طرف منہ ہو جائے یا حاجیوں کے اژدہام یا بھیڑ کی وجہ سے خانہ کعبہ کی طرف منہ یا پشت ہو جائے تو وہ حصہ طواف میں محسوب نہ ہوگا۔ اور واجب ہے کہ اتنے حصہ طواف کو پھر سے ادا کرے۔ اور بہتر یہ ہے۔ کہ باب حجرِ اسمٰعیلؑ پر پہنچنے سے پہلے اپنے بدن کو بائیں طرف موڑے اور حجرِ اسمٰعیلؑ کے دوسرے دروازے پر پہنچنے سے پہلے اپنے بدن کو ذرا داہنی طرف موڑے تاکہ بایاں شانہ خانہ کعبہ سے ہٹنے نہ پائے اور ارکانِ خانہ کعبہ پر پہنچنے کے وقت بھی ایسا ہی کرے۔

**چہارم** حجرِ اسمٰعیلؑ کہ جو ان کی مادرِ گرامی کا مدفن بلکہ بہت سے انبیاء علیہم السّلام کا مدفن ہے۔ طواف میں اس طرح داخل کرے کہ اس کے گرد تو پھرے مگر اس کے اندر نہ جائے۔ اور اگر طواف کرتے وقت اس میں داخل ہو جائے پس وہ شوط (چکر) باطل ہے اور یہ کفایت نہ کرے گا بلکہ احوط یہ ہے کہ باقی ماندہ چکر کو پورا کرنے کے بعد پھر دوبارہ سالم طواف انجام دے۔

**پنجم** خانہ کعبہ اور مقامِ حضرت ابراہیم خلیل علیہ السّلام کے درمیان جمیع اطراف میں طواف

ہونا چاہیئے۔ اور جاننا چاہیئے کہ خانہ کعبہ اور مقام ابراہیمؑ کے درمیان کی مسافت تقریباً ساڑھے چھبیس ہاتھ (ذراع) ہے۔ اتنی ہی مسافت خانہ کعبہ کے چاروں طرف ملاحظہ کر کے اس حد کے اندر طواف کرے۔ پس اگر اس مقدار مذکورہ سے زیادہ حالت طواف میں دُور ہو جائے گا تو جتنا دُور رہا ہے اتنا طواف باطل ہو گا۔ اور مقدار مذکورہ سے حجر اسمٰعیلؑ علی الاحوط بنا بر اظہر تقریباً بیس ہاتھ (ذراع) ہے۔ پس حجر مذکور کی طرف سے محل طواف چھ ہاتھ اور کچھ کرے زیادہ نہیں۔ لہٰذا اگر اس مقدار سے زیادہ حجر اسمٰعیلؑ سے دُور ہو جائے گا تو یہ حصہ طواف میں محسوب نہ ہو گا۔ اور بنا بر احتیاط واجب طواف کے اس چکر کو دوبارہ بجالائے۔

**ششم** طواف کرنے والے کا خانہ کعبہ سے اور جو کچھ کہ خانہ کعبہ میں محسوب ہے اس سے باہر نکل جانا۔ وہ صفہ کوچک ہے اطراف خانہ کعبہ جو "شاذِ روان" کے نام سے موسوم ہے۔ پس اگر بعض حالتوں میں طواف کرنے والا اس رستے پر چلا جائے تو اس کا یہ حصہ طواف باطل ہے۔ اور اس کا اعادہ لازم ہے۔ اسی طرح اگر طواف کرتے وقت حجر اسمٰعیلؑ کی دیوار کے اُوپر چلنے لگے بلکہ بنا بر احوط چکر لگانے کی حالت میں رکن وغیرہ کو ملنے کی غرض سے اپنا ہاتھ بھی شاذِ روان کی طرف سے خانہ کعبہ کی دیوار تک نہ لے جائے اور اسی طرح اپنا ہاتھ حجر اسود کی دیوار کے اُوپر بھی نہ رکھے۔

**ہفتم** طواف میں سات دور (چکر) لگانا نہ کم نہ زیادہ۔ پس اگر کوئی شخص عمداً چکر کم یا زیادہ لگائے تو اس کا طواف باطل ہو گا۔ اور اسے نئے سرے سے طواف شروع کرنا ہو گا۔

**مسئلہ نمبر ۱** اگر کوئی شخص بھول کر طواف واجب میں سات چکروں سے کچھ زیادہ کر دے تو اس کا آٹھواں چکر پورا کرنے سے پہلے اگر اُسے یاد آجائے تو اُسے وہیں قطع کر دے۔ اس کا طواف صحیح ہو گا۔ اور اگر آٹھویں چکر پر پہنچنے پر یاد آ جائے تو اُسے اختیار ہے کہ اس زیادتی کو شمار نہ کرے اور اس طواف کو تمام کرے طواف صحیح ہو جائے گا۔ پہلے سات چکر واجب ہو جائیں گے دوسرے سات چکر مستحب ہوں گے

اور احوط اتمام ہے۔ اور اس کے بعد چار رکعت نماز بجالائے۔ دو رکعت تو طواف واجب قبل از سعی کے لئے اور دوسری دو رکعت طواف مستحب بعد از سعی کے لئے۔

**مسئلہ نمبر ۲** اگر طواف کرنے والے شخص کو طواف کے چکروں کی تعداد میں شک ہو جائے پس اگر طواف سے فارغ ہونے کے بعد شک ہو تو یہ شک معتبر نہیں اور اگر اثنائے طواف میں شک تمام و زیادہ کے مابین ہو جائے۔ مثلاً آخر چکر میں شک ہو جائے کہ وہ چکر ساتواں ہے یا آٹھواں۔ تو اس شک کا بھی اعتبار نہیں طواف اس کا صحیح ہوگا اور اگر شک تمام و زیادہ کے مابین نہ ہو بلکہ چکروں کے عدد میں کمی کا احتمال ہو۔ تو طواف باطل ہوگا۔ مثلاً آخر چکر میں شک ہو جائے کہ یہ چکر چھٹا ہے یا ساتواں۔ اور یا کہ چھٹا ہے یا آٹھواں۔ اور یا کہ چھٹا ہے یا ساتواں یا آٹھواں یا چکروں کے دوران میں شک ہو جائے کہ آیا وہ ساتواں ہے یا آٹھواں۔ تو اس کا طواف باطل ہوگا۔ اسے چاہیئے۔ کہ نئے سرے سے طواف شروع کرے۔ اگرچہ احوط یہ ہے کہ کم پر بنا کر کے طواف کو پورا کرے اور دوبارہ طواف بھی بجالائے۔

**مسئلہ نمبر ۳** اگر قطع طواف عذر کی بنا پر ہو۔ مثلاً بیماری یا حیض یا حدث بصورت اختیاری۔ پس اگر طواف کے چار چکر لگا چکا ہو تو اس کا طواف اس مقدار تک صحیح ہے۔ اور عذر کے برطرف ہونے کے بعد اعادہ طواف لازم نہیں بلکہ جہاں سے طواف قطع کیا تھا۔ وہاں سے طواف کو پورا کرے۔ اور اگر نصف (جو ساڑھے تین چکر ہوتے ہیں) تک نہ پہنچا ہو۔ تو طواف باطل ہوگا۔ اور زوال عذر کے بعد دوبارہ طواف بجالائے۔ اور اگر نصف سے زیادہ طواف ہو گیا ہو۔ اور چار چکر تک نہ پہنچا ہو تو بنا بر احتیاط واجب عذر کے زائل ہونے کے بعد باقی ماندہ چکر اس جگہ سے جہاں وہ قطع ہوا تھا پورا کرے۔ اور دو رکعت نماز طواف بجالائے اور اس کے بعد دوبارہ طواف کرے اور دو رکعت نماز بھی پڑھے۔

## نمازِ طواف

طواف عمرہ بلکہ مطلق طوافِ واجب کے بعد دو رکعت نمازِ طواف مثل نماز صبح کے

پڑھنا واجب ہے جو مقام حضرت ابراہیمؑ کے نزدیک بجالائے اور بنا بر احوط فوراً طواف کے بعد اس نماز کو ادا کرے اور اقویٰ یہ ہے کہ اُس پتھر کے پیچھے نماز پڑھے جس پتھر کے سامنے حضرت ابراہیم علیہ السّلام کھڑے ہوئے تھے۔ اور جس پر آں حضرتؑ کا نشانِ قدم ہے اور اگر کثرتِ اژدحام کی وجہ سے مقامِ ابراہیم علیہ السّلام کی پشت پر کھڑا نہ ہوسکے تو پھر اس مقام کے دونوں طرف نزدیک کسی جگہ کھڑا ہو کر پڑھے۔ اور اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو پھر جتنا قریب ہوسکے۔ مقامِ ابراہیمؑ کی پشت یا اُس کے دونوں طرف کے قریب تر کھڑا ہو کر بجا لائے۔ اور اولیٰ و احوط اعادۂ نماز ہے۔ بشرطیکہ پشتِ مقامِ ابراہیم میں تمکّن حاصل ہو جائے۔

رہا طوافِ مستحب تو اُس کی نماز مسجد الحرام کے سب مقامات اختیار میں ادا کی جا سکتی ہے۔

**مسئلہ نمبر ۱** اگر کوئی شخص طواف کی نماز پڑھنی بھول جائے تو جب بھی یاد آئے مقام ابراہیمؑ کی پشت پر (جیسا کہ ذکر ہو چکا) جا کر ادا کرے۔ اور اگر ممکن نہ ہو تو پھر مسجد الحرام میں کسی جگہ جس قدر کہ مقامِ ابراہیم کے زیادہ سے زیادہ قریب ہوسکے نماز بجالائے لیکن بھولی ہوئی نماز کو دوبارہ بجالانے کے بعد سعی وغیرہ کا اعادہ لازم نہیں اگرچہ احوط اعادہ ہے۔

**مسئلہ نمبر ۲** اگر کوئی شخص نمازِ طواف پڑھنی بھول جائے اور اس کے لئے پھر مسجد الحرام میں واپس جانا بھی دشوار ہو تو اُسے چاہیئے کہ ہر اس مقام پر جو اُوپر مذکور ہو چکا نماز بجالائے۔ اگرچہ وہ کسی دوسرے شہر میں بھی جا چکا ہو۔ اور بنا بر احوط اگر حرم میں دوبارہ آنا اس کے لئے دشوار نہ ہو تو نماز وہیں پر آ کر ادا کرے اور احوط ہے کہ مسجد الحرام میں واپس نہ آنے کے عذر کی صورت میں ایک نائب بھی مقرر کرے کہ وہ مقام ابراہیمؑ میں اُس کی طرف سے نماز طواف بجالائے اور اگر فراموش شدہ نماز کے ادا کرنے سے قبل وہ مر جائے تو اس کے ولی (خلفِ اکبر) پر اُس کی قضا واجب ہے۔

# سعی کے احکام

نماز طواف کے بعد سعی کرنا واجب ہے۔ یعنی صفا و مروہ کے درمیان جو مقام مسجد کے نزدیک دو معیّن مقام ہیں آمد و رفت کرے۔ اس طرح کہ صفا و مروہ کے مابین تمام مسافت کو سعی میں داخل قرار دے اور مسافت میں کوئی جز باقی نہ رہ جائے کہ جس کی سعی نہ کی ہو۔ اگرچہ مسافت کم ہو۔ اور طواف کی طرح سعی بھی ایک رکن ہے۔ اور اسے عمداً یا سہواً ترک کرنے کا وہی حکم ہے جو طواف میں بیان ہو چکا۔

**مسئلہ نمبر ۱** سعی میں حدث و خبث سے طہارت اور ستر عورت بھی معتبر نہیں ہے لیکن حدث و خبث سے طہارت کا لحاظ احوط ہے۔

**مسئلہ نمبر ۲** واجب ہے کہ طواف و نماز کے بعد سعی کو شروع کرے اور اگر بھول جائے اور طواف پر سعی کو مقدم کرے تو طواف کے بعد سعی کا اعادہ احوط ہے اور یہی حکم ہے۔ اس شخص کے لئے جو جاہل مسئلہ ہو۔

**مسئلہ نمبر ۳** واجب ہے کہ صفا کے اوّل حصہ سے ابتداء کرے اور احوط استحبابی یہ ہے کہ صفا سے چار درجہ اُوپر جائے اور نیّت کرے اور نیچے اترنے تک اس نیّت پر باقی رہے۔ نیّت اس طرح کرے کہ سات مرتبہ سعی کرتا ہوں صفا و مروہ کے درمیان فرض عمرہ تمتع میں خداوند عالم کے فرمان کی اطاعت کے لئے۔ پس وہاں سے پیدل یا کسی حیوان پر سوار ہو کر یا آدمی کے کندھے پر مروہ تک جائے اور یہ ایک پھیرا محسوب ہو گا۔ اور بنا بر احوط استحبابی مروہ کے تمام درجوں کے اُوپر تک جائے اور وہاں سے پھر واپس آئے۔ اس طرح کہ صفا سے ابتداء کر کے صفا پر پہنچ کر مروہ پر ختم کرے۔ پس ایک دفعہ جانا اور ایک دفعہ واپس آنا دو پھیرے (شوط) ہو جائیں گے اور ساتواں پھیرا مروہ پر ختم ہو گا۔

**مسئلہ نمبر ۴** واجب ہے کہ متعارف راستہ سے آئے اور جائے پس اگر مسجد الحرام میں سے گذر کر یا سوق اللّیل کی طرف سے مثلاً مروہ جائے یا صفا آئے تو سعی باطل ہو جائے گی۔

**مسئلہ نمبر ۵** واجب ہے کہ جانے کے وقت مروہ کی طرف اور واپس آنے کے وقت صفا کی طرف منہ ہو۔ پس اگر جاتے وقت منہ صفا کی طرف اور واپس آتے وقت منہ مروہ کی طرف ہو تو سعی باطل ہوگی لیکن دائیں بائیں کنکھیوں سے دیکھنا یا پشت کی طرف دیکھنا کوئی حرج نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۶** صفا یا مروہ پر ستانے کے لئے بیٹھ جانا جائز ہے لیکن زیادہ دیر تک نہ بیٹھے کہ جس کی وجہ سے سعی میں موالات قائم نہ رہے اور بغیر کسی عذر کے صفا و مروہ کے درمیان کسی جگہ نہ بیٹھنا احوط ہے۔

**مسئلہ نمبر ۷** رفع تکان یا گرمی یا کسی دیگر عذر کی وجہ سے سعی میں تاخیر کرنا جائز ہے۔ اور دوسرے دن تک تاخیر کرنا جائز نہیں۔ البتہ اگر اضطراری صورت ہو۔ تو جائز ہے۔ اور رات تک سعی میں تاخیر بنا براقویٰ جائز ہے۔ لیکن احوط ہے کہ اگر کوئی عذر نہ ہو تو رات تک بھی تاخیر نہ کرے۔

**مسئلہ نمبر ۸** سعی میں سات پھیروں سے عمداً زیادہ کرنا مبطل سعی ہے۔

**مسئلہ نمبر ۹** اگر بھول کر یا از روئے جہالت سات پھیروں سے زیادہ سعی کی تو صحیح ہے۔ اگر ایک پھیرا پہنچ گیا ہو تو باقی چھ پھیرے بہ نیت استحباب بجا لائے کہ پہلے سات پھیرے واجب اور دوسرے سات پھیرے مستحب ہو جائیں گے جیسا کہ طواف میں بیان ہو چکا۔

**مسئلہ نمبر ۱۰** اگر بھول کر سات سے کم پھیرے بجالائے تو واجب ہے کہ اسے جب بھی یاد آجائے باقی ماندہ سعی پوری کرے۔ اور اگر مکہ معظمہ سے باہر چلا گیا ہو تو وہ دوبارہ واپس آئے اور سعی بجالائے۔ اگرچہ وہ اپنے وطن بھی پہنچ چکا ہو۔ اور اگر اس کی مراجعت ممکن نہ ہو تو نائب کرے جو اس کی طرف سے سعی کرے۔ اور اگر سعی پوری نہ کرے تو جو چیزیں احرام کے باندھنے کی وجہ سے اس پر حرام ہو چکی ہیں وہ حلال نہ ہوں گی۔ اور چار پھیرے پورے نہ ہونے کی صورت میں احوط یہ ہے کہ دوبارہ نئے سرے سے سعی بجالائے۔

**مسئلہ نمبر ۱۱** اگر پھیروں کی تعداد میں شک اُس وقت ہو جبکہ وہ سعی ختم کر کے آگیا ہو۔ تو اس شک کا اعتبار نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۱۲** اسی طرح اگر تمام و زیادہ میں شک ہو تو اس شک کی بھی پرواہ نہ کرے اور اگر پھیروں میں کمی کا احتمال ہو تو اس کی سعی مطلقاً باطل ہے۔

**مسئلہ نمبر ۱۳** اگر غصب شدہ حیوان پر سوار ہو کر یا غصبی لباس یا غصبی نعلین کے ساتھ سعی کرے تو اُس کی سعی باطل ہے۔ اور اسی طرح کسی غصبی چیز کو اپنے ساتھ رکھنا بھی سعی کو باطل کرتا ہے۔

# تقصیر کا بیان

سعی سے فراغت کے بعد تقصیر واجب ہے۔ یعنی کچھ ناخن، کچھ مونچھوں یا داڑھی کے بال یا سر کے بال یا ابروؤں کے بال کاٹنا ہے اور نیت اس طرح کرے کہ میں تقصیر کرتا ہوں واسطے مُحِل ہونے عمرہ تمتع کے جو حجۃ الاسلام میں فرض ہے۔ خداوند عالم کی فرمانبرداری اطاعت کے لئے تقصیر عمرہ تمتع میں سر منڈوانا کافی نہیں ہے بلکہ حرام ہے۔ اور اُس پر تمام سر منڈوا دینے کا کفارہ ایک گوسفند لازم ہے۔ اور سر کے کسی حصہ کے بال بھی منڈوانا جائز نہیں لیکن کفارہ نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۱** احرام حج باندھنے کے بعد اگر وہ عمل تقصیر بجالانا بھول جائے تو اس کا عمرہ صحیح ہوگا۔ لیکن اسے بنا بر احوط ایک گوسفند کفارہ دینا ہوگا۔ اور اگر وہ حکم شریعت سے جاہل تھا تو اُس کا عمرہ باطل ہوگا۔ اور اُس کا حج بدل جائے گا، حج افراد میں اور بنا بر احوط اگلے سال دوبارہ حج کرنا بھی ہوگا۔

**مسئلہ نمبر ۲** شخص مُحرِم اگر چاہتا ہو کہ وہ تمام چیزیں جو اس پر احرام باندھنے کے بعد حرام ہوگئی تھیں۔ بغیر سر منڈوا دینے کے اُس پر حلال ہو جائیں تو تقاضائے احتیاط یہ ہے کہ وہ تقصیر کے بعد طواف نسا اور اُس کی نماز بھی بہ نیت رجاء بجا لائے۔

**مسئلہ نمبر ۳** اگر کسی شخص مکلف کے لئے یہ ممکن نہ ہو کہ وہ مکہ معظمہ میں پہنچے۔ تنگی وقت کی وجہ سے یا عورت کو حیض آنے کے باعث کہ پاک ہونے تک طواف کرنے کے لئے منتظر رہے۔ عمرہ تمتع کے اعمال بجالانے میں اتنی دیر ہو جائے کہ وہ عرفات و مشعر الحرام میں وقت پر نہ پہنچ سکے تو ایسے شخص کو چاہیئے کہ حج تمتع کو حج افراد میں تبدیل کر دے اور حج افراد کا طریقہ یہ ہے کہ اگر کوئی شخص کسی عذر کی بنا پر میقات سے احرام باندھ کر نہ آیا ہو تو اُسے حج افراد کی نیّت سے مکہ معظمہ سے احرام باندھ لینا چاہیئے اور اگر وہ عمرہ و حج تمتع کے لئے احرام باندھ چکا ہو تو عمرہ تمتع کی نیّت کو حج افراد کی نیّت میں بدل لے اور عرفات چلا جائے۔ اور ذی الحجہ کی نویں تاریخ ظہر کے بعد تک وہاں وقوف کرے اور پھر مغرب کے بعد مشعر الحرام کی طرف کوچ کرے۔ اور وہاں رات بسر کر کے سورج نکلنے سے پہلے پہلے منیٰ چلا جائے اور عید کے دن منیٰ میں جمرۂ عقبیٰ کو کنکریاں مار کر اپنا سر منڈوائے لیکن حج افراد کے لئے قربانی واجب نہیں۔ سر منڈوانے کے بعد اس دن یا دوسرے روز مکہ معظمہ واپس آجائے۔ طوافِ حج واجب بجالائے اور اس کے بعد دو رکعت نماز طواف پڑھے۔ اور پھر صفا و مروہ کے مابین سعی کرے۔ اور سعی کے بعد طوافِ نساء بجالا کر دو رکعت نماز طواف مذکور پڑھے اور منیٰ میں واپس آجائے اور گیارھویں اور بارہویں تاریخ کی رات تک وہیں رہے اور گیارہویں اور بارہویں تاریخ کے دن تین تین جمروں کو پتھر مارے اور بعض حاجیوں کو تیرھویں کی رات کو بھی وہیں رہنا اور اس تاریخ کے دن میں تین جمروں کو بھی پتھر مارنا ہوگا (جیسا کہ حج تمتع کے بیان میں مفصّل ذکر ہو چکا ہے) اور اس کے بعد حج مکمل ہو جائے گا پھر وہ حرم مکہ سے باہر نکل کر عمرہ مفردہ کی نیت سے احرام باندھے۔ مکہ معظمہ واپس آئے طواف کرے سعی بجالائے اور طوافِ نساء کرے اور عملِ تقصیر بجالائے۔

**مسئلہ نمبر ۴** اگر کوئی شخص جان بوجھ کر عمرہ تمتع کو باطل کر دے۔ اور دوبارہ عمرہ تمتع بجالانے کا وقت باقی نہ رہے تو بظاہر اس کا حج حج افراد ہو جائے گا۔ اور اس کے اعمال بجالانے کے بعد عمرۂ مفردہ بجالائے لیکن ایسے شخص کا حج تمتع سے بری الذمہ ہونا محلِّ تامل ہے (یعنی اگلے سال ایک سالم حج تمتع بھی بجالائے)۔

# احکامِ حجِ تمتع

اعمالِ عمرہ سے فارغ ہونے کے بعد مکلّف پر حج تمتع حجۃ الاسلام کے لئے احرام باندھنا واجب ہے۔ اور اس کا وقت وسیع ہے۔ اگرچہ روز ترویہ (آٹھویں ذوالحجہ) اس سے پہلے مکہ معظمہ سے باہر نہ جانا احوط ہے۔ اس کی کیفیت اور حالتِ احرام میں تروکِ واجبہ وہی ہیں جو احرامِ عمرہ میں مذکور ہوئے اور احرامِ حج مکہ معظمہ کی جس جگہ سے چاہے باندھ سکتا ہے اگرچہ مسجد الحرام میں مقامِ ابراہیمؑ یا حجرِ اسمٰعیلؑ سے احرام باندھنا مستحب ہے۔

**مسئلہ نمبر ۱** اگر کوئی شخص مکہ معظمہ سے احرام باندھنا بھول جائے یہاں تک کہ وہ منیٰ یا عرفات میں پہنچ جائے تو اُسے مراجعت لازم ہے۔ اور اگر تنگی وقت یا کسی اور عذر کی وجہ سے یہ ممکن نہ ہو تو پھر وہ جہاں پر ہے وہیں سے احرام باندھے اور اگر افعالِ حج ختم کر چکنے کے بعد معلوم ہو کہ اُس نے حج کا احرام نہیں باندھا تو بظاہر اس کا حج صحیح ہے اگرچہ عرفات یا مشعر الحرام میں ٹھہرنے کا وقت گذر جانے کے بعد یا حج کے اعمال ختم کر چکنے سے قبل یاد آجانے کی صورت میں احوط ہے کہ اگلے سال حج بھی بجالائے۔ اور کوئی شخص عرفات یا مشعر الحرام میں وقوف کا وقت فوت ہو جانے تک عمداً احرامِ حج نہ باندھے تو اس کا حج باطل ہے۔

# عرفات میں وقوف

عرفات میں وقوف (ٹھہرنا) واجب ہے۔ اور وہ ایک محدود مقام ہے جس کی حدیں معروف ہیں۔ اور وقوف سے مراد عرفات میں موجودگی ہے۔ خواہ سوار ہو خواہ پیادہ وساکن ہو یا متحرک۔ البتہ اگر تمام زمانِ وقوف میں سوتا رہا یا بے ہوش رہا تو اس کا وقوف باطل ہے اور بنا بر احوط واجب ہے کہ وہاں زوالِ آفتاب سے لے کر غروبِ شرعی تک موجود رہے۔ اور اس مقام میں مثلاً وقتِ عصر میں حاضر ہونا کافی نہیں ہے اور واجب ہے کہ نیّت وقوف اس طرح کرے کہ میں عرفات میں آج کے ظہر کے وقت سے غروب

شرعی تک حجۃ الاسلام کے حج تمتع کے لئے خداوند عالم کے فرمان کی اطاعت کے لئے ٹھہر رہا ہوں۔

**مسئلہ نمبر ۱** تمام وقت معیّنہ میں عرفات میں ٹھہرنا رکن نہیں ہے۔ پس اگر اس کے بعض اجزاء ترک کرنے کی وجہ سے یہ ترک ہو جائے مثلاً اگر زوال ہونے کے بعد سے تھوڑا حصّہ وقوف نہ کرے تو اس کا حج صحیح ہو جائے گا۔ اگرچہ گنہ گار ہوگا لیکن وقوف کا صرف مسمّی رکن ہے۔ اور اس کا ترک موجب بطلانِ حج تمتع ہے۔ اور بھول کر وقوفِ عرفات ترک کرنے سے حج باطل نہ ہوگا مگر مشعر الحرام میں وقوف بھی اگر سہواً ترک کر دے (تو حج باطل ہوگا)۔

**مسئلہ نمبر ۲** اگر ظہر کے وقت سے عرفات میں اتنی تاخیر ہو جائے کہ وہ وقت ظہر سے کچھ وقت گذر جانے کے بعد عرفات میں حاضر ہو۔ پس جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا۔ زوالِ آفتاب سے غروبِ شرعی تک وقوف واجب ہے۔ یہ شخص گنہ گار ہوگا اگرچہ اُس کا وقوف صحیح ہے۔ اور کفارہ بھی لازم ہے۔

**مسئلہ نمبر ۳** اگر کوئی شخص غروبِ شرعی سے قبل عرفات سے عمداً کوچ کرے اور اس کی حدود سے باہر آجائے۔ پس اگر نادم ہو کر آجائے۔ اور وہاں غروبِ آفتاب تک رہے تو بنا بر احوط استحبابی کفارہ دے۔ اور اگر واپس نہ آئے تو اس پر ایک اونٹ قربان کرنا واجب ہوگا۔ اور وہ راہِ خدا میں بروز عید نحر کرے اور اگر اس پر قادر نہ ہو تو پھر پے در پے اٹھارہ روزے رکھے۔ اور اگر سہواً عرفات سے باہر چلا جائے تو یاد آنے پر واپس آجائے۔ اور اگر واپس نہ آئے گا۔ تو از روئے معصیت ظاہراً حکمِ عامد میں داخل ہوگا لیکن وجوبِ کفارہ محلِّ تامل ہے اگرچہ احوط ہے اور اگر اُسے غروب تک پتہ نہ چل سکے تو اس پر کوئی شئے واجب نہیں اور جاہل مسئلہ کے لئے وہی حکم ہے جو بھول جانے والے شخص کے لئے ہے۔

**مسئلہ نمبر ۴** اگر کوئی شخص مدّتِ مذکورہ کا کوئی حصّہ بھی عمداً عرفات میں بسر نہ کرے تو اس کا حج باطل ہوگا اور اس کا شبِ عید دوبارہ عرفات میں وقوف

کرنا کفایت نہ کرے گا۔ یہ وقوف عرفہ میں وقوف اضطراری ہے۔ اگرچہ یہ دوبارہ وقوف اس شخص کے لئے کافی ہوگا جس نے بھول کر ایسا کیا ہو۔

**مسئلہ نمبر ۵** اگر کوئی شخص کسی عذر کی وجہ سے مثلاً بھول کر یا وقت کی تنگی وغیرہ سے مدّت مذکور کے کسی حصہ میں بھی عرفات میں نہ جا سکے تو اس کے لئے کافی ہوگا کہ وہ شب عید میں رات کا کچھ حصہ چاہے کتنا ہی کم ہو عرفات میں وقوف کرے اور اس مدّت وقت کو وقت اضطراری عرفہ کہتے ہیں۔ اور اگر عید کی رات بھی عمداً عرفات میں نہ ٹھہرے اگرچہ وہ مسجد الحرام میں آکر ٹھہر چکا ہو تو اس کا حج باطل ہوگا۔

**مسئلہ نمبر ۶** اگر کسی شخص کو وقت اختیاری و اضطراری میں عرفات میں وقوف کرنا بھول جائے۔ یا کسی دیگر عذر کی وجہ سے (لیکن نسیاناً نہیں) وقوف نہ کر سکے تو اس کے حج کی صحت کے لئے یہ کافی ہوگا کہ وہ زمان اختیاری میں مشعر الحرام میں وقوف کرے۔

**مسئلہ نمبر ۷** اگر سنّیوں کے قاضی کے نزدیک ذی الحجہ کا چاند ثابت ہو جائے اور پہلی تاریخ ہونے کا حکم بھی کر دے۔ لیکن شیعوں کے نزدیک رویت شرعاً ثابت نہ ہو تو اس صورت میں اگر تقیہ کی رُو سے سنّی قاضی کے حکم پر عمل کرنا پڑ جائے تو حج صحیح اور جائز ہوگا۔ اگرچہ ان کو علم بھی ہو کہ اس قاضی کا حکم واقع کے خلاف ہے (یعنی رویت ہلال ثابت نہیں)۔

# مشعر الحرام میں وقوف

جب شب عید قربان عرفات سے کوچ کر کے مشعر الحرام میں پہنچے تو بنا بر احوط وہاں رات سے صبح تک رہے اور نیّت اس طرح کرے کہ میں آج کی رات صبح تک مشعر الحرام میں رضائے الٰہی کے لئے رہوں گا۔ اور جب طلوع فجر ہو تو وقوف کی نیّت کرے کہ میں مشعر الحرام میں طلوع آفتاب تک حجۃ الاسلام کے حج تمتع کے لئے بر نیت وجوب یعنی واجب قربۃً الی اللہ رہوں گا۔ اور بنا بر اشہر و احوط طلوع آفتاب تک

وہاں رہنا واجب ہے۔ یا ایسے وقت میں کوچ کرے کہ سورج نکلنے سے پہلے وادیٔ محسّر سے آگے نہ نکل جائے۔ پس اگر عمداً طلوعِ آفتاب سے پہلے مشعر سے باہر آجائے۔ اور وادیٔ محسّر سے سورج نکلنے سے پہلے آگے نکل جائے تو بنا بر احتیاط گنہگار ہوگا۔

**مسئلہ نمبر ۱** مشعر میں وقوف کا مسمّیٰ رکن ہے۔ پس اگر کوئی شخص جان بوجھ کر اسے ترک کرے تو اُس کا حج باطل ہے۔ لیکن وقوفِ مشعر کبھی ساقط ہو جاتا ہے اُس شخص کے حق میں جو رات کو وہاں وقوف کے قصد سے آگیا ہو۔ اور اس کے لئے طلوعِ فجر کے بعد تک وہاں رہنا دشوار ہو۔ مثلاً عورتیں۔ بوڑھے مرد اور بیمار اشخاص جو لوگوں کے اژدہام کی وجہ سے سخت تکلیف میں مبتلا ہو جائیں۔ اور جس شخص کو ضروری و فوری کام درپیش ہو تو اُس کے لئے جائز ہے کہ طلوعِ فجر سے قبل ہی وہاں سے باہر نکل کر منیٰ کی طرف آجائے۔

**مسئلہ نمبر ۲** جس شخص نے وقتِ مذکورہ کا درک نہ کیا تو اُس کے طلوعِ آفتاب سے قبل زوال تک کے مابین زمانہ میں وہاں رہنا کافی ہوگا۔ وقوفِ مشعر کے تین وقت ہیں۔ ایک تو شبِ عید میں اُس شخص کے لئے جس کے لئے طلوعِ فجر کے بعد مشعر میں رہنا ممکن نہ ہو۔ اور دوسرا وقت طلوعِ فجر و طلوعِ آفتاب کے مابین اور تیسرا وقت طلوعِ آفتاب سے زوالِ آفتاب تک۔

**مسئلہ نمبر ۳** عرفات میں وقوف اور مشعر الحرام میں وقوف ہر دو کے لئے ایک ایک وقت اختیاری اور ایک ایک وقت اضطراری ہے۔ پس اگر مکلّف نے دو موقف یا وقتِ اختیاری یا اضطراری میں سے کوئی وقت پالیا تو اس کا حج صحیح ہے) اور ان میں سے کسی ایک وقت کا نہ پانا نو قسم کا ہے۔ اور اگر دیکھا جائے تو اضطراری مشعر کی دو قسمیں ہیں صبح و شام بارہ قسم پر منقسم ہے۔ اول جس نے مشعر الحرام اور عرفات دونوں کے اختیاری وقوف کو پالیا تو اس کا حج صحیح ہے۔ دوم جس نے مشعر اور عرفات کے نہ اختیاری اور نہ ہی اضطراری وقوف کو پایا تو اس کا حج باطل ہے۔ پس اسے چاہیئے کہ اسے احرام عمرہ مفردہ میں بدل دے اور اس کے تمام اعمال یعنی طواف

نماز طواف، سعی تقصیر، طواف نساء اور اس کی نماز بجا لائے اور اس کے بعد احرام سے باہر ہو جائے گا اور اگر اس کے ہمراہ گوسفند ہو تو اس کو بھی راہِ خدا میں قربان کر دے اور مستحب ہے کہ وہ حاجیوں کے ساتھ منیٰ میں ٹھہرا رہے اور جب مکہ جائے تو افعالِ عمرہ بجا لائے اور آئندہ سال حج بھی کرے۔ اگر اس کے بارہ میں وجوب حج کی مقررہ شرائط پوری ہو جائیں یا اگر وہ سالہائے ماسبق میں مستطیع ہو گیا ہو۔ اور تنگیٔ وقت کی وجہ سے عرفات اور مشعر الحرام کا وقوف اُس سے فوت ہو گیا ہو جس میں اس کی کوتاہی نہ پائی جائے (بلکہ ایسا اتفاقاً ہو گیا ہو) تو اُس پر اگلے سال حج مطلقاً واجب ہے۔

سوم۔ جس نے عرفہ کو اختیاراً اور اضطراراً پا لیا ہو۔

چہارم۔ اس کے برعکس صورت ہاں ہر دو صورت میں حج صحیح ہے۔

پنجم۔ جس نے عرفات اور مشعر کے ہر دو وقوفِ اضطراری کو پا لیا تو اس کے حج کی صحت میں تامل ہے۔ اور بنا بر اقویٰ حج صحیح ہے۔

ششم۔ جس نے فقط مشعر الحرام کا اضطراری وقوف پایا ہو تو اس صورت میں بنا بر اقویٰ و اشہر اس کا حج باطل ہے۔

ہفتم۔ جس نے فقط عرفات کا اختیاری وقوف پایا ہو تو اس صورت میں حج کا صحیح ہونا بعید نہیں۔ بشرطیکہ اگر منیٰ کی طرف جانے کے وقت اس نے مشعر سے بوقتِ شب کوچ کیا ہو۔ اور اگر روزِ عید کے ختم ہونے کے بعد تک اُس نے باقی ماندہ وقت عرفات میں گذارا ہو۔ اور اس کے بعد مشعر سے کوچ کیا ہو تو اُس کے حج کے صحیح ہونے میں اشکال ہے

ہشتم۔ جس نے صرف مشعر الحرام کا اختیاری وقوف پا لیا ہو تو اُس کا حج بلا اشکال صحیح ہے۔

نہم۔ جس نے صرف عرفات کا اضطراری وقوف پایا ہو تو اس صورت میں اس کا حج صحیح نہیں ہے۔

## واجباتِ منیٰ

مشعر الحرام سے کوچ کرنے کے بعد عید کے روز مکلف پر منیٰ کی طرف بازگشت واجب ہے

اور اس میں تین امر واجب ہیں۔

**امر اوّل** رمی جمرۂ عقبہ یعنی سنگریزے مارنا جمرۂ عقبہ پر اور اس کا وقت عید قربان کے دن طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک ہے۔ اور اگر کوئی بھول جائے تو تیرہ تاریخ تک بھی سنگریزے مار سکتا ہے۔ اور اگر یاد ہی نہ آئے تو سال آئندہ خود یا اس کا نائب بجالائے اور شرط یہ ہے کہ ان سنگریزوں پر اسم سنگ (پتھر) صادق آتا ہو۔ اور انہیں حرم سے چنا ہو یا جہاں سے بھی لئے ہوں۔ خوب ہے۔ اگرچہ مستحب ہے کہ رات کو مشعر سے ان سنگریزوں کو اٹھایا ہو۔ اور پہلے پہل ہی اٹھایا ہو۔ یعنی رمیٔ جمرات کے کام میں پہلے سے نہ لائے گئے ہوں۔

## واجبات رمی الجمرات

۱۔ نیت کرے کہ میں سات سنگریزے حج تمتع حجۃ الاسلام میں جمرہ عقبہ پر مارتا ہوں واجب قربۃً الی اللہ۔

۲۔ ان کو پھینکنا۔ پس اگر سنگریزوں کو جمرہ پر رکھ دے کہ ان کا مارنا صادق نہ آئے تو جائز نہ ہوگا۔

۳۔ سنگریزے مارنے کی غرض یہی ہے کہ جمرہ کو جاکر لگیں۔ پس اگر کسی دیگر جگہ پر لگ کر جمرہ پر جا پڑیں یا کسی دوسرے آدمی یا حیوان کے واسطے سے جمرہ تک پہنچیں تو یہ جائز نہ ہوگا اور اگر پہنچنا مشکوک سمجھے تو نہ پہنچنے میں شمار کرے۔

۴۔ جو سنگریزے پھینکے وہ سات عدد سے کم نہ ہوں۔

۵۔ ساتوں سنگریزے ایک ہی دفعہ نہ پھینک دے اگرچہ وہ لگنے میں ایک دوسرے کے پیچھے جاکر لگیں (تو بھی صحیح نہیں ہے) بلکہ واجب ہے کہ ایک دوسرے کے بعد پھینکے۔ اگرچہ وہ ایک دفعہ اسے جاکر لگیں۔ (تو پھر یہ صحیح ہے)۔

# امرِ دوم

واجباتِ منیٰ۔ (قربانی) حج تمتع کرنے والے حاجی پر ایک ہدیٰ (قربانی کا جانور) کا ذبح کرنا واجب ہے۔ اور ایک ہدیٰ کئی حاجیوں کے لئے کفایت نہیں کرے گا۔

**مسئلہ نمبر ۱** اگر قربانی کا جانور خریدنے کا مقدور نہ ہو تو دس دن روزے رکھے تین روزے حج میں رکھے اور سات روزے حج سے لوٹنے کے بعد۔

**مسئلہ نمبر ۲** اگر قربانی کا جانور نہ مل سکے تو اس کی قیمت کسی شخص معتمد کے پاس رکھوائے کہ بقیہ ماہ ذی الحجہ میں خرید کرکے ذبح کرے اور اگر اس سال صحیح و سالم جانور میسر نہ ہو۔ اور ناقص جانور مل جائے تو اُس کی قربانی بھی دے اور آئندہ سال صحیح وسالم جانور کی بھی قربانی دے۔ اور دس دن روزے بھی رکھے۔

**مسئلہ نمبر ۳** اگر بروزِ عید جانور ذبح کرنا بھول جائے یا اُس روز کسی عذر کی وجہ سے ذبح نہ کرسکے تو تاخیر ایامِ تشریق تک بلکہ آخرِ ذی الحجہ تک جائز ہے۔

**مسئلہ نمبر ۴** واجب ہے کہ قربانی کا جانور یا اونٹ ہو یا گائے یا گوسفند۔ اگر اونٹ ہو تو پورے پانچ سال کا اور چھٹے سال میں داخل ہو۔ مطلب یہ ہے کہ اس سے اُس کا سن کم نہ ہو۔ اور اگر گائے ہو تو بنا بر احوط دو سال کی ہو۔ اور تیسرے سال میں داخل ہو چکی ہو۔ اور گوسفند اگر بھیڑ ہو تو احوط ہے کہ ایک سال کی پوری ہو اور دوسرے سال میں داخل ہو چکی ہو۔ اور اگر بکری ہو تو بنا بر احوط دو سالہ ہو۔ اور تیسرا سال اس کو لگ چکا ہو۔

**مسئلہ نمبر ۵** شرط یہ ہے کہ قربانی کا گوسفند صحیح الاعضاء اور سالم ہو پس۔ اندھا۔ لنگڑا اور بہت بوڑھا اور مریض جانور جائز نہیں۔ یہاں تک کہ اگر اس کا تھوڑا سا بھی کان کٹا ہوا ہو یا اُس کا سینگ ٹوٹا ہوا ہو یا کوئی اور نقص ہو تو بھی جائز نہیں۔ اور وہ لاغر بھی نہ ہو۔ اگر کان پھٹا ہوا ہو یا سوراخ دار ہو تو کوئی حرج نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۶** اقویٰ ہے کہ قربانی کا حیوان بالکل سینگ کٹا، دُم بریدہ اور کان کٹا نہ ہو اور وہ اختہ نہ ہو۔ اور اس کے خصیے مسل نہ دیے گئے ہوں بنا بر احوط

یعنی جس حیوان کے خصیوں کو کوٹ ڈالا ہو وہ جائز نہیں۔ اور بنا بر اظہر و اشہر خصّی نہ ہو اور وہ وہ بکرا ہے کہ جس کے خصیئے باہر نکال دیئے گئے ہوں۔

**مسئلہ نمبر ۷** اگر کسی حیوان کو صحیح و سالم خیال کر کے خریدیا۔ اور اُسے ذبح کیا مگر بعد میں معلوم ہوا کہ وہ عیب دار تھا تو جائز نہ ہو گا (یعنی دوبارہ قربانی دینی ہوگی)، اور اگر اُسے چاک و چوبند سمجھ کر ذبح کیا، اور بعد میں لاغر معلوم ہوا تو وہی کافی ہے

**مسئلہ نمبر ۸** احوط یہ ہے کہ ذبیحہ میں سے کچھ کھائے اور کچھ ہدیہ اور کچھ صدقہ دے اور یہ بھی احوط ہے کہ صدقہ اور ہدیہ کی مقدار ذبیحہ کے تیسرے حصّہ سے کم نہ ہو۔

**مسئلہ نمبر ۹** احوط ہے کہ صدقہ و ہدیہ مومنین کو دے۔ پس بنا بریں اُن لوگوں کو جو غالباً بلکہ دائماً اہل سوڈان سے ہیں۔ اور منیٰ میں قربانی کا گوشت لے جاتے ہیں ذبیحہ کا گوشت دینا جائز نہیں۔ کیونکہ اُن کا ایمان اور اسلام معلوم نہیں پہلے تھوڑا سا گوشت اپنے لئے رکھ لے اور اس کے بعد اس کا تیسرا حصہ حاجیوں میں سے کسی فقیر مومن کو تصدق کرے اور ایک تیسرا حصّہ اپنے کسی برادر ایمانی کو ہدیہ دے اگرچہ اس وقت صدقہ و ہدیہ کا حصہ علیحدہ علیحدہ بھی نہ کیا ہو۔ اگر اہل سوڈان کو صدقہ دے دے تو بھی کوئی حرج نہیں۔ اگر اس احتیاط پر عمل کرنے سے پہلے وہ سوڈانی لوگ زبردستی یا چوری کر کے ذبیحہ لے جائیں تو قربانی کے جانور کا ذبح باطل ہو جائے گا لیکن دوبارہ قربانی دینی ضروری نہیں۔ البتہ اگر خود قربانی ان سوڈانیوں کے حوالہ کر دے تو پھر اسے بنا بر احوط فقراء کا حصّہ مہیا کر کے اُن کو دینا ہو گا۔

**مسئلہ نمبر ۱۰** اگر کسی کو ناقص عیب دار قربانی کے جانور خریدنے کا بھی مقدور نہ ہو تو وہ دس روزے رکھے۔ تین روزے ماہ ذی الحجہ میں رکھے اور ساتویں سے نویں تاریخ تک روزے رکھنا افضل و احوط ہے۔ اور اگر ساتویں تاریخ روزہ نہ رکھ سکے تو پھر آٹھویں اور نویں تاریخ روزے رکھے۔ اور ایک روزہ منیٰ سے مراجعت کے بعد رکھے اور اگر آٹھویں تاریخ روزہ نہ رکھے تو نویں تاریخ بھی روزہ نہ رکھے بلکہ صبر کرے۔ اور

منیٰ سے واپس آجانے کے بعد تین روزے رکھے۔ اور مستحب ہے کہ روزے رکھنے میں جلدی کرے۔ باقی رہے سات روزے تو جب اپنے گھر پہنچ جائے تو یہ روزے رکھے اور اگر تین روزے رکھنے کے بعد صحیح و سالم قربانی کا جانور خریدنے پر قادر ہو جائے۔ تو بنا بر احوط استحبابی قربانی دے۔

## (امر سوم) واجبات منیٰ (حلق یا تقصیر)

سر منڈوانا یا قدرے مونچھوں کے بال کتروانا اور ناخن کٹوانا مردوں کے لئے۔ اگرچہ اُس شخص کے لئے جس نے اپنے سر کے بالوں میں جوں وغیرہ کے بچنے کے لئے شہد، یا اس قسم کی کوئی چیز لگائی ہوئی ہے یا جس نے اپنے بالوں کو اکٹھا کرکے ان میں گرہ دی ہوئی ہے۔ اور اُن کو ایک جگہ بٹ کر جمع کر رکھا ہے بلکہ ہر اُس شخص کے لئے بھی کہ جس شخص کا پہلا حج ہے۔ بنا بر احوط اپنا سر منڈوالے اور تقصیر (قدرے بال کٹوانا) کافی نہ ہوگی۔ لیکن عورتوں اور خنثیٰ کے بارے میں تقصیر متعین ہے۔ اور سر منڈانا ان کے لئے جائز نہیں۔ نیت اس طرح کرے کہ میں سر منڈواتا ہوں یا بال کترواتا یا ناخن ترشواتا ہوں۔ فرض حج تمتع میں واجب قربۃً الی اللہ اور جب حاجی حلق یا تقصیر بجالائے تو جو چیزیں اس پر احرام باندھنے کے بعد حرام ہوگئی تھیں حلال ہو جائیں گی مگر عورت، شکار اور بوئے خوش حرام رہیں گی۔

**مسئلہ نمبر ۱** سنگریزے پھینکنے اور ذبح کرنے اور سر منڈوانے میں بنا بر اشہر و احوط ترتیب لازم ہے۔ اور اگر کوئی اس کی خلاف ورزی کرے۔ اور دوسرے امر کو پہلے امر پر یا تیسرے امر کو دوسرے یا پہلے امر پر مقدم کرے۔ پس اگر یہ فراموشی کی بنا پر ہوئی ہے تو کوئی حرج نہیں۔ اور اگر عمداً ایسا کیا ہے تو گناہ کیا۔ اور اگر احتیاط ممکن ہو تو پھر نئے سرے سے ترتیب کے مطابق اعمال بجالائے۔ (یعنی پہلے رمی پھر ذبح پھر حلق) (یعنی سر منڈوانا)

**مسئلہ نمبر ۲** اگر حلق یا تقصیر عید کے دن بھول جائے اور منیٰ سے باہر نکل آئے

تو واجب ہے کہ حلق (سر منڈوانے) کے لئے واپس آجائے اور اگر ممکن ہو تو ہر اس مقام پر جہاں یاد آئے سر منڈوائے اور اپنے بالوں کو اگر ممکن ہو تو منیٰ بھیج دے۔ اور بالوں کا منیٰ میں دفن کرنا احوط و اولےٰ ہے۔ اور ہر دو صورت میں اعادۂ طواف واجب ہے اگرچہ حلق سے پہلے طواف بجالا چکا ہو بلکہ اعادہ سعی بھی لازم ہے۔ اگرچہ یہ بھی بجالا چکا ہو۔

# ادائے مناسک منیٰ کے بعد کے واجبات

**مسئلہ نمبر۱** تین مناسک منیٰ (رمی و ذبح اور حلق و تقصیر) کے بعد مکہ معظمہ میں مراجعت واجب ہے تاکہ طواف زیارت اس کی نماز اور سعی اور طواف نساء کرے ان کی نیت وہی ہے جو عمرۂ تمتع کے بیان میں ذکر ہو چکی ہے۔

**مسئلہ نمبر۲** حج تمتع کرنے والے حاجی کے لئے گیارہویں تاریخ تک تاخیر کرنا جائز ہے بلکہ آخر ماہِ ذی الحجہ تک اس تاخیر کا جائز ہونا بعید نہیں۔ تمتع میں آخر ذی الحجہ تک اشکال سے خالی نہیں اگرچہ یہ صحیح و مجزی ہے۔

**مسئلہ نمبر۳** عرفات و مشعر و منیٰ میں جانے سے پہلے طواف و سعی کو مقدم کرنا جائز نہیں البتہ وہ شخص جو مکہ معظمہ میں واپس آکر ان اعمال کو نہ بجالا سکے مثلاً عورت کو گمان ہو کہ منیٰ سے واپس آنے پر اُسے حیض و نفاس ہو جائے گا یا کوئی بوڑھا آدمی جو کثرتِ مخلوق کی وجہ سے طواف بجالانے سے عاجز ہو تو ان صورتوں میں عرفات و مشعر و منیٰ میں وقوف سے پہلے وہ طواف و سعی بنا بر اظہر بجالا سکتا ہے۔

**مسئلہ نمبر۴** اگر کسی صاحب عذر کو یقین ہو کہ وہ منیٰ سے واپس آنے کے بعد مکہ معظمہ میں ماہ ذی الحجہ کے آخر تک بھی طواف و سعی نہیں بجا لا سکے گا تو اس کے لئے واجب ہے کہ عرفات و مشعر و منیٰ میں وقوف سے پہلے ان اعمال کو بجالائے لیکن احوط ہے کہ وہ اپنا نائب بھی کرے جو اس کی طرف سے طواف و سعی وغیرہ بجالائے۔

**مسئلہ نمبر۵**۔ جب طواف زیارت نماز اور صفا و مروہ کے مابین سعی بجالا چکے

تو اس پر بوئے خوش جو حلق کے بعد بھی اس پر حرام تھی حلال ہو جائے گی۔ اور شکار و بیوی ابھی اس پر حرام رہے گی اور طواف نساء اور اس کی نماز بجالانے کے بعد بیوی اور شکار بھی حلال ہو جائیں گے۔ البتہ حرم کے حیوانات اور شکار ابھی اس پر حرام رہے گا۔

# منیٰ میں شب ہائے تشریق کے احکام

جب عید کے دن حاجی طواف وحج کے واسطے مکہ معظمہ جائے واجب ہے کہ منیٰ لوٹ آئے تاکہ گیارہویں اور بارہویں کی شب وہاں بسر کرے۔ اور واجب ہے کہ پہلی رات یعنی گیارہویں کی رات میں نیّت کرے۔

**مسئلہ نمبر ۱** جس شخص نے حالت احرام میں بیوی یا شکار سے پرہیز نہیں کیا۔ اس پر واجب ہے کہ وہ منیٰ میں تیرھویں شب بھی بسر کرے اور تیرھویں تاریخ بھی رمیٔ جمرات کرے اور جس شخص نے ان دو چیزوں سے اجتناب کیا ہو اس پر تیرہویں شب وہاں بسر کرنا لازم نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۲** جائز ہے کہ حاجی بارہویں تاریخ کو زوالِ آفتاب کے بعد کوچ کرے اور اگر اتفاقاً اس روز وہاں رہ جائے کہ رات داخل ہو جائے تو اس پر وہ رات وہاں رہنا لازم ہے۔ اور اسی طرح اس رات کے اگلے دن یعنی تیرھویں تاریخ کو سنگریزے مارے۔

**مسئلہ نمبر ۳** حدِ شب کہ جس کا منیٰ میں بسر کرنا لازم ہے آدھی رات تک ہے پس اگر آدھی رات کے بعد وہاں سے باہر چلا جائے تو کوئی عیب نہیں اور احوط ہے کہ طلوعِ فجر سے قبل مکہ معظمہ میں داخل نہ ہو۔

**مسئلہ نمبر ۴** جو شخص منیٰ میں رات بسر کرنے کو ترک کرے تو اس پر واجب ہے کہ ہر شب کے بدلے ایک گوسفند قربانی دے اور اگر بھول جائے یا مسئلہ سے ناواقفیت کی وجہ سے عمداً منیٰ میں شب باشی نہ کی ہو تو ایسے شخص کے لئے بھی واجب ہے کہ ہر رات کے لئے ایک گوسفند قربانی کرے۔

**مسئلہ نمبر ۵** خواہ مختار ہو خواہ معذور۔ اگرچہ معذور پر کوئی گناہ نہیں۔ اور وہ شخص ہے کہ جو بوجہ عذر منیٰ میں رات بسر نہ کر سکے۔ مثلاً بیمار یا کسی بیمار کا تیمار دار یا جسے اس بات کا خوف ہو کہ اگر وہ منیٰ میں رہے گا تو اُس کا مال کوئی لے جائے گا۔ اور اسی طرح گوسفندوں کا رکھوالا اور وہ اشخاص جن کے ذمّے حاجیوں کو پانی پلانا ہو۔ اور اسی طرح وہ شخص جو مکہ معظّمہ میں عبادت کے لئے احیائے شب کرے اور عبادت کے علاوہ دیگر اُمور میں مشغول نہ ہو سوائے اُمورِ ضروریہ کے۔ یعنی کھانا پینا۔ تجدید وضو وغیرہ۔ ان سب کو بنا بر احوط ایک گوسفند ہر رات کے لئے ذبح کرنا چاہیئے۔ اگرچہ آخر کی دو قسموں میں بنا بر اقویٰ کوئی کفارہ نہیں۔

## تین جمروں پر سنگریزے مارنے کے احکام

ان دنوں میں کہ جن کی راتوں کو منیٰ میں بسر کرنا واجب ہے تینوں جمروں میں سنگریزے مارنا واجب ہے کہ پہلے جمرہ اولیٰ پر پھر جمرہ وسطےٰ پر پھر جمرہ عقبہ پر علی الترتیب۔ پس اگر ترتیب کا لحاظ نہ رکھے تو پھر پہلے جمرہ سے شروع کر کے جمرہ عقبہ پر ختم کرے۔ تاکہ ترتیب حاصل ہو جائے۔

جب ان جمروں میں سے ایک کو چار سنگریزے مارے اور پھر چھوڑ دے اور دوسرے جمرہ کو پتھر مارنا شروع کر دے تو یہ مخالف ترتیب نہ ہوگا۔ پھر اس کے بعد آخر میں تین سنگریزے پہلے جمرہ پر مار دے۔ البتہ اگر عمداً ترتیب کی مخالفت کرے گا تو اس صورت میں دوبارہ نئے سرے سے سنگریزے مارنا احوط و اقویٰ ہے۔ اور جاہل کے لئے وہی شرعی حکم ہے جو بھول کر فعل کرنے والے کے لئے ہے اور واجبات رمی وہی ہیں جو مناسک منیٰ میں مذکور ہوئے۔

**مسئلہ نمبر ۱** اگر کوئی پہلے دن مثلاً جمرہ پر سنگریزے مارنا بھول جائے تو وہ دوسرے دن اُس روز کا عمل بجالانے سے قبل پہلے دن کی قضا بجالائے۔ اور اگر سب بھول جائے اور ابھی منیٰ میں ہی ہو تو ترتیب وار قضا بجالائے اور اگر منیٰ سے باہر

چلا گیا ہو اور ایام تشریق میں اُس کی یاد آجائے تو پھر واپس منیٰ جاکر قضا بجالائے۔ اور اگر ایام تشریق گذر جائیں تو اگلے سال خود منیٰ واپس آکر سنگریزے مارے یا کسی کو اس بارہ میں نائب کرے اور اگر مکہ معظمہ میں ایام تشریق کے بعد یاد آئے تو احوط ہے کہ خود منیٰ میں واپس جائے اور سنگریزے مارے اور اگلے سال خود یا اُس کا نائب ایام تشریق میں سنگریزے مارے۔

**مسئلہ نمبر ۲** اگر کسی مریض کو جمروں پر وقت پر پتھر مارنے کی اُمید نہ ہو تو اگر ممکن ہو تو کوئی شخص اس کے عوض میں سنگریزے مارے اور تندرست ہو جانے کے بعد اعادہ لازم نہیں۔ اگرچہ وقت پر قدرت حاصل ہو جانے کی صورت میں اعادہ احوط ہے۔ اور اگر چاہے تو مریض سنگریزوں کو اپنے ہاتھ میں لے اور کوئی دوسرا شخص اس کے ہاتھ پر رکھے ہوئے سنگریزوں کو اُس کے ہاتھ سے جمروں کو مارے۔

**مسئلہ نمبر ۳** اگر کوئی شخص عمداً سنگریزے نہ مارے تو اس کا حج بنا بر اشہر و اقویٰ فاسد نہ ہوگا۔

**مسئلہ نمبر ۴** جائز نہیں کہ رات کے وقت روز گذشتہ کے لئے یا اگلے روز کے لئے سنگریزے مارے۔ البتہ اگر کسی عذر کی وجہ سے اس روز وہ سنگریزے مارنے پر قادر نہ ہو سکے تو وہ اُس دن کی رات کو پتھر مار سکتا ہے اور جائز ہے کہ منیٰ میں ایک ہی رات کل عمل بجالائے اگر وقت منحصر ہو۔

**مسئلہ نمبر ۵** جب کسی دوسرے دن کے پتھر مارنے بھول جائے تو پہلے گذرے ہوئے دن کی قضا بجالائے اور اس کے بعد اُس دن کے لئے پتھر مارے

مستحب ہے کہ مکہ معظمہ میں طواف وداع و زیارت مقام حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور زیارت قبر جناب ابوطالب اور غار حرا اور منزل خدیجۃ الکبریٰ کی زیارت کو جائے۔

اور تاکیدی مستحب ہے کہ مناسک حج سے فارغ ہو کر مدینہ منورہ جائے تاکہ وہاں جاکر جناب رسول خدا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ اقدس اور حضرت فاطمۃ الزہراء

سلام اللہ علیہا اور اُن حضرات ائمہ اطہار کی زیارت سے شرف ہو جو جنت البقیع میں مدفون ہیں۔ حدیث صحیح میں وارد ہوا ہے۔ اگر حاجی ان مقدس بزرگواروں کی زیارت نہ کرے تو گویا اس نے اُن پر جفا کی۔

# اکیسواں باب

## بیان جہاد

جہاد منجملہ فروعِ دین میں سے ہے جو ہر مسلم مرد بالغ عاقل آزاد پر جو بوڑھا، بیمار اور زمین گیر نہ ہو واجب کفائی ہے بشرطیکہ امام معصوم واجب الاطاعت یا نائب خاص امام علیہ السّلام کے حکم سے مامور ہوا ہو۔ اور اس زمانۂ غیبت حضرت امام زمان علیہ السّلام رُوحی لَہُ الفِدَاءُ وَعَجَّلَ اللہُ فَرَجَہُ وَجَعَلَنَا مِنْ اَعْوَانِہٖ وَاَنْصَارِہٖ میں یہ شرط مفقود ہے۔

**مسئلہ نمبر ۱** دینِ مبین کے قوانین مقدسہ ممالک اسلامیہ کے نظام داخلی و خارجی کے جملہ موجبات کے متکفل ہیں کہ جن سے بقا و استحکام دین ہے اور مسلمانوں کا ناموس محفوظ ہے۔ اور دوسری قسم یعنی جہات دین اور ممالکِ اسلامیہ کی حفاظت کفار کی مداخلت سے اور دشمنانِ دین اسلام پر غلبہ حاصل کرنا فقہائے دین متین کی اصطلاح میں حفظ بیضۂ اسلام کہلاتا ہے۔ اور مسلمانوں پر جو کچھ واجب ہے۔ ان میں سے یہ اہم واجب ہے

**مسئلہ نمبر ۲** غیبت امام زمان علیہ السّلام کے زمانہ میں یعنی آج کل جہادِ دفاعی مسلمانوں پر واجب ہو جاتا ہے جب کہ کفار ممالکِ اسلامیہ اور مسلمانوں پر ہجوم و یورش کریں کہ جس سے زوالِ بیضۂ اسلام کو خطرہ ہو۔

**مسئلہ نمبر ۳** آیۂ شریفہ وَاَعِدُّوْا لَہُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّۃٍ۔ الخ کے مطابق مسلمانوں پر واجب ہے کہ علوم اور صنائع اور ہر طرح کی مادی و

ادبی ترتون سے اس زمانہ کے موافق جہاں تک ہو سکے اپنے آپ کو تیار رکھیں۔ جس سے ہجوم کفار کے وقت بیضۂ اسلام کی حفاظت کے لئے مستعد و تیار رہیں۔ پس جب کبھی فنی و ادبی تدابیر اور نشریات کتب و رسائل سے کفار کا ہجوم و حملہ بیضۂ اسلام پر ہو تو مسلمانوں پر واجب ہے کہ ادبی اور علمی ہتھیاروں سے انکار نہ کریں اور بیضۂ اسلام کو زوال سے محفوظ رکھیں۔ یہ بھی ایک قسم کا جہاد ہے بلکہ اقسام جہاد میں اہم ہے۔

**مسئلہ نمبر ۴** غیر شیعہ مسلمانوں یعنی برادرانِ اہل سنت کی اگر جنگ کافروں سے چھڑ جائے اور شیعوں سے امداد و شرکت چاہیں تو اس وقت شیعوں پر واجب ہے کہ وہ مجتہد اعلم جامع الشرائط (نائب عام امام زمان علیہ السلام) کی طرف رجوع کریں۔ اگر مجتہد اعلم معلوم کرے کہ بیضۂ اسلام خطرے میں ہے۔ اور اہل سنت کی جنگ کفّار کے مقابلہ میں توحید اسلام اور نبوت حضرت خاتم الانبیاء صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حفاظت کے لئے ہے تو جہادِ دفاعی کے وجوب اور اس دفاع میں شیعوں کی شرکت کے لازم ہونے کا حکم کرے گا۔ تاکہ ہجوم کفّار کا خطرہ دفع ہو۔ ایسی حالت میں عوام شیعہ کی تکلیف مجتہد اعلم کے حکم کی اطاعت کرنا ہے۔



# کتاب المعاشرت والمعاملات

(اس میں تہذیب زندگی اور نکاح وطلاق، قرض و میراث
اور ذبح و شکار کا بیان ہے)



# بائیسواں باب ۲۲

## تہذیب زندگی

سب کو علم ہے کہ دنیا چند روزہ زندگی ہے۔ جس کو ختم کرنے کے لئے آخرت کا مرحلہ درپیش ہے جہاں پر اعمال کی جزا و سزا کا ملنا ضروری ہے۔ پس ہر شخص کے لئے واجب و لازم ہے کہ اپنی زندگی کو عمدہ زندگی بنائے۔ خدا کے واجب کئے ہوئے کاموں کو بجا لائے۔ اور جن باتوں سے اس نے منع کیا ہے۔ ان سے پرہیز کرے۔ قانون شریعت کو سمجھے تاکہ زندگی کے فرائض کا علم ہو اور حلال و حرام میں تمیز ہو۔

## فضیلت علم

جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ علم کا حاصل کرنا ہر مسلمان مرد اور ہر مسلمان عورت پر فرض ہے اور خداوند عالم طالب علموں کو دوست رکھتا ہے اور کہا ہے کہ کوئی فقیری جہالت سے بڑھ کر نہیں۔ اور کوئی مال علم سے زیادہ مفید نہیں۔ حضرت امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں کہ دین کا کمال علم حاصل کرنا اور اس پر عمل کرنا ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ تم علم دین ضرور حاصل کرو۔ اور گنوار نہ بنو۔ اور حضرت فرماتے ہیں کہ آدمی تین قسم کے ہیں۔ ایک عالم دوسرے طالب علم اور تیسرے خس و خاشاک۔ یعنی جو شخص نہ عالم ہو نہ طالب علم وہ کوڑا کرکٹ کی طرح بیکار ہے۔ جناب صادق آل محمد علیہم السلام فرماتے ہیں کہ عالم سے وہ لوگ مراد ہیں جن کا فعل ان کے قول کی تصدیق کرے۔ اور جس کا فعل اس کے قول کی تصدیق نہ کرے وہ عالم نہیں ہے غرضیکہ علم و عالم دین کی فضیلت میں بے شمار احادیث و اخبار وارد ہوئے ہیں۔

# بعض گناہانِ کبیرہ کا بیان

**والدین کی نافرمانی:۔** ماں باپ کو اذیت دینا اور اُن کا کہنا نہ ماننا اُنکے خلاف کوئی کام کرنا گناہِ عظیم ہے، ماں باپ کی خوشی سے خدا و رسول بھی خوش ہیں۔ اور ان کی ناراضگی سے وہ بھی ناراض ہیں، والدین کی اطاعت جنت ہیں، اور اُن کی نافرمانی جہنم میں پہنچاتی ہے، قرآن مجید میں ہے کہ ماں باپ سے اُف نہ کہو۔ اُن کے کہنے کو رد نہ کرو، اور شائستہ طریق سے بات چیت کرو، اور ماں باپ کی ایسی عظمت ہے کہ خداوند عالم اپنی عبادت کے ساتھ ان کی اطاعت کا حکم دیتا ہے وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوا بِهٖ شَيْـًٔا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا۔ یعنی خدا کی عبادت کرو، کسی کو اُس کا شریک نہ ٹھہراؤ، اور ماں باپ کے ساتھ بھلائی سے پیش آؤ، حدیث میں ہے کہ ماں باپ کی آواز پر اپنی آواز بلند نہ کرو، اُن کے آگے ہو کر مت چلو، تیز نگاہ سے اُن کو نہ دیکھو، اگر وہ تمہیں ماریں تو تم اُن کے لئے بخشش کی دعا مانگو، اُن کے سامنے عاجزی سے بیٹھو، اور کوئی ایسا کام نہ کرو جس سے لوگ اُن کو بُرا کہیں، اُن کے مرنے کے بعد اُن کے لئے نمازیں پڑھو، روزے رکھو، حج کرو، اگر تم اُن کے نافرمان تھے تو ان کاموں سے پھر اُنکے فرمانبردار شمار کئے جاؤ گے، جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم فرماتے ہیں، کہ بہشت کی خوشبو ایسی تیز ہے کہ ہزار سال کے راستہ سے بھی سونگھنے والے اس کو سونگھیں گے مگر ایک ماں باپ کا نافرمان، ایک قطع رحم کرنے والا، ایک بڑھاپے میں زنا کرنے والا اور ایک تکبر کرنے والا، یہ لوگ بوئے بہشت کو نہ سونگھ سکیں گے۔

## زنا

زنا کی ممانعت و مذمت قرآن مجید کی کئی آیتوں اور احادیث میں موجود ہے، جناب رسولِ خدا صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم ارشاد فرماتے ہیں کہ جب میری اُمت میں زنا پھیل جائیگا تو ناگہانی موتیں زیادہ ہوں گی۔ اور زانی مردوں اور زانی عورتوں کے لئے چھ قسم کا عذاب ہے۔ تین قسم کا دنیا میں اور تین قسم کا آخرت میں، دنیا میں ایک تو چہرہ کا نور جاتا رہتا

ہے۔ دوسرے مفلسی گھیر لیتی ہے۔ تیسرے موت قریب ہو جاتی ہے۔ اور آخرت میں ایک خدا کا غضب۔ دوسرے حساب کی سختی اور تیسرے دوزخ کی آگ میں ہمیشہ جلتا رہے روایت میں ہے کہ جب بروز قیامت زنا کرنے والے مرد و عورتیں میدانِ حشر میں لائے جائیں گے تو اُن کے مقام پیشاب سے ایسی سخت بدبو آتی ہو گی۔ جس سے تمام اہلِ محشر ایذا پائیں گے، اور سب اُن پر لعنت کریں گے۔ بیوی والے مرد اور شوہر دار عورت کا زنا اور بھی بدتر ہے اس میں دنیا و آخرت دونوں کی سزائیں بہت زیادہ سخت ہیں۔

## اغلام وغیرہ

مردوں کا آپس میں بے ہودہ اور خلافِ فطرت عمل زنا سے بھی بدتر ہے کہ خداوند عالم نے اس حرکت کی وجہ سے ایک اُمت کو تباہ و برباد کر دیا تھا۔ اسی طرح عورتوں کا آپس میں چپٹی کھیلنا بھی شرمناک عمل ہے۔ جس کے عذاب کے تصوّر سے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ شریعت میں اغلام کی دنیوی سزا یہ ہے کہ اگر دونوں بالغ و عاقل ہوں تو قتل کئے جائیں۔ خواہ کسی طریقے سے ہو۔ اور چپٹی باز عورتوں کو اس حرکت پر سو سو کوڑے مارے جائیں۔ دوسری تیسری مرتبہ بھی یہی سزا دی جائے، اور چوتھی مرتبہ قتل کر دی جائیں۔

## سُود

یہ بھی گناہ کبیرہ ہے کہ قرآن مجید میں چند جگہ اس کی مذمت بیان کی گئی ہے۔ بلکہ ایک جگہ تو خدا ارشاد فرماتا ہے کہ سود کا معاملہ کرنے والے لوگ خدا اور رسول سے لڑنے کے واسطے تیار رہیں۔ حدیث میں ہے کہ سود کے ایک درہم کا گناہ محارم[ۺ] کے ساتھ ستّر بار زنا کرنے سے بھی زیادہ سنگین ہے اور جو شخص سود لے اور دے اور جو کوئی اس کو لکھے۔ اور جو کوئی اس پر گواہ ہو۔ خداوند عالم سب پر لعنت فرماتا ہے۔ اور سود یہ ہے کہ کوئی شخص ایک جنس کی چیز کو جو ناپ اور تول میں بکتی ہو۔ اُسی جنس کے ساتھ زیادتی پر بیچے یا خریدے۔ اور جو چیز گن[ۖ] کر بکتی ہوں۔ جیسے اخروٹ انڈے وغیرہ اُن میں سود نہ ہو گا۔ اور جب دو چیزیں دو جنس[ۗ] کی

---

[ۖ] عدد اور وزن کے ساتھ بکنے میں اگر شہروں میں اختلاف ہو تو احوط یہ ہے کہ سود کا حکم ہر شہر میں جاری کیا جائے گا۔ [ۗ] ص۲۵۵ پر دیکھیں۔



[ۺ] محارم۔ محرم عورتیں

ہوں تو سود نہ ہوگا۔ ہاں گیہوں اور جو شرعاً ایک ہی جنس قرار دے دیے گئے ہیں۔ لہٰذا ان میں سود ہوگا اور چند مقامات پر سود حرام نہیں ہے بلکہ وہ سود ہی نہیں ہے۔

(۱) باپ اور بیٹے کے درمیان

(۲) شوہر و زوجہ کے درمیان

(۳) آقا و مالک (غلام و کنیز کے درمیان)

(۴) مسلمان اور کافر حربی کے درمیان اس معنی میں کہ اس سے سود لے سکتا ہے۔ مگر دے نہیں سکتا۔ اور اگر قرض دیتے وقت زیادتی کی شرط نہ کرے۔ اور قرض لینے والا اپنی خوشی سے زیادہ دے تو کوئی مضایقہ نہیں ہے اور یہ سود نہیں ہے۔

## جھوٹ

ہر شخص کیا مسلمان کیا کافر چھوٹا بڑا سب جھوٹ کو بُرا سمجھتے ہیں۔ یہ تمام برائیوں کی جڑ ہے۔ جھوٹ بولنے والوں پر جا بجا قرآن مجید میں خداوند عالم نے لعنت فرمائی ہے۔ جھوٹ ایمان کو خراب کرنے والی چیز ہے۔ اس سے چہرہ کی رونق جاتی رہتی ہے۔ حافظہ کمزور ہو جاتا ہے۔ جو شخص جھوٹی قسمیں کھائے۔ وہ خدا کی رحمت سے محروم رہتا ہے اور جو جھوٹی گواہی دے وہ منافقین کے ساتھ جہنم کے نچلے حصہ میں ہوگا۔

## شراب

شراب انسان کی عقل کو زائل کر دیتی ہے۔ اور انسان انسانیت سے باہر ہو جاتا ہے خداوند عالم نے قرآن مجید میں اس کو حرام قرار دیا ہے۔ اور کثرت سے حدیثوں میں اس کی مذمت بیان کی گئی ہے۔ جو شخص شراب یا کوئی دوسری نشہ کی چیز پیتا ہے چالیس دن تک

---

حاشیہ صفحہ ۲۵۴ لیکن دونوں کی اصل ایک ہی ہو۔ جیسے گھی پنیر اور دہی جو مثلاً گائے کے دودھ سے بنے ہوں۔ اسی طرح پھل اور میوے پختہ اور خام سب بنا بر مشہور ایک ہی جنس میں قرار دیے گئے ہیں۔ لہٰذا احتیاط یہ ہے کہ ان چیزوں کی معاملت کمی بیشی کے ساتھ نہ ہو (آقائے محسن حکیم)

اس کی نماز قبول نہیں ہوتی۔ اور اگر اس کے درمیان میں بغیر توبہ کئے وہ مرجائے تو اس کی موت کفر کی موت ہوگی۔ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ خدا کی قسم جو شخص کوئی نشہ کی چیز استعمال کرتا ہے میں اُن کی شفاعت نہ کروں گا۔ اور نہ وہ حوضِ کوثر پر آنے پائے گا۔ شریعت نے شرابی کی سزا اسّی کوڑے مقرر کئے ہیں جو جسم ننگا کر کے مارے جائیں۔ اور تیسری یا چوتھی مرتبہ قتل کر دینے کا حکم ہے۔

## جُوا

ہر وہ کھیل جس میں بازی ہو۔ جُوا ہے۔ جس کے حرام ہونے کا تذکرہ قرآن مجید میں جا بجا موجود ہے۔ صرف گھوڑ دوڑ اور تیر اندازی میں بازی لگانا جائز ہے۔ باقی تمام کھیل مثلاً شطرنج، چوسر، تاش، گنجفہ وغیرہ سب حرام ہیں۔ شطرنج کے بارے میں کسی نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے دریافت کیا تو آپ نے فرمایا ہے۔ خدا اس پر لعنت کرے۔ اس کو اہی لوگوں کے لئے چھوڑ دو۔ دوسری حدیث میں ہے کہ شطرنج کا بیچنا اس کی قیمت لینا حرام ہے۔ اس کی حفاظت کرنا کفر ہے اور اس کا کھیلنا شرک ہے۔ اور اس کے کھیلنے والے کو سلام کرنا گناہ ہے۔ اور اس کا چھونا سؤر کا گوشت چھونا ہے۔

## گانا بجانا

قرآن مجید کی آیات اور پیغمبر اسلام کی احادیث کی رو سے گانا بجانا قطعاً حرام ہے حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جس گھر میں گانا ہوتا ہے۔ وہ گھر دردناک بلاؤں سے محفوظ رہتا ہے نہ دعا قبول ہوتی ہے۔ اور نہ رحمت کے فرشتے وہاں نازل ہوتے ہیں۔ ایک حدیث میں ہے کہ گانے والی عورت ملعونہ ہے۔ اور اس کی کمائی کھانے والا ملعون ہے۔ جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ گانا زنا کا پیش خیمہ ہے۔ حضرت امام محمّد باقر علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ گانا بجانا اُن برائیوں میں سے ہے جن کے لئے خداوند عالم نے جہنّم کا وعدہ کیا ہے۔ حضرت صادق

آلِ محمد علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ گانا زنا سے بدتر ہے پھر گانے کے ساتھ جو چیزیں مثلاً طنبورہ، سارنگی، ہارمونیم، طبلہ ڈھول باجا وغیرہ بجائی جاتی ہیں۔ ان کا بجانا اور سننا سب حرام ہیں۔ پھر وہ شادیاں کس طرح مبارک ہوسکتی ہیں۔ جن میں ناچ رنگ اور باجا وغیرہ کا اہتمام ہو۔ لہٰذا ان تمام امور سے بالکل پرہیز چاہیئے تاکہ خدا اور محمّدؐ و آلِ محمد علیہم السّلام کی خوشنودی حاصل ہو۔ شادیوں میں باجا وغیرہ کے اہتمام سے ایک تو اسراف بے جا ہوتا ہے اور دوسرے خدا و رسولؐ ناراض ہوتے ہیں۔

## غیبت (چغلی)

یہ ایک بہت بڑا گناہ ہے جس کے متعلق خداوند عالم ارشاد فرماتا ہے کہ تم میں سے کوئی ایک دوسرے کی غیبت نہ کرے۔ کیا تم میں سے کوئی یہ بات پسند کرتا ہے کہ وہ اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھائے۔ غیبت یعنی چغلی ایک ایسا گناہ ہے کہ توبہ کے علاوہ جب تک وہ مومن بھی نہ بخش دے جس کی چغلی کی گئی ہے۔ خداوند عالم بھی نہ بخشے گا۔ جناب رسالت مآب صلّے اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم فرماتے ہیں کہ غیبت کرنا زنا سے بھی بدتر ہے۔ بعض لوگ غیبت کرتے ہیں اگر اُن کو اس وقت ٹوکا جائے تو کہہ دیتے ہیں کہ یہ غیبت نہیں ہے ہم تو اُس کے منہ پر کہہ دیں کہ یہ امر واقعہ ہے۔ ایسا سمجھنا اُن لوگوں کی بڑی غلطی ہے۔ غیبت کے معنی یہ ہیں کہ اپنے برادر مومن کے بارے میں اُس کے پیٹھ پیچھے کسی ایسے امر کا ذکر کیا جائے کہ اگر اُس کے کان میں وہ کلمہ پڑے تو اُسے صدمہ پہنچے۔ خواہ وہ اس کا جسمانی عیب ہو جیسے لنگڑے کو لنگڑا کہنا۔ اندھے کو اندھا کہنا یا کوئی نسبی یا اخلاقی عیب لگانا۔ ورنہ اگر حقیقت میں وہ عیب اُس مومن میں نہ ہو۔ تو ایسی بات کہنا جھوٹ میں داخل اور افتراء و بہتان ہے۔ البتہ کسی کافر منافق یا دشمنِ اہلِ بیت کے عیب بیان کرنا غیبت نہیں ہے اسی طرح کسی مظلوم کا ظالم کے متعلق فریاد کرنا یا کوئی نیک مومن جو ایک بدکار کے پاس اُٹھتا بیٹھتا ہے۔ اس کے عیب ظاہر کرکے اُس مومن کو اُس کی صحبت و ہم نشینی سے روکنا یا کسی ایسے شخص کا عیب ظاہر کرنا جو کھلم کھلا ایسا بدکار ہے کہ اپنی بدکاری کو عیب نہیں سمجھتا۔

یہ تمام صورتیں غیبت سے مستثنیٰ ہیں۔ اور جس طرح غیبت کرنا حرام ہے۔ اسی طرح غیبت سننا حرام ہے۔

## حسد و تکبّر

مومن سے حسد رکھنا گناہ ہے۔ کیونکہ اپنے کسی مومن بھائی سے اُن نعمتوں کے زائل ہونے کی تمنّا کرنا جو خداوند عالم نے اُس مومن کو عطا فرمائی ہیں۔ اسی کا نام حسد ہے۔ حسد کرنے والے کی دنیا بھی خراب اور آخرت بھی خراب ہوتی ہے۔ اور اس مومن کا کچھ نہیں بگڑتا کہ جس سے حسد کیا جائے بلکہ اس کے حسنات میں زیادتی ہوتی ہے۔ اور اس کے درجے بلند ہوتے ہیں۔ جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم ارشاد فرماتے ہیں کہ کچھ لوگ خدا کی نعمتوں کے دشمن ہیں۔ کسی نے پوچھا کہ وہ کون ہیں؟ فرمایا کہ وہ حاسد ہیں جو خدا کے فضل و عطا پر لوگوں سے حسد کرتے ہیں۔ حسد بھی اسی طرح نیک عمل کو برباد کر دیتا ہے۔ جس طرح آگ لکڑی کو کھا جاتی ہے۔ غرور و تکبّر یعنی اپنے آپ کو بڑا سمجھنا اور دوسروں کو ذلیل و حقیر جاننا بہت بری عادت ہے۔ خداوند عالم نے ایسے لوگوں کا ٹھکانا جہنّم قرار دیا ہے۔ سب سے پہلا تکبّر کرنے والا شیطان ملعون ہے۔ جس نے حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ کرنے سے انکار کیا۔ اور راندۂ درگاہِ الٰہی ہو گیا۔ حدیث میں ہے کہ متکبر بن خدا کے نزدیک بے قدری کی وجہ سے بروز قیامت چیونٹیوں کی طرح محشور ہوں گے اور لوگ ان کو پائمال کرتے ہونگے دوسری حدیث میں ہے کہ اگر کسی کے دل میں بقدر رائی کے دانہ کے بھی غرور و تکبّر ہوگا۔ تو وہ جنّت میں داخل نہ ہو سکے گا۔

## قطع رحم

اپنے رشتہ داروں کے ساتھ نیک سلوک کرنا اور اُن کے حقوق ادا کرنا یہ صلۂ رحم ہے اور اپنے قرابت داروں کی حق تلفی کرنا اور اُن کی حاجتوں کو ٹھکرانا قطع رحم ہے۔ ایسے لوگوں پر یعنی قطع رحم کرنے والوں پر خداوند عالم نے لعنت فرمائی ہے۔ جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم ارشاد فرماتے ہیں کہ سب سے بدتر عمل شرک ہے اور اس کے بعد

قطع رحم ہے۔ حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ تین خصلتیں ایسی ہیں۔ کہ انسان مرنے سے پہلے ہی اُن کا وبال دیکھ لیتا ہے۔ ایک سرکشی، دوسرے قطع رحم اور تیسرے جھوٹی قسم کھانا۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ میرے نزدیک صلۂ رحم سے بڑھ کر کوئی دوسری چیز عمر میں زیادتی کرنے والی نہیں۔ پس صلۂ رحم میں خدا و رسولؐ کی خوشنودی اور جان و مال کی ترقی ہے۔ اور اس کے خلاف قطع رحم میں خدا و رسولؐ کی ناراضگی دنیا کی پریشانی، خاندان کی تباہی اور محتاجی و فاقہ کشی ہے اور اس سے عمریں کوتاہ ہوتی ہیں۔

# عقدِ نکاح کا بیان

نکاح کرنا سنّتِ مؤکدہ ؎ ہے۔ اور جن لوگوں کو نکاح نہ کرنے کی وجہ سے زنا میں مبتلا ہو جانے کا خوف ہو۔ اُن پر نکاح کرنا واجب ہے۔ جناب رسالت مآب صلّے اللہ علیہ و آلہ وسلّم ارشاد فرماتے ہیں کہ نکاح میری سُنّت ہے۔ اور جو نکاح سے بے رغبتی کرے۔ وہ مجھ سے نہیں ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ وہ دو رکعت نماز جو زوجہ والا شخص پڑھتا ہے۔ افضل ہے اُن ستر رکعتوں سے جو بے زوجہ والا پڑھے۔ حضرت کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ آیا یہ حدیث صحیح ہے کہ ایک شخص جناب رسولِ خدا کی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنی محتاجی کی شکایت کی تو آں حضرتؐ نے اس کو نکاح کرنے کا حکم دیا۔ یہاں تک کہ تین مرتبہ یہی حکم فرمایا۔ امام علیہ السّلام نے جواب میں ارشاد فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ پس رزق عورتوں اور عیال کے ساتھ وابستہ ہے۔ لہٰذا نکاح کرنا وسعتِ رزق کا باعث بھی ہے۔

ایک روز جناب رسالت مآب صلّے اللہ علیہ و آلہ وسلّم منبر پر رونق افروز ہوئے اور بعد حمدِ خدا ارشاد فرمایا کہ اے لوگو! خداوند عالم کی جانب سے جبرئیل امین میرے پاس آئے اور یہ کہا کہ کنواری لڑکیاں درخت کے پھل کی مانند ہیں۔ جب پھل پک جاتے ہیں اور توڑے نہیں جاتے تو دھوپ سے خراب ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح کنواری لڑکیاں جب بالغ ہو جاتی ہیں

---

؎ روایت میں ہے کہ جو شخص نکاح کرے تو اُس نے نصف دین (اور بروایت دیگر دو حصہ دین) محفوظ کر لیا۔ الاحقر نقوی عفی عنہ۔

تو ان کی دوا سوائے شوہر کے کچھ نہیں ہے۔ ورنہ فساد کا خوف ہے کیونکہ وہ بشر ہیں۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کا فرمان ہے کہ مرد کی نیک بختی یہ ہے کہ بیٹی اُس کے گھر میں حائض نہ ہو۔ اس سے معلوم ہوا کہ لڑکیوں کی شادی میں تاخیر اور بے پرواہی سے کام لینا سخت غلطی ہے۔ والدین کے یہ عذرات کہ اس قدر روپیہ پیسہ نہیں ہے کہ رواج کے مطابق جہیز وغیرہ تیار ہو سکے۔ اور شادی دھوم دھام سے ہو۔ محض بے ہودہ ہیں۔ لڑکی کے جوان ہوتے ہی اس کی شادی کر دینی چاہیئے۔ اور جو جوان لڑکیاں بیوہ ہو جائیں اُن کو عقد ثانی سے روکنا اور دنیا کے شرم و لحاظ سے اس رسم کو بُرا سمجھنا ظلم عظیم ہے۔ اور یہ خدا و رسولؐ کے حکم کی سراسر نافرمانی ہے

# احکام نکاح

نکاح کا معاملہ چونکہ اہم ہے۔ اس لئے اس میں احتیاط ضروری ہے۔ لہٰذا لازم ہے کہ ناکح و منکوحہ اور مقدار مہر[1] کی تعیّن ہو۔ اور عقد نکاح میں ضروری ہے کہ ایجاب عورت کی طرف سے ہو۔ اور قبول مرد کی طرف سے ہو۔ اور ایجاب و قبول ماضی کے صیغوں سے ہو۔ اور بقصد انشا ہو۔ یعنی یہ قصد ہو کہ اس وقت نکاح ہوتا ہے۔ اور میں ان صیغوں سے عقد واقع کر رہا ہوں۔ بالغہ رشیدہ عورت کے عقد میں باپ کی اجازت کی ضرورت نہیں ہے۔ ہاں باپ کی اجازت لینا احوط[2] ہے۔ اسی طرح ماں اور بھائی کی اجازت کی شرط نہیں ہے۔ اور مہر کی کمی بیشی میں کوئی حد معیّن نہیں ہے۔ جس قدر بھی رضامندی ہو جائے البتہ مہر کا کم ہونا مستحب ہے۔ اور سنّتی مہر پانچ سو درہم ہیں جو تخمیناً ایک سو تولہ چاندی کی قیمت ہے۔ اور نکاح کرنے والا اگر بالغ رشید ہو تو مہر اُسی کے ذمہ ہوتا ہے لیکن اگر کوئی شخص اپنے نابالغ بیٹے کا نکاح کرے اور لڑکے کا کچھ ذاتی مال بھی نہ ہو تو مہر باپ کے ذمہ ہے۔ اور نابالغ بچّوں کے ولی صرف باپ دادا ہو سکتے ہیں۔ ان کے سوا کسی دوسرے رشتہ دار کو حق ولایت حاصل نہیں ہے۔ اگر کوئی غیر شخص نکاح کر دے گا تو یہ عقد فضولی

[1] عقد دائمی میں ذکر مہر اور اُس کی تعیین شرط صحت نہیں لیکن نکاح متعہ میں ذکر مہر شرط صحت ہے۔ آقائے محسن حکیم ۱۲۔

[2] باکرہ کی صورت میں یہ احتیاط ترک نہ ہونی چاہیئے یعنی احتیاط واجب ہے۔ ۱۲۔

ہوگا۔ اور یہ نکاح لڑکا لڑکی کے بالغ ہونے کے بعد اُن کی رضامندی پر موقوف رہیگا۔ ایجاب و قبول کے صیغوں کو چند مرتبہ دُھرانا احوط ہے۔ اور جواب فوراً دینا چاہیئے صیغے عربی زبان[1] میں ادا ہونے چاہئیں۔ اور اگر مرد و عورت دونوں یا اُن میں سے کوئی ایک کسی اور شخص کو اپنا وکیل کرے تو جائز ہے۔ اور اگر ایک ہی شخص عربی کے صیغے جانتا ہو تو احوط یہ ہے کہ وہی طرفین کا وکیل ہو جائے۔ اور ایجاب و قبول میں الفاظ کا صحیح طریق پر ادا کرنا ضروری ہے ورنہ اگر ایک حرف بھی غلط ہو جائے گا کہ جس سے معنی بدل جائیں تو نکاح صحیح نہ ہوگا۔ اور سنّت ہے کہ نکاح شب کو واقع ہو۔ اور قمر در عقرب یا تحت الشعاع کی تاریخوں میں نکاح کرنا مکروہ ہے۔ اور کچھ لوگ گواہ ہوں تاکہ اعلان ہو جائے اور صیغۂ نکاح سے قبل خطبہ پڑھنا سنّت ہے۔ بہتر ہے کہ یہ خطبہ پڑھا جائے۔

# خطبۂ نکاح

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اِقْرَارًا بِنِعْمَتِهٖ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِخْلَاصًا لِوَحْدَانِيَّتِهٖ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ بَرِيَّتِهٖ وَعَلَى الْاَصْفِيَاۤءِ مِنْ عِتْرَتِهٖ اَمَّا بَعْدُ فَقَدْ كَانَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ عَلَى الْاَنَامِ اَنْ اَغْنَاهُمْ بِالْحَلَالِ عَنِ الْحَرَامِ فَقَالَ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَالصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَاِمَاۤئِكُمْ اِنْ يَّكُوْنُوْا فُقَرَاۤءَ يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۔ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَنَاكَحُوْا وَتَنَاسَلُوْا تَكْثُرُوْا فَاِنِّيْ اُبَاهِيْ بِكُمُ الْاُمَمَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَلَوْ بِالسِّقْطِ وَقَالَ النِّكَاحُ مِنْ سُنَّتِيْ فَمَنْ رَّغِبَ عَنْ سُنَّتِيْ فَلَيْسَ مِنِّيْ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ ؛

---

[1] اور ہر لفظ کو سمجھ کے استعمال کرے جس طرح عرب استعمال کرتے ہیں نہ یہ کہ بے سمجھے پورا فقرہ پڑھ کے یہ قصد کرلے کہ اس سے نکاح ہو جائے گا۔ ۱۲

# صیغۂ نکاح

(۱) جب مرد و عورت دونوں بالغ رشید ہوں۔ اور خود اپنا صیغۂ نکاح پڑھنا چاہیں اور قرأت بھی اُن کی درست ہو تو اس طرح پڑھیں۔

اوّل عورت کہے

أَنْكَحْتُكَ نَفْسِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ

زَوَّجْتُكَ نَفْسِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ

زَوَّجْتُكَ بِنَفْسِيْ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

أَنْكَحْتُكَ بِنَفْسِيْ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

أَنْكَحْتُ وَزَوَّجْتُ نَفْسِيْ نَفْسَكَ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

پھر فوراً مرد کہے

قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِنَفْسِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ

قَبِلْتُ التَّزْوِيْجَ لِنَفْسِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ

قَبِلْتُ التَّزْوِيْجَ لِنَفْسِيْ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِنَفْسِيْ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

قَبِلْتُ النِّكَاحَ وَالتَّزْوِيْجَ لِنَفْسِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۲) اگر مرد و عورت دونوں بالغ رشید ہوں۔ اور دونوں کی طرف سے دو شخص وکیل ہوں تو اس طرح پڑھیں۔

پہلے عورت کا وکیل کہے

أَنْكَحْتُ مُوَكِّلَتِيْ مُوَكِّلَكَ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

زَوَّجْتُ مُوَكِّلَكَ مُوَكِّلَتِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

أَنْكَحْتُ مُوَكِّلَتِيْ بِمُوَكِّلِكَ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

پھر فوراً مرد کا وکیل کہے

قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

قَبِلْتُ التَّزْوِيْجَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

زَوَّجْتُ مُوَكِّلَتِيْ بِمُوَكِّلِكَ عَلَى الصَّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ | قَبِلْتُ التَّزْوِيْجَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الصَّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

أَنْكَحْتُ وَزَوَّجْتُ مُوَكِّلَتِيْ مُوَكِّلَكَ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ؛ | قَبِلْتُ النِّكَاحَ وَالتَّزْوِيْجَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

اس صورت میں اگر لڑکی کا باپ موجود ہو۔ جس سے اجازت لی گئی ہے تو ایک صیغہ یہ بھی پڑھیں۔

أَنْكَحْتُ مُوَكِّلَكَ مُوَكِّلَتِيْ وَكَالَةً عَنْهَا وَعَنْ أَبِيْهَا عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔ | قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۳) اگر مرد و عورت دونوں بالغ رشید ہوں۔ اور اپنی طرف سے دونوں ایک ہی شخص کو وکیل کریں تو صیغہ نکاح اس طرح پڑھیں۔

اول عورت کی طرف سے کہے | پھر فوراً مرد کی طرف سے کہے

أَنْكَحْتُ مُوَكِّلَتِيْ مُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ | قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ

زَوَّجْتُ مُوَكِّلِيْ مُوَكِّلَتِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ | قَبِلْتُ التَّزْوِيْجَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ

أَنْكَحْتُ مُوَكِّلَتِيْ بِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔ | قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

زَوَّجْتُ مُوَكِّلَتِيْ بِمُوَكِّلِيْ عَلَى الصَّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔ | قَبِلْتُ التَّزْوِيْجَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الصَّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

أَنْكَحْتُ وَزَوَّجْتُ مُوَكِّلِيْ مُوَكِّلَتِيْ عَلَى الصَّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔ | قَبِلْتُ النِّكَاحَ وَالتَّزْوِيْجَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الصَّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

اس صورت میں بھی اگر لڑکی کا باپ موجود ہو جس سے اجازت لی گئی ہے۔ تو ایک صیغہ یہ بھی پڑھا جائے۔

أَنْكَحْتُ مُوَكِّلِيْ بِمُوَكِّلَتِيْ وَكَالَةً عَنْهَا وَعَنْ أَبِيْهَا عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔ | قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۴) اور اگر مرد و عورت دونوں نابالغ ہوں لیکن ولی (باپ یا دادا) موجود ہوں تو ان سے اجازت لے کر دونوں کے وکیل اس طرح صیغۂ نکاح پڑھیں۔

اوّل لڑکی کے ولی کا وکیل کہے

أَنْكَحْتُ بِنْتَ مُوَكِّلِيْ اِبْنَ مُوَكِّلِكَ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

زَوَّجْتُ بِنْتَ مُوَكِّلِيْ بِابْنِ مُوَكِّلِكَ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

پھر فوراً لڑکے کے ولی کا وکیل کہے

قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِاِبْنِ مُوَكِّلِيْ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

قَبِلْتُ التَّزْوِيْجَ لِاِبْنِ مُوَكِّلِيْ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۵) اور اگر مرد و عورت دونوں نابالغ ہوں۔ اور دونوں کے ولی بھی موجود نہ ہوں۔ لیکن نکاح مطلوب ہو تو اس طرح دو شخص صیغۂ نکاح پڑھ سکتے ہیں۔

اوّل ایک شخص لڑکی کی طرف سے کہے

أَنْكَحْتُ الصَّبِيَّةَ الْمُعَيَّنَةَ الْمَعْلُوْمَةَ بِالصَّبِيِّ الْمُعَيَّنِ الْمَعْلُوْمِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

زَوَّجْتُ الصَّبِيَّةَ الْمُعَيَّنَةَ الْمَعْلُوْمَةَ بِالصَّبِيِّ الْمُعَيَّنِ الْمَعْلُوْمِ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

پھر فوراً دوسرا شخص لڑکے کی طرف سے کہے

قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِلصَّبِيِّ الْمُعَيَّنِ الْمَعْلُوْمِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

قَبِلْتُ التَّزْوِيْجَ لِلصَّبِيِّ الْمُعَيَّنِ الْمَعْلُوْمِ عَلَى الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ۔

یہ صیغے یوں بھی پڑھے جا سکتے ہیں۔ اول لڑکی کی طرف سے ایک شخص کہے أَنْكَحْتُ زَيْنَبَ مُحَمَّدًا عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔ پھر فوراً لڑکے کی طرف سے ایک شخص کہے قَبِلْتُ النِّكَاحَ لِمُحَمَّدٍ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ (زینب و محمد کی جگہ اس لڑکی لڑکے کا نام لیا جائے۔ جس کا نکاح ہوتا ہے) یہ نکاح فضولی ہے۔ جسے مرد و عورت بالغ ہو جانے کے بعد مجاز ہیں کہ بحال رکھیں یا فسخ کر دیں۔ اس میں طلاق کی ضرورت نہیں ہے۔

ان کے علاوہ نکاح کی اور بھی صورتیں ہیں۔ جن کے لئے بھی نکاح کے صیغے ان میں سے بنائے جا سکتے ہیں۔

# عقدِ مُتعہ

مُتعہ میں بھی احتیاط لازم ہے۔ اور اس میں مرد و عورت اور مہر کی تعیین کے علاوہ مدّت کا معین ہونا بھی ضروری ہے۔ اگر مدّت معین نہ ہوگی تو وہ عقد نکاح دائمی ہو جائے گا۔ مہر فوراً ادا کر دینا چاہیئے۔ پاک دامن و مومنہ عورت سے مُتعہ کرنا مستحب ہے۔ اور کنواری لڑکی سے مکروہ ہے۔ اور بازاری عورت سے بھی مکروہ ہے۔ اس ضمن میں یہ واضح رہے کہ متعہ کی تشریح ضرورت کی صورتوں کے لئے ہوئی ہے لیکن چونکہ مخالفین نے اس حکم اسلامی کو ممنوع سمجھ لیا۔ لہٰذا اس قانون کی بقا کے لئے متعہ کی فضیلت میں احادیث وارد ہوئے ہیں۔ بہر حال ہر شخص کے لئے بلا ضرورت جب کہ عقد دائمی وہ کر چکا ہے۔ یا کر نیکی ضرورت رکھتا ہے۔ عقد منقطع (مُتعہ) کے بھی کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ سوائے ان صورتوں کے جب کہ مخالفین کے خلاف اس شعار کو قائم رکھنے کے لئے عمل کی ضرورت ہو۔ ہر مسلمان عورت اور کافرہ سے جو اہلِ کتاب اور ذمی ہو۔ مُتعہ صحیح ہے۔ صیغہ مُتعہ میں بھی ایجاب و قبول اور قصدِ انشا، اور الفاظ کا صحیح طریقہ سے ادا کرنا ضروری ہے۔

# صیغہ مُتعہ

(۱) اگر مرد و عورت خود صیغہ پڑھ سکتے ہوں تو اوّل عورت کہے۔ مَتَّعْتُكَ نَفْسِيْ فِي الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ پھر فوراً مرد کہے قَبِلْتُ الْمُتْعَةَ لِنَفْسِيْ فِي الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۲) اگر مرد و عورت دونوں کی طرف سے دو شخص وکیل ہوں تو اوّل عورت کا وکیل کہے مَتَّعْتُ مُوَكِّلَتِيْ مُوَكِّلَكَ فِي الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ پھر فوراً مرد کا وکیل کہے۔ قَبِلْتُ الْمُتْعَةَ لِمُوَكِّلِيْ فِي الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۳) اگر مرد و عورت دونوں کی طرف سے ایک ہی شخص وکیل ہو تو اوّل عورت کی طرف

سے کہے۔ مَتَّعْتُ مُوَكِّلَتِيْ بِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ پھر فوراً مرد کی طرف سے کہے۔ قَبِلْتُ الْمُتْعَةَ لِمُوَكِّلِيْ عَلَى الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۴) اگر عورت کی طرف سے خود متعہ کرنے والا مرد ہی وکیل ہو تو پہلے عورت کی طرف سے کہے۔ مَتَّعْتُ مُوَكِّلَتِيْ لِنَفْسِيْ فِي الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ پھر فوراً اپنی طرف سے کہے۔ قَبِلْتُ الْمُتْعَةَ لِنَفْسِيْ فِي الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۵) اگر عورت کی طرف سے کوئی دوسرا شخص وکیل ہو۔ اور مرد خود پڑھنا چاہے تو اوّل عورت کا وکیل کہے۔ مَتَّعْتُكَ مُوَكِّلَتِيْ فِي الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔ پھر فوراً مرد کہے۔ قَبِلْتُ الْمُتْعَةَ لِنَفْسِيْ فِي الْمُدَّةِ الْمَعْلُوْمَةِ عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ۔

(۶) اگر مرد و عورت دونوں عربی زبان نہ جانتے ہوں، اور خود متعہ کا صیغہ پڑھنا چاہیں تو دوسری زبان میں بھی پڑھ سکتے ہیں۔ مثلاً اُردو زبان میں اس طرح پڑھیں۔ اوّل عورت کہے "میں نے اپنے نفس کو اتنی مدّت کے لئے اس قدر مہر پر تیرے متعہ میں دیا" پھر فوراً مرد کہے، "میں نے اتنی مدّت کے لئے اس قدر مہر پر متعہ کو قبول کیا۔

# حرام عورتیں

اوّل وہ عورتیں جو نسب کی وجہ سے حرام ہیں۔ یعنی جن سے عقد نہیں ہو سکتا، سات قسم کی ہیں۔

(۱) ماں، دادی، نانی، پرنانی اور اس سے اُوپر

(۲) بیٹی، نواسی اور اُس کی اولاد۔ پوتی اور اس کی اولاد اور اس سے نیچے۔

(۳) بہن

(۴) بھانجی اور اس کی لڑکیاں اور لڑکیوں کی لڑکیاں اور اس سے نیچے۔

(۵) اپنی پھوپھی ۔ ماں باپ کی پھوپھی ۔ دادا ۔ دادی ۔ نانا ۔ نانی کی پھوپھی ۔ اور اس سے اُوپر

(۶) اپنی خالہ ، ماں کی خالہ ، دادا ۔ دادی ۔ نانا ۔ نانی کی خالہ اور اس سے اُوپر ۔

(۷) بھائی کی اولاد یعنی بھتیجی اور اُس کی لڑکیاں ۔ اور لڑکیوں کی لڑکیاں ۔ اور اس سے نیچے ۔

دوسرے نسب کی طرح رضاعت (دُودھ پینے پلانے) سے بھی یہ ساتوں قسم کی عورتیں حرام ہو جاتی ہیں ، کیونکہ دودھ پینے والا بچّہ اس عورت کے لئے جس نے دودھ پلایا ہے ۔ اور اُس کے شوہر کے لئے بمنزلہ بیٹے کے ہو جاتا ہے ۔ جس کی وجہ سے سب رشتہ داریاں دودھ کی قائم ہو جائیں گی بلکہ جس بچہ نے دودھ پیا ، اُس کے باپ کے لئے بھی یہ جائز نہیں ہے کہ دودھ پلانے والی عورت کی لڑکی سے جو اُس کے بطن سے ہو ، یا اُس کے شوہر کی لڑکی سے نکاح کرے ، کیونکہ یہ لڑکیاں اس کی اولاد کے حکم میں ہیں ، لہٰذا اگر نانی اپنے نواسہ یا نواسی کو یا ساس اپنے داماد کی دوسری اولاد کو دودھ پلائے گی تو اس دودھ پلانے والی کی لڑکی داماد پر ہمیشہ کے لئے حرام ہو جائے گی ، اور نکاح فسخ ہو جائے گا ، لیکن اگر دادی پوتے یا پوتی کو دودھ پلائے تو اُس کی بہو اس کے بیٹے پر حرام نہ ہو گی ۔

رضاعت کی آٹھ شرائط ہیں ۔

(۱) مرضعہ (دودھ پلانے والی عورت) کا دودھ جائز حمل سے حاصل ہوا ہو ، یعنی زنا کا نہ ہو ۔ اور نہ خود بخود اُترا ہو ۔

(۲) مرضعہ (دودھ پلاتے وقت) زندہ ہو ۔

(۳) بچّہ ہر مرتبہ چھاتی سے منہ لگا کر پیئے ۔ یہ نہ ہو کہ کسی برتن میں دودھ کے پلایا جائے ۔

(۴) دودھ خالص ہو ، اُس میں کوئی چیز ملا کے نہ دی جائے ۔

(۵) دودھ ایک شوہر سے ہو ، دو شوہروں سے نہ ہو ۔ پس اگر مرضعہ کو شوہر نے طلاق دے دی ہے اور دوسرا عقد کر کے وہ حاملہ ہو گئی ہو ، اور دودھ برابر جاری رہا ہو ۔ اور وضع حمل سے قبل (پہلے شوہر سے) دس مرتبہ اور وضع حمل کے بعد دوسرے شوہر سے ) پانچ مرتبہ

کسی بچے کو دودھ پلایا ہو تو رضاعت ثابت نہ ہوگی۔ اسی طرح یہ بھی شرط ہے کہ مرضعہ ایک ہو یعنی پوری رضاعت ایک عورت سے ہو۔ پس اگر تھوڑا ایک عورت پلائے۔ اور تھوڑا دوسری عورت اگرچہ دونوں ایک ہی شوہر کی بیویاں ہیں تو رضاعت متحقق[1] نہ ہوگی۔

(۶) دودھ پینے والے بچے کی عمر پورے دو سال کی نہ ہوئی ہو۔ اور مرضعہ کے بچے میں اس کی شرط نہیں ہے کہ اس کا سن بھی دو برس سے کم ہو۔

(۷) بچے کو ایسا مرض نہ ہو کہ دودھ پی کر قے کر دیتا ہو۔ پس اگر ایسا ہو تو احتیاط لازم ہے۔

(۸) دودھ اتنا پئے کہ اس سے گوشت پیدا ہو۔ اور ہڈی میں طاقت آئے۔ یا یہ کہ ایک شب و روز میں جب بچہ بھوکا ہو۔ مرضعہ نے اُسے دودھ[2] پلایا ہو۔ یا لگاتار پندرہ مرتبہ دودھ پلایا ہو۔ اور ہر مرتبہ بچے نے پیٹ بھر کر پیا ہو۔ لیکن یہ ضروری ہے۔ کہ اس درمیان میں کسی اور کا دودھ اُس نے نہ پیا ہو۔ مگر احوط یہ ہے۔ کہ دس[1] مرتبہ دودھ پیا ہو۔ تب بھی احتیاط کا لحاظ رکھا جائے۔ یعنے رضاعت کا حکم جاری کیا جائے۔

تیسرے وہ عورتیں جو نسب و رضاعت کے بغیر ہمیشہ کے لئے حرام ہیں گیارہ قسم کی ہیں۔

(۱) زوجہ کی ماں جو عقد ہوتے ہی حرام ہو جاتی ہے۔

(۲) باپ کی زوجہ بیٹے پر۔ اور بیٹے کی زوجہ باپ پر۔

(۳) زوجۂ مدخولہ کی بیٹی۔

---

[1] لیکن اگر دو عورتیں ایک ہی شوہر سے دو بچوں کی پوری رضاعت کریں تو ان دونوں بچوں کے درمیان رضاعت متحقق ہو جائے گی۔ پس اس قسم میں مرضعہ کا ایک ہونا شوہر کے ایک ہونے کی مانند نہیں ہے (آقائے محسن حکیم) [2] بشرطیکہ دودھ کے سوا اور کوئی غذا اسے نہ دی گئی ہو۔ ۱۲ (آقائے محسن حکیم)

(۴) جس شوہردار[1] عورت سے یا اُس عورت سے جو کسی کے طلاق رجعی[2] کے عدّہ میں ہو۔ جان کر عقد کرلے تو اس کا یہ نکاح صحیح نہ ہوگا۔ وہ ہمیشہ کے لئے حرام ہو جائے گی۔

(۵) اسی طرح اگر شوہردار عورت سے زنا کیا جائے تو وہ ہمیشہ کے لئے حرام ہو جائے گی۔

(۶) اگر کوئی شخص احرام کی حالت میں ہو۔ اور یہ جانتے ہوئے کہ نکاح حرام ہے۔ کسی عورت سے نکاح کرے تو وہ عورت ہمیشہ کے لئے حرام ہو جائے گی۔

(۷) اگر کوئی شخص لڑکے کا انکار کرے کہ یہ میرے نطفہ کا نہیں ہے۔ اور زوجہ اس کا بتائے اس پر دونوں حاکم شرع کے سامنے ایک دوسرے پر لعنت کریں تو یہ عورت اس شخص پر ہمیشہ کے لئے حرام ہو جائے گی۔

(۸) جس لڑکے سے اغلام کیا ہو۔ اس کی ماں بہن اور بیٹی سے نکاح نہیں کر سکتا۔ اس میں کوئی فرق نہیں کہ فاعل و مفعول دونوں خواہ کسی عمر کے ہوں[3]۔

(۹) اگر نابالغ لڑکی سے نکاح کر کے جماع کیا جائے۔ اور افضا واقع ہو۔ یعنی اُس کے حیض و پاخانہ کا مقام ایک ہو جائے۔ تو پھر بنا بر مشہور اُس کے لئے وہ حرام ہو جائے گی۔

(۱۰) وہ عورت جس کے ساتھ عقد ہونے سے قبل[4] اس کی ماں یا بیٹی وغیرہ[5] سے زنا کر چکا ہو۔ اسی طرح اگر وطی باشبہ کر چکا ہو تب بھی یہی حکم[6] ہے۔

---

[1] شوہردار عورت کا ہمیشہ کے لئے حرام ہو جانا بنا بر احتیاط وجوبی ہے۔ ۱۲

[2] عدہ خواہ رجعیہ ہو یا غیر رجعیہ۔ ۱۲

[3] اگر لواطہ کرنے والا بالغ ہو تو اس پر مفعول شخص کی ماں بہن اور بیٹی حرام ہے لیکن اگر لواطہ کرنے والا نابالغ ہو۔ تو بنا بر احتیاط (واجب) اُس کی ماں بہن اور بیٹی سے عقد نہ کرے ۲ (آقائے محسن حکیم)

[4] یا اگر عقد کے بعد اور دخول سے پہلے زنا واقع ہو۔ تب بھی بنا بر احتیاط ہمیشہ کے لئے حرام ہو جائے گی [5] یعنے زانیہ کی ماں اور بیٹی زانی پر حرام ہو جاتی ہے۔ اور زانی کا باپ اور بیٹا زانیہ پر ۱۲ [6] لیکن اگر نکاح کے بعد زنا ہوا ہے۔ یا وطی بالشبہ ہوئی ہے۔ تو اس سے حرمت نہیں ہوتی (محسن)

(۱۱) آزاد زوجہ جسے نو مرتبہ شوہر نے طلاق عدّہ دی ہو تو وہ نویں طلاق کے بعد ہمیشہ کے لیے حرام ہو جائے گی۔ لیکن تیسری اور چھٹی طلاق کے بعد پھر نکاح کا جائز ہونا اس بات پر موقوف ہے کہ کوئی دوسرا شخص جسے محلل کہتے ہیں۔ اس سے نکاح کر لے۔

چوتھے۔ وہ عورتیں جو بعض حالات میں حرام ہیں۔ اور وہ یہ ہیں۔

(۱) ایک بیوی جب تک عقد میں ہے۔ اُس کی بہن سے نکاح حرام ہے۔

(۲) جب کہ چار عورتیں نکاح دائمی میں موجود ہوں تو پانچویں عورت سے نکاح دائمی کرنا حرام ہے۔

(۳) زوجہ کی بھتیجی یا بھانجی سے بغیر زوجہ کی اجازت کے عقد حرام ہے۔ البتہ اگر وہ اجازت دے دے تو جائز ہے۔

(۴) زنِ کافرہ سے جو اہلِ کتاب نہ ہو۔ مسلمان مرد کا نہ اُس سے نکاح صحیح ہے اور نہ متعہ اور اسی طرح مسلمان عورت کا کافر مرد سے عقد حرام ہے۔ خواہ وہ اہلِ کتاب ہی کیوں نہ ہو۔ اسی طرح زنِ کتابیہ سے بھی بنابر اقوٰی نکاح دائم جائز نہیں ہے۔ ہاں متعہ کتابیہ سے جائز ہے۔ اور اسی طرح مومنہ عورت کا عقد مخالف (غیر مومن) کے ساتھ بنابر احوط ناجائز ہے[1]۔

# اعمال بعد نکاح

جب دلہن شوہر کے گھر جائے تو مومنین کو کھانے کی دعوت ایک روز یا دو روز دی جائے، اس سے زائد مکروہ ہے۔ اور مستحب ہے کہ دلہن کو جب شوہر کے گھر لایا جائے تو رات کا وقت ہو۔ اور دن میں دعوتِ ولیمہ کی جائے اور دلہن باوضو ہو۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جب دلہن کو تیرے پاس لائیں تو کہہ کہ آنے سے پہلے وضو کر لے۔ اور تو بھی وضو کر۔ اور دو رکعت نماز پڑھ۔ اور دلہن کو بھی حکم کر کہ دو رکعت نماز پڑھے۔ پھر خدا کی حمد بجا لا اور محمدؐ و آلِ محمدؐ پر صلوات بھیج۔ اور دعا کر اور وہ عورتیں جو اُس کے ساتھ آئی ہیں اُن سے کہہ کہ آمین کہیں۔ اور یہ دعا پڑھ۔ اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِیْ اِلْفَھَا

---

[1] بنابر اقوٰی جواز ہے ۱۲

وَوُدَّهَا وَرِضَاهَا وَأَرْضِنِي وَاجْمَعْ بَيْنَنَا بِأَحْسَنِ اجْتِمَاعٍ وَأَنَسِ ائْتِلَافٍ فَإِنَّكَ تُحِبُّ الْحَلَالَ وَتَكْرَهُ الْحَرَامَ ۔ اور اپنا ہاتھ دلہن کی پیشانی پر رکھ اور یہ دعا پڑھ اَللّٰهُمَّ عَلٰى كِتَابِكَ تَزَوَّجْتُهَا وَفِي أَمَانَتِكَ أَخَذْتُهَا وَبِكَلِمَاتِكَ اسْتَحْلَلْتُ فَرْجَهَا فَإِنْ قَضَيْتَ لِي فِي رَحِمِهَا شَيْئًا فَاجْعَلْهُ مُسْلِمًا سَوِيًّا وَلَا تَجْعَلْهُ شِرْكَ شَيْطَانٍ پھر دلہن کے دونوں پاؤں کسی ظرف میں دھوئے اور اُس پانی کو گھر میں چھڑکے کہ موجب خیر و برکت ہوگا۔ اور خداوند عالم ستر ہزار پریشانیاں گھر سے دفع فرمائے گا۔ اور ستر ہزار طرح کی برکتیں داخل کرے گا۔ اور چاہیئے کہ سات روز تک دودھ اور سرکہ اور دھنیا اور ترش سیب کھانے سے دلہن کو روکا جائے تاکہ ایسا نہ ہو کہ بانجھ ہو جائے ۔ پھر جب جماع[1] کرنے کا ارادہ ہو تو یہ دعا پڑھے جو امیر المومنین علیہ السّلام سے منقول ہے بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ جَنِّبْنِي الشَّيْطَانَ وَجَنِّبِ الشَّيْطَانَ مَا رَزَقْتَنِي تاکہ جماع میں شیطان شریک نہ ہو۔ وقتِ جماع بسم اللہ پڑھے۔ اور حق تعالٰے سے سوال کرے کہ اُسے فرزند صالح مرحمت فرمائے۔ اور جماع پیر، منگل، جمعرات اور جمعہ کی راتوں میں مستحب ہے اور جمعرات کو بوقت زوال اور بروز جمعہ عصر کے بعد اور جب عورت کی خواہش ہو۔ اور ماہِ رمضان کی شبِ اول میں بھی مستحب ہے۔

مندرجہ ذیل وقتوں میں جماع کرنا مکروہ ہے۔ چاند گہن کی رات، سورج گہن کا دن، وقتِ غروب آفتاب یہاں تک کہ سرخی شفق زائل ہو۔ بعد طلوعِ فجر، طلوعِ آفتاب تک سرخ یا زرد و سیاہ آندھی آنے کے دن، وقت زلزلہ، وقتِ زوال ہر مہینہ کی پہلی رات سوائے ماہ رمضان کی پہلی رات کے کہ جس میں مجامعت مستحب ہے۔ ہر مہینہ کی پندرھویں شب، ہر مہینہ کی آخر کی وہ راتیں جن میں چاند چھپ جاتا ہے۔ جس رات کو سفر سے واپس آئے، شب عیدین، برہنہ ہو کر اور اسی طرح کشتی میں، مکان کی چھت پر، پھل دار درخت پر پھلدار درخت کے نیچے، دھوپ میں، خضاب لگا کر اور احتلام کے بعد بھی بغیر غسل یا وضو کے جماع کرنا یا کھڑے ہو کر یا اس طرح کہ عورت کی پشت مرد کی طرف ہو جماع کرنا یا رو بقبلہ یا پشت بقبلہ ہو کر جماع کرنا اور بوقت جماع عورت کے مقام پیشاب کی طرف نظر کرنا مکروہ



[1] ہمبستری

ہے۔ اور اسی طرح وقتِ جماع سوائے ذکر خدا کے اور کوئی کلام کرنا بھی مکروہ ہے۔ اور ایسی انگوٹھی کا ہاتھ میں ہونا جس پر خدا کا نام یا کوئی آیت کندہ ہو۔ یا حاملہ عورت سے بغیر وضو کے جماع کرنا۔ اور ایسی جگہ جماع کرنا کہ جہاں کوئی تیسرا شخص ہو۔ یہ سب اُمور مکروہ ہیں اور چاہیئے کہ صاف کرنے کے لئے مرد اور عورت کا کپڑا علیحدہ علیحدہ ہو۔ کیونکہ کپڑے کا ایک ہونا عداوت کا باعث ہے۔

# حقوق زوجہ و شوہر

شوہر پر بیوی کا نان و نفقہ واجب ہے کہ اُس کے لئے کھانے پینے کی چیزیں، لباس، مکان، خدمت گار وغیرہ اپنی حسب استطاعت و قدرت اور رواج کے مطابق مہیا کرتا رہے۔ لیکن اگر عورت نافرمان ہو۔ اور اپنے شوہر کے حقوق ادا نہ کرے۔ تو نان و نفقہ کی مستحق نہ رہے گی۔ شوہروں کو چاہیئے کہ اپنی بیویوں کے ساتھ رعایت برتیں اور اُن کے ساتھ خواہ مخواہ سختی سے پیش نہ آئیں۔ اور اُن کو ایسے کاموں کی تکلیف نہ دیں جو اُن کی قدرت سے باہر ہوں۔ امیر المومنین علیہ السّلام سے منقول ہے کہ عورت بمنزلہ پھول کے ہے خدمت گار نہیں ہے۔ پس اُس سے ملاطفت و نرمی سے پیش آتے رہو۔ تاکہ ہر حال میں تم اُس سے فائدہ حاصل کر سکو۔ حدیثوں میں ہے کہ بیوی کا حق اُس کے شوہر پر یہ ہے۔ کہ اُس کے خرچ کو دے۔ اُس کے کپڑوں کا خیال رکھے اگر وہ کوئی قصور کرے تو اُسے معاف کر دے۔ ترش مزاجی سے پیش نہ آئے۔ ہر وقت ماتھے پر تیوری نہ چڑھی رہے۔ کم از کم تیسرے دن گوشت کھلائے۔ چھ مہینے میں ایک مرتبہ مہندی و سمہ دے۔ سال میں چار جوڑے پوشاک دو گرم اور دو سرد بنائے۔ تیل موجود رہے۔ میوے حسب قدرت و رواج کھلائے۔ عید کے دنوں میں بہ نسبت اور موقعوں کے کھانے پینے وغیرہ کی چیزیں مہیا کرے۔ اسی طرح شوہر کے حقوق عورت پر ہیں۔ ایک عورت جناب رسالتمآب صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ اور عرض کیا کہ یا حضرت زوجہ پر شوہر کا کیا حق ہے۔ فرمایا کہ شوہر کی اطاعت کرے۔ اُس کی نافرمانی نہ کرے اور بغیر اس کی اجازت کے

کوئی چیز کسی محتاج کو نہ دے۔ اور سنتی روزہ بغیر شوہر کی اجازت کے نہ رکھے۔ اور جس وقت وہ جماع کا ارادہ کرے۔ تو انکار نہ کرے۔ اگرچہ اونٹ پر بھی سوار ہو۔ اور بغیر شوہر کی اجازت کے باہر نہ جائے۔ اگر بے اجازت باہر جائے گی تو آسمان و زمین کے فرشتے اس وقت تک اس پر لعنت کریں گے کہ جب تک گھر میں واپس آئے۔ حدیث میں ہے کہ زوجہ پر شوہر کا یہ حق ہے کہ خوشبو لگائے۔ اچھے کپڑے پہنے۔ بناؤ سنگار کرے۔ ہر صبح و شام شوہر کے سامنے حاضر ہو کہ اگر شوہر جماع کا ارادہ رکھتا ہو تو یہ موجود رہے۔ اور انکار نہ کرے۔ اور جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ کہ اگر سوائے خدا کے کسی دوسرے کو سجدہ کرنے کا حکم ہوتا تو میں عورتوں کو حکم دیتا کہ اپنے شوہروں کو سجدہ کریں۔ اور جس عورت کا شوہر اُس کو جماع کے لئے بلائے اور وہ اس قدر تاخیر کرے کہ شوہر سو جائے تو فرشتے اُس عورت پر اُس وقت تک لعنت کرتے ہیں کہ شوہر بیدار ہو۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو عورت اپنے شوہر سے کہے کہ میں نے تم سے بھلائی نہیں دیکھی تو اُس کے تمام اعمال کا ثواب جاتا رہتا ہے۔ پس عورتوں کو چاہیئے کہ جہاں تک ہو سکے اپنے شوہروں کو خوش رکھیں۔ اگر شوہر راضی ہے تو خدا اور رسولؐ بھی راضی ہیں۔ اور اگر وہ ناخوش ہے تو یہ بھی خوش نہیں ہو سکتے۔ اپنے شوہر کے آرام و راحت کو ہمیشہ مقدّم رکھیں بلکہ شوہر کے ماں بہن یعنی اپنی ساس نندوں کی مرضی کے خلاف کوئی کام نہ کریں۔ کیونکہ اُن کی ناراضگی میاں بیوی کے درمیان میں سارے جھگڑوں کی جڑ ہے۔ اس طرح سسرال کی شکایت کبھی اپنے ماں باپ کے پاس جا کر نہ کرنی چاہیئے۔ ورنہ بات بڑھ جاتی ہے۔ اور ذرا سی زبان تمام عمر گھر آباد نہیں ہونے دیتی۔ ماں باپ کو چاہیئے کہ اپنی لڑکیوں کو لڑکپن ہی سے اس قسم کی تعلیم دیں۔ لڑکیوں کو قرآن پڑھانے اور نماز روزہ کے ضروری مسائل تعلیم کرنے کے بعد کام کاج سینا پرونا اچھی اچھی عادتیں سکھانا چاہیئے۔ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے کہ عورتوں کو کھڑکیوں اور کوٹھوں پر نہ جانے دو۔ اُن کو چرخہ کاتنا سکھاؤ اور سورۃ نور یاد دلاؤ۔ غرضیکہ اُن میں ایسی عادتیں ڈالی جائیں جو شریف لڑکیوں میں ہونی چاہیئیں۔ پردہ کے متعلق بہت زیادہ اہتمام ہونا چاہیئے کیونکہ نامحرم کے سامنے

کھلم کھلا آنا حرام ہے۔ پردہ دار عورتوں سے پردہ کا اٹھنا قرب قیامت کی دلیل ہے۔

# اعمالِ طلب اولاد

حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے روایت ہے کہ جس کے اولاد نہ ہوتی ہو۔ وہ ہر روز سو مرتبہ استغفار پڑھے۔ دوسری روایت میں ہے کہ ہر روز صبح و شام ستر مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ اور ستر مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہ دس مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ نو مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہ اور اس کے بعد ایک مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ کہنا چاہیئے۔ روایت میں ہے کہ طلب اولاد کے لئے سجدہ میں یہ پڑھا کرے۔ رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے منقول ہے کہ طلب فرزند کے لئے جماع کے وقت یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ وَلَدًا وَّاجْعَلْهُ تَقِيًّا لَّيْسَ فِيْ خَلْقِهٖ زِيَادَةٌ وَّلَا نُقْصَانٌ وَّاجْعَلْ عَاقِبَتَهٗ اِلَى الْخَيْرِ۔ اور جو عورت حاملہ نہ ہوتی ہو تو سورۂ آل عمران (پارہ ۳ و ۴) زعفران و گلاب سے لکھ کر اُس کے باندھی جائے۔ حاملہ ہو جائے گی۔ اور جو سورۃ فجر (پارہ ۳۰) گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اُوپر دم کرے اور پھر جماع کرے۔ خداوند عالم اُسے فرزند عطا فرمائے گا۔

کسی نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کی خدمت میں عرض کیا کہ میرے لڑکا نہیں ہوتا۔ حضرتؑ نے ارشاد فرمایا کہ جب تو اپنی زوجہ سے جماع کا ارادہ کرے تو یہ آیتیں پڑھ۔ انشاء اللہ تجھ کو فرزند عطا ہوگا۔ وَذَا النُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَيْهِ فَنَادٰى فِي الظُّلُمَاتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ وَزَكَرِيَّآ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ ٥

روایت میں ہے کہ عورت کے حاملہ ہو جانے کے بعد اگر کوئی شخص چاہے۔ کہ وہ لڑکا جنے۔ تو چار مہینہ کا حمل ہونے سے پہلے متواتر چار جمعہ اس کے پیٹ پر یہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ اَنْتَ اَیْضًا مُحَمَّدٌ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ وَّاَوْلَادِہِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاھِرِیْنَ۔ پھر جب بچہ پیدا ہو تو اُس کا نام محمد رکھا جائے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے روایت ہے کہ بوقت جماع یہ دُعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ رَزَقْتَنِیْ ذَکَرًا سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا۔ بچّہ کا نام محمد رکھے۔ حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام سے منقول ہے کہ طلب فرزند کے لئے ستّر مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْکَ وَلِیًّا یَّرِثُنِیْ فِیْ حَیٰوتِیْ وَیَسْتَغْفِرُ لِیْ بَعْدَ مَوْتِیْ وَاجْعَلْہُ خَلْقًا سَوِیًّا وَّلَا تَجْعَلْ لِلشَّیْطَانِ فِیْہِ شِرْکًا وَّلَا نَصِیْبًا اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلَیْکَ اِنَّکَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ۔

# اعمال وقتِ حمل و آسانیٔ وضع حمل

سورۃ بیّنہ (پارہ ۳۰) کو اگر لکھ کر پانی سے دھویا جائے۔ اور اس پانی کو حاملہ عورت پیئے تو اُس کا حمل ساقط نہ ہوگا۔ اور تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

دیگر۔ اِن آیات کو پوست آہو پر لکھ کر ابتدائے حمل سے لے کر چالیس روز تک حاملہ کے پاس رکھا جائے۔ پھر علیحدہ کر لیا جائے۔ اور وضع حمل کے مہینہ میں پھر اُس کے پاس رہے تو بچّہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیات یہ ہیں۔ وَاَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَکَشَفْنَا مَا بِہٖ مِنْ ضُرٍّ وَّاٰتَیْنَاہُ اَھْلَہٗ وَمِثْلَھُمْ مَّعَھُمْ رَحْمَۃً مِّنْ عِنْدِنَا وَذِکْرٰی لِلْعَابِدِیْنَ۔

اور جس عورت کو خون زیادہ آجائے۔ اِن آیات کو اُس کے دامن پر لکھیں خون منقطع ہوجائے گا۔ اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّکَ اِلٰی مَعَادٍ لِّکُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ لِّکُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ لِّکُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔

حضرت امیر المومنین علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جس روز کہ لڑکا متولّد ہو۔ حاملہ سات دانۂ خرما کھالے جو مولود کے فہم و فراست میں زیادتی کا باعث ہوگا۔ وضع حمل کی آسانی کے لئے اس دعا کو لکھ کر حاملہ کی ران پر باندھا جائے۔ مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى يَاخَالِقَ النَّفْسِ مِنَ النَّفْسِ وَمُخَلِّصَ النَّفْسِ مِنَ النَّفْسِ فَرِّجْ عَنْهَا فَالْقِتْهُ سَوِيًّا بِاِذْنِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ۔

اگر اس شکل کو لکھ کر حاملہ کی داہنی ران پر باندھا جائے تو وضع حمل آسان ہو جائے۔

**دیگر:۔** برائے آسانی وضع حمل اس شکل کو لکھ کر حاملہ کی بائیں ران پر باندھا جائے وہ شکل یہ ہے۔

اخرج نفسی من هذا المجلس

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

هسهمها الهصهمهم صميعه لهمذ ه

**دیگر۔** اسی مطلب کے لئے حاملہ پر یہ دُعا پڑھی جائے۔ يَاخَالِقَ النَّفْسِ مِنَ النَّفْسِ وَمُخَلِّصَ النَّفْسِ مِنَ النَّفْسِ اَخْلِصْهُ بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ۔

**دیگر۔** سورۃ انّا انزلناہ کو حاملہ پر پڑھنے سے ولادت آسان ہو جائے گی۔

**دیگر۔** خواص السّورۃ میں ہے کہ سورۃ ذاریات یا سورۃ واقعہ یا سورۃ انشقاق کو لکھ کر حاملہ کے باندھا جائے تو وضع حمل آسان ہو جائے گا۔ اور جب ولادت ہو جائے تو اسے اُتار لیا جائے۔

# اعمال بعد ولادت

بچّہ پیدا ہونے کے بعد اُس کو غسل دینا۔ سفید پارچہ میں لپیٹنا۔ اُس کے داہنے کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت کہنا اور خاکِ شفا یا شہد یا خرما کو فرات کے پانی یا شیریں پانی سے آمیزش کرکے اُس کے تالو کو اٹھانا یہ سب امور ناف کاٹنے سے پہلے سُنّت ہیں۔ اور سورۃ الحاقہ یا معوذتین (سورۃ فلق و سورۃ ناس) کو لکھ کر بطور تعویذ بچّہ کے گلے میں ڈالا جائے۔ تو جمیع آفات و بلیّات اور ہر شر سے محفوظ ہو جائے گا اور اُم الصّبیان کے دفعیہ کے لئے یہ شکل لکھ کر بچّہ کے گلے میں لٹکائی جائے۔

جرلیوث اراوث هیون بوطوث سلموث سلمومانعین الغیاد

وماد رنا فروناا هیون حیون۔

سنّت ہے کہ بچّہ کے پیدا ہونے سے سات روز بعد اُس کا نام حضرات انبیاء و آئمہ معصومین علیہم السّلام کے ناموں پر رکھا جائے اور وہ نام رکھنے چاہئیں جو عبُودیت پر مشتمل ہوں۔ مثلاً عبدالکریم۔ عبدالرحیم وغیرہ اور بدترین نام یعنی حکیم۔ حکم۔ خالد۔ مالک و حارث اور بدترین کنیت ابو عیسیٰ۔ ابوالحکم اور ابو مالک نہیں رکھنے چاہئیں۔ اور جس بچّہ کا نام محمد رکھا جائے اُس کی کنیت ابوالقاسم نہ ہو۔ اور سُنّت ہے کہ اسی روز عقیقہ کیا جائے۔ اور اس سے پہلے بچّہ کا سر منڈوایا جائے اور بالوں کے برابر سونا یا چاندی تصدّق کیا جائے۔ اور مکروہ ہے کہ سر مونڈنے کے وقت کچھ بال بطور کاکل یا گیسو چھوڑ دیئے جائیں۔ اور اُسی روز بچہ کے کان میں خواہ لڑکا ہو یا لڑکی سُوراخ کرنا مستحب ہے۔ اور اُس روز بچّہ کا ختنہ بھی سنّت ہے۔

## عقیقہ

عقیقہ سنّت مؤکدہ ہے۔ اور گوسفند کی بجائے اس کی قیمت تصدّق کرنا کافی نہیں ہے۔ اگر بچہ کی پیدائش کے ساتویں روز کسی وجہ سے عقیقہ نہ ہو سکے تو اُس کے بالغ ہونے کے وقت تک ولی کے ذمہ ہے اور بالغ ہونے کے بعد اُسے خود اپنا عقیقہ کرنا چاہیئے اور اگر بچہ ساتویں روز بعد زوال مر جائے تو بھی عقیقہ کا استحباب ساقط نہیں ہوتا حدیث میں ہے کہ جب تک عقیقہ نہیں ہوتا۔ بچّہ آفتوں میں مبتلا رہتا ہے۔ اور عقیقہ کے لئے اونٹ پانچ برس کی عمر سے اور بکرا دو سال سے اور بھیڑ یا دنبہ ایک سال سے کم نہ ہو زیادہ کی کوئی حد نہیں ہے۔ اور سنّت ہے کہ اس میں قربانی کے جانور کی سب شرطیں پائی جائیں۔ یعنی دبلا پتلا نہ ہو۔ اور کسی قسم کا جسمانی عیب اُس میں نہ ہو۔ چاہیئے کہ عقیقہ کا جانور نر ہو۔ خواہ مولود لڑکا ہو یا لڑکی۔ اور سنّت ہے کہ ذبح کے بعد جانور کا بند سے بند جدا کریں۔ ہڈیاں نہ توڑی جائیں۔ اور گوشت پکا کر کم سے کم دس مومنین کی دعوت کی جائے اور کچا گوشت تقسیم کرنے میں بھی مضایقہ نہیں ہے۔ اور عقیقہ کا چوتھا حصہ پاؤں کی طرف

سے دایہ کو دیا جائے۔ اور اگر دایہ نہ ہو تو ماں کو دیا جائے کہ وہ اُسے تصدق کر دے۔ اور باقی تین حصے حاجت مند مومنین میں تقسیم کر دئے جائیں۔ اور چاہیئے کہ بچہ کے ماں باپ اس گوشت کو نہ کھائیں بلکہ اُن کے متعلقین جن کا کھانا پہننا اُن کے ذمہ ہو وہ بھی نہ کھائیں۔ اور مُوتراشی[1] سے پہلے جانور کو ذبح نہ کیا جائے بلکہ بعد میں یا دونوں کام ایک وقت میں اور ایک ہی مقام پر ہوں حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے روایت ہے کہ ذبح کے وقت یہ دُعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ عَقِيْقَةٌ عَنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ لَحْمُهَا بِلَحْمِهٖ وَدَمُهَا بِدَمِهٖ وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهٖ وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهٖ وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهٖ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وِقَاءً لِآلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ وَاٰلِهِ السَّلَامُ (فلاں بن فلاں کی جگہ لڑکے اور اس کے باپ کا نام لے) اور اگر لڑکی کا عقیقہ ہو تو اسی دُعا کو اس طرح پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ عَقِيْقَةٌ عَنْ فُلَانَةَ ابْنَةِ فُلَانٍ لَحْمُهَا بِلَحْمِهَا وَدَمُهَا بِدَمِهَا وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهَا وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهَا وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهَا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وِقَاءً لِآلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ وَاٰلِهِ السَّلَامُ اور یہاں بھی فلانۃ ابنۃ فلاں کی جگہ لڑکی کا اور اُس کے باپ کا نام لے۔

دوسری روایت میں ہے کہ ذبح عقیقہ کے وقت یہ دعا پڑھے يَا قَوْمِ اِنِّيْ بَرِيْءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ اِنَّ صَلٰوتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّتَقَبَّلْ مِنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ (یہاں مولود اور اُس کے باپ کا نام لے) اور اس کے بعد بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ کہہ کر ذبح کیا جائے۔

---

1۔ موتراشی ۔ بال منڈوانا

# ختنہ

بچہ کی پیدائش کے ساتویں دن ختنہ کرنا سنت ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ اپنے بچوں کا ساتویں روز ختنہ کرو۔ کہ اس سے بچہ کا بدن زیادہ پاک ہوتا ہے۔ اور اس کے بدن میں گوشت جلد پیدا ہوتا ہے۔ اور جس کا ختنہ نہ ہوا ہو زمین اس کے پیشاب سے کراہت کرتی ہے۔ بچہ کا ختنہ بلوغ تک ولی کے ذمہ ہے اور جب لڑکا بالغ ہو جائے تو پھر خود اس پر واجب ہے اور ختنہ کے وقت یہ دعا پڑھی جائے۔ اَللّٰھُمَّ ھٰذِہٖ سُنَّتُكَ وَسُنَّةُ نَبِيِّكَ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاتِّبَاعٌ مِّنَّا لَكَ وَلِنَبِيِّكَ لِمَشِيَّتِكَ وَاِرَادَتِكَ وَقَضَائِكَ لِاَمْرٍ اَرَدْتَهٗ وَقَضَاءٍ حَتَمْتَهٗ وَحُكْمٍ اَنْفَذْتَهٗ فَاَذِقْهُ عَنْهُ حَرَّ الْحَدِيْدِ فِيْ خِتَانِهٖ وَحِجَامَتِهٖ لِاَمْرٍ اَنْتَ اَعْرَفُ بِهٖ مِنِّيْ اَللّٰھُمَّ فَطَهِّرْهُ مِنَ الذُّنُوْبِ وَزِدْ فِيْ عُمْرِهٖ وَادْفَعِ الْاٰفَاتِ عَنْ بَدَنِهٖ وَالْاَوْجَاعَ عَنْ جِسْمِهٖ وَزِدْهُ فِي الْغِنٰى وَادْفَعْ عَنْهُ الْفَقْرَ فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا نَعْلَمُ

# اعمال رضاع مولود و حق فرزند

جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت ہے کہ فرزند کے لئے زنِ دیوانہ و زنِ بدکردار کے دودھ سے اجتناب کرو۔ اور جب عورت کا دودھ کم ہو تو سورۃ یٰس یا سورۃ فتح یا سورۃ حجر زعفران سے لکھو۔ اور اسے پانی سے دھو کر عورت کو پلاؤ۔ اس کا دودھ زیادہ ہو جائے گا۔ اور اگر بچہ مٹی کھاتا ہو تو یہ آیات سورۃ سبا کی لکھ کر بطور تعویذ بچہ کے گلے میں ڈالیں۔ بچہ مٹی کھانا چھوڑ دے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞ وَيَقْذِفُوْنَ بِالْغَيْبِ مِنْ مَّكَانٍ بَعِيْدٍ وَحِيْلَ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ مَا يَشْتَهُوْنَ كَمَا فُعِلَ بِاَشْيَاعِهِمْ مِنْ قَبْلُ اِنَّهُمْ كَانُوْا فِيْ شَكٍّ مُّرِيْبٍ ۞

اور دانتوں کے آسانی سے نکل آنے کے لیے سورہ قٓ کو لکھ کر اسے پانی سے دھوئیں اور اُس پانی سے بچہ کے دہن کو دھوئیں۔ دانت آسانی سے نکل آئیں گے۔ جب بچہ تین سال کا ہو جائے تو اس سے کہلواؤ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اور جب اُس کی عمر تین سال سات ماہ اور بیس روز کی ہو جائے تو اُسے پڑھاؤ کہ وہ سات بار مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہے اور جب وہ پانچ سال کی عمر کا ہو جائے تو اُسے دائیں بائیں کی پہچان کراؤ۔ اور اُسے کہو کہ رُو بقبلہ ہو کر سجدہ کرے۔ اور جب سات برس کا ہو جائے تو اُسے کہو کہ منہ ہاتھ دھو کر نماز پڑھے اور مکتب میں جائے اور نو سال کی عمر میں بچہ کو کہو کہ وضو کرے اور نماز پڑھے اور اگر ترک کرے تو اُسے سرزنش کرو۔ اور جب بچہ چودہ سال کا ہو جائے تو اُسے کہو کہ کسب علوم کرے اور حلال و حرام یاد کرے۔ باپ کا یہ فریضہ ہے کہ بیٹے کا اچھا نام تجویز کرے اُسے ادب سکھائے۔ قرآن شریف پڑھائے۔ اُسے پاک رہنے کی ہدایت کرے۔ اور تیر اندازی وغیرہ کی تعلیم دلائے۔ اور اُسے خوش حال زندگی بسر کرنے کے لئے تربیت دے۔

# طلاق کا بیان

زوجہ کو زوجیت سے خارج کرنے کا نام طلاق ہے۔ اور چونکہ طلاق بڑا سخت معاملہ ہے۔ لہٰذا نہایت اچھی طرح اور ٹھنڈے دل سے سوچ سمجھ کر طلاق کا اقدام کیا جائے۔ پاک دامن عورت کے طلاق پر عرشِ الٰہی کانپ اُٹھتا ہے۔ اور خداوندِ عالم کے نزدیک حلال اُمور میں طلاق سے زیادہ ناگوار کوئی چیز نہیں ہے جب زن و شوہر کی نااتفاقی و ناچاقی بالکل اصلاح کے قابل نہ رہے۔ اور بجز علیحدگی کے اور کوئی چارہ کار نہ ہو تو طلاق ضروری ہو جاتی ہے۔ اور خصوصاً جب کہ عورت اپنی علیحدگی کے لئے جائز خواہش بھی رکھتی ہو تو شوہر کا طلاق پر آمادہ نہ ہونا ظلم عظیم اور عورت کے لئے بڑی مصیبت ہے۔ طلاق دینے والے کی شرائط یہ ہیں کہ وہ عاقل ہو۔ بالغ ہو۔ اپنے قصد و اختیار سے طلاق دے۔ لہٰذا نابالغ اور مجنون کا طلاق دینا صحیح نہیں

ہے۔ البتہ مجنون کا ولی اگر اُس کی زوجہ کو طلاق دے تو جائز ہے۔ بخلاف نا بالغ کے ولی کے کہ وہ طلاق نہیں دے سکتا۔ اور بے قصد و ارادہ یا مذاق میں ویسے ہی طلاق کے الفاظ نکل جانے سے طلاق نہیں ہوتی ہے۔ اور نہ جبراً طلاق صحیح ہوگی۔

**شرائط مطلقہ** ۔ عقد دائم میں ہو۔ پس متعہ میں طلاق نہیں ہے بلکہ اس میں جب مدّت گزر جائے یا شوہر مدّت بخش دے۔ جدائی حاصل ہو جائیگی۔ دوسرے طلاق کے وقت حیض و نفاس سے پاک[1] ہو۔ لیکن اگر غیر مدخولہ یا حاملہ[2] ہو یا شوہر کہیں باہر[3] ہو۔ اور اُسے حالات نہ معلوم[4] ہوسکیں تو ان صورتوں میں اس کے لحاظ کی ضرورت نہیں ہے۔ طلاق صحیح قرار پائے گی۔ اگرچہ بعد میں معلوم ہو کہ بوقتِ طلاق وہ حیض یا نفاس کی حالت میں تھی۔ تیسرے طلاق اُس زمانہ طہارت میں ہو جس میں جماع نہ ہوا ہو۔ مگر یہ شرط نابالغ لڑکی اور حاملہ اور اس عورت کے لئے نہیں ہے۔ جس کی عمر حیض آنے کی ختم ہو چکی ہو۔ لیکن جو عورت سن حیض میں ہو مگر حیض نہ آتا ہو۔ اُس کی طلاق جماع کے تین مہینے بعد صحیح ہوگی۔ چوتھے مطلقہ کا تعیّن ہو۔ پس کسی ایک زوجہ کو بلا تعیّن طلاق دینا صحیح نہ ہوگا۔

**شرائط طلاق** ۔ صیغۂ طلاق صحیح عربی میں ہو۔ اور دو عادل گواہوں کے سامنے ہو جو صیغۂ طلاق کو سُنیں۔ صیغہ کے لئے اگر شوہر خود جاری کرے تو صرف یہ کہنا کافی ہے فُلَانَۃُ زَوْجَتِیْ طَالِقٌ (فلانہ کی جگہ اپنی زوجہ کا نام لے) اور اگر کسی کو وکیل کر دیا ہو تو وہ یہ کہے۔ فُلَانَۃُ

---

[1] کبیر السّن، غیر یائسہ اور غیر حاملہ میں بھی شرط ہے کہ طہر میں جماع نہ ہوا ہو۔ (آقائے محسن حکیم)

[2] اور حمل کا علم بھی ہو گیا ہو پس اگر علم نہ ہو کہ حمل ہے تو احوط یہ ہے کہ معلوم ہونے کے بعد پھر سے طلاق دے۔ اس طرح اس صورت میں بھی بنا بر احتیاط پھر سے طلاق دے کہ جب طلاق اُس پاک رہنے کے زمانہ میں واقع ہوئی ہو جس میں جماع ہوا ہو۔ اور حمل بھی رہ گیا ہو جو ظاہر نہ ہوا ہو۔ ۱۲

[3] ہاں اگر اس کے باہر جاتے وقت وہ حیض سے تھی یا پاک تھی۔ اور یہ جماع کر چکا تھا تو ایسی صورت میں طلاق کے لیے اتنا عرصہ ٹھہرے کہ عادۃً علم ہو جائے کہ دوسرے طہر کا زمانہ آگیا۔ ۱۲

[4] یہاں تک کہ عادت وغیرہ شرعی طریقوں سے بھی نہ معلوم ہو سکیں ۱۲ (آقائے محسن حکیم)

زَوْجَتُہٗ مُوَکِّلِیْ طَالِقٌ (لفظ فلانہ کی جگہ عورت کا نام لے) اور لفظ طَالِقٌ کہے بغیر طلاق نہ واقع ہوگی۔

**اقسام طلاق** - دو قسم کی طلاق ہے۔ ایک طلاق بائن جس کے بعد عدۃ کے اندر طلاق دینے والا رجوع نہیں کرسکتا۔ اس کی پانچ صورتیں ہیں۔

(۱) ایسی سن رسیدہ عورت (زن یائسہ) کا طلاق جس کے حائض ہونے کا زمانہ ختم ہوچکا ہو۔

(۲) نابالغ لڑکی کا طلاق۔

(۳) زوجہ غیر مدخولہ کا طلاق - یعنے وہ طلاق جو صرف نکاح کے بعد رخصتی سے قبل عمل میں آئے۔

(۴) تیسری مرتبہ کی طلاق جس کے بعد اُس عورت کی طرف رجوع نہیں ہوسکتا۔ صورت یہ ہے کہ اگر ایک دفعہ طلاق دینے کے بعد عدّہ گزر گیا اور پھر نکاح کیا۔ اور دوبارہ طلاق دیا اور عدّہ گزرنے کے بعد پھر نکاح کیا۔ اب تیسرا اگر طلاق دیا تو عدّہ گزرنے کے بعد اُس کے ساتھ نکاح نہیں ہوسکتا۔ جب تک کہ محلّل نہ ہوجائے لیکن اگر پھر ایسا ہوا کہ عدّہ میں دو دفعہ رجوع کرکے تیسرا (یعنی چھٹا) طلاق ہو۔ اور پھر محلل کی ضرورت ہو۔ اور محلل کے بعد پھر شوہر اول عقد کرے اور پھر ایسے ہی تین طلاق دے۔ تو نویں طلاق کے بعد وہ ابدی طور پر حرام ہوجائے گی۔

(۵) اُس عورت کی طلاق جو شوہر سے کراہت رکھتی ہو۔ اور اسے طلاق کے عوض میں کچھ مال دے یا اُسے حق مہر بخش دے۔ اس طلاق کا نام "طلاق خلع" ہے۔ اسی طرح اگر زوجہ و شوہر ایک دوسرے سے کراہت رکھتے ہوں۔ اور زوجہ شوہر کو طلاق کے عوض کچھ دے جسے "مبارات" کہتے ہیں تو یہ بھی طلاق بائن ہوگی۔ صرف پانچویں صورت (عدۃ خلع و مبارات) میں اگر عورت عدّہ کے اندر خود اس مال کی واپسی چاہے جو طلاق کے عوض میں شوہر کو دیا ہے تو شوہر کو بھی اس طلاق میں رجوع کا حق حاصل ہوجائے گا۔

**دوسرا طلاق رجعی** - جس میں عدّہ کے اندر شوہر رجوع کرسکتا ہے اور عورت

مطلقہ رجعیہ زوجہ کے حکم میں ہے۔ اور جب تک اس کا عدّہ تمام نہ ہوگا شوہر کے مرنے پر میراث پائے گی۔ اور اسی طرح اگر وہ مرجائے تو شوہر بھی اس کا ترکہ پائے گا۔

خلع میں بھی شرط ہے کہ شوہر بالغ و عاقل ہو۔ اور بقصد و اختیار خلع واقع کرے۔ اور عورت حیض میں نہ ہو۔ اور اس طہر میں شوہر نے مباشرت نہ کی ہو۔ جیسا کہ طلاق میں بیان ہوا پہلے "عوض" یا مقدار مال کی تشخیص کی جائے اور اس کی کوئی حد معیّن نہیں۔ پس جس پر شوہر و زوجہ راضی ہو جائیں۔ اگر وکیل ہو تو یوں کہے۔ زَوْجَۃُ مُوَکِّلِیْ مُخْتَلِعَۃٌ عَلٰی عِوَضِ الْمَبْلَغِ الْمَعْلُوْمِ۔ اور خلع بعوض زر مہر ہو تو کہے۔ عَلٰی عِوَضِ الْمَهْرِ الْمَعْلُوْمِ اور لفظ مختلعہ میں بکسر لام اور بفتح لام دونوں کا احتمال ہے۔ پس بنا براحوط ایک مرتبہ مُخْتَلِعَۃٌ اور دوسری مرتبہ مُخْتَلَعَۃٌ کے ساتھ کہے۔ اور اگر شوہر خود صیغہ خلع جاری کرے تو کہے زَوْجَتِیْ فلانۃ مُخْتَلِعَۃٌ عَلٰی عِوَضِ الْمَبْلَغِ الْمَعْلُوْمِ۔ یا زوجہ کو مخاطب کر کے کہے اَنْتِ مُخْتَلِعَۃٌ عَلٰی عِوَضِ الْمَبْلَغِ الْمَعْلُوْمِ۔ اور فلانہ کی جگہ اپنی عورت کا نام لے اس میں بھی قرأت کا لحاظ اور معنوں کا جاننا ضروری ہے۔ اور صیغہ خلع کے بعد صیغہ طلاق بھی جاری کرے۔ پس وکیل یوں کہے زَوْجَۃُ مُوَکِّلِیْ مُخْتَلِعَۃٌ فَهِیَ طَالِقٌ۔

## عدّہ طلاق و وفات

نابالغہ لڑکی اور غیر مدخولہ اور زن یائسہ کے لئے طلاق کا عدہ نہیں ہے۔ اور جس عورت کو حیض آتا ہو اس کے عدہ کا زمانہ تین طہر ہوگا۔ مثلاً طلاق کے بعد پہلا طہر اگرچہ ایک لحظہ بھر بھی ہو تو اس کا شمار ہو جائے گا۔ دوسرا طہر اس سے پہلے حیض سے پاک ہونا۔ اور تیسرا طہر دوسری مرتبہ حیض کے ایام ختم ہو کر پورا پاک رہنے کا زمانہ۔ پس یہ عدہ کا زمانہ ہے۔ اور تیسرا حیض شروع ہوتے ہی عدّہ سے باہر ہو جائے گی۔ اور وہ عورت جس کا سن تو حیض آنے کا ہو لیکن وہ حائض نہ ہوتی ہو۔ اس کے لئے طلاق کا عدّہ تین مہینے کا زمانہ ہے

---

ملہ احوط یہ ہے کہ دو طہر اور پورے دو نفوس حیض ان دونوں میں جس کی مدّت زیادہ ہو اس کو زمانہ عدہ قرار دے ۱۲۔

اور متوعہ عورت کے عدہ کی مدت دو حیض ہو گی۔ اور اگر زوجہ حاملہ ہو تو اس کے عدہ کی مدت تا وضع حمل ہو گی۔ خواہ وضع حمل اسقاط ہی کی صورت میں کیوں نہ ہو۔ ہر عورت کے لئے عدہ کا زمانہ طلاق واقع ہونے کے وقت سے شروع ہو جاتا ہے اور عدہ کے اندر اس عورت کا نان و نفقہ و مکان مرد کے ذمہ ہے۔ جس کو طلاق رجعی دی گئی ہو۔ اس زمانہ میں عورت کے لئے مکان سے باہر نکلنا ناجائز ہے۔ اور طلاق بائن میں صرف حاملہ عورت کے نان و نفقہ وغیرہ کا بچہ پیدا ہونے تک مرد ذمہ دار ہے۔

عدۂ وفات وہ عدہ ہے جو شوہر کے مرنے پر زوجہ کے لئے واجب و لازم ہے عدۂ وفات کی مدت چار مہینے دس دن ہے۔ خواہ زوجہ نابالغہ ہو۔ یائسہ ہو یا غیر یائسہ ہو۔ یا غیر مدخولہ ہو یا متوعہ ہو۔ لیکن اگر زوجہ حاملہ ہو تو چار مہینے دس دن اور وضع حمل ان دونوں میں جو زمانہ زیادہ ہو۔ وہی عدہ کی مدت قرار پائے گا۔ اور اگر زوجہ کنیز[2] ہو۔ تو عدۂ وفات دو مہینے پانچ دن ہو گا۔ اور عدۂ وفات اس وقت سے شروع ہوتا ہے کہ جب عورت کو شوہر کے مرنے کی خبر معلوم ہو۔

جس عورت کا شوہر مر جائے۔ اس پر زمانۂ عدہ میں رنگین لباس، سُرمہ اور اس قسم کی چیزوں سے زینت کرنا حرام ہے کیونکہ ایسا عمل بناؤ سنگھار کہا جاتا ہے۔

# ظہار کا بیان

اگر کوئی شخص اپنی زوجہ کو اپنی ماں یا بہن کی پشت سے تشبیہ دے۔ اور اپنی عورت سے یہ کہے اَنْتِ عَلَیَّ کَظَهْرِ اُمِّیْ اَوْ اُخْتِیْ (یعنی تو میرے لئے میری ماں یا بہن کی پشت کی مانند ہے۔ اسے ظہار[3] کہتے ہیں۔ جس سے زوجہ حرام ہو جاتی ہے۔ جبتک کہ

[1] یعنی نوّے دن (آقائے محسن حکیم)، [2] احوط یہ ہے کہ کنیز بھی آزاد عورت کی طرح چار مہینہ دس دن عدہ رکھے بلکہ ام ولد (یعنی صاحب اولاد) کے لئے یہ حکم قوت سے خالی نہیں ہے ۱۲ (آقائے محسن حکیم)

[3] ظہار سے زوجیت زائل نہ ہو گی نہ ظہار میں عدہ ہے۔ صرف مرد کو جماع کرنا حرام ہے جب تک کہ کفارہ نہ دیا جائے ۱۲ (آقائے محسن حکیم)

کفارہ نہ دے۔ اس میں شرط ہے کہ زوجہ مدخولہ ہو۔ اور شوہر بالغ اور عاقل ہو۔ اور اُس نے بقصد و اختیار ظہار کیا ہو۔ اور شاہدین عادلین کے سامنے الفاظ کہے ہوں۔ اور ظہار ایام حیض میں واقع نہ ہو۔ اور اس طہر[1] میں شوہر نے مباشرت نہ کی ہو۔ کفارہ کی صورت یہ ہے کہ پہلے غلام آزاد کرنے کا حکم ہے۔ پھر اگر یہ ممکن نہ ہو۔ تب دو مہینے کے روزے رکھے اور جب یہ ممکن نہ ہو۔ تب ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلائے۔

# اُمورِ خانہ داری

## مکان

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ انسان کی سعادت یہ ہے کہ اس کی رہائش کے لئے مکان فراخ ہو۔ اور تین چیزیں ایسی ہیں جو مومن کے لئے راحت و مسرّت کا موجب ہوتی ہیں۔ ایک فراخ و کشادہ گھر، دوسرے نیک بیوی جو دُنیا و آخرت کے اُمور میں اس کی مدد کرے۔ اور تیسرے بیٹی یا بہن۔ جب تک اُس کے عیال میں رہے۔ ضرورت سے زیادہ مکان نہیں بنانا چاہیئے۔ حدیث میں وارد ہے کہ جو شخص اپنی ضرورت و حاجت سے زیادہ مکان بنائے وہ مکان اس کے مالک پر وبال ہو گا۔ اور ایسا بھی نہ ہو کہ لوگوں کو دکھانے یا ہمسایوں پر فخر و غرور کرنے کے لئے تعمیر کیا جائے۔ اور آٹھ ہاتھ سے زیادہ اونچا مکان نہ ہونا چاہیئے۔ کسی شخص نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے شکایت کی کہ میرے اہل و عیال کو جنات آزار پہنچاتے ہیں حضرت نے پوچھا کہ تیرے مکان کی بلندی کتنی ہے۔ اُس نے عرض کی دس ہاتھ۔ حضرت نے فرمایا کہ زمین سے آٹھ ہاتھ ناپ کر باقی جگہ میں دس ہاتھ تک آیۃ الکرسی اس مکان کے گرد لکھ دے اور بہتر ہے کہ مکان میں ایک مقام نماز کے واسطے معیّن کیا جائے۔ حضرت امیر المومنین علیہ السّلام نے بھی ایک حجرہ نماز کے واسطے مقرر فرمایا تھا۔ گھر میں قرآن کی تلاوت ترک نہ کی جائے۔ کیونکہ جس گھر میں قرآن زیادہ پڑھا جائے گا۔ وہاں خیر و برکت زیادہ ہو گی

[1] طہر میں جماع نہ ہونے کی شرط اس وقت ہے جبکہ شوہر حاضر یا حاضر کے حکم میں ہو (آغائے محسن حکیم)

رحمت کے فرشتوں کا نزول ہوگا۔ اور شیاطین دُور ہوں گے۔ اور جو شخص مکان خریدے تو سُنّت ہے کہ مومنین کو کھانے کی دعوت دے اور جب نیا مکان تعمیر کرے تو گوسفند ذبح کرے۔ اور اس کا گوشت محتاجوں کو کھلائے۔ اور یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اَدْحَرْ عَنِّیْ مَرَدَۃَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّیَاطِیْنِ وَبَارِکْ لِیْ فِیْ بِنَائِیْ۔ خداوند عالم جنّ وانس و شیاطین کے ضرر و شر سے محفوظ رکھے گا۔ اور وہ مکان اُس کے لئے موجب خیر و برکت ہوگا۔

## پرورش جانور

وارد ہے کہ گائے، بھیڑ، بکری، مرغ، کبوتر کا گھر میں پالنا برکت کا باعث ہوتا ہے۔ اور ان کی وجہ سے گھر کے بچے شیاطین کے شر و ضرر سے محفوظ رہتے ہیں۔ اور جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ و آلہ وسلّم نے ایک مرتبہ اپنی پھوپھی سے فرمایا کہ کیوں تم اپنے گھر میں برکت نہیں رکھتی ہو۔ انہوں نے پوچھا یا رسول اللہ برکت کیا چیز ہے۔ حضورؐ نے فرمایا کہ دودھ دینے والی بکری۔ پھر فرمایا کہ جس کے گھر میں دودھ دینے والی بکری یا بھیڑ یا گائے ہو تو وہ اُس گھر کی برکت کا باعث ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جس گھر میں ایک سفید مرغ پر کھلا ہو۔ وہ گھر اور اُس کے گرد سات گھر بلاؤں سے محفوظ رہتے ہیں۔ حضرت امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں کہ مرغ کی آواز اُس کی نماز ہے۔ اور پر بجانا اس کے رکوع و سجود ہیں۔ جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ و آلہ وسلّم سے منقول ہے کہ مرغ کو گالی نہ دو۔ اس لئے کہ وہ لوگوں کو نماز کے لئے جگاتا ہے۔ حدیث میں ہے کہ کبوتر خدا کو بہت یاد کرتے ہیں۔ اور اہل بیتؑ کو دوست رکھتے ہیں۔ اور گھر والے کے لئے دعا کرتے ہیں۔ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم کے دولت سرا میں ایک جوڑا کبوتروں کا تھا۔ اور گھر سے فاختہ، کوّے اور مور کو دفع کر دینا چاہیئے۔ اور چھپکلی کو مار دینا چاہیئے۔

## کھانا پینا

احادیث میں ہے کہ عمدہ کھانا، خود کھانا اور دوسروں کو کھلانا نہایت بہتر بات

ہے۔لیکن فضول خرچی نہیں کرنی چاہیئے۔اتنا نہ کھائے کہ عبادتِ خدا میں خلل واقع ہو۔
بلکہ مقصود کھانے پینے سے صحت کی برقراری اور عبادت بجالانے کی قوت ہو۔سنّت
ہے کہ کھانے سے پہلے ہاتھ دھوئے۔کھانے کے وقت بسم اللہ الرحمن الرحیم کہے
اپنے سامنے سے کھائے۔چھوٹے چھوٹے لقمے اٹھائے۔خوب چبا کر کھائے۔زمین
پر بیٹھ کر کھائے۔دو زانو بیٹھے۔لیٹ کر اور راستہ چلتے میں نہ کھائے۔کھانے کی حالت
میں بائیں جانب بوجھ دے کر بیٹھے۔کھاتے وقت اِدھر اُدھر نہ دیکھے اور اگر بسم اللہ
کہنا بھول جائے۔تو جس وقت یاد آئے۔اُسی وقت کہے۔بہت گرم کھانا نہ کھائے
روٹی کو چھری سے نہ کاٹے۔پیالہ روٹی پر نہ رکھے۔جو دانہ، ریزہ وغیرہ دسترخوان پر گرے
اُس کو کھائے۔اس میں بہت سی بیماریوں سے شفا ہے۔ہڈی کو نہ چوسے کہ اس میں
جنّات کا حصہ ہے۔نمکین کھانے سے ابتدا کرے۔اور نمک یا سرکہ پر ختم کرے۔کھانے
کے بعد انگلیوں کو چاٹے۔دونوں ہاتھ دھوئے۔گو ایک ہاتھ سے کھانا کھایا ہو۔تنہا کھانا
نہ کھائے۔اگر کچھ لوگ مہمان ہوں تو کھانے سے پہلے اس طرح ہاتھ دھوئیں کہ صاحبِ خانہ
شروع کرے۔پھر اُس کے داہنی طرف والا۔پھر بائیں طرف والے۔اور کھانے کے
بعد ہاتھ دھونا بائیں طرف سے شروع کر کے صاحبِ خانہ پر ختم ہو۔صاحبِ خانہ اوّل
کھانا شروع کرے۔اور سب کے بعد کھانے سے ہاتھ کھینچے۔اگر کھانا نماز کے وقت
تیار ہو۔اور وقت تنگ ہو تو نماز کو مقدم کرنا واجب ہے۔اور وسعتِ وقت کی حالت
میں اوّل نماز پڑھے اور بعد میں کھانا کھائے۔مہمان کا اعزاز و احترام کرے اکثر اوقات
دعوت کرنا اور زیادہ مہمانوں کو کھانے پر بلانا مستحب ہے۔حدیث میں ہے کہ جتنے
ہاتھ زیادہ کھانے میں پڑیں گے۔اسی قدر برکت زیادہ ہوگی۔دو دن تک مہمان کی
حسبِ مقدرت خوب خاطر تواضع کرے۔جس چیز کی فرمائش کرے۔حاضر کرے۔اور
تیسرے دن مہمان عیال میں داخل ہو جاتا ہے۔مہمان کے ساتھ خود بیٹھ کر کھانا کھائے
جب روٹی آجائے تو دوسری چیز کا منتظر نہ رہے۔کھانا شروع کر دے۔رات کا کھانا
ترک نہ کریں۔خصوصاً ہفتہ و اتوار کی رات کو۔کیونکہ اس سے ایک ایسی قوت زائل ہو جاتی

ہے جو چالیس دن تک نہیں لوٹتی۔ بغیر کچھ کھائے پیئے باہر نہ جائے۔ کھانے کے بعد الحمدللہ کہے۔ یعنی خدا کی حمد بجالائے۔ فارغ ہونے کے بعد یہ دعا پڑھے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا فِیْ جَائِعِیْنَ وَسَقَانَا فِیْ ظَمَآنِیْنَ وَکَسَانَا فِیْ عَمَارِیْنَ وَاَیَّدَ عَنَّا وَاَنْعَمَ عَلَیْنَا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ یُطْعِمُ وَلَا یُطْعَمُ وَیُجِیْرُ وَلَا یُجَارُ عَلَیْهِ وَیَسْتَغْنِیْ وَیَفْتَقِرُ اِلَیْهِ۔

اگر ضعف معدہ کی شکایت ہو تو کھانے کے بعد پیٹ پر ہاتھ پھیرے اور یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ هَنِّئْنِیْهِ اَللّٰهُمَّ سَوِّغْنِیْهِ اَللّٰهُمَّ اَمْرِئْنِیْهِ شکایت جاتی رہے گی۔ کھانے کے بعد چت لیٹے۔ اور داہنے پاؤں کو بائیں پاؤں پر رکھے کھانے کے بعد پانی پیئے اس طرح کہ کچھ پی کر منہ ہٹالے۔ اور الحمدللہ کہے۔ پھر پیئے اور منہ ہٹالے پھر الحمدللہ کہے پھر پیئے۔ پانی بیٹھ کر پیئے۔ داہنے ہاتھ سے پیئے۔ اور پانی پیتے وقت حضرت امام حسین علیہ السّلام اور اُن کے اہل بیتؑ اور اصحاب پر صلوات بھیجے۔ اور ان کے قاتلوں پر لعنت کرے۔ اس کا بے حد ثواب و اجر ہے۔ بہتر ہے اگر اس طرح کہے۔

صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَی الْحُسَیْنِ وَاَهْلِ بَیْتِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَلَعْنَةُ اللّٰهِ عَلٰی قَتَلَةِ الْحُسَیْنِ وَاَعْدَآئِهٖ۔

# لباس

حسب حیثیت و استطاعت حلال مال سے عمدہ کپڑے پہننا اور زینت کرنا سنت ہے۔ اور خداوند عالم کی خوشنودی کا باعث ہے۔ مردوں کو خالص ریشم اور سونے کا بنا ہوا اور کڑھا ہوا لباس پہننا حرام ہے۔ مگر عورتوں کے واسطے جائز ہے اور جو لباس مخصوص مردوں کا ہے وہ عورتوں کے لئے اور جو لباس مخصوص عورتوں کا ہے وہ مردوں کے لئے حرام ہے۔ جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن مردوں پر لعنت کی ہے جو عورتوں سے مشابہ ہوں۔ اور اُن عورتوں پر بھی لعنت کی ہے جو مردوں کی شبیہ اختیار کریں اور وہ لباس بھی پہننا حرام ہے جو مخصوص کافروں

کا ہو۔ سنّت ہے کہ لباس سفید اور سوتی ہو۔ گھر میں روزمرہ پہننے کا لباس اور ہو اور باہر جانے کا لباس اور ہو۔ پائجامہ کھڑے ہو کر اور رو بقبلہ نہ پہننا چاہیئے۔ ایک روایت میں ہے کہ تین دن تک اُس شخص کی حاجت پوری نہیں ہوتی۔ عمامہ کھڑے ہو کر باندھے۔ جوتا اور موزہ بیٹھ کر پہنے۔ اوّل داہنے پاؤں میں جوتا اور موزہ پہنے۔ پھر بائیں پاؤں میں۔ اور نکالتے وقت اُس کے برعکس کرے۔ جب نیا کپڑا پہنے تو ایک کوزہ میں پانی لے کر اس پر انّا انزلناہ تیس مرتبہ پڑھے۔ اور دم کر کے اُس کپڑے پر چھڑک دے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جب تک اس کپڑے کا ایک تار بھی باقی رہے گا نعمت میں فراوانی رہے گی۔ انہی حضرت سے منقول ہے کہ جو شخص نیا کپڑا پہنے تو کہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ سب آفتوں سے نجات پائے گا۔

ایک روایت میں ہے کہ جب کپڑے اُتارو تو بسم اللہ کہو تاکہ جنّ نہ پہنیں۔ اگر بسم اللہ نہ کہو گے تو صبح تک وہ کپڑے جنّ پہنیں گے۔ اور سوائے عمامہ اور عبا اور موزہ کے سیاہ کپڑے پہننا مکروہ ہے۔ اسی طرح سیاہ جوتا بھی نہ پہننا چاہیئے۔ کیونکہ یہ غم و رنج کا باعث ہوتا ہے۔ جوتے کا سب سے عمدہ رنگ زرد اور اُس کے بعد سفید ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جو آدمی زرد جوتا پہنے ہمیشہ خوش حال رہے گا جب تک کہ وہ جوتا پرانا ہو اور پھٹ جائے۔ سفید جوتا کے بارہ میں حضرتؑ کا ارشاد ہے کہ وہ پرانا نہ ہونے پائے گا کہ کچھ مال اُس کے ہاتھ لگے۔ اور ایسا لباس پہننا مکروہ ہے جس کی وجہ سے لوگ انگشت نمائی کریں۔

# انگشتری

سونے چاندی کے زیورات کا استعمال عورتوں اور بچوں کے لئے جائز ہے اور مردوں کے واسطے سونے کی انگشتری بھی حرام ہے۔ مومن کی ایک یہ بھی علامت ہے کہ اُس کے داہنے ہاتھ میں انگوٹھی ہو۔ خاص کر عقیق کی انگوٹھی۔ جس کے بارے میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جو شخص عقیق کی انگوٹھی پہن کر نماز پڑھے تو اُس کے

لئے ثواب اُس شخص سے چالیس درجہ زیادہ ہوتا ہے۔ جو اور انگوٹھی پہن کر نماز پڑھے لِاحادیث میں ہے کہ عقیق عاقبت بخیر ہونے، حاجت بر آنے، سفر میں بے خوف رہنے۔ اور ہر بدی سے محفوظ ہونے کا باعث ہے۔

عقیق روپیہ سے ہاتھ کو خالی نہیں ہونے دیتا۔ اور جہنّم میں وہ ہاتھ نہ جائیں گے جن میں عقیق کی انگوٹھی ہو۔ یاقوت کی انگوٹھی پہننے سے مفلسی دور ہوتی ہے۔ جس ہاتھ میں فیروزہ کی انگوٹھی ہو۔ وہ محتاج و فقیر نہ ہوگا۔ دُرِّ نجف کے متعلق ایک روایت میں وارد ہے کہ جو شخص اس کو پہنے۔ خداوند عالم اُس کے نامۂ اعمال میں حج و عمرہ کا ثواب لکھے گا۔ جذع یمانی کی انگوٹھی سرکش شیاطین کے مکر و دغا کو دفع کرتی ہے۔ چاندی کی انگوٹھی پہننا چاہیئے۔ لوہے کی انگوٹھی ہاتھ میں رکھنا مکروہ ہے۔

## خوشبو و سُرمہ

احادیث میں وارد ہے کہ ایک نماز جو خوشبو لگا کر پڑھی جائے، بہتر ہے۔ اُن ستّر نمازوں سے جو بغیر خوشبو کے پڑھے۔ اور خوشبو خریدنے میں جو کچھ صرف ہو۔ وہ فضول خرچی میں داخل نہیں ہے۔ عطر لگانا پیغمبروں کا اخلاق پسندیدہ ہے۔ خوشبو لگانا قوتِ جماع کو زیادہ کرتا ہے۔ مرد ہر روز خوشبو لگائے۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو تیسرے روز۔ ورنہ ہر جمعہ کو لگائے۔ اسے ترک نہ کرے۔ سُرمہ لگانا بینائی کو تیز کرتا ہے۔ پلکوں کو مضبوط اور سجدے کے طول ہونے میں مدد دیتا ہے۔ آنکھوں کو روشن کرتا ہے جماع کی قوت کو زیادہ کرتا ہے۔ جناب رسالت مآب صلّے اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلّم سونے سے قبل سرمہ لگاتے تھے۔ چار سلائیاں داہنی آنکھ میں اور تین سلائیاں بائیں آنکھ میں۔

## کنگھی و آئینہ

جناب رسالت مآب صلّے اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے منقول ہے کہ سر میں کنگھی بہت کرنا بخار کو دُور کرتا ہے۔ روزی میں اضافہ کرتا ہے۔ اور جماع کی قوت کو زیادہ کرتا ہے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام جب نماز سے فارغ ہوتے تھے تو کنگھی کرتے تھے۔ لہٰذا ہر واجب و سنّت نماز کے بعد کنگھی کرنا چاہیئے۔ جب سر اور ڈاڑھی میں کنگھی کرنے

سے فارغ ہو تو اُس کو اپنے سینے پر پھیرے کہ اس سے غم اور سر بھاری دُور ہوتی ہے کھڑے ہو کر کنگھی نہیں کرنی چاہیئے۔ کیونکہ یہ ضعف دل اور قرض داری و فقیری کا باعث ہے جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلّم نے ارشاد فرمایا ہے کہ خداوند عالم اُس جوان کے لئے بہشت واجب فرماتا ہے جو آئینہ بہت دیکھے، اور خدا کی حمد اس غرض سے بہت زیادہ بجالائے کہ اُس نے اس شخص کو خوب صورت پیدا کیا۔

## حجامت و ناخن تراشی وغیرہ

حضرت امام جعفر صادقؑ ارشاد فرماتے ہیں کہ سر کے بال جڑ سے منڈواؤ تاکہ میل جمع نہ ہو۔ اور جانور اس میں جگہ نہ کریں۔ گردن موٹی اور آنکھ روشن ہو۔ اور بدن راحت پائے۔ جب کہ سر کی حجامت کا ارادہ ہو۔ تو روبقبلہ بیٹھے۔ اور سر کے اگلے حصّہ پیشانی کی جانب سے ابتداء ہو۔ حجامت شروع کرتے وقت یہ دعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَعَلٰى مِلَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِيْ بِكُلِّ شَعْرَةٍ نُوْرًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اور جب فارغ ہو تو کہے۔ اَللّٰهُمَّ زَيِّنِّيْ بِالتَّقْوٰى وَجَنِّبْنِيْ الرَّدٰى۔ عورتوں کے لئے بلاضرورت و عذر سر کے بال منڈوانا حرام ہے۔ اور مرد کے لئے جائز ہے کہ یا وہ سر کے بال منڈوائیں۔ اور یہ بہتر ہے۔ اور یا سارے سر پر بال رکھیں لیکن پھر اُن کو دھونا ان میں کنگھی کرنا اور مانگ نکالنا چاہیئے۔ سنّت ہے کہ داڑھی درمیانی رکھی جائے نہ تو بہت بڑی ہو اور نہ بہت کم۔ اور ایک قبضہ سے زیادہ مکروہ ہے مشہور بین العلماء ہے کہ داڑھی منڈوانا حرام ہے۔ البتہ رخساروں پر کے بال اور ہونٹ کے نیچے دونوں طرف اور حلق کے بال منڈوانا بقدرِ اصلاح کے جائز ہے۔ اور داڑھی کو قینچی سے اس قدر کتروانا کہ منڈنے سے مشابہ ہو۔ جائز نہیں ہے۔ حضرت امیر المومنین علیہ السّلام نے فرمایا ہے کہ پہلے زمانہ میں ایک گروہ ایسا تھا جو داڑھی کو منڈواتے اور مونچھوں کو بل دیا کرتے تھے۔ خداوند عالم نے اُن کو مسخ کر دیا۔ جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلّم سے منقول ہے کہ اپنی مونچھوں کو نہ بڑھاؤ کہ شیطان اُن میں پوشیدہ ہوتا ہے اور جگہ کرتا ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ مونچھیں کٹوانا غم و وسواس

کو دفع کرتا ہے۔ ایک شخص حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور عرض کیا کہ مجھے کوئی ایسا عمل بتائیے کہ روزی زیادہ ہو۔ حضرت نے فرمایا کہ جمعہ کے دن لبیں اور ناخن کٹوایا کر۔ ناخن کٹوانا سُنّت مؤکدہ ہے۔ جب ناخن بڑھ جاتے ہیں۔ تو شیطان اُن میں بھی جگہ کرتا ہے۔ اور فراموشی کا موجب ہے۔ اسی طرح بغل کے بال اور زیر ناف بال صاف کرنے کی بہت تاکید ہے۔ اور ناک کے بال لینا بھی سنّت ہے۔ ناف کے نیچے کے بالوں کو چالیس روز سے زیادہ نہ رہنے دے۔ اور اس میں عورت کے بارے میں زیادہ تاکید ہے۔ کہ وہ بیس روز سے زیادہ ترک نہ کرے۔

## مسواک و مہندی وغیرہ

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ مسواک کرنا پیغمبرؐ کی سنّت ہے جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا ارشاد ہے کہ دو رکعت نماز مسواک کر کے پڑھنا اُن ستّر نمازوں سے بہتر ہے جو بے مسواک کے ہوں۔ صادق آلِ محمد علیہ السّلام کا فرمان ہے کہ مسواک میں بارہ فائدے ہیں۔ یہ سُنّت پیغمبرؐ ہے۔ منہ کو صاف رکھتی ہے آنکھوں کو روشن کرتی ہے۔ موجب خوشنودی خدا ہے۔ بلغم کو دفع کرتی ہے۔ حافظہ کو تیز کرتی ہے۔ دانتوں میں چمک پیدا کرتی ہے۔ اور ان کو مضبوط اور مسوڑھوں کی دانتوں کے گرنے سے حفاظت کرتی ہے۔ بھوک خوب لگاتی ہے۔ اس سے فرشتے خوش ہوتے ہیں۔ اور حسنات میں نیکی کی زیادتی ہوتی ہے۔ مردوں کے لئے سر اور ڈاڑھی کا خضاب سُنّتِ موکدہ ہے۔ اور عورتوں کو سر کے بالوں کا اور ہاتھ پاؤں پر مہندی لگانا سنّت ہے خضاب میں چودہ فائدے ہیں۔ زینت ہے۔ خوشبو ہے۔ خوشنمائی مومنین کا سبب ہے باعثِ خشمِ کفار ہے۔ عذابِ قبر سے موجب خلاصی ہے۔ منکر و نکیر شرم کرتے ہیں ہوا کانوں سے دُور کرتا ہے۔ آنکھ سے غبار برطرف کرتا ہے۔ ناک کو نرم کرتا ہے۔ منہ کو خوشبودار کرتا ہے۔ دانتوں کی جڑوں کو مستحکم کرتا ہے۔ بُوئے بغل کو دفع کرتا ہے شیطان کے وسوسہ کو کم کرتا ہے اور ملائکہ اس سے خوش ہوتے ہیں۔ حضرت امام

جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ عورتوں کے لئے خواہ وہ بوڑھی ہوں ۔ مناسب نہیں ہے کہ اپنے ہاتھ خضاب سے خالی رکھیں ۔ اگرچہ مہندی سے رنگے ہوں ۔ وسمہ کے بھی بہت کچھ فضائل مرقوم ہیں ۔

# بیان ذبح وشکار

## حلال جانور

چھ قسم کے جانور حلال ہیں ۔

(۱) اونٹ نر ہو یا مادہ ۔

(۲) گائے ، بیل ، بھینس ۔ بھینسا ۔

(۳) بکرا ۔ بکری ۔ بھیڑ ۔ دنبہ ۔ مینڈھا ۔ ہرن نر ہو یا مادہ ۔

(۴) گورخر ۔

(۵) دریائی جانوروں میں چھلکوں والی مچھلی ۔

(۶) پرندوں میں وہ پرندے جو پوٹہ والے یا سنگ دانہ رکھتے ہوں ۔ یا اُن کے پاؤں کے پیچھے کانٹا ہو ۔ یا پَر مار کر اڑتے ہوں ۔ مثلاً کبوتر اُڑتا ہے ۔ بازو پھیلا کر اڑنے سے (مثلاً چیل اُڑتی ہے) زیادہ ہو ۔ پس چڑیا ۔ مرغ ۔ کبوتر ۔ قمری ۔ تیتر ۔ درّاج ۔ بٹیر ۔ تلیئر ہریل ۔ لوا ۔ بط ۔ مرغابی ۔ قاز ۔ کلنگ اور مثل ان کے حلال ہیں ۔

## حرام جانور

مندرجہ ذیل قسم کے جانور حرام ہیں ۔

(۱) کتا ۔ سوّر ۔ بلّی ۔ چوہا ۔ خز ۔ سنجاب ۔ سمور ۔ بغیر چھلکے کی مچھلی ۔ کچھوا ۔ کوّا ۔

(۲) سب پنجے والے (چنگل گیر) پرندے ۔ مثلاً چیل ۔ باز ۔ بہری ۔ شاہین ۔ عقاب وغیرہ ۔

(۳) سب درندے جیسے شیر ۔ بھیڑیا ۔ گیدڑ ۔ لومڑی وغیرہ ۔

(۴) سب مسخ شدہ جانور۔ ہاتھی۔ بھیڑیا۔ ریچھ۔ خرگوش۔ سوّر۔ بندر۔ چمگادڑ۔ چوہا۔ بچھّو۔ بھڑ۔ مینڈک۔ مارماہی۔ سوسمار۔ اور بعض روایات میں کتا بھی ہے اور بعض میں مور اور بعض میں ساہی۔ کچھوا۔ مکڑی۔ مچھّر۔ جوں بھی مسخ شدہ جانوروں میں سے بیان کئے گئے ہیں۔

(۵) سب زمین کے کیڑے جیسے چیونٹی، مکھی، سانپ وغیرہ۔

(۶) سب نجاست کھانے والے جانور۔ خواہ وہ پہلے سے نہ کھاتے ہوں۔ اور حلال ہوں۔ جیسے گائے یا بکری یا مرغ نجاست کھانے لگے مگر استبراء سے یعنی ایک خاص مدت تک بند کر کے پاک غذا کھلانے سے ایسے جانور حلال ہو جاتے ہیں (اس کا ذکر طہارت کے بیان میں ہو چکا ہے۔)

(۷) سب وہ جانور جن کا گوشت، پوست سؤری کا دودھ پی کر پیدا ہو۔ اور ہڈی سخت ہو۔ بلکہ ایسے جانوروں کے بچے بھی۔

(۸) سب وہ جانور جن سے آدمی نے فعل بد کیا ہو۔ بلکہ ان کے بچے بھی۔ ایسے جانوروں کو قتل کرنے کے بعد جلا دینا چاہیئے۔

(۹) وہ جانور جس کو تیر کا نشانہ بنا کر یا کسی دوسری طرح زخمی کر کے چھوڑ دیا جائے یہانتک کہ بغیر باقاعدہ ذبح کئے مر جائے۔ یہ سب کے سب حرام ہیں۔ اور حرام جانور کا انڈا بھی حرام ہے۔ اور اگر حرام جانور اور حلال جانور کے انڈے مل کر مشتبہ ہو جائیں۔ تو جس انڈے کی دونوں طرفیں یکساں ہوں وہ حرام ہے۔ اور جس کے دونوں رُخ مختلف ہوں۔ وہ انڈا حلال ہے۔ اور گندا انڈا بھی حرام ہے۔

# مکروہ جانور

گھوڑا، گدھا، خچر، فاختہ، نیل کنٹھ۔ ابابیل۔ ہُدہُد۔ لٹورا، چنڈول، سرخاب اور جس جانور نے اتفاقاً یعنی ایک آدھ دفعہ سؤری کا دودھ پی لیا ہو۔ اور جس جانور نے شراب پی لی ہو۔ اور جس جانور نے آدمی کا دودھ پی لیا ہو۔ ان سب جانوروں کا گوشت کھانا مکروہ ہے

# حرام و مکروہ اشیاء

حلال جانوروں میں چند چیزوں کا کھانا حرام ہے۔

(۱) مقام پیشاب خواہ جانور نر ہو یا مادہ (۲) تلّی (۳) پتّہ (۴) خصیے (۵) مثانہ (۶) بچہ دانی (۷) خون (۸) سفید مغز جس کو حرام مغز کہا جاتا ہے (۹) غدود یعنی جو گرہ کی طرح گوشت میں پڑ جاتے ہیں (۱۰) دونوں چوڑے زرد پٹھے جو پشت کی درمیانی ہڈیوں کے دونوں طرف ہوتے ہیں (۱۱) آنکھوں کے حلقے (۱۲) انگلیوں کی جڑیں (۱۳) مغز کے بیچ کی گولی جو چنے کے برابر دماغ میں ہوتی ہے (۱۴) ذات الاشاجع (جو ایک چیز کُھر کے بیچ میں ہوتی ہے) (۱۵) علاوہ ان اعضاء کے تمام جانوروں کا پیشاب حرام ہے۔ سوائے اونٹ کے پیشاب کے جو بغرض دوا استعمال کرنا جائز ہے (۱۶) منی (۱۷) گوبر (۱۸) تھوک بلغم۔ ناک کا پانی (۱۹) مردہ جانور اور گوشت کا وہ ٹکڑا جو زندہ کے جسم سے کاٹ لیا جائے حرام ہے۔ اور مُردہ جانور کا انڈا اگر اس کے اُوپر کا چھلکا سخت ہو گیا ہو تو حلال ہے اور گوشت کی رگیں، آنت اور گردہ مکروہ ہیں۔ اور اوجھری بھی مکروہ ہے۔

# احکامِ ذبح

ذبح کے متعلق چند اُمور واجب ہیں۔

(۱) ذبح یا نحر کرنے والا شخص سمجھ دار ہو۔ اور بے تمیز بچّہ نہ ہو۔

(۲) صاحبِ عقل ہو۔ کیونکہ دیوانہ شخص کا ذبح جائز نہیں۔

(۳) مست و بے ہوش نہ ہو۔

(۴) مسلمان ہو۔ لیکن مومن ہونا بہتر ہے۔

(۵) چار رگوں کا پے درپے کٹنا[1] ایک غذا کا راستہ، دوسری سانس کا راستہ تیسری اور چوتھی وہ رگیں جو حلقوم کو گھیرے ہوئے ہوتی ہیں

[1] چار رگوں کا کاٹنا ذبح میں معتبر ہے نہ کہ اونٹ کے نحر کرنے میں ۱۲۔

(۶) حتی المقدور لوہے کے آلے سے ذبح کرنا۔

(۷) ذبح کے وقت خدا کا نام لینا۔ یعنی بسم اللہ کہنا۔

(۸) قبلہ کی طرف رُخ ہونا۔ اس طرح کہ جانور کا سر اور گردن اور سینہ قبلہ کی طرف ہو۔ اگر کسی جانور کو ذبح کرتے وقت بھول کر خدا کا نام نہیں لیا یا قبلہ کی طرف رُخ نہیں کیا۔ تو کوئی حرج نہیں ہے۔ ایک شخص کو قبلہ کا علم نہیں کہ کس طرف ہے۔ اور جانور قریب المرگ ہے تو جس سمت قبلہ کا ظن ہو جائے۔ اُس طرف رُخ کر کے ذبح کرے اور اگر قبلہ کا ظن بھی نہ ہو تو اُسے اختیار ہے کہ جس طرف چاہے جانور کا رُخ کرے۔

(۹) ذبح کے بعد جانور کا حرکت[1] کرنا اور رگ سے معمول کے موافق خون کا نکلنا۔

(۱۰) اگر اونٹ ہو تو اس کو نحر کرنا۔ اس طرح کہ نیزہ گلے پر مارا جائے اور وہ اندر چلا جائے۔ پس اگر اور جانور مثلاً گائے بھینس وغیرہ نحر کئے جائیں یا اونٹ کو ذبح کیا جائے تو حلال نہیں کسی جانور کو حلال کرنے کے بعد جب حیات ختم ہو جائے اور معلوم ہو کہ رگ باقی رہ گئی ہے تو وہ حلال نہیں ہے اگر ذبح شدہ جانور کے پیٹ سے مرا ہوا ایسا بچہ نکلے جس کی خلقت پوری ہو گئی ہو اور پورے بال بھی نکل آئے ہوں تو وہ بنا بر مشہور[2] حلال ہے۔ اور اگر پیٹ سے زندہ نکلے تو اُسے بھی باقاعدہ ذبح کرنا ضروری ہوگا لیکن اگر بچہ کی خلقت پوری نہ ہوئی ہو تو اُس کا کھانا حرام ہے۔ اور مچھلی کا ذبح یہ ہے کہ اس کو پانی سے کوئی مسلمان[3] زندہ نکالے۔ اور اگر اسی طرح مر جائے تو حرام ہے۔ اگر کافر کے ہاتھ سے زندہ مچھلی مل جائے تو حلال سمجھے۔ ٹڈی کا ذبح یہ ہے کہ اگر ٹڈی کو زندہ پکڑ لیں تو حلال ہے۔ اور اگر خود بخود مر جائے تو حرام ہے۔ اگر کسی جانور کا باقاعدہ ذبح کرنا ممکن نہ ہو مثلاً کنوئیں میں گر پڑے کہ اس کو وہاں شرعی طریقہ سے ذبح نہیں کر سکتے تو جس ہتھیار سے جس طرح بھی ہو سکے گا۔ حلال ہو جائے گا۔ ذبح شدہ جانور جب تک زندہ ہے۔ اگر اس کا سر جدا کر دیا جائے تو مشہور کی بنا پر مکروہ ہوگا۔ اگرچہ حلال رہے گا۔ اگر کسی مسلمان نے دیکھا کہ کافر نے پانی سے مچھلی نکالی یا کافر کے ہاتھ میں مر گئی یا اُس نے زمین پر گرا دی اور مر گئی

---

[1] اگر اس کی حیات معلوم نہ ہو ۱۲ [2] اور یہی اقوی بھی ہے ۱۲ [3] یا کافر مسلمان کی موجودگی میں اور اس کے مشاہدہ میں مچھلی پکڑے۔ ۱۲۔

ان تمام صورتوں میں حلال ہے۔ مستحب ہے کہ ہر جانور کے ذبح کرنے میں جلدی کی جائے اور مکروہ ہے کہ جانور جمعہ کے روز قبل زوال ذبح کیا جائے۔ یا ایک جانور دوسرے جانور کے سامنے ذبح ہو۔ یا بوقتِ ذبح چھُری نیچے سے اُوپر کو کھینچی جائے۔ یا ذبح کے وقت سر جُدا کر دیا جائے یا ذبح کے وقت اُس ہڈی کو کاٹ دیا جائے جو گردن کے پیچھے پشت کی گرہ میں ہوتی ہے۔

# احکامِ شکار

شکاری کُتّے اور تیر و نیزہ و شمشیر و چھُری وغیرہ کے علاوہ اگر کسی ایسی چیز سے جس میں باڑھ نہ ہو۔ مثلاً غلیل۔ بندوق۔ پتھر یا باز شکرہ وغیرہ سے شکار کیا جائے۔ اور اسے باقاعدہ ذبح نہ کیا جائے تو حلال نہیں شکاری کُتّے اور تیر وغیرہ سے شکار کے حلال ہونے کی چند شرطیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ کتّا سدھایا ہُوا ہو کہ جب اُسے شکار پر دوڑائیں دوڑ پڑے اور جب روکیں تو رُک جائے۔ دوسرے یہ کہ وہ کتّا شکار کو نہ کھاتا ہو۔ تیسرے شکار کرنے والا شخص مسلمان ہو۔ چوتھے کتّے کو شکار پر چھوڑتے وقت یا تیر یا نیزہ وغیرہ لگانے کے وقت خدا کا نام لیا جائے۔ یعنی بِسْمِ اللّٰہ یا اللّٰہُ اَکْبَر کہے۔ پانچویں شکار ہی کے لئے کتّا چھوڑا جائے یا تیر وغیرہ لگایا جائے۔ چھٹے شکار کی جنس کا قصد ہو۔ ورنہ اگر کتّا چھوڑنے کے وقت کوئی جانور پیشِ نظر نہ ہو۔ اور کوئی حیوان شکار ہو جائے تو وہ حلال نہیں ہے۔ ساتویں یہ کہ جانور کتّے کے زخمی کرنے یا تیر وغیرہ کے کھانے سے مرے۔ ورنہ اگر کوئی اور موت کا سبب ہو جائے گا تو حلال نہیں۔ آٹھویں یہ کہ زخمی شکار جو حیات مستقرہ رکھتا ہے۔ نظر سے غائب نہ ہو۔ نویں یہ کہ اگر شکاری شکار کو زندہ پائے اور اتنا موقع بھی ہو کہ شکار کو ذبح کر سکے تو ذبح کرنا لازم ہے۔ اور شکار کی جو جگہ کتّا دانتوں سے پکڑے اُسے دھونا واجب ہے۔ اور مجوسی کے تعلیم کئے ہوئے کتّے سے شکار کھیلنا مکروہ ہے اور سیاہ کتّے سے شکار کرنا یا رات کے وقت شکار کرنا جانوروں کے بچے گھونسلوں سے نکالنا یا جمعہ کے دن مچھلی کا شکار کرنا مکروہ ہے۔ یہ بھی واضح رہے کہ کھیل کے طور پر شکار کرنا حرام ہے اور ایسے سفر میں شکاری کی نماز قصر نہیں ہوتی۔

# تیئسواں باب

## اوّل احکامِ خرید و فروخت (تجارت)

اگر کسی واجب امر کا ادا کرنا تجارت پر موقوف ہو۔ مثلاً واجب النفقہ عیال کو خرچ دینا وغیرہ تو تجارت واجب ہوگی بلکہ اس طرح اگر قرض کی ادائیگی اس پر موقوف ہو۔ تب بھی بنا بر اقویٰ تجارت واجب ہوگی۔ بشرطیکہ کاروبار کرنا موجب عسر و حرج نہ ہو۔ اور اگر کوئی شخص اپنی اور اپنے اہل و عیال کی وسعتِ روزی اور خیرات و صدقات اور زیارات عتباتِ عالیات اور اس قسم کے دیگر امور کے لئے تجارت کرے تو وہ مستحب تجارت ہوگی

## آداب و مستحبّات تجارت

(اوّل) مسائل تجارت یاد کرے بلکہ اگر کسی چیز کے بارے میں نہ جانتا ہو کہ اس کی خرید و فروخت صحیح ہے یا فاسد اور معاملہ کرے تو جو معاوضہ ملے گا۔ اس میں کوئی تصرّف نہیں کر سکتا۔ پس واجب ہے کہ معاملہ کے صحیح و فاسد ہونے کا علم حاصل کرے تاکہ تصرّف کر سکے۔

(دوم) دو مسلمان خریداروں کے درمیان قیمت میں کوئی فرق نہ کرے۔

(سوم) جو شخص کہ کسی شے کے خریدنے یا بیچنے پر پشیمان ہو۔ اُسے اُس کی چیز یا قیمت واپس کر دے۔

(چہارم) معاملہ کرنے میں سخت گیری نہ کرے۔ اور

(پنجم) فروخت کرتے وقت (پلڑا) جھکتا ہوا دے اور خریدنے کے وقت ذرا کم لے۔

## مکروہ پیشے

صرافی، طعام فروشی یعنی گیہوں، جو اور اسی قسم کی چیزیں، کفن فروشی۔ قصابی، سفلہ و کمینہ لوگوں سے خرید و فروخت کرنا۔ ظالموں سے سودا کرنا، بشرطیکہ یہ معلوم نہ ہو کہ جو مال ظالم دے رہا ہے، وہ حرام ہے ورنہ معاملہ حرام ہوگا، بردہ فروشی، دوسرے کے سودے

میں خود خریدنے کے ارادہ سے دخل دینا۔ چار فرسخ (قریباً تیرہ میل چھ فرلانگ) سے کم بستی یا شہر سے باہر جا کر اُن لوگوں سے خرید و فروخت کرنا جو بغرضِ تجارت بستی میں آنے والے ہوں (اور وہاں کے نرخ سے ناواقف ہوں) سودا کرنے میں قسم کھانا۔ اگرچہ سچی ہی کیوں نہ ہو۔ طلوعِ صبح صادق اور طلوعِ آفتاب کے مابین تجارت میں مشغول ہونا۔

# حرام معاملے

(اوّل) عین نجاسات (جیسے خون، شراب وغیرہ) کی خرید و فروخت۔ اگرچہ اقویٰ یہ ہے کہ ان سے جائز منافع کا حاصل کرنا حرام نہ ہوگا۔ لیکن متنجس شئے (جو کسی نجاست سے نجس ہو جائے) کی بیع و شرا بنا بر اقویٰ جائز ہوگی۔ مگر صرف وہی انتفاعات حاصل کرنے کی غرض سے جن میں طہارت کی شرط نہ ہو (جیسے نجس تیل کی خرید و فروخت چراغ جلانے کے لئے) بلکہ وہ نجس چیزیں جن کی طہارت ممکن ہو۔ اُن کی خرید و فروخت مطلقاً جائز ہوگی۔

(دوم) مالِ غصبی سے بیع و شراء کرنا۔ لیکن اگر کوئی چیز اپنی ذمّہ داری پر خرید کرے اور اس کے عوض مالِ غصبی دے تو معاملہ باطل نہ ہوگا (لیکن صاحبِ مال اور بیچنے والا ہر دو مشغول الذمّہ رہیں گے بلکہ اگر خریدنے کے وقت اس نے یہ طے کیا ہو کہ قیمت مالِ غصبی سے ادا کرے گا تو صحتِ معاملہ اشکال سے خالی نہیں ہے۔ اور اسی طرح اگر پہلے ہی سے قیمت دینے کا ارادہ نہ ہو تو معاملہ صحیح نہ ہوگا۔ اور اگر بائع کو مال کے غصبی ہونے کا علم ہو جائے تو قیمت میں اس کا لینا حرام ہوگا۔ اور اُس کو چاہیئے کہ مال مالکِ اصلی کو واپس کر دے۔

(سوم) اُن چیزوں کی تجارت، جو مالیت نہیں رکھتیں۔ مثلاً حشرات الارض، مسخ شدہ جانور اور درندے۔

(چہارم) اُن چیزوں کی تجارت جن کا مقصود حرام ہو۔ مثلاً آلاتِ لہو و لعب یا یہ کہ بائع و مشتری دونوں کا قصد حرام میں استعمال کرنے کا ہو۔ جیسے شراب بنانے کی غرض سے انگور کی خرید۔

(پنجم) خالص چیزوں میں ملاوٹ کر کے بیچنا جب کہ خریدار بے خبر ہو۔ اور یہ مسئلہ تفصیل طلب ہے۔

(ششم) دو شخصوں کے باہمی سودے میں مداخلت کر کے قیمت بڑھا دینا۔

(ہفتم) سود کا معاملہ۔

# بیع وشرا

اس کے معنی یہ ہیں کہ کسی چیز کی قیمت لے کر دوسرے کی ملک بنا دے اور بایع کے لئے لازم ہے کہ بکنے والی چیز اور قیمت کی تعیین کے بعد مشتری سے کہے۔ مثلاً بِعْتُكَ هٰذِهِ الدَّارَ بِاَلْفِ تُوْمَانَ (یہ مکان میں تمہارے ہاتھ ہزار تومان (روپے) میں بیچتا ہوں) اور خریدار فوراً کہے قَبِلْتُ هٰذَا (میں اسے قبول کرتا ہوں) یا اِشْتَرَيْتُ هٰذَا (میں اسے مول لیتا ہوں) یا مثلاً بایع کہے مَلَّكْتُ هٰذَا الْكِتَابَ بِعَشَرَةِ دَرَاهِمَ (میں دس درہم (پیسے) کے عوض اس کتاب کا تمہیں مالک بناتا ہوں) اور خریدار کہے تَمَلَّكْتُ (میں ملکیت قبول کرتا ہوں) یا اِشْتَرَيْتُ (میں مول لیتا ہوں) اور عقد بیع میں ضروری ہے کہ بائع کی طرف سے ایجاب ہو۔ اور خریدار کی طرف سے قبول۔ اور لازم ہے کہ دونوں صیغہ کے معنی جانتے ہوں۔ اور اس صیغہ سے مالک بنانے اور بننے کا قصد بھی کریں۔ اور دونوں اپنا وکیل بھی کر سکتے ہیں بلکہ بنا بر اقوی جائز ہے کہ دونوں ایک ہی شخص کو یا آپس میں ہی ایک شخص دوسرے کو وکیل کر دے۔ اور طرفین سے ایک ہی شخص ایجاب وقبول کرنے والا ہو سکتا ہے۔ اور اقوی کی بنا بر غیر عربی زبان میں بھی صیغہ ادا ہو سکتا ہے اگرچہ چاہیے کہ عربی زبان میں ادا ہو یا کسی کو وکیل کر دے کافی ہوگا۔

## بائع ومشتری کے شرائط

(۱) بائع ومشتری دونوں بالغ ہوں۔ پس نابالغ سے معاملت جائز نہیں ہے۔ اگرچہ سمجھدار ہو۔

(۲) بائع و مشتری دونوں عاقل ہوں۔

(۳) دونوں خرید و فروخت کا قصد رکھتے ہوں۔

(۴) دونوں رضامند ہوں۔

(۵) جس چیز کی معاملت ہو۔ اس کی بیع و شرا کر سکتے ہوں۔ اور شرط بیع کے لازم ہونے میں ہے۔

(۶) مال اور قیمت میں غیر کا حق نہ ہو ورنہ بیع صحیح نہ ہوگی۔

(۷) بیع اصل شے کی ہو نہ کہ اس کے نفع کی لیکن قیمت میں منفعت کا ہونا کافی ہے۔

(۸) مال اور قیمت دونوں کی مقدار۔ وزن۔ پیمانہ یا گز یا عدد سے معیّن ہو۔

(۹) مال اور قیمت دونوں موجود ہوں۔

## دوم۔ رہن (گرو)

اس کا مطلب یہ ہے کہ قرض دینے والے کے پاس قرضدار کوئی شے بطور ضمانت گرو رکھے تاکہ اگر وہ ادا نہ کرے تو قرض دینے والا اس کے مال سے وصول کر لے۔ اور جو شخص گرو رکھوائے اسے راہن کہتے ہیں۔ اور جو کوئی چیز جس کے پاس گرو میں رکھے اسے مرتہن اور مال کو عین مرہونہ کہا جاتا ہے۔ اور رہن میں ایجاب و قبول معتبر ہے ان لفظوں میں جو ایجاب و قبول پر دلالت کریں۔ اور راہن و مرتہن کے لئے ضروری ہے کہ عاقل و بالغ ہوں۔ اور راہن کے لئے ضروری ہے کہ وہ اس مال میں تصرف کر سکتا ہو۔ اور جو چیز رہن رکھی جائے۔ ضروری ہے کہ وہ عین مال ہو۔ جس کی بیع صحیح ہو۔ اور قرض بھی ضروری ہے کہ راہن کے ذمّہ ثابت ہو۔ خواہ عین مال ہو یا منفعت۔ اور اگر دوسرے کا مال رہن کر دے تو اس شخص کی اجازت پر صحتِ رہن موقوف ہے اور عین مرہونہ اور اس کے منافع مالک کے ہوں گے لیکن اس کے لئے جائز نہیں کہ بلا اجازت مرتہن عین مرہونہ کو کسی دوسرے شخص کو منتقل کر دے۔ اسی طرح مرتہن کے لئے بلا اجازت راہن تصرف کرنا جائز نہ ہوگا۔ پس اگر راہن یا مرتہن کسی ایک نے تصرف کیا تو اس کا صحیح ہونا ایک دوسرے کی

اجازت پر موقوف ہوگا۔ اور جب مرتہن کو مطالبہ کا حق ہوجائے اور مطالبہ کے بعد راہن نہ دے تو اس کے لئے جائز ہے کہ عین مرہونہ کو بیچ کے اپنا حق وصول کرلے اگر عین مرہونہ ان چیزوں میں سے ہو جو قرض وصول کرنے میں مستثنیٰ ہیں (جیسے مکان سواری وغیرہ) اور چاہیئے کہ جہاں تک ممکن ہو، یہ صورتِ حال حاکمِ شرع کی اجازت سے ہو۔ اور اگر عین مرہونہ کی قیمت اس کے مطالبہ سے زیادہ ہو تو اپنا حق لینے کے بعد باقی مال راہن کو دے دے۔

## سوم ۔ قرض

قرض دینے کا بے حد اجر و ثواب ہے۔ اور بعض احادیث میں ہے کہ قرض کا ثواب صدقہ دینے سے دوگنا ہے۔ اور اس کا صیغہ یہ ہے اَقْرَضْتُكَ (میں تمہیں قرض دیتا ہوں)، اور اسی طرح کے الفاظ جو اس مطلب کو پورا کرتے ہوں۔ اور بلا صیغہ جاری کئے بھی قرض دینا جائز ہے۔ قرض دینے والا جب چاہے مطالبہ کر سکتا ہے اور قرضدار جس وقت بھی ادا کرے، قرض خواہ پر اس کا لینا واجب ہے۔ اور اگر قرض دینے والا اصل سے زیادہ لینے کی شرط کرے تو وہ سود ہے، اور حرام ہے۔ اگرچہ وہ زیادتی کوئی اور چیز ہی کیوں نہ ہو بلکہ اگر وہ زیادتی کوئی شرط یا وصف ہو۔ تب بھی سود ہوگا۔ البتہ اگر قرض دیتے وقت زیادتی کی شرط نہ کرے اور قرض لینے والا اپنی خوشی سے زیادہ دے تو کوئی مضایقہ نہیں ہے۔ اور اگر قرض کے وقت مدت کی شرط کرلیں تو بنا بر اقویٰ اس کو پورا کرنا واجب ہے۔ اور مدت پوری ہونے سے قبل مطالبہ جائز نہیں ہے۔ اور مدت گذر جانے کے بعد مطالبہ کر سکتا ہے اگر قرضدار ادا نہ کر سکتا ہو یا بالفاظِ دیگر مکان، سواری، کنیز، غلام اور دیگر چیزیں جو اس کے لئے ضروری ہوں، ان کے علاوہ اس کے پاس کچھ نہ ہو کہ بیچ کر قرض ادا کرے تو اس صورت میں قرض دینے والے کا مطالبہ کرنا جائز نہ ہوگا بلکہ اُسے چاہیئے کہ اس وقت تک صبر کرے کہ جب تک کہ قرض دار ادا کرنے پر قادر ہوجائے۔ اور اگر کوئی شخص روپیہ پیسہ یا کوئی اور چیز کسی کو قرض دے اور بازار میں اس کی قیمت کم ہوجائے تو اگر قرضدار اتنی ہی مقدار واپس کردے جتنی قرض کی تھی تو کافی ہے اور جو چیز قرض دے اس میں مقدار کی تعیین معتبر ہے۔ اور

محض تخمینہ بنا براحوط کافی نہیں ہوگا۔

# چوبیسواں باب

## میراث

سبب ارث دو ہیں۔ اوّل نسب، دوسرے سبب نسبی وارثوں میں تین طبقے بترتیب ذیل ہیں۔

**طبقہ اوّل:۔** ماں، باپ، اولاد یا اولاد کی اولاد جہاں تک سلسلہ جائے مگر اولاد میں "الاقرب فالاقرب" (قریب ترین رشتہ) کا لحاظ کیا جائے گا۔ یعنی بیٹا بیٹی کے ہوتے ہوئے پوتے یا نواسے کو۔ اور پوتے یا نواسے کی موجودگی میں ان کی اولاد کو میراث نہ ملیگی۔

**طبقہ دوم:۔** دادا، دادی، نانا، نانی یا ان سے اوپر کا سلسلہ جیسے پردادا، پردادی، پرنانا۔ پرنانی لیکن قریب کے ہوتے ہوئے بعید کو ورثہ نہیں ملے گا۔ اور بھائی بہن اگر وہ زندہ نہ ہوں تو ان کی اولاد وارث ہوگی۔ اور "قریب ترین رشتہ" کا لحاظ رکھا جائے گا۔

**طبقہ سوم:۔** چچا، پھوپھی، ماموں۔ خالہ۔ اگر یہ زندہ نہ ہوں تو ان کی اولاد مستحق ورثہ ہوگی۔ چچا۔ پھوپھی۔ ماموں اور ان کی اولاد کے بعد ماں باپ کے چچا اور پھوپھی اور ماموں اور خالہ کا درجہ ہے۔ اور اگر یہ زندہ نہ ہوں تو پھر ان کی اولاد وارث ہوگی اور "قریب ترین رشتہ" کا لحاظ رکھا جائے گا۔

**ہدایات۔** (۱) زوجہ اور شوہر ہر طبقہ کے ساتھ میراث پائیں گے۔

(۲) طبقہ اول کی موجودگی میں طبقہ دوم اور طبقہ دوم کے ہوتے ہوئے تیسرا طبقہ وراثت سے محروم ہوجائے گا۔

(۳) جس فوت شدہ شخص کا کوئی وارث نہ ہو یا وارث ہو مگر موانع ارث کی وجہ سے میراث نہ پا سکے تو اس کا ترکہ امام زمانہ حضرت حجتؑ عجل اللہ فرجہٗ کا مال قرار پائے گا۔ اور آپؑ کے زمانہ غیبت میں اس کا اختیار حاکم شرع یعنی مجتہد جامع الشرائط کا ہوگا (۴)

(۴) شوہر زوجہ کے جملہ ترکہ مال سے میراث پائے گا۔

(۵) مشہور قول کے مطابق زوجہ جو اولاد والی نہ ہو۔ زرعی جائداد سے حصہ نہ پائیگی لیکن آلات، درخت، زراعت وغیرہ، اور مکان کی عمارت کی قیمت میں اس کا حصہ نکالا جائے گا۔ اور صاحب اولاد زوجہ کو اراضی و جائداد و نقد وغیرہ سے حصہ ملیگا (۶) اگر بیویاں ایک سے زائد ہوں تو حصہ ۱/۴ یا ۱/۸ سب پر برابر کر دیا جائے گا۔

(۷) جو زوجہ طلاق رجعی کے عدہ میں ہو وہ میراث پائے گی۔ بشرطیکہ شوہر عدہ کے دوران میں فوت ہو جائے، اور اگر عدہ گزر جانے کے بعد شوہر کا انتقال ہو جائے تو میراث کی حق دار نہ ہو گی، اسی طرح اگر زوجہ فوت ہو جائے تو شوہر اس کی میراث پائے گا۔

(۸) اگر زوجہ کو طلاق بائن دیا جائے اور عدہ کے دوران میں شوہر مر جائے تو وراثت نہیں ملے گی۔

(۹) اگر کوئی شخص بحالت بیماری کسی عورت سے عقد کرے اور ابھی دخول نہ کیا ہو کہ اس مرض کی وجہ سے مر جائے تو وہ عورت شوہر کے مال سے نہ میراث پائے گی اور نہ مہر۔ اور اگر دخول واقع ہو گیا ہو تو میراث اور مہر دونوں پائے گی۔

# موانع ارث

(وہ اُمور جو میراث پانے میں رکاوٹ ہیں)

---

۱؎ عورت (خواہ صاحب اولاد ہو یا نہ ہو) شوہر کے اموال متروکہ میں سے منقولات جیسے کہ حیوانات وغیرہ کی وارث ہے۔ اور زمین خواہ رہائشی ہو یا زراعتی عورت کو وراثت میں نہیں دی جا سکتی البتہ جو چیزیں زمین میں ثابت ہیں ان کی قیمت میں حق وراثت ہے لہٰذا وارثوں کو قیمت بقدر حصہ ادا کرنا واجب ہے۔ (آقائے محسن حکیم)

۲؎ جب تعمیر شدہ مکان یا درخت وغیرہ کی قیمت سے حصہ وراثت عورت کو دینا چاہیں تو ملبہ کی قیمت اس طرح لگائی جائے گی کہ اگر یہی عمارت اس زمین سے بغیر خراب ہونے کے اکھیڑ کر کسی دوسری جگہ رکھ دی جائے تو اس وقت جتنی قیمت اس کی ہونی چاہیے اس کے حساب سے وراثت تقسیم کر کے عورت کا حصہ اسے دیا جائے گا (آقائے محسن حکیم)

(۱) کفر۔ پس کافر مسلمان کا وارث نہیں ہو سکتا۔ خواہ بیٹا ہو یا باپ لیکن مسلمان کافر کا وارث ہو گا۔

(۲) قتل۔ اگر وارث اپنے مورث کو عمداً اور ناحق قتل کر ڈالے تو وہ میراث کا حق دار نہ ہو گا (۳) غلامی۔ غلام اور کنیز نہ کسی کے وارث ہوں گے اور نہ مورث بلکہ ان کا مال آقا کو ملے گا۔

(۴) لعان۔ جب لعان واقع ہو تو زوجہ و شوہر آپس میں وارث نہ ہوں گے اور اسی طرح وہ اولاد جس کا انکار کیا جائے اُن کے مابین وراثت نہ ہو گی۔

(۵) قرض۔ جب میّت کا ترکہ قرض کے برابر ہو یا اس سے کم تو اس کا ترکہ تقسیم نہیں کیا جائے گا جب تک کہ قرض ادا نہ کر دیا جائے۔ قرض میں زرِ رہن اور مہر بھی داخل ہے بلکہ حج اور زکوٰۃ بھی قرض میں داخل ہے۔

(۶) مصارفِ دفن و کفن۔ اگر کوئی شخص مر جائے اور صرف اتنا مال چھوڑے کہ اس کے کفن و دفن میں صرف ہو جائے تو اس میں سے وارثوں کو کچھ نہیں ملے گا۔

(۷) وصیّت۔ تہائی مال کی وصیّت کرنا کہ اس میں وارث حصہ پانے کے حق دار نہ ہوں گے۔

# سہام و فروض کا بیان

حدیث و قرآن کی رو سے جس قدر مال پانے کا وارث مستحق ہوتا ہے اتنے مال کو سہم کہتے ہیں۔ سہام چھ ہیں۔

(۱) نصف۔ یعنی آدھا ترکہ پانے کے تین شخص مستحق ہیں۔ اوّل شوہر جب کہ زوجہ اپنے بطن سے اولاد یا اولاد کی اولاد نہ چھوڑے۔ دوسرے صرف ایک بیٹی۔ تیسرے صرف ایک بہن خواہ عینی ہو یا پدری۔

(۲) ثلث۔ یعنی ایک تہائی ترکہ پانے کے دو شخص مستحق ہیں۔ اوّل میّت کی ماں جب کہ میّت کی اولاد یا اولاد کی اولاد۔ اور یا زیادہ بھائی عینی یا پدری نہ ہوں۔ دوسرے

یا دو سے زیادہ مادری بہن بھائی یا ان کی اولاد۔

۳۔ ثلثین۔ یعنی دو تہائی ترکہ دو قسم کے لوگ پا سکتے ہیں۔ اوّل صرف بیٹیاں جب کہ دو یا دو سے زیادہ ہوں۔ دوسرے صرف بہنیں خواہ عینی ہوں یا پدری۔

۴۔ رُبع۔ یعنی چوتھائی مال میّت دو قسم کے آدمی پائیں گے۔ اول شوہر جب کہ زوجہ اپنی نسل سے اولاد چھوڑے۔ دوسرے زوجہ اپنے شوہر کے متروکہ میں سے جب کہ شوہر اولاد نہ چھوڑے خواہ اسی زوجہ کے بطن سے ہو یا کسی دوسری سے۔

۵۔ سُدس۔ یعنی چھٹا حصہ یہ سہم تین وارثوں کا ہے۔ اول ماں، باپ جبکہ میّت نے اولاد کی اولاد چھوڑی ہو۔ دوسرے ماں جب کہ میّت دو بھائی یا زیادہ یا ایک بھائی اور دو بہنیں اور چار بہنیں چھوڑے اور میّت کا باپ موجود نہ ہو۔ تیسرے ایک مادری بہن یا بھائی۔

۶۔ ثمن۔ یعنی آٹھواں حصہ۔ یہ سہم زوجہ کا ہے۔ خواہ ایک ہو یا زیادہ۔ جب کہ میّت اولاد یا اولاد کی اولاد چھوڑے۔ خواہ وہ اولاد موجودہ زوجہ کی نسل اور بطن سے ہو یا اور کسی زوجہ سے۔

# تقسیم وراثت

## طبقہ اوّل پہلی صنف ماں، باپ

۱۔ اگر باپ کے سوا کوئی اور وارث نہ ہو تو وہ تمام مال میراث میں پائے گا اور اگر ماں کے سوا کوئی اور وارث نہ ہو تو وہ ایک ثلث بحیثیت فریضہ اور باقی بہ لحاظ رد پائے گی۔ یعنی فریضہ سے جو کچھ بچے گا۔ اسی کو دے دیا جائے گا۔ اور اگر ماں باپ کے ساتھ شوہر یا زوجہ بھی ہو تو شوہر کو ½ اور زوجہ کو ¼ حصہ ملے گا۔ اور باقی ماں یا باپ کو دے دیا جائے گا۔

۲۔ اگر ماں باپ دونوں ہوں تو ایک ثلث ماں کو ملے گا۔ بشرطیکہ حاجب نہ ہو اور باقی باپ کو ملے گا۔ بشرطیکہ شوہر یا زوجہ نہ ہو۔ ورنہ شوہر یا زوجہ کو اعلیٰ حصہ اور ماں

کو حاجب ہونے کی صورت میں ثلث اور باقی باپ کو ملے گا۔

۳۔ ماں باپ دونوں کی موجودگی میں خواہ شوہر یا زوجہ ہو یا نہ ہو۔ اگر میّت کے حقیقی یا پدری دو بھائی یا ایک بھائی دو بہنیں یا چار بہنیں ہوں۔ اور وہ آزاد اور مسلمان ہوں۔ اور ایک قول کی بنا پر قاتل بھی نہ ہوں۔ اور یہ قول اقویٰ ہے اگرچہ وہ خود میراث نہ پائیں گے (کیونکہ دوسرے طبقہ میں ہیں) لیکن ماں کے لئے چھٹے حصے سے زیادہ پانے میں حاجب ہوں گے۔ اسی طرح اگر ماں باپ کے ساتھ میّت کی ایک لڑکی بھی ہو تو چونکہ خود ماں کے لئے چھٹے حصے سے زیادہ پانے میں حاجب ہوتے ہیں۔ لہٰذا باقی چوتھا حصہ باپ اور لڑکی کو ملے گا۔

مثلاً ۲۴۔ اس میں سے ۱۲ لڑکی کو اور باپ کو چھٹا یعنی ۴ اور ماں کو چھٹا یعنی ۴ اب جو چھٹا حصہ (یعنی ۴) بچا تو اس میں سے ۱/۴ باپ کو اور ۳/۴ لڑکی کو مل جائے گا۔

## دوسری صنف "اولاد"

۱۔ اگر ایک لڑکا ہو تو تمام مال پائے گا۔ اور اگر کئی ہوں تو سب پر برابر تقسیم ہو گا اور اگر صرف ایک لڑکی ہو تو بحیثیت فریضہ نصف اور باقی بحیثیت رد پائے گی۔ اور اگر کئی لڑکیاں ہوں تو دو ثلث بحیثیت فریضہ اور باقی بلحاظ رد مساوی تقسیم ہو گا۔

۲۔ اگر ایک لڑکا اور ایک لڑکی ہو۔ یا کئی لڑکے لڑکیاں ہوں تو لڑکے کو دوہرا اور لڑکی کو اکہرا حصہ ملے گا۔

۳۔ اگر لڑکا اور لڑکی دونوں ہوں یا صرف لڑکا ہو۔ اور میّت کے ماں باپ بھی ہوں تو ماں اور باپ ہر ایک کو چھٹا حصہ ملے گا۔ اور باقی حصہ میں لڑکے کو دوہرا اور لڑکی کو اکہرا ملے گا اور اگر ایک ہی لڑکا ہو تو سب اس کو ملے گا۔

۴۔ اگر ایک لڑکی ہو۔ اور صرف ماں باپ ہو تو فریضہ اور رد دونوں ملا کر ایک چوتھائی ماں یا باپ کو اور باقی تین حصہ مال لڑکی کو ملے گا۔ اور اس صورت میں اگر دو لڑکیاں ہوں یا زیادہ ہوں تو ماں باپ کو پانچواں حصہ ملے گا۔ اور باقی لڑکیوں میں برابر تقسیم ہو تو

جائے گا (۵) اگر میت کی اولاد نہیں بلکہ اولاد الاولاد یعنی پوتا پوتی۔ نواسہ، نواسی ہو تو فریضہ اور رد ملا کر دونوں میں جو کچھ اولاد کو ملتا ہو۔ وہ اولاد کی اولاد کو ملے گا۔

## حبوّہ

مالِ میت میں سے خاص کر چار چیزیں خلف اکبر (بڑے لڑکے) کو ملیں گی۔ اس کو "حبوہ" کہتے ہیں۔ ان میں باقی ورثاء شریک نہ ہوں گے وہ چیزیں یہ ہیں۔

اوّل پہننے کے کپڑے۔ دوسرے انگوٹھی، تیسرے تلوار، چوتھے قرآن مجید بلکہ تمام اسلحہ، کتب، خاص رہنے کی جگہ اور سواری۔ ان چیزوں میں احوط ہے کہ بڑے لڑکے اور دیگر ورثاء کے مابین مصالحت ہو جائے۔ اسی طرح اگر اوّل کی چار چیزیں متعدد ہوں۔ اور کپڑے جو پہننے کے لئے رکھے ہوں مگر اُن کو پہننے کی نوبت نہ آئی ہو۔ تب بھی بڑے لڑکے اور دیگر وارثوں میں بنا بر احوط مصالحت ہو۔

## طبقہ دوم

### پہلی صنف بھائی بہن

۱۔ حقیقی بھائی یا پدری بھائی جب کہ حقیقی بھائی نہ ہو تو اگر اکیلا ہو تو تمام مال پائے گا۔ اور اگر کئی ہوں تو مساوی حصہ پائیں گے۔ لیکن حقیقی بہن یا جب حقیقی بہن نہ ہو تو پدری بہن اگر اکیلی ہو تو نصف مال بحیثیت فریضہ اور باقی بحیثیت رد پائے گی۔ اور اگر کئی ہوں۔ تو دو ثلث فریضہ اور باقی رد میں پائیں گی جو ان میں برابر برابر تقسیم ہوگا۔ اور مادری بھائی یا بہن اگر تنہا ہو تو ۱/۶ حصہ بلحاظ فریضہ اور باقی رد میں ملے گا۔ اور بصورت متعدد ایک ثلث بحیثیت فریضہ اور باقی بلحاظ رد انہیں ملے گا اور مادری بہن اور بھائی دونوں کو مساوی حصہ تقسیم ہوگا۔

۲۔ اگر حقیقی بھائی بہن کے ساتھ پدری بھائی بہن بھی ہوں تو پدری بھائی بہن محجوب الارث ہو جائیں گے۔ اور کل مال حقیقی بھائی بہن کو ملے گا۔ خواہ ایک ہی بہن کیوں نہ ہو اور خواہ مادری بہن بھائی بھی ہوں یا نہ ہوں۔

۳۔ اگر حقیقی بھائی بہن نہ ہوں تو پدری بھائی بہنوں میں کل مال دُہرے اکہرے کے حساب سے تقسیم ہوگا۔ اور اگر حقیقی یا پدری بھائی بہنوں کے ساتھ مادری بھائی بہن بھی ہوں تو اگر مادری بھائی یا بہن تنہا ہو تو اسے چھٹا حصہ اور اگر کئی ہوں تو تیسرا حصہ ملے گا جو اُن میں برابر تقسیم ہوگا۔ اور باقی مال حقیقی یا پدری بھائی بہن کو دیا جائے گا۔

اور ان تمام صورتوں میں اگر شوہر یا زوجہ بھی ہو تو شوہر کو نصف اور زوجہ کو رُبع ملے گا اور اگر کمی پڑے تو صرف حقیقی یا پدری بھائی بہن کے حصّہ میں آئے گی۔

## دوسری صنف جدّ و جدّہ

۱۔ اگر دادا یا دادی یا نانا یا نانی ہو۔ تو اُسے کل مال ملے گا۔ اور اگر دادا اور دادی دونوں ہوں تو مال اُن میں دُہرے اکہرے کی صورت میں تقسیم ہوگا۔ اور اگر نانا اور نانی دونوں ہوں۔ تو اُن میں مال مساوی تقسیم ہوگا۔

۲۔ اگر دادا، دادی کے ساتھ نانا، نانی بھی ہوں تو نانا، نانی کا حصّہ ایک ثلث ہوگا۔ اور اگر ایک ہی ہو تو کل ثلث اُسے ملے گا۔ اور اگر دونوں ہوں تو اُن میں برابر سے تقسیم ہوگا۔ اور باقی دو ثلث دادا۔ دادی کا حصّہ ہوگا۔ پس اگر ایک ہی ہو تو اُسے کل ملے گا۔ اور اگر دونوں ہوں تو دہرے اکہرے کے حساب سے تقسیم ہوگا۔

۳۔ جدّ اور جدّہ ایک ہو یا کئی ہوں۔ اگر اُن کے ساتھ شوہر یا زوجہ بھی ہو تو اسے اعلےٰ حصّہ (نصف یا رُبع) ملے گا۔ اور کمی دادا۔ دادی کے حصّہ میں آئے گی۔

۴۔ اگر دادا، دادی کے ساتھ حقیقی یا پدری بھائی بہن بھی ہوں تو دادا۔ دادی مثل بھائی بہن کے حصّہ دار ہوں گے۔ اسی طرح اگر نانا۔ نانی کے ساتھ بھائی بہن بھی ہوں تو نانا۔ نانی مادری بھائی بہن کی طرح حصّہ دار ہوں گے۔

# طبقہ سوم

## پہلی صنف چچا اور پھوپھی

اگر صرف ایک چچا یا ایک پھوپھی ہو تو کل مال اُسے ملے گا۔ اور اگر کئی چچا یا کئی پھوپھیاں

ہوں تو ان میں مساوی تقسیم ہوگی۔ اور اگر چچا اور پھوپھی دونوں ہوں۔ خواہ ایک ایک ہی ہوں۔ یا متعدد ہوں تو اُن میں دُہرے اکہرے کے حساب سے تقسیم ہوگی۔

# دوسری صنف ماموں اور خالہ

۱۔ اگر صرف ایک ماموں یا ایک خالہ ہو تو اُسے کل مال ملے گا۔ اور اگر کئی ماموں یا کئی خالہ ہوں تو اُن میں مساوی تقسیم ہوگی۔ اسی طرح اگر ماموں اور خالہ دونوں ہوں۔ خواہ ایک ایک یا متعدد ہوں تب بھی تقسیم برابر کی ہوگی۔

۲۔ اگر کئی چچا اور کئی ماموں ایک ساتھ ہوں تو ایک ثلث تمام ماموں اور باقی (دو ثلث) تمام چچا پائیں گے۔ اور اگر کئی چچا یا کئی ماموں یا دونوں ہوں۔ اور اُن کے ساتھ شوہر یا زوجہ بھی ہو تو اس کو اعلیٰ حصہ (نصف یا رُبع) ملے گا۔

۳۔ اگر چچا، پھوپھی، ماموں، خالہ کوئی نہ ہو تو اُن کی اولاد قائم مقام ہو کر میراث پائے گی۔

۴۔ اگر میّت کے چچا پھوپھی، ماموں، خالہ اور اُن کی اولاد کوئی نہ ہو تو میّت کے ماں باپ کے چچا پھوپھی، ماموں، خالہ وارث قرار پائیں گے۔

# سببی وارث زوجیّت

شوہر اپنی دائمی زوجہ کے ترکہ سے اگر زوجہ کی اولاد یا اولاد کی اولاد نہ ہو تو نصف حصّہ پائیگا ورنہ اُسے چوتھا حصّہ ملے گا۔ اسی طرح زوجہ اپنے شوہر کے ترکہ سے اگر شوہر کی اولاد یا اولاد کی اولاد نہ ہو تو چوتھا حصّہ پائے گی ورنہ اُسے آٹھواں حصّہ ملے گا۔ اور اگر کئی بیویاں ہوں تو دونوں صورتوں میں (خواہ چوتھائی ملے یا آٹھواں حصّہ) ان میں برابر کی تقسیم ہوگی۔

نیز شوہر اور زوجہ کے میراث پانے میں اس کا کوئی فرق نہیں ہے کہ دونوں یا ایک نابالغ ہو یا بالغ۔ اس طرح اس میں کوئی فرق نہیں کہ زوجہ مدخولہ ہے یا غیر مدخولہ۔ اور شوہر زوجہ کے تمام ترکہ کی میراث پائے گا بخلاف زوجہ کے کہ وہ خاص خاص چیزوں میں حصّہ پائے گی (جس کی تفصیل پہلے گذر چکی ہے)۔

# کتاب الادعیہ والاعمال

اس میں ادعیہ مشہورہ منقولہ اور دیگر اعمال
بارہ ماہ و استخارہ وغیرہ
درج ہیں

# پچیسواں باب

## ثواب تلاوت قرآن مجید واستخارہ وغیرہ

جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے کہ قرآن شریف پڑھنا گناہوں کا کفارہ ہے۔ دوزخ کی آگ سے نجات ہے۔ عذاب خدا سے امان ہے قرآن پڑھنے والے پر رحمت خدا نازل ہوتی ہے۔ اور فرشتے اس کے لئے استغفار کرتے ہیں۔ حضرت امیر المومنین علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جس گھر میں قرآن پڑھا جاتا ہے۔ اور خدا کی یاد ہوتی ہے۔ تو اُس گھر میں برکت زیادہ ہوتی رہتی ہے۔ اور جس گھر میں قرآن کی تلاوت اور خدا کی یاد نہیں ہوتی تو اُس گھر میں برکت کم ہو جاتی ہے۔ ملائکہ اس سے دُور رہتے ہیں۔ اور شیاطین کا داخلہ ہوتا ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے کسی نے عرض کیا کہ یا مولا مجھ کو قرآن حفظ ہے۔ آیا میں حفظ پڑھوں یا دیکھ کر پڑھوں۔ حضرت نے فرمایا کہ قرآن کو دیکھ کر پڑھنا بہتر ہے۔ کیونکہ اس پر نظر کرنا بھی عبادت ہے جناب صادق آل محمد علیہ السّلام نے ارشاد فرمایا ہے کہ تین چیزیں بروز قیامت خدا سے شکایت کریں گی۔ ایک وہ مسجد کہ جس میں محلہ والے نماز نہ پڑھیں۔ دوسرے وہ عالم جو جاہلوں میں ہو۔ اور وہ اُس کی توقیر واحترام نہ کریں۔ اور تیسرے وہ قرآن جو گھروں میں یُونہی رکھا رہے۔ اور اُس پر گرد وغبار جم گیا ہو۔ اور اس کی تلاوت نہ کی جائے اور چھ چیزیں ایسی ہیں کہ مومن کو اُس کے مرنے کے بعد نفع پہنچاتی ہیں۔ ایک نیک بخت بیٹا جو اس کے لئے استغفار کرے۔ دوسرے وہ قرآن جو چھوڑ جائے اور لوگ اس کی تلاوت کریں۔ تیسرے وہ کنواں جو خدا کی راہ میں کھدوایا جائے۔ چوتھے وہ درخت جو خوشنودیٔ خدا کے لئے لگایا جائے۔ پانچویں پانی کا چشمہ جو جاری کیا جائے اور چھٹے وہ نیک طریقہ جو اس کے بعد لوگ اُس پر عمل کریں۔

# آدابِ تلاوتِ قرآن مجید

طہارت کے بغیر قرآن مجید کے حروف کو چھونا حرام ہے۔ چاہیئے کہ جب قرآن کی تلاوت کرے تو حروف کو اُن کے مخرج سے ادا کرے۔ جیسا کہ نماز کے ذکر میں قرأت کے سلسلہ میں بیان ہو چکا ہے۔ قرآن پڑھنے میں جلدی نہ کرے۔ حرفوں میں ایک کو دوسرے سے تمیز رہے۔ ایسا بھی نہ ہو کہ حروف بالکل آپس میں جدا ہو جائیں بلکہ مدّ وغیرہ کی رعایت رکھے اور قرآن کے معانی کا خیال رکھے۔ اور خضوع و خشوع اور رجوعِ قلب کے ساتھ تلاوت کرے۔ جب آیۂ رحمت پر پہنچے تو خدا سے طلب مغفرت کرے اور جب غضب کی آیت پڑھے تو خدا کے غضب سے پناہ مانگے۔ باوضو حالت میں قرآن پڑھے۔ قبلہ رُو ہو کر بیٹھے۔ اور تلاوت سے قبل استعاذہ یعنی اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ کہے۔ حدیث میں ہے کہ قرآن ختم کرنے والے کی ایک دعا قبول ہوتی ہے۔ لہٰذا بعد ختم دعا کرے اور طلب حاجت کرے اور یہ دعا بھی پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اٰنِسْ وَحْشَتِیْ فِیْ قَبْرِیْ اَللّٰھُمَّ ارْحَمْنِیْ بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ وَاجْعَلْہُ لِیْ اِمَامًا وَّنُوْرًا وَّھُدًی وَّرَحْمَۃً اَللّٰھُمَّ ذَکِّرْنِیْ مِنْہُ مَا نَسِیْتُ وَعَلِّمْنِیْ مِنْہُ مَا جَھِلْتُ وَارْزُقْنِیْ تِلَاوَتَہٗ اٰنَآءَ الَّیْلِ وَاٰنَآءَ النَّھَارِ وَاجْعَلْہُ لِیْ حُجَّۃً یَّا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ

# بعض سورتوں کے مختصر فضائل و خواص

سورۃ فاتحہ:- جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص سورۃ فاتحہ یعنی الحمد کو پڑھے وہ اُس شخص کی مانند ہے کہ جس نے دو تہائی قرآن پڑھا ہے یہ سورت قرآن مجید میں تمام سورتوں سے افضل ہے اور سوائے موت کے اس میں ہر بیماری و درد کے لئے شفا ہے۔ اگر کوئی شخص سورۃ فاتحہ کو پاک برتن پر لکھے۔ اور

شَيْءٍ وَكُلُّ قُدْرَتِكَ مُسْتَطِيلَةٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِقُدْرَتِكَ كُلِّهَا
اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَدْعُوْكَ كَمَا اَمَرْتَنِيْ فَاسْتَجِبْ لِيْ كَمَا وَعَدْتَنِيْ
اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ عِلْمِكَ بِاَنْفَذِهٖ وَكُلُّ عِلْمِكَ نَافِذٌ اَللّٰهُمَّ
اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِعِلْمِكَ كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ قَوْلِكَ بِاَرْضَاهُ
وَكُلُّ قَوْلِكَ رَضِيٌّ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِقَوْلِكَ كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اَسْئَلُكَ مِنْ مَسَآئِلِكَ بِاَحَبِّهَا وَكُلُّ مَسَآئِلِكَ اِلَيْكَ حَبِيْبَةٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اَسْئَلُكَ بِمَسَآئِلِكَ كُلِّهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَدْعُوْكَ كَمَا اَمَرْتَنِيْ فَاسْتَجِبْ
لِيْ كَمَا وَعَدْتَنِيْ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ شَرَفِكَ بِاَشْرَفِهٖ وَ
كُلُّ شَرَفِكَ شَرِيْفٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِشَرَفِكَ كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ
اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ سُلْطَانِكَ بِاَدْوَمِهٖ وَكُلُّ سُلْطَانِكَ دَآئِمٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اَسْئَلُكَ بِسُلْطَانِكَ كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ مُلْكِكَ بِاَفْخَرِهٖ
وَكُلُّ مُلْكِكَ فَاخِرٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِمُلْكِكَ كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اَدْعُوْكَ كَمَا اَمَرْتَنِيْ فَاسْتَجِبْ لِيْ كَمَا وَعَدْتَنِيْ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اَسْئَلُكَ مِنْ عَلَآئِكَ بِاَعْلَاهُ وَكُلُّ عَلَآئِكَ عَالٍ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ
بِعَلَآئِكَ كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ اٰيَاتِكَ بِاَعْجَبِهَا وَكُلُّ اٰيَاتِكَ
عَجِيْبَةٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاٰيَاتِكَ كُلِّهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ
مِنْ مَنِّكَ بِاَقْدَمِهٖ وَكُلُّ مَنِّكَ قَدِيْمٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِمَنِّكَ
كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَدْعُوْكَ كَمَا اَمَرْتَنِيْ فَاسْتَجِبْ لِيْ كَمَا وَعَدْتَنِيْ
اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِمَا اَنْتَ فِيْهِ مِنَ الشُّئُوْنِ وَالْجَبَرُوْتِ
اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِكُلِّ شَاْنٍ وَكُلِّ جَبَرُوْتٍ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِمَا تُجِيْبُنِيْ
بِهٖ حِيْنَ اَسْئَلُكَ يَا اَللّٰهُ يَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْئَلُكَ بِبَهَآءِ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ يَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ
اَسْئَلُكَ بِجَلَالِ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ يَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْئَلُكَ بِلَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اَدْعُوْكَ كَمَا اَمَرْتَنِيْ فَاسْتَجِبْ لِيْ كَمَا وَعَدْتَنِيْ اَللّٰهُمَّ

اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ رِزْقِكَ بِاَعَمِّهٖ وَكُلُّ رِزْقِكَ عَامٌّ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ
بِرِزْقِكَ كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ عَطَآئِكَ بِاَهْنَاۤئِهٖ وَكُلُّ عَطَآئِكَ
هَنِیْءٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِعَطَآئِكَ كُلِّهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ خَیْرِكَ
بِاَعْجَلِهٖ وَكُلُّ خَیْرِكَ عَاجِلٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِخَیْرِكَ كُلِّهٖ
اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ بِاَفْضَلِهٖ وَكُلُّ
فَضْلِكَ فَاضِلٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِفَضْلِكَ كُلِّهٖ
اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَدْعُوْكَ كَمَاۤ اَمَرْتَنِیْ فَاسْتَجِبْ لِیْ كَمَا وَعَدْتَّنِیْ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّابْعَثْنِیْ عَلَی الْاِیْمَانِ بِكَ
وَالتَّصْدِیْقِ بِرَسُوْلِكَ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ السَّلَامُ وَالْوِلَایَةِ لِعَلِیِّ بْنِ اَبِیْ طَالِبٍ
وَّالْبَرَآئَةِ مِنْ عَدُوِّهٖ وَالْاِئْتِمَامِ بِالْاَئِمَّةِ مِنْ اٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَیْهِمُ السَّلَامُ
فَاِنِّیْ قَدْ رَضِیْتُ بِذٰلِكَ یَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ
رَسُوْلِكَ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِی الْاٰخِرِیْنَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
فِی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ اَللّٰهُمَّ اَعْطِ مُحَمَّدَ
الْوَسِیْلَةَ وَالشَّرَفَ وَالْفَضِیْلَةَ وَالدَّرَجَةَ الْكَبِیْرَةَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی
مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّقَنِّعْنِیْ بِمَا رَزَقْتَنِیْ وَبَارِكْ لِیْ فِیْمَاۤ اٰتَیْتَنِیْ
وَاحْفَظْنِیْ فِیْ غَیْبَتِیْ وَفِیْ كُلِّ غَآئِبٍ هُوَ لِیْ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّابْعَثْنِیْ عَلَی الْاِیْمَانِ بِكَ وَالتَّصْدِیْقِ بِرَسُوْلِكَ اَللّٰهُمَّ
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَسْئَلُكَ خَیْرَ الْخَیْرِ رِضْوَانَكَ وَالْجَنَّةَ
وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ الشَّرِّ سَخَطِكَ وَالنَّارِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاحْفَظْنِیْ مِنْ كُلِّ مُصِیْبَةٍ وَّمِنْ كُلِّ بَلِیَّةٍ وَّمِنْ كُلِّ
عُقُوْبَةٍ وَّمِنْ كُلِّ فِتْنَةٍ وَّمِنْ كُلِّ بَلَاۤءٍ وَّمِنْ كُلِّ شَرٍّ وَّمِنْ كُلِّ مَكْرُوْهٍ
وَّمِنْ كُلِّ مُصِیْبَةٍ وَّمِنْ كُلِّ اٰفَةٍ نَزَلَتْ اَوْ تَنْزِلُ مِنَ السَّمَاۤءِ اِلَی
الْاَرْضِ فِیْ هٰذِهِ السَّاعَةِ وَفِیْ هٰذِهِ اللَّیْلَةِ وَفِیْ هٰذَا الْیَوْمِ وَ

اَلْمُتَوَكِّلُ عَلَی اللّٰهِ مَحْفُوْظٌ۔

فِیْ هٰذَا الشَّهْرِ وَفِیْ هٰذِهِ السَّنَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاقْسِمْ لِیْ مِنْ کُلِّ سُرُوْرٍ وَّمِنْ کُلِّ بَهْجَةٍ وَّمِنْ کُلِّ اسْتِقَامَةٍ وَّمِنْ کُلِّ فَرَجٍ وَّمِنْ کُلِّ عَافِیَةٍ وَّمِنْ کُلِّ سَلَامَةٍ وَّمِنْ کُلِّ کَرَامَةٍ وَّمِنْ کُلِّ رِزْقٍ وَّاسِعٍ حَلَالٍ طَیِّبٍ وَّمِنْ کُلِّ نِعْمَةٍ وَّمِنْ کُلِّ سَعَةٍ نَزَلَتْ اَوْ تَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ اِلَی الْاَرْضِ فِیْ هٰذِهِ السَّاعَةِ وَفِیْ هٰذِهِ اللَّیْلَةِ وَفِیْ هٰذَا الْیَوْمِ وَفِیْ هٰذَا الشَّهْرِ وَفِیْ هٰذِهِ السَّنَةِ اَللّٰهُمَّ اِنْ کَانَتْ ذُنُوْبِیْ قَدْ اَخْلَقَتْ وَجْهِیْ عِنْدَکَ وَحَالَتْ بَیْنِیْ وَبَیْنَکَ وَغَیَّرَتْ حَالِیْ عِنْدَکَ فَاِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِنُوْرِ وَجْهِکَ الَّذِیْ لَا یُطْفَاُ وَبِوَجْهِ مُحَمَّدٍ حَبِیْبِکَ الْمُصْطَفٰی وَبِوَجْهِ وَلِیِّکَ عَلِیٍّ الْمُرْتَضٰی وَبِحَقِّ اَوْلِیَآئِکَ الَّذِیْنَ انْتَجَبْتَهُمْ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تَغْفِرَ لِیْ مَا مَضٰی مِنْ ذُنُوْبِیْ وَاَنْ تَعْصِمَنِیْ فِیْمَا بَقِیَ مِنْ عُمْرِیْ وَاَعُوْذُ بِکَ اَللّٰهُمَّ اَنْ اَعُوْدَ فِیْ شَیْءٍ مِّنْ مَّعَاصِیْکَ اَبَدًا مَّا اَبْقَیْتَنِیْ حَتّٰی تَتَوَفَّانِیْ وَاَنَا لَکَ مُطِیْعٌ وَّاَنْتَ عَنِّیْ رَاضٍ وَّاَنْ تَخْتِمَ لِیْ عَمَلِیْ بِاَحْسَنِهٖ وَتَجْعَلَ لِیْ ثَوَابَهُ الْجَنَّةَ وَاَنْ تَفْعَلَ بِیْ مَا اَنْتَ اَهْلُهٗ یَا اَهْلَ التَّقْوٰی وَیَا اَهْلَ الْمَغْفِرَةِ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْحَمْنِیْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

# عید نوروز

نوروز وہ دن ہے کہ جس روز آفتاب برج حمل میں داخل ہوتا ہے جس کی تاریخ بحساب شمسی اکیس مارچ ہوتی ہے۔ اس دن کے بہت فضائل ہیں۔ حضرت معلّی بن خنیسؒ سے جو حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کے خاص صحابی تھے، منقول ہے وہ کہتے ہیں میں نوروز کے دن حضرت کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ حضرت نے فرمایا کہ یہ وہ دن ہے کہ خداوند عالم نے اس روز بندوں کی روحوں سے اقرار لیا کہ اس کو وحدہٗ لا شریک

سمجھیں اور کسی کو اس کی عبادت میں شریک قرار نہ دیں۔ یہی پہلا وہ دن ہے کہ جس میں آفتاب نے اپنی پہلی کرن زمین پر ڈالی۔ اس دن حضرت نوح علیہ السّلام کی کشتی نے طوفان کے بعد کوہِ جودی پر قرار پکڑا۔ اس روز خداوند عالم نے اُن چند ہزار آدمیوں کو زندہ فرمایا جو طاعون کے خوف سے بھاگ گئے تھے اور دفعۃً خدا نے اُن سب کو موت دیدی۔ ایک مدّت کے بعد جب اُن کی ہڈیاں رہ گئیں تو ایک پیغمبر کا وہاں گزر ہوا۔ اس نے خداوند عالم سے سوال کیا کہ پالنے والے مجھے دکھا دے کہ تو کس طرح بوسیدہ ہڈیوں کو زندہ کرتا ہے خداوند عالم کی طرف سے وحی ہوئی کہ تم ان ہڈیوں پر پانی چھڑکو۔ چنانچہ اُس نبی نے اُن پر پانی چھڑکا۔ وہ سب بقدرتِ خدا زندہ ہوگئے۔ اسی وجہ سے سُنّت ہے کہ مومنین اُس روز ایک دوسرے پر پانی چھڑکیں یا خود اپنے اوپر پانی ڈالیں اور غسل کریں۔ جو لوگ زندہ ہوئے وہ تیس ہزار تھے اور وہ پیغمبر حضرت حزقیل تھے۔ اسی روز امیر المومنین نے دوشِ مبارک رسولؐ پر چڑھ کر خانہ کعبہ میں بت شکنی کی۔ عید غدیر کا یہی روز تھا۔ اور اسی روز بعد قتلِ عثمان حضرت امیر المومنینؑ کو خلافتِ ظاہری بھی حاصل ہوئی۔ اسی روز امیر المومنینؑ نے خارجیوں سے جنگ نہروان میں فتح پائی۔ اور اسی روز حضور صاحب العصر عجل اللہ فرجہ، کا ظہور ہوگا۔ اور اسی روز باقی امام بھی دنیا کی طرف رجعت کریں گے۔ پھر صادق آلِ محمّد علیہ السّلام نے معلّیٰ سے فرمایا کہ یہ روز ہمارا اور ہمارے شیعوں کا ہے۔ اس روز غسل کرو پاک و پاکیزہ کپڑے پہنو۔ خوشبو لگاؤ۔ روزہ رکھو۔ اور نماز ظہرین اور نوافل سے فارغ ہو کر چار رکعت دو دو کر کے اس طرح بجالاؤ کہ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ انّا انزلناہ اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ قل یا ایّہا الکافرون اور تیسری رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ قل ہو اللہ اور چوتھی رکعت میں الحمد کے بعد دس دس مرتبہ سورۃ قل اعوذ بربّ الفلق اور سورۃ قل اعوذ بربّ الناس پڑھو۔ اور نماز کے بعد سجدۂ شکر میں جا کر یہ دعا پڑھو۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدِ الْاَوْصِيَاءِ الْمَرْضِيِّيْنَ وَجَمِيْعِ اَنْبِيَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَيْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰى اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى

مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِيْ يَوْمِنَا هٰذَا الَّذِيْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِيْ فِيْمَآ اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَيَّ حَتّٰى لَآ اَشْكُرَ اَحَدًا غَيْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَيَّ فِيْ رِزْقِيْ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَا غَابَ عَنِّيْ فَلَا يَغِيْبَنَّ عَنِّيْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَا فَقَدْتُّ مِنْ شَيْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِيْ عَوْنَكَ عَلَيْهِ حَتّٰى لَآ اَتَكَلَّفَ مَا لَآ اَحْتَاجُ اِلَيْهِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔

حضرت فرماتے ہیں کہ جب تم ایسا کرو گے تو تمہارے پچاس سال کے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ اور یا ذاالجلال والاکرام بہت کہتے رہو۔ اور بعض روایات میں ہے کہ تحویل کے وقت یہ دعا پڑھے بلکہ لکھا ہے کہ تین سو چھیاسٹھ مرتبہ پڑھے۔ يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ يَا مُدَبِّرَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ يَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰى اَحْسَنِ الْحَالِ ، اور مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک و زعفران سے چینی کے برتن میں لکھ کر گلاب سے دھو کر پیئے ۔ تو وہ سال بھر تک درد و رنج اور جانوروں کے زہر سے محفوظ رہے گا۔ سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعَالَمِيْنَ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ سَلَامٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهَارُوْنَ سَلَامٌ عَلٰى اِلْيَاسِيْنَ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْنَ سَلَامٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ۔ اور مرقوم ہے کہ تحویل کے وقت مشک و زعفران سے یہ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے یا پیئے الا ۹ ۱۱۱ ۹ ۱۱۱ الآ ۱۱۱ ھ یحطے۔ اور منقول ہے کہ جو شخص سورۃ بنی اسرائیل (پ۱۵) سورۃ نور (پ۱۸) سورۃ حدید (پ۲۷) سورۃ حشر (پ۲۸) سورۃ صف (پ۲۸) سورۃ معارج (پ۲۹) اور سورۃ اعلیٰ (پ۳۰) کی تلاوت نوروز کے دن کرے گا وہ تمام سال ہر قسم کی بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔ اور اسی دن یہ دعا سال بھر تمام بلاؤں سے محفوظ رہنے کے لئے پانی پر پڑھ کر مکان کے چاروں گوشوں میں چھڑکتے اور پیتے ہیں۔ اَللّٰهُ رَبِّيْ رَبِّيَ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ رَبِّيَ اللّٰهُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ حَسْبُنَا اللّٰهُ رَبِّيْ اَللّٰهُمَّ احْفَظْنَا مِنَ الْقَحْطِ وَالطَّاعُوْنِ وَالْغَرَقِ

وَالْحَرْقِ وَالْمَوْتِ وَسُوْءِ الْقَضَاءِ وَشَمَاتَةِ الْاَعْدَاءِ وَشَرِّ كِتَابٍ سَبَقَ رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ پھر سات مرتبہ پڑھے اِنَّا مُوْقِنُوْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَمُظْهِرَ لُطْفِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

# آبِ نیساں

نوروز سے تیئیں دن کے بعد نیساں کا مہینہ شروع ہو جاتا ہے جو تیس روز کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے، اُسے آبِ نیساں کہتے ہیں۔ جو شخص اُس پانی کو جمع کر کے اور اس پر سورۃ الحمد اور آیۃ الکرسی اور چاروں قل: قل یا ایہا الکافرون: قل ھو اللہ، قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس اور سورۃ انا انزلناہ کو ستر ستر دفعہ پڑھے۔ اور پھر ستر مرتبہ اللہ اکبر اور ستر مرتبہ " لا الہ الا اللہ " اور ستر مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اور پھر اُسے پیئے تو خداوند عالم اُس کے دل کو نور و روشنی اور فہم و فراست و بینائی سے بھر دے گا۔ اور اُس کی زبان پر کلماتِ حکمت جاری کرے گا۔ اور اُس کے دل سے خیانت و غیبت اور بخل و حسد اور غرور و تکبر و حرص کو دور کرے گا۔ اور اُسے تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ اور جو کوئی شخص سات روز تک صبح و شام اس پانی (آبِ نیساں) کو پیئے گا۔ تو اُس کے جسم اور ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کے درد اور بیماریاں اور روگ دور ہو جائیں گے۔ اور جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو۔ اور وہ اس نیت سے اس پانی کو پیئے تو خداوند عالم اُس کو فرزند عطا فرمائے گا۔ اور جو عورت بانجھ ہو تو وہ بفضلِ خدا حاملہ ہو جائے گی۔

.....

اَلتَّوَقُّفُ خَیْرٌ لَّکَ

# کتاب الحاجات و التعویذات

اس میں حاجتوں یعنی ادائے قرض، وسعت رزق
ازالۂ مصیبت و دفع خوف و نظر بد اور علاج امراض،
اور تعویذات و نقش اور اعمال سفر درج ہیں۔

تیرے لئے ٹھہرنا ہی بہتر ہے۔

# اٹھائیسواں باب

## بیان اعمال حاجات و وسعت رزق و ادائے قرض وغیرہ

آلام و مشکلات اور مصائب و شدائد کے دفعیہ و ازالہ کے لئے اور حاجات و مطالب میں کامیابی و کامرانی کے واسطے حضرت آئمہ معصومین علیہم السّلام سے بہت سی نمازیں اور دعائیں اور اوراد منقول ہیں جو مومن یا مومنہ صدق دل سے رجوعِ قلب اور الحاح و زاری کے ساتھ ان اعمال کو بجالائے تو انشاء اللہ العزیز اُسے کامیابی حاصل ہوگی۔ چند اعمال و ادعیہ کا ذکر کیا جاتا ہے۔

## نمازِ حاجت

پہلی نماز۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جب کوئی شخص کسی غم میں مبتلا ہو تو دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد ایک ہزار مرتبہ سُورۂ توحید اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ سورۂ توحید پڑھے۔ اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد خداوند عالم سے طلبِ حاجت کرے۔

دوسری نماز۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے روایت ہے کہ جب کسی کو کوئی حاجت پیش آئے تو غسل کرے اور پاکیزہ کپڑے پہن کر مکان کی چھت پر دو رکعت نماز بجالائے۔ اور بعد ختم نماز سجدہ میں سو مرتبہ کہے یَا جِبْرَئِیْلُ یَا مُحَمَّدُ اَنْتُمَا کَافِیَانِ فَاکْفِیَانِیْ وَاَنْتُمَا حَافِظَانِ فَاحْفِظَانِیْ وَاَنْتُمَا کَالِیَانِ فَاکْلِیَانِیْ۔ حضرت فرماتے ہیں کہ جو شخص اس عمل کو بجالائے۔ خداوند عالم اس کی حاجات برلائے گا۔

تیسری نماز۔ انہی حضرت سے منقول ہے کہ جو شخص کوئی حاجت رکھتا ہو۔ آدھی رات کو غسل کرے۔ پاکیزہ لباس پہنے۔ اور ایک کورے گھڑے یا لوٹے کو پانی سے بھر کر اس پر دس مرتبہ سورۃ انا انزلناہ پڑھے۔ اور پانی کو اپنی جا نماز کے گرد اور مقام سجدہ پر چھڑک کے پھر دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۃ انا انزلناہ پڑھے۔ بعد ختم نماز دعا مانگے جو انشاء اللہ قبول ہو گی۔

چوتھی نماز۔ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ بروز جمعہ قبل نماز فریضہ چار رکعت نماز دو دو کر کے پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۃ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰی اور پندرہ مرتبہ سورۃ توحید (سورۃ قل ھو اللہ) اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ ایک مرتبہ اور سورۃ توحید پندرہ مرتبہ اور تیسری رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ایک مرتبہ اور سورۃ توحید پندرہ مرتبہ اور چوتھی رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ ایک مرتبہ اور سورۃ توحید پندرہ مرتبہ پڑھے۔ اور نماز کے بعد ہاتھوں کو بلند کر کے اپنی حاجت طلب کرے۔ انشاء اللہ اس کی حاجت روا ہو گی۔

پانچویں نماز۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جب کسی شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو تو وضو کرے۔ اور دو رکعت نماز مثل نماز صبح بجالائے اور سلام کے بعد یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّكَ مَلِكٌ وَّاَنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ مُّقْتَدِرٌ وَّبِاَنَّكَ مَا تَشَآءُ مِنْ اَمْرٍ یَّكُوْنُ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ اِلَیْكَ بِنَبِیِّكَ مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَةِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ یَا مُحَمَّدُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلَی اللّٰهِ رَبِّكَ وَرَبِّیْ لِیُنْجِحَ لِیْ بِكَ طَلِبَتِیْ اَللّٰهُمَّ بِنَبِیِّكَ اَنْجِحْ لِیْ طَلِبَتِیْ بِمُحَمَّدٍ۔ پھر اپنی حاجت طلب کرے جو انشاء اللہ پوری ہو گی۔

# اعمال وسعتِ رزق

حسب ذیل امور موجب سعادت و برکت اور وسعتِ رزق کا باعث ہیں۔

جس کام کا قصد کیا ہے اس میں استخارہ کرے اور اپنے سچے دوستوں سے مشورہ کرلے۔

تعقیباتِ نمازِ صبح و عصر کا پڑھنا بعد نمازِ صبح طلوعِ آفتاب تک جانماز پر بیٹھے رہنا مؤذن کی اذان سن کر اس کے الفاظ خود بھی دہرانا۔ صدقہ دینا۔ خویش و اقربا سے نیکی کرنا۔ خیانت نہ کرنا محسن کا شکریہ ادا کرنا۔ حرص و طمع ترک کرنا۔ جھوٹی قسم سے پرہیز کرنا۔ کھانے سے پہلے اور بعد ہاتھ دھونا۔ جو چیز دسترخوان پر گرے اس کا کھالینا۔ گھر کے صحن میں جھاڑو دینا۔ پاخانہ میں کلام نہ کرنا۔ صبح کو طلبِ رزق میں جانا۔ استغفار کرنا۔ غروبِ آفتاب کے وقت چراغ روشن کرنا۔ یاقوت و فیروزہ وغیرہ کی انگوٹھی پہننا۔ برادر مومن کے لئے غائبانہ دعا کرنا۔ نماز پنجگانہ نہایت رجوعِ قلب سے پڑھنا اور رات کو باوضو سونا۔

حسب ذیل امور نحوست اور فقیری و تنگدستی کا باعث ہیں۔ گھر میں کوڑا کرکٹ رکھنا۔ رات کو جھاڑو دینا۔ مکڑی کا جالا گھر میں رکھنا۔ حمام میں پیشاب کرنا۔ بحالتِ جنابت کچھ کھانا۔ کھڑے ہو کر کنگھی کرنا۔ مغرب و عشا کے درمیان سونا۔ نمازِ صبح کے بعد طلوعِ آفتاب سے پہلے سو جانا۔ جو فقیر رات کو سوال کرے اسے کچھ نہ دینا۔ زنا کرنا۔ جھوٹ بولنا۔ گانا سننا۔ اظہارِ حرص کرنا۔ عزیزوں سے بدی کرنا۔ کھڑے ہو کر پیشاب کرنا۔ جلدی جلدی نماز پڑھنا۔ منہ سے چراغ بجھانا۔ لہسن۔ پیاز کے چھلکے جلانا۔ پیشاب کرنے کی جگہ پر وضو کرنا۔ قبر پر بیٹھنا۔ چوکھٹ پر بیٹھنا۔ بکریوں کے درمیان سے گزرنا۔ دانتوں سے ناخن کاٹنا اور پانی رات کو کھلا رکھنا۔

نمازِ وسعتِ رزق۔ جناب رسولِ خدا صلّی اللہ علیہ و آلہٖ وسلّم سے منقول ہے۔ کہ مع مستحبّات کے وضو کامل کرے۔ اور دو رکعت نماز بجالائے۔ اور رکوع و سجود میں مستحبات ادا کرے۔ پھر نماز کے بعد یہ دعا پڑھے۔ یَامَاجِدُ یَا وَاحِدُ یَا کَرِیْمُ اَتَوَجَّهُ اِلَیْكَ بِمُحَمَّدٍ نَبِیِّكَ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ یَا مُحَمَّدُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلَی اللّٰهِ رَبِّكَ وَ رَبِّیْ وَ رَبِّ كُلِّ شَیْءٍ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَهْلِ بَیْتِهٖ وَ اَسْئَلُكَ نَفْحَةً كَرِیْمَةً مِّنْ نَفَحَاتِكَ وَفَتْحًا یَّسِیْرًا وَّ رِزْقًا وَّاسِعًا

اَلَمَّ بِہٖ شَعْثِیْ وَاَقْضِیْ بِہٖ دَیْنِیْ وَاَسْتَعِیْنُ بِہٖ عَلٰی عِیَالِیْ۔

**دیگر نماز برائے زیادتی رزق** ۔ منقول ہے کہ ایک سائل نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں عرض کیا کہ میں مال دار تھا۔ سب مال تلف ہو گیا۔ اب تنگدستی و عسرت میں مبتلا ہوں۔ حضرت نے فرمایا کہ جب تُو گھر سے بازار جانے کا ارادہ کرے تو مسجد میں جا کر دو رکعت یا چار رکعت نماز پڑھے اور پھر کہے۔

غَدَوْتُ بِحَوْلِ اللّٰہِ وَقُوَّتِہٖ وَغَدَوْتُ بِلَاحَوْلٍ مِّنِّیْ وَلَا قُوَّۃٍ وَّلٰکِنْ بِحَوْلِکَ وَقُوَّتِکَ یَارَبِّ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ عَبْدُکَ اَلْتَمِسُ مِنْ فَضْلِکَ کَمَا اَمَرْتَنِیْ فَیَسِّرْ لِیْ ذٰلِکَ وَاَنَا خَافِضٌ فِیْ عَافِیَتِکَ۔

# وُسعتِ رزق کی دُعائیں

(۱) حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے وسعتِ رزق کے لئے یہ دُعا منقول ہے۔ یَارَازِقَ الْمُقِلِّیْنَ یَارَاحِمَ الْمَسَاکِیْنَ یَاوَلِیَّ الْمُؤْمِنِیْنَ یَاذَاالْقُوَّۃِ الْمَتِیْنِ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَھْلِ بَیْتِہٖ وَارْزُقْنِیْ وَعَافِنِیْ وَاکْفِنِیْ مَآاَھَمَّنِیْ

(۲) حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے روایت ہے کہ زیادتی رزق کے لئے نماز فریضہ کے درمیان سجدہ کی حالت میں یہ دعا پڑھنی چاہیئے۔ یَاخَیْرَ الْمَسْئُوْلِیْنَ وَیَاخَیْرَ الْمُعْطِیْنَ اُرْزُقْنِیْ وَارْزُقْ عِیَالِیْ مِنْ فَضْلِکَ فَاِنَّکَ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ۔

(۳) جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے دفع افلاس کے لئے یہ دُعا مروی ہے۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اِقْضِ عَنَّا الدَّیْنَ وَاَغْنِنَا مِنَ الْفَقْرِ۔

(۴) آں حضرت صلعم سے بیماری و تنگ دستی دُور کرنے کے لئے یہ دُعا بھی منقول ہے۔ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ

جس نے اللہ پر بھروسہ کیا وہ اس کے لئے کافی ہوگا۔

وَلَمْ يَكُنْ لَهُ وَلِيٌّ مِنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيرًا۔

(۵) حضرت آئمہ معصومین علیہم السّلام سے منقول ہے کہ جو شخص اس دعا کو بروز جمعہ ستر مرتبہ پڑھے۔ اس پر تین جمعہ گزرنے نہیں پاتے مگر یہ کہ خدا اُس کو اپنے فضل سے غنی کر دیتا ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مُفِيْدُ يَا غَفُوْرُ يَا وَدُوْدُ اَغْنِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِيَتِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

(۶) ہر روز یہ دُعا بھی بیس مرتبہ پڑھنا وارد ہے۔ وسعت روزی حاصل ہوگی۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ فَاِنَّهُ لَا يَمْلِكُهَا اَحَدٌ غَيْرُكَ۔

(۷) جناب امیر علیہ السّلام سے منقول ہے کہ اگر دروازے طلب معاش کے کسی پر بند ہو جائیں تو یہ دُعا پوست آہو پر لکھ کر اُس کپڑے میں رکھے جو وہ پہنتا ہو یا اپنے پاس رکھے۔ اور اپنے سے جُدا نہ کرے۔ اللہ تعالےٰ اُس کا رزق وسیع کرے گا۔ اور طلب معاش کے دروازے ایسے راستے سے کھول دے گا کہ جہاں گمان بھی نہ ہو۔

اَللّٰهُمَّ لَا طَاقَةَ لِفُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ بِالْجَهْدِ وَلَا صَبْرَ لَهُ عَلَى الْبَلَاءِ وَلَا قُوَّةَ لَهُ عَلَى الْفَقْرِ وَالْفَاقَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّلَا تَحْظُرْ عَلٰى فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ رِزْقَكَ وَلَا تُقَتِّرْ عَلَيْهِ سَعَةَ مَا عِنْدَكَ وَلَا تَحْرِمْهُ فَضْلَكَ وَلَا تَحْسِمْهُ مِنْ جَزِيْلِ قِسَمِكَ وَلَا تَكِلْهُ اِلٰى خَلْقِكَ وَلَا اِلٰى نَفْسِهِ فَيَعْجِزَ عَنْهَا وَيَضْعُفَ عَنِ الْقِيَامِ فِيْمَا يُصْلِحُهُ وَيُصْلِحُ مَا قِبَلَهُ بَلْ تَفَرَّدْ بِلَمِّ شَعَثِهِ وَتَوَلَّ لِيْ كِفَايَتَهُ وَانْظُرْ اِلَيْهِ فِيْ جَمِيْعِ اُمُوْرِهِ اِنَّكَ اِنْ وَكَلْتَهُ اِلٰى خَلْقِكَ لَمْ يَنْفَعُوْهُ وَاِنْ اَلْجَاْتَهُ اِلٰى اَقْرِبَائِهِ حَرَمُوْهُ وَاِنْ اَعْطَوْهُ اَعْطَوْهُ قَلِيْلًا نَكِدًا وَّاِنْ مَنَعُوْهُ مَنَعُوْهُ كَثِيْرًا وَّاِنْ بَخِلُوْا فَهُمْ لِلْبُخْلِ اَهْلٌ اَللّٰهُمَّ اَغْنِ

۱ اپنا اور اپنے باپ کا نام لے۔

وَعَلَى اللّٰهِ فَتَوَكَّلُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِيْنَ۔

(اپنا اور اپنے باپ کا نام لکھے) مِنْ فَضْلِكَ وَلَا تُخْلِهِ مِنْهُ فَاِنَّهٗ مُضْطَرٌّ اِلَيْكَ فَقِيْرٌ اِلٰى مَا فِيْ يَدَيْكَ وَاَنْتَ غَنِيٌّ عَنْهُ وَاَنْتَ بِهٖ خَبِيْرٌ عَلِيْمٌ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ۔

(۸) خواص قرآنی سورتوں میں ہے کہ جو کوئی سورۃ حجر (پارہ ۱۴) لکھ کر اپنی جیب میں رکھے یا اپنے بازو پر باندھے۔ خداوند عالم اُس کے رزق کو وسیع فرماتا ہے۔ سورۃ القارعہ (پارہ ۳۰) کے بارے میں یہی وارد ہے۔ سورۃ یوسف (پارہ ۱۲) کو لکھ کر اور اُس کو پانی سے دھو کر اُسے پینا بھی موجب زیادتیٔ رزق ہے۔ اور جو کوئی سورۃ فاطر (پارہ ۲۲) کی ان آیات کو روئی کے کپڑے کے چار پارچوں پر لکھ کر مال تجارت میں رکھے، تو تجارت میں برکت اور منفعت میں زیادتی ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں۔ اِنَّ الَّذِيْنَ يَتْلُوْنَ كِتٰبَ اللّٰهِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً يَّرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ وَيَزِيْدَهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ اِنَّهٗ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ۔

# ادعیۂ ادائے قرض

پہلی دعا۔ بروز جمعہ یہ دعا پڑھے اور بغیر قید جمعہ بھی وارد ہوئی ہے۔ اَللّٰهُمَّ اَغْنِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ۔

دوسری دعا۔ یہ دعا حضرت عیسٰی علیہ السّلام نے ایک قرض دار شخص کو تعلیم فرمائی کہ اُسے پڑھے تاکہ خداوند عالم اُس کا قرض ادا کرے۔ اگرچہ کتنا ہی زیادہ ہو۔ اَللّٰهُمَّ يَا فَارِجَ الْهَمِّ وَمُنَفِّسَ الْغَمِّ وَمُذْهِبَ الْاَحْزَانِ وَمُجِيْبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّيْنَ وَرَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا

اَنْتَ رَحْمَانِیْ وَرَحْمَانُ کُلِّ شَیْءٍ فَارْحَمْنِیْ رَحْمَۃً تُغْنِیْنِیْ بِھَا عَنْ رَحْمَۃِ مَنْ سِوَاکَ وَتَقْضِیْ بِھَا عَنِّیَ الدَّیْنَ۔

تیسری دُعا۔ یہ دُعا کثرت سے پڑھنا ادائے قرض کا باعث ہے یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بِحُرْمَۃِ وَجْھِکَ الْکَرِیْمِ اقْضِ عَنِّیْ دَیْنِیْ۔

چوتھی دُعا۔ قرض کی ادائیگی کے لئے یہ دُعا بھی وارد ہے۔ یَا مَنْ یَکْفِیْ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ وَّلَا یَکْفِیْ مِنْہُ شَیْءٌ یَا اَللّٰہُ یَا رَبِّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاقْضِ عَنِّیَ الدَّیْنَ وَافْعَلْ بِیْ کَذَا وَکَذَا (کَذَا وَکَذَا) کی جگہ اپنی حاجات عرض کرے

پانچویں دُعا۔ راوی کہتا ہے کہ میں نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں عرض کیا کہ یا مولا میرا قرض لوگوں سے وصول نہیں ہوتا۔ حضرت نے فرمایا کہ تو یہ دعا پڑھ کہ اس سے ان لوگوں پر تیرے قرض کی ادائیگی آسان ہو جائے گی۔ اَللّٰھُمَّ ھَبْ لِیْ لَحْظَۃً مِّنْ لَّحَظَاتِکَ تُیَسِّرُ عَلٰی غُرَمَائِیْ بِھَا الْقَضَاءَ وَتُیَسِّرُ لِیْ بِھَا الْاِقْتِضَاءَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

چھٹی دُعا۔ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے روایت ہے کہ جو شخص معمولی طریقہ پر دو رکعت نماز پڑھ کر اس کو پڑھے تو خداوند عالم اس کے قرض کو ادا فرمائیگا اگرچہ اس قدر سونا ہو کہ جس سے روئے زمین بھر جائے۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ مَالِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِیَدِکَ الْخَیْرُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ تُوْلِجُ اللَّیْلَ فِی النَّھَارِ وَتُوْلِجُ النَّھَارَ فِی اللَّیْلِ وَتُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَیِّتَ مِنَ الْحَیِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ یَا رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَرَحِیْمَھُمَا تُعْطِیْ مِنْھُمَا مَنْ تَشَآءُ وَتَمْنَعُ مِنْھُمَا مَنْ تَشَآءُ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاقْضِ عَنِّیْ دَیْنِیْ۔

ساتویں دُعا۔ جو حضرت امام زین العابدین علیہ السلام ادائے قرض کے لیے پڑھا

کرتے تھے وہ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّھَبْ لِیَ الْعَافِیَۃَ مِنْ دَیْنٍ تُخْلِقُ بِہٖ وَجْھِیْ وَیَحَارُ فِیْہِ ذِھْنِیْ وَیَتَشَعَّبُ لَہٗ فِکْرِیْ وَیَطُوْلُ بِمُمَارَسَتِہٖ شُغْلِیْ وَاَعُوْذُ بِکَ یَارَبِّ مِنْ ھَمِّ الدَّیْنِ وَفِکْرِہٖ وَشُغْلِ الدَّیْنِ وَسَھَرِہٖ فَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَعِذْنِیْ مِنْہُ وَاَسْتَجِیْرُ بِکَ یَارَبِّ مِنْ ذِلَّتِہٖ فِی الْحَیَاۃِ وَمِنْ تَبِعَتِہٖ بَعْدَ الْوَفَاۃِ فَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَجِرْنِیْ مِنْہُ بِوُسْعٍ فَاضِلٍ اَوْکَفَافٍ وَّاصِلٍ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاحْجُبْنِیْ مِنَ السَّرَفِ وَالْاِزْدِیَادِ وَقَوِّمْنِیْ بِالْبَذْلِ وَالْاِقْتِصَادِ وَعَلِّمْنِیْ حُسْنَ التَّقْدِیْرِ وَاقْبِضْنِیْ بِلُطْفِکَ عَنِ التَّبْذِیْرِ وَاَجْرِ مِنْ اَسْبَابِ الْحَلَالِ اَرْزَاقِیْ وَوَجِّہْ فِیْ اَبْوَابِ الْبِرِّ اِنْفَاقِیْ وَازْوِعَنِّیْ مِنَ الْمَالِ مَا یُحْدِثُ لِیْ مَخِیْلَۃً اَوْتَاَدِّیًا اِلٰی بَغْیٍ اَوْمَا اَتَعَقَّبُ مِنْہُ طُغْیَانًا اَللّٰھُمَّ حَبِّبْ اِلَیَّ صُحْبَۃَ الْفُقَرَآءِ وَاَعِنِّیْ عَلٰی صُحْبَتِھِمْ بِحُسْنِ الصَّبْرِ وَمَا زَوَیْتَ عَنِّیْ مِنْ مَّتَاعِ الدُّنْیَا الْفَانِیَۃِ فَاذْخَرْہُ لِیْ فِیْ خَزَآئِنِکَ الْبَاقِیَۃِ وَاجْعَلْ مَا خَوَّلْتَنِیْ مِنْ حُطَامِھَا وَعَجَّلْتَ لِیْ مِنْ مَّتَاعِھَا بُلْغَۃً اِلٰی جِوَارِکَ وَوُصْلَۃً اِلٰی قُرْبِکَ وَذَرِیْعَۃً اِلٰی جَنَّتِکَ اِنَّکَ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ وَاَنْتَ الْجَوَّادُ الْکَرِیْمِ۔

# انتیسواں باب

## بعض خوفناک امور کے متعلق اعمال

### مصیبت و غم و الم

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جس پر کوئی مصیبت نازل ہو تو اوّل بہ نیت طلب حاجت غسل کرے پھر دو رکعت نماز بجالائے۔ اور بعد

فراغت نماز یہ دعا پڑھے۔ یَا فَارِجَ الْهَمِّ وَكَاشِفَ الْغَمِّ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا فَرِّجْ هَمِّيْ وَاكْشِفْ غَمِّيْ يَا اَللّٰهُ الْوَاحِدُ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ كُفُوًا اَحَدٌ اِعْصِمْنِيْ وَطَهِّرْنِيْ وَاَذْهِبْ بِبَلِيَّتِيْ۔ اس کے بعد آیۃ الکرسی اور سورۃ قل اعوذ برب الفلق اور سورۃ قل اعوذ برب الناس پڑھے۔

(۲) جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے کہ جس وقت کوئی شخص غم میں مبتلا ہو یا کوئی تکلیف درپیش ہو تو یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُ رَبِّيْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ۔

(۳) حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام کسی مہم کے درپیش ہونے یا کسی حادثہ و اندوہ کے نازل ہونے کے وقت یہ دُعا پڑھا کرتے تھے یَا مَنْ تُحَلُّ بِهٖ عُقَدُ الْمَكَارِهِ وَيَا مَنْ يَفْثَاُ بِهٖ حَدُّ الشَّدَآئِدِ وَيَا مَنْ يُلْتَمَسُ مِنْهُ الْمَخْرَجُ اِلٰى رَوْحِ الْفَرَجِ ذَلَّتْ لِقُدْرَتِكَ الصِّعَابُ وَتَسَبَّبَتْ بِلُطْفِكَ الْاَسْبَابُ وَجَرٰى بِقُدْرَتِكَ الْقَضَآءُ وَمَضَتْ عَلٰى اِرَادَتِكَ الْاَشْيَآءُ فَهِيَ بِمَشِيَّتِكَ دُوْنَ قَوْلِكَ مُؤْتَمِرَةٌ وَّبِاِرَادَتِكَ دُوْنَ نَهْيِكَ مُنْزَجِرَةٌ اَنْتَ الْمَدْعُوُّ لِلْمُهِمَّاتِ وَاَنْتَ الْمَفْزَعُ فِي الْمُلِمَّاتِ لَا يَنْدَفِعُ مِنْهَآ اِلَّا مَا دَفَعْتَ وَلَا يَنْكَشِفُ مِنْهَآ اِلَّا مَا كَشَفْتَ وَقَدْ نَزَلَ بِيْ يَا رَبِّ مَا قَدْ تَكَاَّدَنِيْ ثِقْلُهٗ وَاَلَمَّ بِيْ مَا قَدْ بَهَظَنِيْ حَمْلُهٗ وَبِقُدْرَتِكَ اَوْرَدْتَّهٗ عَلَيَّ وَبِسُلْطَانِكَ وَجَّهْتَهٗ اِلَيَّ فَلَا مُصْدِرَ لِمَآ اَوْرَدْتَّ وَلَا صَارِفَ لِمَا وَجَّهْتَ وَلَا فَاتِحَ لِمَآ اَغْلَقْتَ وَلَا مُغْلِقَ لِمَا فَتَحْتَ وَلَا مُيَسِّرَ لِمَا عَسَّرْتَ وَلَا نَاصِرَ لِمَنْ خَذَلْتَ فَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَافْتَحْ لِيْ يَا رَبِّ بَابَ الْفَرَجِ بِطَوْلِكَ وَاكْسِرْ عَنِّيْ سُلْطَانَ الْهَمِّ بِحَوْلِكَ وَاَنِلْنِيْ حُسْنَ النَّظَرِ فِيْمَا شَكَوْتُ وَاَذِقْنِيْ حَلَاوَةَ الصُّنْعِ فِيْمَا سَاَلْتُ وَهَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَ

اِذَا وَجَدْتَ قَلْبَكَ نَهُوضًا فَافْعَلْ وَاِلَّا فَلَا۔

فَرَجًا هَنِيْئًا وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ عِنْدِكَ مَخْرَجًا وَّحِيًّا وَّلَا تَشْغَلْنِيْ بِالْاِهْتِمَامِ عَنْ تَعَاهُدِ فُرُوْضِكَ وَاسْتِعْمَالِ سُنَّتِكَ فَقَدْ ضِقْتُ لِمَا نَزَلَ بِيْ يَا رَبِّ ذَرْعًا وَّامْتَلَأْتُ بِحَمْلِ مَا حَدَثَ عَلَيَّ هَمًّا وَّاَنْتَ الْقَادِرُ عَلٰى كَشْفِ مَا مُنِيْتُ بِهٖ وَدَفْعِ مَا وَقَعْتُ فِيْهِ فَافْعَلْ بِيْ ذٰلِكَ وَاِنْ لَّمْ اَسْتَوْجِبْهُ مِنْكَ يَا ذَا الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ وَذَا الْمَنِّ الْكَرِيْمِ فَاَنْتَ قَادِرٌ يَّآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ اٰمِيْنَ رَبَّ الْعَالَمِيْنَ٥

# ادعیہ دفع خوف وغیرہ

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ محلّ خوف میں یہ دعاء پڑھے۔ يَا كَافِيًا مِّنْ كُلِّ شَيْءٍ وَّلَا يَكْفِيْ مِنْكَ شَيْءٌ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِكْفِنِيْ مَا اَهَمَّنِيْ مِنْ اَمْرِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ

(۲) دعائے کفایۃ البلاء بڑی مشہور دعا ہے۔ جس کا پڑھنا ہر قسم کے خوف و ڈر سے امن و امان میں ہونے کا باعث ہے۔ اَللّٰهُمَّ بِكَ اُسَاوِرُ وَبِكَ اُحَاوِلُ وَبِكَ اَصُوْلُ وَبِكَ اَنْتَصِرُ وَبِكَ اَمُوْتُ وَبِكَ اَحْيٰى اَسْلَمْتُ نَفْسِيْ اِلَيْكَ وَفَوَّضْتُ اَمْرِيْ اِلَيْكَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ خَلَقْتَنِيْ وَرَزَقْتَنِيْ وَسَتَرْتَنِيْ وَسَتَرْتَنِيْ وَبَيْنَ الْعِبَادِ بِلُطْفِكَ خَوَّلْتَنِيْ اِذَا هَوَيْتُ رَدَدْتَنِيْ وَاِذَا عَثَرْتُ اَقَلْتَنِيْ وَاِذَا مَرِضْتُ شَفَيْتَنِيْ وَاِذَا دَعَوْتُكَ اَجَبْتَنِيْ يَا سَيِّدِيْ اِرْضَ عَنِّيْ فَقَدْ اَرْضَيْتَنِيْ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّاهِرِيْنَ۔

(۳) حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام نے ارشاد فرمایا کہ جب تو کسی جابر حاکم کے پاس جائے جس سے تو خوف زدہ ہو۔ پس جس وقت تیری نظر اس پر پڑے اس دعا کو پڑھ۔ ظالم کے ظلم سے محفوظ ہو جائے گا۔ يَا مَنْ لَّا يُظَامُ وَلَا يُرَامُ وَبِهٖ تَوَاصَلَتِ الْاَرْحَامُ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاكْفِنِيْ شَرَّهٗ بِحَوْلِكَ۔

(۴) انہی حضرت سے روایت ہے کہ جب کسی حاکم کے پاس جائے تو بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَقُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ آخر تک پہلے اپنی داہنی طرف پڑھے۔ پھر اسی طرح بائیں جانب پڑھے۔ پھر آگے پھر پیچھے۔ پھر اُوپر پھر نیچے کی طرف پڑھے۔ اور اگر حاکم ستمگار کے پاس جانا ہو تو جب اُس کے چہرہ پر نظر پڑے۔ تو تین مرتبہ اسی کو پڑھے۔ اور پڑھتے وقت بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرتا جائے اور جب تک اُس کے سامنے رہے۔ انگلیوں کو نہ کھولے۔

(۵) حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ جب کوئی شخص کسی جابر و ظالم حاکم کے سامنے جائے اور اس سے ترساں ہو تو جس وقت اس کے مقابل ہو کہے کٓهٰیٰعٓصٓ اور ہر حرف پر داہنے ہاتھ کی ایک ایک انگلی بند کرتا جائے پھر کہے حٰمٓ عٓسٓقٓ اور اسی طرح بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرے۔ اور اس کے بعد کہے۔ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا۔ پھر اس کے سامنے اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیاں کھول دے شر سے محفوظ رہے گا۔

(۶) ظلمِ ظالم کے دفع کرنے کے لئے ایک مُشتِ خاک ایسی لے کہ جس پر دھوپ نہ پڑی ہو۔ یہ آیت پڑھے اور دشمن کے منہ پر چھڑکے۔ خداوندِ عالم دشمن کو ذلیل و مغلوب فرمائے گا۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ طٰسٓمٓ تِلْكَ اٰيَاتُ الْكِتَابِ الْمُبِيْنِ لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ اَلَّا يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ۝ اِنْ نَّشَاْ نُنَزِّلْ عَلَيْهِمْ مِنَ السَّمَآءِ اٰيَةً فَظَلَّتْ اَعْنَاقُهُمْ لَهَا خَاضِعِيْنَ ۝

(۷) جو شخص اس دعا کو ہر روز سات مرتبہ پڑھے وہ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اور وہ سب اس کے مطیع و منقاد ہو جائیں گے۔ وہ دعا یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيْ اَعْدَآئِيْ كَمَا سَخَّرْتَ الرِّيْحَ لِسُلَيْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ وَلَيِّنْهُمْ كَمَا لَيَّنْتَ الْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَذَلِّلْهُمْ كَمَا ذَلَّلْتَ فِرْعَوْنَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَقَهِّرْهُمْ كَمَا قَهَّرْتَ اَبَا جَهْلٍ لِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا

الْقُعُوْدُ فِیْ هٰذَا الْاَمْرِ خَیْرٌ لَّا تَعْمَلْ۔

یَرْجِعُوْنَ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَجَعَلْنَا مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنَاهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔

# رہائی قید کے لئے دعائیں

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ حضرت یوسف علیہ السّلام کے پاس قید خانہ میں جبرئیل آئے۔ اور کہا کہ اے یوسفؑ ہر نماز کے بعد یہ دعا پڑھا کرو۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَّارْزُقْنِیْ مِنْ حَیْثُ اَحْتَسِبُ وَمِنْ حَیْثُ لَا اَحْتَسِبُ۔

(۲) وارد ہے کہ جو قیدی ان کلمات کو پڑھے۔ حق تعالےٰ اسے جلد نجات دے گا۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ۔

(۳) اگر کوئی شخص قید میں اس دعا کو ہر روز سات مرتبہ پڑھے۔ چند روز میں رہائی پائے۔ یَا مَنْ کَفَانِیْ مِنْ خَلْقِهٖ جَمِیْعًا وَّلَمْ یَکْفِنِیْ مِنْ خَلْقِهٖ اَحَدٌ سِوَاهُ یَا اَحَدُ مَنْ لَّا اَحَدَ لَهٗ اِنْقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّا مِنْكَ یَا اَللّٰهُ فَاَغِثْنِیْ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ۔

(۴) ان کلمات کو قید میں بہت پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ جلد رہائی ہو جائے گی۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَةَ وَالْمُعَافَاةَ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ۔

(۵) جو شخص قید میں سورۃ طور یا سورۃ انفطار یا سورۃ انا انزلناہ کو بہت پڑھے انشاء اللہ تعالےٰ بہت جلد قید سے رہائی پائے گا۔

# گم شدہ اشیاء کے لئے دعائیں

اگر کوئی شخص غائب ہو۔ اور اس کی خبر نہ آتی ہو تو نصف شب کے بعد اٹھ کر گوشۂ خانہ میں کھڑا ہو جائے۔ اور بتوجہ ستر مرتبہ کہے۔ یَا مُعِیْدُ رُدَّ عَلَیَّ فُلَانٌ[1] اسی ہفتہ



[1] فلاں کی جگہ اس کا نام لے۔

میں خدا چاہے تو خبر آئے۔

(۲) ایک کاغذ کے چاروں گوشوں پر اَلشَّهِيْدُ الْحَقُّ لکھے۔ اور نام گم شدہ کا کاغذ کے درمیان لکھے۔ اور نصف شب میں زیر آسمان کھڑے ہو کر ستر مرتبہ یہی اسم کہے انشاءاللہ گم شدہ اور غائب کی خبر معلوم ہو گی۔

(۳) یہ دعا پڑھے۔ يَا جَامِعَ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ اِجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ ..... اس چیز کا نام لے جو کھو گئی ہو۔ اللہ تعالیٰ بسلامت پہنچا دے گا۔

(۴) اگر کوئی بھاگ گیا یا غائب ہو اس کے واپس لانے کے لئے اس دعا کو لکھے۔
اَللّٰهُمَّ اِنَّ السَّمَآءَ سَمَاؤُكَ وَالْاَرْضَ اَرْضُكَ وَالْبَرَّ بَرُّكَ وَالْبَحْرَ بَحْرُكَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ لَكَ فَاجْعَلِ الْاَرْضَ بِمَا رَحُبَتْ عَلٰى یہاں اس کا اور اس کے باپ کا نام لکھے۔ اَضْيَقَ مِنْ مَسْكِ جَمَلٍ وَّ خُذْ بِسَمْعِهٖ وَبَصَرِهٖ وَقَلْبِهٖ اَوْ كَظُلُمَاتٍ فِىْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشَاهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ظُلُمَاتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ اِذَا اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرَاهَا وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ
اور اس دعا کے گرد آیۃ الکرسی لکھے۔ اور تین دن ہوا میں معلق لٹکائے۔ پھر اس جگہ دفن کر دے جہاں وہ سوتا تھا۔

(۵) جب کوئی شخص بھاگ جائے تو اس دعا کو لکھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اس کے آگے اس کا نام لکھے۔ مَغْلُوْلَةٌ اِلٰى عُنُقِهٖ اِذَا اَخْرَجَهَا لَمْ يَكَدْ يَرَاهَا وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ۔ اس کے بعد اس تعویذ کو لپیٹ کر لکڑی کی دو کھپچیوں میں رکھ کر جس گھر میں وہ سوتا تھا اس کے کسی تاریک گوشہ میں رکھ کر بھاری پتھر کے نیچے دبا دے انشاءاللہ گم شدہ کی خبر جلد ملے گی۔

(۶) سورۃ عبس وتولّٰی اور سورۃ والعادیات (پارہ ۳۰) کا پڑھنا گم شدہ کے ملنے اور غائب کی خبر آنے کا باعث ہے۔

# ادعیۂ دفع شیاطین و دفع سحر

جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم سے شیاطین جنّ وانس کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یہ دعا منقول ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ مَا شَآءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ اَشْهَدُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا ہ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ؛

(۲) حضرت جبرئیل نے جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو اُس دیو کے دفع کرنے کے لئے جو حضرتؐ کی طرف شعلۂ آتش ہاتھ میں لئے آ رہا تھا۔ یہ دعا تعلیم کی۔ جس وقت حضرتؐ نے اس دعا کو پڑھا۔ وہ دیو مُنہ کے بل گر پڑا۔ اور وہ آگ بھی خاموش ہو گئی وہ دُعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ اَعُوْذُ بِنُوْرِ وَجْهِ اللّٰهِ وَكَلِمَاتِهِ التَّامَّاتِ الَّتِيْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ مِنْ شَرِّ مَا ذَرَءَ فِي الْاَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ طَوَارِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ ؛

(۳) حرز ابودجانہ۔ جس کے متعلق ابودجانہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی خدمت میں عرض کیا کہ یا حضرتؐ میں شیاطین جن سے بہت تکلیف میں ہوں۔ گھر کے صحن میں ایسی چیز دیکھتا ہوں جو گھٹتی بڑھتی ہے۔ اُس کی آواز مثل چکی اور بھڑ کی صدا کی طرح ہے۔ اُس سے آگ کے شعلے میری طرف آتے ہیں۔ جناب رسُولِ اکرمؐ نے جناب امیر علیہ السّلام کو بلا کر اس حرز کے لکھنے کا حکم دیا اور مجھ کو عطا فرمایا میں نے اس کو اپنے پاس رکھا اور سوتے وقت سر کے نیچے رکھ دیا۔ جب میری آنکھ کھلی تو دیکھا کہ کوئی فریاد کر رہا ہے اور کہتا ہے کہ اے ابودجانہؓ تُو نے ہم کو جلا دیا۔ جب تک

میں زندہ ہوں کبھی بھی تمہارے گھر نہ آؤں گا۔ اور نہ وہاں جاؤں گا جہاں یہ حرز ہو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞ هٰذَا كِتَابُ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اِلٰى مَنْ طَرَقَ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّارِ وَالزُّوَّارِ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْحَقِّ سَعَةً فَاِنْ تَكُ عَاشِقًا مُّوْلِعًا اَوْ فَاجِرًا مُّقْتَحِمًا فَهٰذَا كِتَابُ اللّٰهِ يَنْطِقُ عَلَيْنَا وَعَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ وَرُسُلُنَا يَكْتُبُوْنَ مَا تَمْكُرُوْنَ اُتْرُكُمَا صَاحِبَ كِتَابِيْ هٰذَا وَ انْطَلِقُوْا اِلٰى عَبَدَةِ الْاَصْنَامِ وَاِلٰى مَنْ يَّزْعُمُ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۞ حٰمٓ لَا يُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ تَفَرَّقَتْ اَعْدَآءُ اللّٰهِ وَ بَلَغَتْ حُجَّةُ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ؞

(۴) دفع سحر کے لئے نماز شب کے بعد بوقت سحر یہ دعا سات مرتبہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ سَنَشُدُّ عَضُدَكَ بِاَخِيْكَ وَنَجْعَلُ لَكُمَا سُلْطَانًا فَلَا يَصِلُوْنَ اِلَيْكُمَا بِاٰيَاتِنَا اَنْتُمَا وَمَنِ اتَّبَعَكُمَا الْغَالِبُوْنَ ؞

(۵) جناب امیر المومنین علیہ السلام سے کسی نے اپنے متعلق سحر کی شکایت کی حضرت نے فرمایا کہ ہرن کے پوست پر ان کلمات کو لکھ کر اپنے بازو وغیرہ پر باندھ لے پھر تجھ کو کوئی ضرر نہ پہنچے گا۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ بِسْمِ اللّٰهِ مَا شَآءَ اللّٰهُ بِسْمِ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۞ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۞ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صَاغِرِيْنَ ۔

(۶) جناب امام زین العابدین علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص یہ دعا پڑھے اگر تمام جن و انس جمع ہوں گے۔ اس شخص کو ضرر نہ پہنچا سکیں گے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَمِنَ اللّٰهِ وَاِلَى اللّٰهِ وَفِي سَبِيْلِ اللّٰهِ وَعَلٰى مِلَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِلَيْكَ اَسْلَمْتُ نَفْسِيْ وَاِلَيْكَ وَجَّهْتُ وَجْهِيْ وَاِلَيْكَ اَلْجَأْتُ ظَهْرِيْ وَاِلَيْكَ فَوَّضْتُ اَمْرِيْ اَللّٰهُمَّ احْفَظْنِيْ بِحِفْظِ الْاِيْمَانِ مِنْ بَيْنِ يَدَيَّ وَمِنْ خَلْفِيْ وَعَنْ يَمِيْنِيْ وَعَنْ شِمَالِيْ وَمِنْ فَوْقِيْ وَمِنْ تَحْتِيْ وَمِنْ قِبَلِيْ وَادْفَعْ عَنِّيْ بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ فَاِنَّهٗ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ۔

(۷) سورۃ یٰسٓ (پارہ ۲۲) کو لکھ کر اپنے پاس رکھنا اور سورۃ جاثیہ (پارہ ۲۵) اپنے سرہانے رکھنا جنات کے شر سے حفاظت کا باعث ہے۔

# ادعیۂ دفع نظر بد!

(۱) حضرت امام حسن علیہ السلام سے روایت ہے کہ نظر بد کی تاثیر کو رد کرنے کے لیے اس آیت کو پڑھو۔ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ وَّمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ۔

(۲) حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جب کوئی شخص ایسی زینت کرے کہ جس پر نظر بد کا خوف ہو تو گھر سے نکلتے وقت سورۃ قل اعوذ برب الفلق اور سورۃ قل اعوذ برب الناس پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔

(۳) تعویذ جو جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت امام حسن و امام حسین علیہما السلام کے لئے تحریر فرمایا وہ یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ يَا ذَا السُّلْطَانِ الْعَظِيْمِ وَالْمَنِّ الْقَدِيْمِ وَالْوَجْهِ الْكَرِيْمِ ذَا الْكَلِمَاتِ التَّامَّاتِ وَالدَّعَوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ الْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْيُنِ الْاِنْسِ

(۴) حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ اس تعویذ سے اپنی عورتوں

اور اولاد کو خدا کی پناہ میں دو۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّۃِ وَاَسْمَآئِہِ الْحُسْنٰی کُلِّہَا عَآمَّۃً مِّنْ شَرِّ السَّآمَّۃِ وَالْہَآمَّۃِ وَمِنْ شَرِّ عَیْنٍ لَآمَّۃٍ وَّمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ۔

# حفاظت جان ومال کے لئے دعائیں

(۱) جو شخص اوّل روز یا اوّل شب میں اس دعا کو پڑھے۔ وہ اس روز وشب میں سانپ اور بچھو وغیرہ اور چور کے ضرر سے محفوظ رہے گا۔ اَللّٰہُمَّ عَقَدْتُّ زَبَانِیَ الْعَقْرَبِ وَلِسَانَ الْحَیَّۃِ وَیَدَ السَّارِقِ بِقَوْلِ اَشْہَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْہَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

(۲) جو شخص صبح وشام اس دعا کو پڑھے۔ کسی گزند پہنچانے والے سے اُس کو ضرر نہ پہنچے گا۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَہُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

(۳) اگر ڈوبنے یا جلنے کا خوف ہو تو کہے۔ اِنَّ وَلِیَّ اللّٰہُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْکِتٰبَ وَہُوَ یَتَوَلَّی الصّٰلِحِیْنَ وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ وَالْاَرْضُ جَمِیْعًا قَبْضَتُہٗ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِیّٰتٌ بِیَمِیْنِہٖ سُبْحٰنَہٗ وَتَعَالٰی عَمَّا یُشْرِکُوْنَ۔

اگر سورۃ مائدہ (پارہ ۶) لکھ کر گھر میں یا صندوق میں رکھی جائے تو وہ گھر اور صندوق چوری سے محفوظ رہے گا۔ اور اگر سورۃ اعراف (پ ۸) گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو دشمن اور سانپ اور درندہ وغیرہ کے ضرر سے اور راستہ بھول جانے سے محفوظ رہے گا اور جو شخص سورۃ توبہ (پ ۱۰) کو لکھ کر مال تجارت یا اپنی ٹوپی میں رکھے تو چور اور آگ سے محفوظ رہے گا۔

# تیسواں باب

## بیان اعمال و ادعیہ متعلّق امراض وغیرہ

## ثواب بیماری وعیادت مریض و ادعیہ بیماری

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص ایک شب بیمار رہے اور جو شرط قبولیت ہے اُس کو قبول کرے اور جو تکلیف اٹھائی ہے۔ اس سے کسی کو مطلع نہ کرے اور صبح کو شکر خدا بجالائے تو خداوند عالم اُس کو ثواب عظیم مرحمت فرماتا ہے۔ حضرت امام رضا علیہ السّلام سے منقول ہے کہ مومن کی بیماری اُس کو گناہوں سے پاک کرنے والی اور خدا کی رحمت ہے۔ اور کافر کی بیماری اس کے لئے عذاب ولعنت ہے حدیث میں ہے کہ خداوند عالم جب کسی بندہ کو دوست رکھتا ہے تو بخار یا درد سر یا درد چشم ان تینوں میں سے ایک نہ ایک تحفہ اُس کے لئے بھیج دیتا ہے۔ روایت میں ہے کہ جب کسی مومن کو بخار ہوتا ہے تو اُس کے گناہ اس طرح جھڑتے ہیں کہ جیسے درخت سے پتے گرتے ہیں۔ جناب رسالتمآب صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم سے منقول ہے کہ جو شخص کسی بیمار کی حاجت میں سعی کرے خواہ کامیاب ہو یا ناکام۔ گناہوں سے پاک ہو جاتا ہے احادیث میں عیادت کرنے والوں کے لئے بے انتہا مدارج ثواب وارد ہیں۔ پس مریض کو چاہیے کہ اپنی بیماری کی اطلاع برادران ایمانی کو دے تاکہ وہ اس کی عیادت کرکے ثواب حاصل کریں۔ اور مریض کو بھی ثواب ہو۔ پھر جس وقت لوگ تیمار داری کو آئیں تو اُن کو داخل ہونے کی اجازت دے شاید انہیں میں سے کسی کی دعا سے وہ شفایاب ہو جائے اس لئے کہ ہر شخص کی ایک دعا مستجاب ہوا کرتی ہے بلکہ عیادت کرنے والوں کو بھی چاہیئے کہ مریض سے التماس دعا کریں کیونکہ بیمار کی دعا مثل فرشتوں کی دعا کے ہے۔ حضرات آئمہ علیہم السّلام سے روایت ہے کہ جب کوئی شخص کسی بیمار کی عیادت کو جائے تو اس کے

پاس سات مرتبہ پڑھے۔ اُعِیْذُکَ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ مِنْ شَرِّ کُلِّ عِرْقٍ نَعَّارٍ وَ مِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ۔

منقول ہے کہ جب کسی کا بیٹا بیمار ہو تو ماں کو چاہیئے کہ اسی گھر کی چھت پر جائے جس میں وہ لڑکا بیمار پڑا ہے اور سر برہنہ کر کے بالوں کو زیر آسمان کھولے اور سجدہ میں جاکر اس طرح دعا کرے۔ اَللّٰھُمَّ رَبِّ اَنْتَ اَعْطَیْتَہٗ وَ اَنْتَ وَھَبْتَہٗ لِیْ اَللّٰھُمَّ فَاجْعَلْ ھِبَتَکَ الْیَوْمَ جَدِیْدَۃً اِنَّکَ قَادِرٌ مُّقْتَدِرٌ۔ اس عمل سے انشاء اللہ العزیز فرزند شفایاب ہو جائے گا۔

دیگر۔ مریض کا داہنا بازو پکڑ کر ستر مرتبہ سورۃ الحمد پڑھنا موجب شفا و رحمت ہے اگر اس قدر نہ پڑھے تو چالیس مرتبہ پڑھے اور اگر اس سے کم کرے تو سات مرتبہ پڑھے۔ ورنہ کم از کم ایک مرتبہ عیادت کرنے والے کو اس کا پڑھنا مناسب ہے کیونکہ حدیث میں ہے کہ اگر ستّر مرتبہ سورۃ الحمد مردہ پر پڑھی جائے اور وہ زندہ ہو جائے تو کوئی تعجب نہیں دوسری حدیث میں ہے کہ جس شخص کے لئے سورۃ الحمد باعث شفا نہ ہو اس کو کسی چیز سے شفا نہ ہوگی۔ سورۃ تحریم (پ ۲۸) کا مریض پر پڑھنا مرض کو زائل کرتا ہے۔ سورۃ والعصر اور سورۃ مجادلہ (پ ۲۸) کا مریض پر پڑھنا بھی موجب شفا ہے۔ اور سورۃ والتین (پارہ ۳۰) کو اگر کسی کھانے کی چیز پر پڑھے اور وہ مریض کھائے تو شفا حاصل ہوگی۔ نیز حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے اپنی اولاد میں سے کسی کو ان کی بیماری میں یہ تعلیم فرمائی۔ اَللّٰھُمَّ اشْفِنِیْ بِشِفَائِکَ وَ دَاوِنِیْ بِدَوَائِکَ وَ عَافِنِیْ مِنْ بَلَائِکَ فَاِنِّیْ عَبْدُکَ وَ ابْنُ عَبْدِکَ۔ نیز وہ دعا جو جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت امیر المومنین علیہ السلام کو جب کہ آپ مریض تھے تعلیم فرمائی یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ تَعْجِیْلَ عَافِیَتِکَ وَ صَبْرًا عَلٰی بَلِیَّتِکَ وَ خُرُوْجًا مِنَ الدُّنْیَا اِلٰی رَحْمَتِکَ۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ طلب شفا کے لئے یہ دعا پڑھنی چاہیئے۔ یَا مُنْزِلَ الشِّفَآءِ وَ مُذْھِبَ الدَّآءِ اَنْزِلْ عَلٰی مَا بِیْ مِنْ دَآءٍ شِفَآءً۔ منقول ہے کہ ان آیات کو لکھ کر مریض اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ

شفا پائے گا۔ وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ إِلَىٰ مَا مَتَّعْنَا بِهِ أَزْوَاجًا مِنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا لِنَفْتِنَهُمْ فِيهِ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَأَبْقَىٰ وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلَاةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا لَا نَسْأَلُكَ رِزْقًا نَحْنُ نَرْزُقُكَ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوَىٰ۔

**صدقہ:۔** ہر زمانہ میں فقراء و مساکین کو خدا کی راہ میں صدقہ دینا آسمانی و زمینی بلاؤں کے رد کرنے والا اور گناہوں کے معفو ہونے کا موجب ہے۔ صدقہ سے بڑھ کر رزق و آمدنی میں ترقی کرنے والی کوئی دوسری چیز نہیں، صدقہ دینے سے خداوند عالم کی برکتیں اور رحمتیں ہم کنار ہوتی ہیں، صدقہ دینے والا مستحق ثواب عظیم ہوتا ہے۔ لہٰذا حالت بیماری میں خصوصاً ہر شخص کو چاہیے کہ صدقہ دے اور حسب توفیق فقراء و مومنین کے ساتھ سلوک کرے۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں کہ صدقہ دینا طول عمر کا باعث اور ستر قسم کی بلاؤں کو دفع کرتا ہے۔

**عمل گندم۔** داؤد بن رزنی سے منقول ہے کہ میں ایک مرتبہ مدینہ میں سخت بیمار ہوا۔ یہ خبر حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کو بھی پہنچی۔ حضرت نے مجھ کو لکھا کہ تمہاری بیماری کی خبر معلوم ہوئی۔ تم ایک صاع (احتیاطاً ۲ سیر) گیہوں منگواؤ۔ اور چت لیٹ کر وہ گیہوں اپنے سینہ پر ڈالو۔ اور یہ دعا پڑھو۔ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ بِاسْمِكَ الَّذِي إِذَا سَأَلَكَ بِهِ الْمُضْطَرُّ كَشَفْتَ مَا بِهِ مِنْ ضُرٍّ وَمَكَّنْتَ لَهُ فِي الْأَرْضِ وَجَعَلْتَهُ خَلِيفَتَكَ عَلَىٰ خَلْقِكَ أَنْ تُصَلِّيَ عَلَىٰ مُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ وَأَنْ تُعَافِيَنِي مِنْ عِلَّتِي پھر اٹھ کر سیدھے بیٹھو اور اپنے گرد کے گیہوں ایک جگہ جمع کرو۔ اور یہی دعا پڑھو۔ اور اس گیہوں کے چار حصے کر کے چار مسکینوں کو اسی وقت دو اور پھر یہی دعا پڑھو۔ داؤد کہتے ہیں کہ حضرت کے حکم کے موافق میں نے عمل کیا۔ شفایاب ہو گیا۔ اور میرے علاوہ دوسرے لوگوں نے بھی یہ عمل کیا سب نے شفا پائی۔

**عمل گوسفند۔** منقول ہے کہ اگر کوئی مریض اچھا نہ ہوتا ہو تو تین یا پانچ یا سات گوسفند صحیح و بے عیب حلال قیمت سے خریدیں۔ اور ایک ایک کو بیمار کے گرد پھرائیں۔

اور یہ دعا پڑھتے جائیں۔ اَللّٰھُمَّ یَا مُنْزِلَ الشِّفَآءِ وَمُذْھِبَ الدَّآءِ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اَنْزِلْ عَلٰی ھٰذَا الْمَرِیْضِ الشِّفَآءَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ پھر اُن کو ذبح کر کے مستحقین کو تقسیم کریں اور کھال وغیرہ بھی مستحقین کو دیدیں۔

**آبِ نیساں** ۔ بارش کا وہ پانی جو نوروز سے تیئس دن کے بعد ماہِ نیساں شروع ہونے پر تیس دن کے اندر برسے۔ آبِ نیساں ہے۔ اس پانی پر وہ عمل کرنے کے بعد جو عید نوروز کے بیان میں ذکر کیا گیا ہے۔ اگر کوئی شخص یہ پانی سات دن تک ہر روز صبح و شام پیئے۔ اس کے جسم اور رگوں اور ہڈیوں سے تمام درد اور بیماریاں دفع ہو جائیں گی۔

**خاکِ شفا** ۔ حضرت سید الشہداء امام حسین علیہ السلام کے حرم مبارک کی خاک پاک سوائے موت کے ہر مرض کی دوا ہے۔ پس جو کوئی بقصدِ شفا خاک پاک کو کھانے کا ارادہ کرے تو وہ ایسی خاکِ شفا مہیا کرے جو کیفیت مخصوصہ کے ساتھ اپنے مقام سے اٹھائی گئی ہو۔ اس میں سے ایک چنے کے دانے سے کچھ کم مقدار داہنے ہاتھ میں لے کر بوسہ دے۔ آنکھوں سے لگائے اور یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ التُّرْبَۃِ الْمُبَارَکَۃِ الطَّاھِرَۃِ وَرَبَّ النُّوْرِ الَّذِیْ اُنْزِلَ فِیْہِ وَرَبَّ الْجَسَدِ الَّذِیْ سَکَنَ فِیْہِ وَرَبَّ الْمَلٰٓئِکَۃِ الْمُوَکَّلِیْنَ بِہٖ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاجْعَلْ ھٰذَا الطِّیْنَ اَمَانًا مِّنْ کُلِّ خَوْفٍ وَّشِفَآءً مِّنْ کُلِّ دَآءٍ۔ اور اپنی بیماری کا نام لے کر پھر بسم اللہ کہہ کر خاکِ شفا کھائے اور اوپر سے تھوڑا سا آبِ زمزم یا آبِ نیساں یا معمولی پانی پیئے، پھر یہ دعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْہُ رِزْقًا وَّاسِعًا وَّعِلْمًا نَّافِعًا وَّشِفَآءً مِّنْ کُلِّ دَآءٍ وَّسُقْمٍ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ التُّرْبَۃِ الْمُبَارَکَۃِ وَرَبَّ الْوَصِیِّ الَّذِیْ وَارَتْہُ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاجْعَلْ ھٰذَا الطِّیْنَ لِیْ شِفَآءً مِّنْ کُلِّ دَآءٍ وَّاَمَانًا مِّنْ کُلِّ سُوْٓءٍ وَّخَوْفٍ وَّعِزًّا مِّنْ کُلِّ ذُلٍّ وَّعَافِیَۃً مِّنْ کُلِّ سُوْٓءٍ وَّغِنًی مِّنْ کُلِّ فَقْرٍ۔

واضح ہو کہ خاکِ شفا کو مقدار مذکور سے زیادہ یا بغیر ضرورت کے کھانا سخت گناہ

